1039/[1629] میں ہوئی، اور والدہ صاحبہ نے نام "باہو" ہی رکھا۔[1] آپ نے اپنی تصنیفات میں اپنا نام "باہو" ہی بتایا،[2] جبکہ صاحبِ کتاب "اولیاءِ جھنگ" نے آپکا نام "محمد باہو" بتایا۔[3] مناقبِ سلطانی میں بھی "باہو" نام ہی بتایا گیا۔[4] اور علامہ عالم فقری نے آپکا نام "سلطان محمد باہو" ذکر کیا۔[5]

آپکی ولادت کو سلطان محمد نواز[6] نے یوں بیان فرمایا ہے:

شصت وسہ سال کرد در دنیا رسول
نور محمد باہو را شد ایں حصول
در یازدہ صدی دو کم اربعین
گشت پیدا حضرت سلطان عارفین[7]

ترجمہ: دنیا میں آپ نے تریسٹھ سال گزارے، باہو کو محمد ﷺ کا یہ نور حاصل ہوا، گیارہویں صدی میں دو سال کم چالیس میں، حضرت سلطانِ عارفین پیدا ہوئے۔

## سلطان باہو کا بچپن اور تعلیمی اور تربیتی مراحل:

مناقبِ سلطانی،[8] تذکرہ اولیاءِ جھنگ[9] اور مراءتِ سلطانی[10] اور دیگر تصانیف[11] کے مطابق آپ مادر زاد ولی اللہ تھے، اور ابتدائی ابتدائی بچپن میں ہی آپکا فیض جاری ہو گیا تھا، شیر خوارگی میں آپ رمضان المبارک کے ایام میں دن کے وقت دودھ نہ پیتے تھے۔ جو بھی غیر مسلم آپکے چہرے پر دیکھتا تو وہ فوراً کلمہ طیبہ پڑھ کر مسلمان ہو جاتا۔ آپکی اس کرامت سے غیر مسلم اتنے پریشان ہوئے کہ وہ آپکے والد کے پاس آکر کہنے لگے کہ جب آپکا بچہ باہر آئے تو ہمیں مطلع کر دیا کرو تا کہ ہم باہر نہ آئیں اور مسلمان ہونے سے بچ جائیں[12]۔ آپکا بچپن اور لڑکپن شورکوٹ میں ہی گزرا[13]۔

---

[1] Dr.L. R..Karishna, Panjabi Sufi Poets.page number: 49۔

[2] تقریباً ہر تصنیف کے شروع میں سلطان باہو اپنا نام باہو لکھتے ہیں۔

[3] بلال زبیری، اولیاء جھنگ، 117۔

[4] حامد، سلطان، مناقب سلطانی، ص:18-

[5] عالم فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1/175۔

[6] سلطان محمد نواز، خانوادہ سلطان باہو، وفات: 1938/ [1357]، بستی سمندری دربار سلطان باہو، جھنگ۔

[7] محمد نواز، سلطان، مجموعہ کلام، (لاہور: سن طبع: 1962/[1382])، ص:53۔

[8] سلطان حامد، مناقبِ سلطانی، ص: 26۔

[9] بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص:117۔

[10] سلطان الطاف علی، مراءتِ سلطانی، ص: 93-

[11] ہمدانی، احمد سعید، مقدمہ کلید التوحید خورد، (لاہور: 2008/ [1429])، ص:10۔ و عبد الحمید، کلاچوی، فقیر، حیات سروری، (لاہور: سن طبع:1961/[1381])، ص:51۔

[12] ہمدانی، احمد سعید، سید، مقدمہ کلید التوحید خورد، (لاہور: 2008/ [1429])، ص:10۔

[13] کلاچوی، عبد الحمید، فقیر، حیات سروری، (لاہور: سن طبع:1961/[1381])، ص:51۔

"مناقبِ سلطانی" کے مطابق آپ نے اپنے اس زمانے میں دو نمایاں کام سر انجام دیئے۔ ایک تو یہ کہ آپ نے چار شادیاں کیں، دوم یہ کہ آپ مرشد کامل کی تلاش میں مصروف رہے۔ ان دونوں کاموں کی تفصیل آگے آئے گی۔ اسکے علاوہ انکے لڑکپن اور جوانی کی عمر کو واضح کسی مصنف نے نہیں لکھا۔

آپکی ظاہری تعلیم وتربیت شور کوٹ میں ہی ہوئی۔[1] مگر کسی نے بھی آج تک سلطان باہو کے کسی علم ظاہر کے استاد کا ذکر نہیں کیا۔

اسی چیز کو مد نظر رکھتے ہوئے ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے "مرآتِ سلطانی" میں اور بلال زبیری نے "تذکرہ اولیاءِ جھنگ" میں لکھا کہ آپکی ظاہری تعلیم وتربیت آپکی والدہ نے کی[2] اور باطنی تربیت کا آغاز تو ماں کی زیرِ نگرانی ہی ہوا ہے کیونکہ وہ بقول مصنفین ایک ولیہ کاملہ تھیں۔[3]

## سلطان باہو کی بیعت وسلوک:

مناقبِ سلطانی اور تذکرہ اولیاءِ جھنگ کے مطابق اویسی سلوک کی ترتیب پر آپکو حضور ﷺ سے براہِ راست فیضان حاصل ہوا۔ اس وہبی اعزاز سے سلطان باہو بیعتِ تلقین وہدایات سے سرفراز ہوئے، انہوں نے اپنی تمام تصانیف میں سرکار رسالتِ مآب ﷺ کے سوا کسی سے دستِ بیعت ہونے اور کسی سے تلقین وارشاد حاصل کرنے کا ذکر نہیں کیا۔ البتہ بیان کردہ حضوری محفل میں حضرت سید ناعبد القادر جیلانی سے بیعت کا ذکر ہوا ہے۔ اس بیعت کو باطنی بیعت کہا جاسکتا ہے۔[4]

مگر سلطان باہو کا تعلق اور عقیدت خانقاہِ لنگر مخدوم، خانقاہِ حجرہ مقیم، خانقاہِ قصبہ بغداد اور خانقاہِ شاہ عبد الرحمان دہلوی سے بھی تھا جس سے اس بات کو تقویت ملتی ہے کہ سلطان باہو نے درج بالا خانقاہات سے بھی فیض حاصل کیا۔ سلطان باہو کی ان خانقاہوں کے بزرگوں سے عقیدت کی تفصیل درج ذیل ہے:

## سید محمد امیر حجروی:

آپ سیف الرحمان جیلانی بن سید محمد مقیم محکم الدین حجروی[5] کے فرزند اور سجادہ نشین تھے۔ آپکا سلسلہ نسب بہاول شیر حجروی حجروی(ت: 973ھ / [1565ء])[6] سے جاملتا ہے۔ سید محمد امیر حجروی حجرہ شاہ مقیم میں ہی پیدا ہوئے۔ اپنے والد محترم کے ہاتھ پر بیعت بیعت کی۔ تاریخ ولادت کا پتہ نہیں چلا مگر سن وفات 1102ھ / [1691] ہے[7]۔ سلطان باہو نے انکی درج ذیل الفاظ کے ساتھ اپنی

---

[1] عالم فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1 / 176۔

[2] سلطان الطاف، مرآۃ سلطانی، ص: 90، بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 119۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص:19، مرآۃ سلطانی، ص:91۔

[4] بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 119- 120-

[5] سید محمد مقیم الدین کی ولادت وفات بالترتیب 1013ھ / [1604ء]، 1055ھ / [1645ء] ہے۔ آپکے والد کا نام سید ابو المعالی، دادا کا نام سید محمد نور اور پر دادا کا نام سید بہاء الدین بہاول شیر ہے۔ [حدیقۃ الاسرار فی اخبار الابرار، ص: 50]

[6] آپکا سلسلہ نسب یوں بیان ہوا ہے: سید بہاول شیر بن سید محمود بن سید علاء الدین بن سید مسیح الدین بن سید صدر الدین بن سید ظہیر الدین بن سید شمس الدین بن سید موسن بن سید مشتاق بن سید علی بن سید صالح بن سید عبد الرزاق بن سید شیخ عبد القادر۔ [مفتی غلام سرور، حدیقۃ الاولیاء، ص: 34]

[7] محدثِ دہلی، عبد الحق، حدیقۃ الاسرار فی اخبار الابرار، ص: 52۔

تصنیف "گنج الاسرار" میں تعریف کی: [ایں رسالہ را بجہت نظر ناظر مرشد عرفانی وعارف ربانی شاہ میراں جیلانی بر پیروی متابعت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ، دریں زمانہ محیی الدین ثانی قدم بر قدم مقیم صفت کریم فارغ از بخل شیطان رجیم[1] ] ترجمہ: اس رسالہ کو مرشد عرفانی، عارف ربانی، شاہ میراں جیلانی کی نظر منظور کیلئے لکھا گیا ہے، جو اتباع اور پیروی میں متابعت محمد رسول اللہ میں کامل اس زمانہ کے محی الدین ثانی ہیں، حضرت مقیم کے قدم مبارک پر چلنے والے کریم الصفت اور بخل رجیم سے فارغ ہیں[2]۔

اسی رسالہ میں ہی سید امیر حجروی کے وصف میں چند اشعار بیان کرتے ہیں ان اشعار میں سلطان باہو نے جس طرح آپکے اوصاف بیان کئے ہیں انہیں سے سلطان باہو کی عقیدت کا ان سے اظہار ہو رہا ہے۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو نے ان سے فیض ضرور حاصل کیا۔ اور طریقت میں ان سے رہنمائی حاصل کی ان کا تفصیلی ذکر سلطان باہو کے مشائخ میں اسی باب کی فصلِ دوم میں کیا گیا ہے۔

انکے علاوہ شاہ حبیب اللہ قادری سے آپ نے فیض حاصل کیا اسکی تفصیل درج ذیل ہے۔

### شاہ حبیب اللہ قادری کی تربیت میں:

سلطان باہو جب راوی کے کنارے آئے تو آپ نے شاہ حبیب اللہ قادری کے فیضان کا شہرہ سنا۔ آپ گیلانی سید ہیں، آپکے والد سید فتح اللہ شاہ شہر بغداد (عراق) کے بڑے پایہ کے بزرگ تھے۔ شاہ حبیب کی پیدائش بھی بغداد شہر میں ہوئی اور وہیں سے علومِ متداولہ حاصل کرنے کے بعد پنجاب میں مغل فرمانروا شاہجہاں کے دور میں ارشاد و تبلیغ کیلئے ہجرت کر آئے۔[3] آپ خانیوال کے مضافاتی گاؤں بغداد[4] میں انکی خدمت میں حاضر ہوئے۔ تذکرہ اولیاءِ پاکستان کے مطابق انہوں نے سلطان باہو کو ترکِ دنیا اور ترکِ ازواج کا حکم دیا۔ چنانچہ آپ نے حکم پر عمل کیا اور آپکی ازواج نے ان کو اپنے حقوق معاف کر دیئے اور آپ نے گھر سے سونا وغیرہ نِکال کر باہر پھینکا۔ چند دن کی صحبت کے بعد حضرت شاہ حبیب اللہ قادری نے آپکو فرمایا:

"اے درویش جس نعمت کے تم مستحق ہو وہ ہمارے امکان سے باہر ہے۔ البتہ ہم تمہاری رہنمائی کرتے ہیں اور جہاں تمہارا نصیبہ ہے ہم بتائے دیتے ہیں۔ وہاں سے اپنا نصیبہ لے لو۔ پھر شاہ صاحِب نے آپکو ارشاد فرمایا کہ تم میرے شیخ سید السادات حضرت پیر سید عبد الرحمان دہلوی قادری کی خدمت میں جاؤ جو بظاہر شاہی منصب دار ہیں"[5]

---

[1] سلطان باہو، گنج الاسرار، ص: 2، مع شرح اردو در آخر رسالہ از فقیر الطاف حسین قادری، لاہوری (لاہور: شبیر برادرز اردو بازار، سن ندارد)۔

[2] سلطان باہو، ترجمہ و شرح اردو گنج الاسرار، ص: 24۔

[3] امتیاز حسین شاہ، تذکرہ اولیاء ملتان، (ملتان: کتب خانہ حاجی نیاز احمد)، ص: 173۔

[4] تحصیل خانیوال میں دریائے راوی کے کنارے اس گاؤں کا نام ہے جو شاہ حبیب نے بغداد شہر سے آکر بسایا تھا۔ (امتیاز حسین شاہ، تذکرہ اولیاء ملتان، ص: 173۔)

[5] عالم فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1 / 178، 179۔

## شیخ عبد الرحمان قادری سے فیض:

آپ نے پھر ظاہری بیعت کیلئے دہلی کے شیخ عبد الرحمان قادری کے پاس جانے کا ارادہ کیا تو آپکے ساتھ خلیفہ سلطان حمید بھکر والے بھی تھے۔ آپ نے شیخ سے فیوضات حاصل کر لئے اور بازار دہلی میں ہر خاص وعام پر توجہ کرنے لگے اور خلق خدا کو عام فیض دینے لگے۔ آپکو حضرت عبد الرحمان قادری نے ایسے عام جگہوں پر فیض دکھانے سے منع کیا اس پر سلطان باہو نے جواب دیا کہ جو چیز لی جاتی ہے اسے چیک کر کے لیا جاتا ہے کہ کھری ہے یا کہ کھوٹی۔ مَیں بھی دیکھ رہا تھا کہ آپ نے جو نعمت دی ہے وہ کس قدر ہے اور اسکی ماہیت کیا ہے۔[1]

ان تین حضرات کے علاوہ بھی سلطان باہو کی ملاقات کے آثار ملتے ہیں۔ ان میں سے خانقاہ لنگر مخدوم کے اس وقت کے جو جانشین تھے، ان سے بھی ملاقات کا امکان موجود ہے کیونکہ سلطان باہو کی زندگی پر لکھی جانے والی تصنیفات کی روشنی میں آپ کی ایک شادی لنگر مخدوم کی صاحبزادی سے بھی ہوئی تھی[2]۔ ان کا بالتفصیل ذکر سلطان باہو کے مشائخ میں اسی باب کی فصلِ دوم میں کیا گیا ہے۔

سید عبد الرحمان دہلوی کے واسطے سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک سلطان باہو کا جو شجرہءطریقت بنتا ہے وہ درج ذیل ہے:

## سلطان باہو کا شجرہ طریقت:

سلطان باہو کا شجرہ طریقت دو واسطوں سے حضرت علی کرم اللہ وجہ تک پہنچتا ہے۔ اس طرح آپکی طریقت کا ایک سلسلہ حضرت معروف کرخی کے واسطہ سے ہے جن کا روحانی رابطہ بیک وقت حضرت علی بن موسی رضا و حضرت داؤد طائی کو پہنچتا ہے۔

## سلسلہ اول:

شیخ سلطان باہو عن سید عبد الرحمان دہلوی عن سید عبد الجلیل عن سید عبد البقا عن سید الستار عن سید الفتاح عن شیخ نجم الدین برہان پوری عن شیخ محمد صادق یحیی عن سید عبد الجبار عن سید عبد الرزاق عن شیخ عبد القادر جیلانی عن شیخ ابو سعید مبارک الخضرمی المخزومی عن شیخ ابو الحسن قریشی ہنکاری عن شیخ ابو الفتح یوسف طرطوسی عن شیخ عبد الواحد تمیمی عن شیخ ابو بکر شبلی عن شیخ جنید بغدادی عن شیخ عبد اللہ سری سقطی عن شیخ معروف کرخی عن ابی موسی کاظم عن ابی جعفر صادق عن ابی محمد باقر عن السید زین العابدین عن السید الحسین بن علی عن السید علی بن ابی طالب۔

دوسرا سلسلہ شیخ معروف کرخی کے بعد اس طرح ہوتا ہے کہ شیخ داؤد طائی عن شیخ حبیب عجمی عن حسن بصری عن امیر المؤمنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم اجمعین[3]

سلطان باہو کی اولاد میں سے بہت سارے حضرات ہیں جن کے ذریئے یہ شجرہءطریقت اِس ملک پاکستان میں کافی حد تک پھیلا ہے اور ابھی تک اسکی اشاعت میں دن بدن اضافہ ہو رہا ہے۔ ذیل میں مناقبِ سلطانی کے مطابق انکی اولاد کا ذکر بھی کیا گیا ہے۔ ملاحظہ کریں:

---

[1] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص:57،56۔ وعالم فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1 / 182، 183، 184۔

[2] سلطان الطاف علی، مرآۃ سلطانی، ص: 101، 102۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 588، 589۔

## سلطان باہو کی اولاد:

سلطان باہو نے اپنی تصنیفات میں اپنی کسی اولاد وازواج کا ذکر نہیں کیا مگر سلطان باہو کی زندگی کے بارے میں لکھنے والے مصنفین کے نزدیک سلطان باہو کے آٹھ فرزند تھے جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

سلطان نور محمد، 2- سلطان ولی محمد، 3- سلطان لطیف محمد، 4- سلطان صالح محمد، 5- سلطان اسحاق محمد، 6- سلطان فتح محمد، 7- سلطان شریف محمد، 8- سلطان حیات محمد۔ ان میں سے پانچ کی اولاد نہ تھی اور جن سے ان کی آل واولاد کا سلسلہ نسب چلتا ہے وہ تین درج ذیل ہیں: سلطان نور محمد، سلطان ولی محمد، سلطان لطیف محمد۔ اس خاندان کے اس وقت تقریبا دو سو پچاس سے زیادہ مرد وخواتین شامل ہیں۔[1]

1- آپکے سب سے بڑے فرزند سلطان نور محمد تھے جن کی اولاد ضلع لیہ لعل عیسن کروڑ کے نزدیک بستی قاضی میں آباد ہے۔ اور انکا ذریعہ معاش طِب اور زراعت ہے۔[2] اب ان میں سے ایک نوجوان قاضی طارق سلطان اپنی یونین کونسل کے بلدیاتی الیکشن میں حصہ لے کر چئیرمین منتخب ہوئے ہیں اور اسطرح انکا مقام ومرتبہ کچھ مزید واضح ہو گیا۔

2- آپکے فرزند دوم سلطان ولی محمد تھے انکی اولاد میں سلطان عظمت بن سلطان محمد حسین سے سلسلہ اولاد حاجی شریف محمد اور محمد یار کی اولاد میں سے غوث بخش ورب نواز کا خانوادہ ضلع بہاولپور احمد پور شرقیہ میں زندگی گزار رہا ہے۔ ضروریات درگاہ سے حاصل شدہ عطیات اور قدرے زراعت سے پوری ہوتی ہے۔ انہی فرزند دوم سلطان ولی محمد کی اولاد جو سلطان نور محمد بن سلطان محمد حسین سے آگے بڑھی ہے وہ چاہ سمندری نزد پرانا دربار سلطان باہو میں آباد ہیں۔ انہی فرزند دوم سلطان ولی محمد کے فرزند سلطان محمد حسین کے فرزند سوم سلطان حافظ محمد کا تمام خانوادہ مقام سلطان باہو نئے دربار کے نزدیک ہی آباد ہے۔ سجادہ نشینی کا سلسلہ انہیں میں تسلسل کے ساتھ آرہا ہے۔[3]

3- سلطان باہو کے تیسرے فرزند سلطان لطیف محمد تھے۔ انکی اولاد سبزل کوٹ صادق آباد میں رہائش پذیر ہیں۔ اس خانوادہ نے گمنامی اور تنگدستی میں وقت گزارا اور بالآخر انکا سلسلہ مفقود ہو گیا ہے۔ گویا سلطان باہو کی جن تین فرزندوں میں سے اولاد چلی ہے اب ان میں سے دو سلطان نور محمد اور سلطان ولی محمد سے اولاد کا سلسلہ جاری ہے۔[4]

خانوادہء سلطان باہو کے اکثر افراد اپنی بساط کے مطابق فکرِ باہو کو پھیلانے میں اپنا کردار ادا کرنے میں مصروف ہیں۔

---

[1] فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1/185۔

[2] سلطان الطاف، مرآۃِ سلطانی، ص: 124۔

[3] سلطان الطاف، مرآۃِ سلطانی، ص: 124۔

[4] سلطان الطاف علی، مرآۃِ سلطانی، ص:125۔

**وفاتِ سلطان باہو:**

سلطان باہو کی وفات سن 1102ھ /[ 1691ء] میں 63 برس کی عمر میں ہوئی۔[1] شور کوٹ میں آپکی وفات ہوئی[2] اور وہاں پاس ہی چند کلو میٹر کے فاصلے دریائے چناب کے مشرقی کنارے قلعہ قہر گان کے مقام پر ابتدا میں آپکے جسد کو سپرد خاک کیا گیا۔ ستتر / 77 سال وہاں پر مزار رہنے کے بعد چناب کے مغربی کنارے چاہ پیپل والا کے مقام پر منتقل کیا گیا اور پھر تیسری بار سن 1918ء میں چاہ پیپل والے مقام سے صرف 3 / تین کلو میٹر کے فاصلے پر سلطان باہو کا مزار منتقل کیا گیا۔[3]

[1] Krishna, L. R .Panjabi Sufi Poets A.D. 1460-1900.p: 49.

[2] فقری، عالم، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1/185۔

[3] سلطان الطاف علی، مرآۃِ سلطانی، ص: 198-200۔

# فصلِ دوم: عہدِ سلطان باہو کا تہذیبی اور تعلیمی پسِ منظر

## عہدِ سلطان باہو:

سلطان باہو کی جب ولادت ہوئی تو اس وقت ہندوستان میں شاہ جہاں(1037ھ / [1628ء] – 1068ھ /[ 1657ء]) کی حکومت تھی جو فرض شناس، مضبوط چال چلن کے مالک اور دلیرانہ ہمت والے تھے۔[1] پڑوسی ملک ایران میں شاہ صفی صفوی بر سر اقتدار تھا جو ایک ظالم حکمران تھا۔[2] شاہجہان نے اپنے سے پہلے کے مغلیہ حکمرانوں کی طرح علم کی سرپرستی کی۔ انکے زمانے میں ایرانی شعراء قدسی[3] اور کلیم[4] بہت مشہور تھے۔ جشنِ نوروز کے موقع پر ایک قصیدہ پڑھنے پر قدسی کا منہ سات بار جواہرات سے بھرا گیا۔[5] کلیم کو بھی ایک قصیدہ "تختِ طاؤس" پڑھنے پر بہت انعام واکرام سے نوازا گیا۔[6]

بہر حال بادشاہ کی اس فیاضی اور فراخدلی کی وجہ سے بڑے عالی قدر شعراء محمد محسن فانی اور صائب تبریزی جیسے جمع ہو گئے تھے۔ ادب وانشاء پردازی میں انشائے منیر، بہارِ سخن مؤلفہ محمد صالح کنبوہ، مکتوبات ملاجونپوری، اسی زمانے کی خوبصورت تصانیف ہیں۔ شعر و سخن کے میدان میں عاقل خان رازی[7]، محمد افضل سرخوش[8]، عبد القادر بیدل[1]، غنی کاشمیری[2] اور ناصر علی سرہندی[3] کا شمار مشہور شعراء میں

---

[1] سکسینہ، بنارسی، پرشاد، تاریخِ شاہجہاں، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، (دہلی: اشاعت اول: 1978ء، طبع چہارم: 2010ء) ، ص: 66۔

[2] یاسمی، رشید، تاریخ ادبیات ایران، (تہران: 1329 / [1911])، ص: 108۔

[3] اصل نام حاجی محمّد جان قدسی مشہدی ہے، قدسی مشہدی کے نام سے زیادہ مشہور تھے۔ گیارھویں صدی ہجری کے ایرانی ادیب اور شاعر تھے۔ ابتداءِ زندگی میں کھیتی باڑی کرتے تھے۔ جب انکی شاعری مشہور ہوئی تو وہ ہندوستان آگئے اور شاہجہاں کے دربار سے منسلک ہوگئے۔ مؤلفِ تصنیفات اور مشہور فارسی کے شاعر تھے۔ انکی وفات 1056ھ میں ہوئی اور وہ شعراءِ کشمیر کے قبرستان میں مدفون ہیں۔ (مقدمہ "دیوان حاجی محمّد جان قدسی مشہدی"، مقدمہ، تصحیح و تعلیقات محمّد قہرمان، مشہد، انتشارات دانشگاہ فردوسی، ۱۳۷۵۔)

[4] کلیم کاشانی غالبًا 1581 سے 1585 (989 تا 993) کے درمیانی عرصہ فارس کے شہر ہمدان میں پیدا ہوئے۔ کلیم کاشانی سترہویں صدی عیسوی کے فارسی شاعر تھے۔ ہندوستان میں عہدِ شاہ جہانی میں کلیم کو " ابو طالب کلیم " کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔ کلیم کے مجموعہ کلام "شاہنامہ" میں پندرہ ہزار اشعار موجود ہیں جبکہ کلیم کے دِیوان میں 95 ہزار اشعار موجود ہیں۔ کلیم کا دِیوان 9823 اشعار پر مشتمل ہے۔ کلیم کاشانی نے بروز منگل 15 ذوالحجہ 1061 /[28 نومبر 1651] کو کشمیر میں وفات پائی۔ (شبلی النعمانی: شعر العجم، در فارسی (تہران: 1404ھ / [1984]) ، جلد 3 ص 172 تا 191۔

[5] لاہوری، عبد الحمید، بادشاہنامہ، 1/80-81۔

[6] شاہنواز خان، مآثر الامراء، (کلکتہ: 1988 /[1408]) 1 /432۔

[7] رازی، عاقل خان، کی پیدائش 1026 /[1617] اور وفات 1108 /[1696] ہے۔

[8] سرخوش، محمد افضل، مشہور فارسی شاعر اور صوفی بزرگ ہیں۔ آپ شاہجہاں کے عہد میں سن 1050ھ /[1640ء] میں کشمیر میں پیدا ہوئے۔ قوم کے مغل تھے۔ والد کا نام محمد زاہد تھا، آپکے جد امجد میر لعل بیگ بدخشاں کے رہنے والے تھے۔ انکی کلیات تقریبا انتالیس ہزار اشعار پر مشتمل ہے۔ اس کے علاوہ انکی تصنیفات درج ذیل ہیں: 1- مثنوی نور علی نور۔ جو انہوں نے مولانا روم کے تتبع میں لکھی۔ 2- مطلع: شیشہ از قلقل حکایت می کند۔ غمزہ ساقی روایت می کند۔ 3-

میں ہوتا تھا۔ مکاتیب ورقعاتِ عالمگیر بھی انشائیہ ادب میں قیمتی خزانہ کے طور پر سمجھے جاتے ہیں۔ جادوناتھ سرکار[4] نے لکھا ہے کہ عالمگیر کے رقعات کی تعداد دوہزار ہے۔ اس نے مزید لکھا کہ عالمگیر[5] (شاہ جہاں کے صاحبزادے، مغلیہ حکمران) اسی طرح صاحبِ سیف و قلم تھے۔[6] فتاوی عالمگیر انکے دور کی عظیم یادگار ہے۔ ملا نظام برہانپوری[7] فتاوائے عالمگیری کی مجلسِ ادارت کے سربراہ تھے۔ اسی طرح مغلیہ گھرانے کی بعض بیگمات بھی انشاپرداز اور شاعرات تھیں۔ اور علم و شعر کا ذوقِ فن عروج پہ تھا۔

علم وادب کے اس تہذیبی دور میں سلطان باہو کا اکثر علماء اور مشائخ کی طرح سیاسی اثر و رسوخ بھی تھا جس سے سلطان باہو کی صوفی فکر میں پختگی کے راستے پر کوئی رکاوٹ در پیش نہ آئی۔ ان کے شہزادوں سے تعلق کے بارے میں تفصیل درج ذیل ہے:

## سلطان باہو کا سیاسی اثر ورسوخ:

سلطان باہو کے زمانہ میں ملتان کی صوبیداری اور حکمرانی شاہجہاں کے بیٹوں شاہ شجاع، مراد، داراشکوہ اور اورنگزیب کے سپرد رہی۔ اور قلعہ شور کوٹ بھی ملتان کے زیرِ اثر تھا۔ ان میں سے اورنگزیب نے آپ سے ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ اور داراشکوہ ان کا عقیدت مند تھا۔ مگر سلطان باہو اورنگزیب کی زیادہ قدر کرتے تھے۔[8] اورنگزیب جب قندھار کی مہم سے سال 1059ھ / [1649ء]

---

مثنوی حسن و عشق مشتمل بر قصہء سسی و پنوں۔ 4- ساقی نامہ 5- مثنوی قضاوقدر۔ 6- مثنوی در بعض خصوصیاتِ ھندوستان۔ 7- جنگ نامہ محمد اعظم شاہ۔ اور نثر میں 1- جوش وخروش 2- کلمات الشعراء 3- دیباچہء دیوان وغیرہ ہیں۔ (محمد افضل سرخوش، کلمات الشعراء، مقدمہ : صادق علی دلاوری، ریسرچ سکالر، (لاہور: پنجاب یونیورسٹی، 1943/[1362]۔)

[1] بیدل کا پورا نام میرزا عبد القادر بیدل عظیم آبادی ہے۔ آپ مشہور عظیم ہندوستانی شاعر تھے بیدل انکا شاعری تخلص تھا۔

[2] اصل نام ملا طاہر غنیؔ تھا۔ غنی کشمیری سبک ھندی کے نمائندہ شاعر تھے۔ انہوں نے 1092 / [1681] میں وفات پائی تھی۔

[3] شيخ ناصر علي سرهندي ملقب به «صائباي ثاني» و متخلص به علي از شاعران معروف پارسي گوي هند در سده يازدهم هجري است كه ولادت او در سال 1048 ه.ق در سرهند اتاق افتاده است. وي در ميان شاعران پارسي گوي هند از جمله سرآمدان است. ويژگي شعري او داشتن خيالات باريک و بسيار دقيق و دقت در يافتن مضمونهاي تازه ديرياب و داشتن زبان ساده متمايل به محاوره است. ناصر علي در قالب قصيده، غزل و مثنوي و رباعي طبع آزمايي كرده است. در قصايد به مدح حاكمان پرداخته و غزليات او بيانگر احوال عاطفي اوست. ويژگي بارز شعر ناصر علي آن است كه او در شعرش بيشتر بر ذوق تكيه داشت تا بر دانش و اطلاع خويش.(تابستان،دانشگاہِ سیستان وبلوچستان، 1390ھ، شمارہ نمبر 7، فصلنامہ مطالعاتِ شبہ قارہ، معرفی ناصر علی سرہندی، مجموعہ مؤلفین زبان وادب فارسی، تلخیص از صفحہ 107 تا صفحہ 116-)

[4] سرکار، جادوناتھ، پروفیسر ایک مشہور بنگالی مؤرخ تھے۔

[5] اورنگزیب عالمگیر نے سال 1667ء میں ہندوستان کی حکمرانی کا تخت سنبھالا اور پچاس سالہ حکمرانی کے بعد سن 1708ء میں وفات پائی۔ (اسلم راہی، اورنگزیب عالمگیر، (کراچی: شمع بک ایجنسی س ن)، ص: 5،97۔)

[6] سرکار، جادوناتھ، سٹڈیز ان مغل انڈیا، (کلکتہ: 1919ء/[1337ھ] ) ص:16۔

[7] ملا نظام برہان پوری سہالوی کی ولادت 1088ھ /[1677ء] میں سہالی میں ہوئی جو صوبہ اترپردیش ضلع بارہ بنکی کا ایک قصبہ ہے۔ آپ ایک صوفی منش عظیم عالم دین تھے۔ آپکی وفات سن 1161ھ /[1748ء] میں ہوئی۔

[8] زبیری، بلال، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 124۔

واپس آرہے تھے تو قلعہ گڑھ مہاراجہ میں چند روز کا قیام کیا۔[1] سلطان باہو وہاں تشریف لے گئے اور اورنگزیب سے ملاقات کی۔ اس کے علاوہ جب سلطان باہو سال 1078ھ / [1667ء] میں سید عبد الرحمان دہلوی سے روحانی تربیت لینے گئے ان ایام میں دہلی کی جامع مسجد میں بھی اورنگزیب سے ملاقات ہوئی۔[2]

اور اس بات کو اس سے بھی تقویت ملتی ہے کہ سلطان باہو نے اورنگ زیب کی مدحت میں ایک رسالہ موسوم بہ "اورنگ شاہی" لکھا۔

اس رسالہ میں لکھتے ہیں:

"محیی الدین راسخ دین عادل بادشاہ از ہر طریقت آگاہ بعیان ناظر نگاہ فیض بخش خلق اللہ"[3]

ترجمہ: "محیی الدین راسخِ دین عادل بادشاہ (اورنگزیب عالمگیر) ہر سلسلۂ طریقت سے واقف اور آگاہ ہے، نگاہ پر بصیرت کا مالک ہے جو اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے لئے بہت زیادہ سود مند ہے۔"[4]

اور "عین العارفین" میں لکھتے ہیں:

"شد بایں تصنیف سر از الہ　　در زمان محیی الدینش بادشاہ

اورنگ زیب عادل نامِ او　　از طریقۂ خاص نبوی ﷺ بردہ گو

زاہد وعابد بترسد از خدا　　محرم اسرار وحدتِ کبریا

در شریعت ہم طریقت راہبر　　از حقیقت معرفت صاحب نظر

ظل اللہ زِ حال برہم خاص وعام　　تا قیامت باد او قائم مقام"[5]

ترجمہ: محیی الدین بادشاہ کے زمانے میں یہ تصنیف اللہ کا راز (مکمل) ہوا۔

اس (محیی الدین) اورنگزیب عادل کا نام طریقہ ءخاص نبوی ﷺ سے مشہور ہے۔

پرہیز گار، عبادت گذار اور خدا سے ڈرنے والا، وحدتِ کبریا کے اسرار کا واقفِ راز۔

---

[1] انبالوی، صادق مطبی، آدابِ عالمگیری، (لاہور: 1971 / [1391])، ص: 5، ونور احمد فریدی، تاریخ ملتان، (ملتان: 1971 / [1391])ص: 130۔

[2] زبیری، بلال، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 124، تاریخ بمطابق صادق مطبی، انبالوی، آدابِ عالمگیری، ص: 101۔

[3] سلطان باہو، اورنگ شاہی، مرتبہ از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: باہو پبلیکیشنز، طبع اول: 2011 / [1432])، ص: 18-

[4] سلطان باہو، اورنگ شاہی، ص: 19۔

[5] سلطان باہو، عین العارفین، ص: 62۔

شریعت میں طریقت کا بھی رہنما، معرفت کی حقیقت سے صاحبِ نظر۔

وہ خاص وعام پر اللہ کا سایہ، قیامت تک اسکا مقام قائم رہے۔

یعنی سلطان باہو اورنگ زیب بادشاہ کے بارے ایک اچھا نظریہ رکھتے ہوئے کہتے ہیں کہ وہ محی الدین بادشاہ اورنگزیب جس نے خاص طریقۂ نبوی ﷺ میں مقام حاصل کیا ہوا ہے۔ وہ خداترس زاہد وعابد ہے اور وہ وحدتِ ربانی کا محرم راز، شریعت وطریقت میں لوگوں کا رہنما ہے اور حقیقت ومعرفت میں صاحب نظر اور عوام پر مہربان اور اللہ کی رحمت ہے۔ اور آخر پر ان کی درازئ عمر اور جاہ وجلال کی زیادتی کیلئے دعا گو ہیں کہ قیامت تک اسکا مقام ومرتبہ قائم رہے۔

ڈاکٹر سلطان الطاف علی اپنی مرتب کی ہوئی اورنگ شاہی کے مقدمے میں لکھتے ہیں کہ: " سلطان باہو کی بھی یہی فکر تھی کہ دین اسلام کے استحکام کیلئے ایک عادل بادشاہ کی حمایت کی جائے اور بادشاہت کے لقب کو باعث نزع نہ بنایا جائے (یعنی اسلئے اورنگزیب کو بادشاہ کہا خلیفہ نہیں کہا) ۔ ویسے بھی ان ایام میں خلافتِ عثمانیہ عالمِ اسلام میں پرچم بلند کئے ہوئے تھی اس لیئے امراء اور بادشاہ سب اس ایک خلافت کو تسلیم کر کے اپنے علاقوں میں حکمرانی کر رہے تھے۔۔۔ اور نگزیب عالمگیر کے پاس بادشاہ کا لقب ضرور تھا اسے مطلق العنان بھی کہہ سکتے ہیں مگر وہ خداترس اور دیندار بادشاہ نام نہاد امویہ اور عباسی خلفاء سے بہتر حکمران تھے ملک میں اسلامی شریعت مروج تھی۔ فقہ اسلامی کو مرتب کر لیا گیا تھا، کلکتہ میں فرنگی محل انگریزوں سے لے کر عالمگیر نے اسلامی جامعہ کی شکل دے دی تھی جہاں سب سے پہلے درسِ نظامی کا آغاز ملا نظام الدین سہالوی نے کیا تھا۔ اندریں حالات سلطان باہو کا اورنگزیب عالمگیر کو بادشاہ کا مروجہ لقب دے کر پکارنا مصلحتِ دینی کیلئے درست قدم تھا۔"[1]

مذکورہ بالا عبارت میں ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے سلطان باہو کی زبانی اورنگزیب کا ذکر کرنے کی وجہ تو بتا دی ہے۔ مگر یہ سوال اپنی جگہ پر ہے کہ سلطان باہو ایک صوفی تھے اور صوفی سے توقع یہ ہونی چاہیئے کہ وہ ایک صوفی کے مخالف بھائی کی بجائے اسی صوفی کی تعریف وتوصیف کرے۔ داراشکوہ کا تذکرہ نہ کرنا اور اورنگزیب کی تعریف کرنا بعید از قیاس شاید اس لیئے نہیں ہو تا کہ اورنگزیب کو بھی ہم ایک درویش صوفی منش تسلیم کر لیں۔ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے اورنگ زیب کو سلطان باہو کے دراویش وصوفیاء میں سے سب سے پہلے شمار کیا اور ان کو متقی، زاہد، پرہیز گار، متشرع، غازی، خداترس، نمازی اور حافظِ قرآن کے طور پر پیش کیا۔[2]

---

[1] سلطان باہو، مقدمہ اورنگ شاہی، مرتبہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 12۔

[2] سلطان الطاف، مرآۃِ سلطانی، ص: 127۔

اورنگزیب کے صوفی ہونے میں یہ بات بھی قابلِ غور ہے جیسا کہ صاحبِ "تذکرۃ الکرام" کہتے ہیں کہ اورنگزیب حضرت عنایت اللہ نوری کے دست پر بیعت تھے اور ان کے مرید تھے۔[1] اور عنایت اللہ نوری کا انتقال سال 1066ھ /[1656ء] میں ہوا۔[2]

مگر پھر بھی سلطان باہو کا داراشکوہ کا ذکر نہ کرنا اور ان سے ملاقات نہ کرنا ورطۂ حیرت میں ڈالتا ہے۔

اس کے علاوہ سلطان باہو کے والد شیخ ابوزَید بھی شاہجہاں کے عہد میں سرکاری منصب دار تھے۔

داراشکوہ کے علاوہ سلطان باہو نے اپنے ہم عصر صوفیاء کا قابلِ ذکر تذکرہ نہیں کیا سوائے امیر حجروی کے۔ اور نہ ہی اپنی اولاد اور خلفاء کا ذکر کیا۔ اسکی درج ذیل وجوہات ہو سکتی ہیں:

1- سلطان باہو فکرِ وحدت الوجود میں اِس قدر مستغرق تھے کہ دیگر صوفیاء کا ذکر کرنے میں کوئی دلچسپی نہ لی کہ وحدت کی فکر سے توجہ بھی اس طرف نہیں گئی۔
2- سلطان باہو دیگر تمام ہم عصر صوفیاء کو صوفیانہ فکر میں پختہ نہ سمجھتے تھے۔ جس صاحبِ حجرہ مقیم کو پختہ سمجھا اسے ذکر کیا۔
3- دیگر ہم عصر صوفیاء کو ذکر نہ کرنے کی یہ وجہ بھی ہو سکتی ہے کہ ان کا سلطان باہو کے ساتھ فکری اتحاد نہ ہو گا۔ کیونکہ سلطان باہو کے ماضی قریب میں ہی شیخ احمد سرہندی کا فکری انقلاب آچکا تھا جو وحدت الوجود کے سخت مخالف تھے۔ اِس لیئے سلطان باہو کے عہد میں یا تو وحدت الشہودی نظریات کے لوگ تھے یا پھر داراشکوہ جیسے دینِ اکبری سے متاثر لوگ تھے۔

سلطان باہو کے بارے لکھنے والے مصنفین کی کتب میں اور مناقبِ سلطانی میں بھی شاہ حبیب اللہ قادری اور شاہ عبد الرحمان دہلوی گیلانی کے علاوہ صوفیاء سے سلطان باہو کا تعلق کوئی خاص مذکور نہیں۔ یا پھر کچھ ملتا ہے تو وہ سلطان باہو کا اپنے عقید تمند مریدین سے ملاقاتوں کا ذکر ملتا ہے۔ مگر اس وقت کے مشہور صوفیاء کے بارے میں سلطان باہو اور انکے مناقب لکھنے والے مصنفین خاموش ہیں۔ ذیل میں چند ان صوفیاء کا ذکر کیا گیا ہے جن صوفیاء سے سلطان باہو کی عقیدت اور تربیت کا ثبوت ملتا ہے۔

## سلطان باہو کے مشائخ:

سلطان باہو کی ظاہری تربیت جس طرح مبہم ہے اسی طرح سلطان باہو کی باطنی تعلیم وتربیت کا بھی کوئی خاص ذکر مناقب کی کتب میں موجود نہیں۔ صرف شاہ حبیب اللہ قادری اور سید عبد الرحمان گیلانی کی بیعت اور ان سے فیض پانے کا ذکر کتب میں موجود ہے اور سید امیر حجروی کو سلطان باہو نے خود اپنے مرشد اور رہنماء کے طور پر پیش کیا۔ ان کے علاوہ میاں میر سے سلطان باہو کی ملاقات کا امکان تو

---

[1] شاہ محمد کبیر، تذکرۃ الکرام، لاہور، ص: 663۔

[2] منشی غلام حسین، سیر المتاخرین، (کراچی: سن طبع: 1968 / [1388])، ص: 100۔

ہے مگر ملاقات ثابت نہیں کیونکہ ان کی وفات سال 1045ھ / 1635ء میں ہوئی اور اسوقت سلطان باہو کی عمر صرف 6 سال تھی اتنی عمر میں باطنی تربیت کے لیئے سفر ثابت نہیں مگر میاں میر کا کلام اور فکر سلطان باہو کی فکر سے ملتی جلتی ہے اس سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ سلطان باہو نے ان کے آثار کا مطالعہ کیا اور فکرِ میاں میر سے ہی ان کا نظریہ ترکِ دنیا والا پختہ ہوا۔

ان مشائخ کے تذکرے کی تفصیل درج ذیل ہے:

## 1- سید محمد امیر حجروی:

آپ سیف الرحمان جیلانی بن سید محمد مقیم محکم الدین حجروی[1] کے فرزند اور سجادہ نشین تھے۔ آپکا سلسلہ نسب بہاول شیر حجروی (ت: 973ھ / [1565ء])[2] سے جا ملتا ہے۔ سید محمد امیر حجروی حجرہ شاہ مقیم میں ہی پیدا ہوئے۔ اپنے والد محترم کے ہاتھ پر بیعت کی۔ تاریخِولادت کا پتہ نہیں چلا مگر سن وفات 1102ھ / [1691ء] ہے[3]۔ سلطان باھو نے انکی درج ذیل الفاظ کے ساتھ اپنی تصنیف "گنج الاسرار" میں تعریف کی: [ایں رسالہ را بجہت نظر ناظر مرشد عرفانی وعارف ربانی شاہ میراں جیلانی بر پیروی متابعت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ، دریں زمانہ محیی الدین ثانی قدم بر قدم مقیم صفت کریم فارغ از بخل شیطان رجیم[4] ] ترجمہ: اس رسالہ کو مرشد عرفانی، عارف ربانی، شاہ میراں جیلانی کی نظر منظور کیلئے لکھا گیا ہے، جو اتباع اور پیروی میں متابعت محمد رسول اللہ میں کامل اس زمانہ کے محی الدین ثانی ہیں، حضرت مقیم کے قدم مبارک پر چلنے والے کریم الصفت اور بخل رجیم سے فارغ ہیں[5]۔

اسی رسالہ میں ہی حضرت پیر صاحب کے وصف میں چند اشعار بیان کرتے ہیں، اشعار مع ترجمہ ذیل میں ملاحظہ کریں:

شاہ میراں ہست ثانی شہ امیر * شہسوار معرفت روشن ضمیر

چوں نباشد سید قادر قوی * چوں نباشد سید اولاد علی

چوں نباشد سید پاک نسل * چوں نباشد سید واصل وصل

ہر کرا پدرش بود عارف مقیم * چوں نباشد سید رہ مستقیم

---

[1] سید محمد مقیم الدین کی ولادت وفات بالترتیب 1013 / [1604]، 1055 / [1645] ہے۔ آپکے والد کا نام سید ابو المعالی، دادا کا نام سید محمد نور اور پردادا کا نام سید بہاء الدین بہاول شیر ہے۔ [حدیقۃ الاسرار فی اخبار الابرار، ص: 50]

[2] آپکا سلسلہ نسب یوں بیان ہوا ہے: سید بہاول شیر بن سید محمود بن سید علاء الدین بن سید مسیح الدین بن سید صدر الدین بن سید ظہیر الدین بن سید شمس الدین بن سید موسن بن سید مشتاق بن سید علی بن سید صالح بن سید عبد الرزاق بن سید شیخ عبد القادر۔ [مفتی غلام سرور، حدیقۃ الاولیاء، ص: 34]

[3] حدیقۃ الاسرار فی اخبار الابرار ، ص: 52۔

[4] سلطان باہو، گنج الاسرار، (لاہور: شبیر برادرز اردو بازار، سن ندارد)، مع شرح اردو در آخر رسالہ از فقیر الطاف حسین قادری، لاہوری، ص: 2۔

[5] سلطان باہو، گنج الاسرار مترجم، ص: 24۔

شرف زاں لعل بہاول باوصال * نظر بر قبرش مکن شوریدہ حال

تارک وفارغ ز نفس واز ہوا *دائما سر مست وحدت با خدا

اصل جیلانی ز باطن مصطفی *ایں مراتب قادری قدرت الہ

شد مرید از جان باھو بالیقین *خاک پائی شاہ میراں راس دین[1]

ترجمہ: شاہ میراں حجروی شاہ میراں ثانی ہیں، معرفت کے شہسوار اور دل کے روشن ہیں۔ کیسے سید قادر اور قوی نہیں ہوتا؟ کیسے سید اولادِ علی سے نہیں ہوتا؟ جنکا والدِ محترم عارف مقیم ہو، کیسے سید نہیں ہو تا صراطِ مستقیم پہ چلنے والا۔ ان کے شرف سے لعل بہاول باوصال ہو گئے، ان کی قبر پر نظر مت کر پراگندہ حال۔ نفس اور خواہشات سے تارک وفارغ ہیں، ہمیشہ اللہ کے ساتھ وحدت کی مستی میں ہیں۔ مصطفی کے باطن سے اصل جیلانی ہیں، یہ مراتب قادری کو اللہ کی قدرت سے حاصل ہوتے ہیں۔ باہو دل وجان سے مرید ہو گیا، دین کی بنیاد شاہ میراں کے پاؤں کی (باہو) خاک ہے۔

ان اشعار میں سلطان باہو نے جس طرح آپکے اوصاف بیان کئے ہیں انھیں سے سلطان باہو کی عقیدت کا ان سے اظہار ہو رہا ہے۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو نے ان سے فیض ضرور حاصل کیا۔ اور طریقت میں ان سے رہنمائی حاصل کی۔

انکے علاوہ شاہ حبیب اللہ قادری سے آپ نے فیض حاصل کیا اسکی تفصیل درج ذیل ہے۔

## 2- شاہ حبیب اللہ قادری:

آپکا مسکن دریائے راوی کے کنارے پہ بغداد نامی گاؤں میں تھا۔ شاہ حبیب اللہ کی خدمت میں سلطان باہو نے ایک عرصہ اس وقت گزارا جب سلطان باہو تلاشِ مرشد میں تھے۔ انکی رہنمائی میں سلوک کے چند مراحل بھی طے کئے۔ شاہ حبیب قادری کے ہاں قیام کے دوران سلطان باہو کی سیر وسلوک کے دلپذیر نمونے سامنے آئے[2]۔ اور یہ بات بھی ثابت ہے کہ سلطان باہو جوانی میں تلاشِ مرشد میں مصروف تھے تو اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ سلطان باہو شاہ حبیب اللہ قادری کی خانقاہ میں سال 1065 تا1080ھ کے درمیان میں حاضر ہوئے اور اسی زمانے میں ہی شاہ عبد الرحمان گیلانی سے فیض حاصل کیا۔

شاہ حبیب قادری سے فیض یاب ہونے کے بعد سلطان باہو مزید صوفیانہ تربیت حاصل کرنے کیلئے انکے مشورے پہ دہلی کے پیر عبد الرحمان گیلانی کے پاس گئے جسکی تفصیل درج ذیل ہے۔

---

[1] سلطان باہو، گنج الاسرار، ص: 3،2۔

[2] سلطان الطاف، مرءاۃ سلطانی، ص:142۔

### 3- پیر عبد الرحمان دہلوی گیلانی:

پیر عبد الرحمان گیلانی شاہ حبیب اللہ قادری کے مرشد تھے، جنکی رہنمائی میں سلطان باہو سال 1078ھ /[1667ء] میں دہلی تشریف لے گئے اوران سے ملاقات کے بعد ان سے بیعت و تلقین پائی۔[1] پیر عبد الرحمان دہلوی سلطنتِ دہلی میں منصب دار بھی تھے۔ مناقبِ سلطانی میں بیان ہوا ہے کہ پیر عبد الرحمان جب مریدین سے ملاقات کیلئے تشریف لاتے تو چہرے پر ایک نقاب ڈال لیتے تھے کیونکہ آپکے چہرے پر جو جلال و جمال الٰہی کے انوار تاباں تھے لوگ انکو دیکھنے کی تاب نہ رکھتے تھے[2]۔ سلطان باہو نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی اور ان سے روحانی فیوضات حاصل کیئے۔ اس طرح سلطان باہو کی صوفیانہ اور روحانی تربیت پر انکا بھی بہت بڑا اثر ہے۔

ان مذکورہ بالا صوفیاء کے علاوہ میاں میر کی فکر سے سلطان باہو متاثر نظر آتے ہیں۔ ان سے ملاقات تو ممکن نہیں مگر انکے افکار کو سلطان باہو نے بہت حد تک قبول کیا۔ اور اس سے متاثر ہوئے۔ انکی تفصیل درج ذیل ہے:

### 4- حضرت میاں میر (938ھ/[1531ء] – 1045ھ / [1635ء]):

آپکا اسم گرامی میر محمد ہے۔ آپ سے سلطان باہو کی ملاقات تو نہیں مگر "ترکِ دنیا" کی فکر میں دونوں میں مماثلت ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو ان کی صوفی فکر سے متاثر تھے۔ میاں میر، شاہ میر، میاں جیو اور بالا پیر کے القابات سے مشہور ہیں۔ آپکا سلسلہ نسبی اٹھائیسویں پشت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے۔ آپکے والد بزرگوار کا نام سائیں دتا تھا۔ ٹھٹھہ اور بھکر کے درمیانی علاقے سیوستان میں آپکی ولادت ہوئی۔ اپنی والدہ محترمہ کی پرورش و تربیت کے بعد تلاشِ حق میں باہر نکلے۔ سیوستان میں حضرت خضر رحمۃ اللہ علیہ جو ایک مجذوب اور محبوب ولی اللہ تھے، ان کے ہاتھ پر بیعت کی۔ جب مرشد کا انتقال ہوا تو لاہور چلے آئے۔ جہانگیر اور شاہجہاں دونوں بادشاہ آپ سے بہت عقیدت رکھتے تھے۔ آپ بڑے متوکل انسان تھے، اور فقر و فاقہ میں خوش باش رہتے تھے۔[3]

آپ نے بھی سلطان باہو کی طرح ترک دنیا و عقبی کا راستہ اپنایا۔ فرماتے ہیں:

شرط اول در طریق معرفت دانی کی چیست

ترک کردن ہر دو عالم را وپشت پا زدن[4]

ترجمہ: معرفت کی راہ میں پہلی شرط جانتے ہو کیا ہے؟ دونوں جہانوں کو ترک کرنا اور پاؤں پیچھے مارنا۔

---

[1] محمد زکریا، [سلطان باہو کے خلفاء متاخرین میں سے تھا۔ انکا مسکن چھچھڑ شریف کے نام سے مشہور ہے] سی حرفی در شان سلطان باہو، طبع: 1302ھ /[1885ء]۔

[2] سلطان الطاف، مراۃ سلطانی، ص: 143۔

[3] لکھنوی، عبد الحی، نزہۃ الخواطر، (بیروت: مکتبہ ابنِ حزم، 1999ء)، 5/ 644۔

[4] لکھنوی، نزہۃ الخواطر، 5/ 644۔

یہ تو وہ صوفیاء تھے جن سے سلطان باہو متاثر تھے اور ان کی ملاقات کا امکان بھی ہے۔ ذیل میں ان صوفیاء کا ذکر ہے جن سے سلطان باہو کا تاثر تو ممکن ہے مگر ان سے ملاقات ثابت نہیں۔

## سلطان باہو کے معاصر اکابر صوفیاء

ذیل میں ان صوفیاء کا تذکرہ کیا گیا ہے جن سے سلطان باہو کی ملاقات نہیں ہوئی مگر وہ زمانے کے مشہور صوفیاء ہیں۔ ان کی تعلیمات سلطان باہو کی تعلیمات سے ملتی ہیں اور زمانہ بھی ایک ہے۔ کیونکہ سلطان باہو نے جب اور جہاں پرورش پائی تو ان بزرگان کی تعلیمات وہاں مشہور تھیں۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو نے انکی تصنیفات اور تعلیمات سے استفادہ کیا ہو گا جیسے شاہ ابو المعالی صاحبِ تصانیف بزرگ اسی زمانے اور اسی علاقے پنجاب کے بہت مشہور صوفی تھے اور انکے علاوہ شیخ احمد سرہندی بھی مشہور صوفی بزرگ اسی عہد کے تھے وہ بھی کثیر التصانیف اور مجدد صوفی تھے ۔ علاوہ ازیں داراشکوہ بھی اسی علاقے اور اسی زمانے کے مشہور صوفی ہیں وہ بھی صاحبِ تصنیفات صوفی ہیں انکی فکر بھی اس وقت مشہور تھی مزید براں شیخ رحمکار، رحمان بابا اور شیخ موسیٰ گیلانی ملتانی بھی اس وقت کے عظیم صوفیاء میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کی فکری مماثلت کی بنا پر ذیل میں ان کا ذکر بھی کیا جاتا ہے، ملاحظہ کریں:

### 1- شاہ ابو المعالی(960ھ / [1553ء] – 1074ھ / [1663ء]):

آپکا نام المعالی، لقب خیر الدین، اور مشہور نام ابو المعالی ہے۔ آپ نے مروجہ علوم اپنے والد گرامی سے حاصل کیئے۔ شیر گڑھ میں شیخ داود رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت کی۔ پھر جب مرشد کی وفات سال 1010ھ میں ہوئی تو اسکے بعد آپ نے لاہور میں سکونت اختیار کرلی۔ آپکی مشہور تصانیف درج ذیل ہیں: 1-تحفۃ القادریہ، 2-بابِ ارم، 3-زعفران زار، 4-رسالہ مونس جان۔ [1]

لاہور میں ہی آپکی وفات ہوئی اور آپکا مزار شاہ ابو المعالی سٹریٹ گوالمنڈی لاہور میں ہے۔ شاہ ابو المعالی نے اپنی زندگی میں ہی اپنے مزار کی تعمیر کا آغاز شیخ عبد القادر جیلانی کے روضہ کی طرز پر کیا تھا۔ ابھی نامکمل ہی تھا کہ آپکی وفات ہوگئی اور مزار اور گنبد کی تکمیل آپکے فرزند محمد باقر نے کروائی۔ [2]

مغل فرمانرواؤں نے اس مزار کے قریب دو چاہ زمین سمیت اس مزار کیلیئے واگزار کیئے ہوئے تھے۔ ایک موضع سیالاں تحصیل چونیاں اور دوسرا موضع خان ضلع شیخوپورہ میں واقع ہیں۔ [3]

---

[1] لکھنوی، نزہۃ الخواطر، 5/485۔

[2] مجددی، محمد اقبال، پروفیسر، تذکرہ علماء ومشائخ پاکستان وہند، (لاہور: پروگریسو بکس، 2013ء)، ص: 499۔

[3] مجددی، تذکرہ علماء ومشائخ پاکستان وہند، ص: 500۔

یہ بھی قادری سلسلے سے تعلق رکھتے تھے اور سلطان باہو کا صوفی مسلک بھی قادری ہے۔ شاہ ابو المعالی کی ایک تصنیف بھی تحفۃ القادریہ ہے جس سے اس بات کا امکان قوی نظر آتا ہے کہ سلطان باہو نے ان کی تعلیمات سے استفادہ کیا ہو گا۔

شاہ ابو المعالی کے علاوہ شیخ احمد سرہندی کی تعلیمات کا بھی اس وقت چرچا تھا جب سلطان باہو نے صوفیانہ نشوونما پائی۔ شیخ احمد کا ذکر درج ذیل ہے:

## 2- شیخ احمد سرہندی(971ھ/[1563ء] – 1035ھ/[1626ء]):

آپکا اسمِ گرامی احمد تھا۔ سرہند میں آپکی ولادت ہوئی۔ آپ نے بیشتر علوم اپنے والد گرامی سے حاصل کئے۔ سلسلہ قادریہ کی خلافت آپ نے شاہ سکندر کیتھلی[1] سے پائی اور سلسلہ نقشبندیہ کی بیعت خواجہ باقی باللہ[2] کے دست مبارک پر بیعت کی۔[3]

دین اکبری[4] کے خلاف آپ نے جہاد کیا اور توحید، رسالت، ولایت اور شرک سے اجتناب کیلئے تبلیغ حق کی بہت خدمات سرانجام دیں۔ ان موضوعات پر تحریر و تقریر میں اپنی عمر صرف فرمادی۔ آپکی وفات 63 سال کی عمر میں سال 1035ھ[5] میں سلطان باہو کی ولادت سے 4 سال قبل ہوئی۔

آپکی تصانیف درج ذیل ہیں: ا- اثبات النبوۃ، 2- ردِ روافض، 3- شرح رباعیات باقی باللہ، 4- تعلیقات عوارف، 5- رسالہ علم حدیث، 6- رسالہ خواجگانِ نقشبند، 7- رسالہ تحلیلیہ ، 8- رسالہ مکاشفات غیبیہ، 9- رسالہ آداب المریدین، 10- مبدء و معاد، 11- معارف لدنیہ وغیرہا۔[6]

---

1 سکندر بن عماد الدین کیتھلی، سلسلہء قادریہ کے مشائخ میں سے تھے۔ اپنے دادا شیخ کمال الدین کیتھلی سے تعلیم وتربیت حاصل کی۔ دادا کی وفات کے بعد مسندِ بیعت و تلقین سنبھالی۔ شیخ احمند سرہندی کے علاوہ شیخ طاہر لاہوری بھی آپکے مریدین میں سے تھے۔ انکی وفات سن 1023ھ/ میں ہوئی۔ (لکھنوی، نزہۃ الخواطر، 5/534۔)

2 عبد الباقی بن عبد السلام، ابو المؤید، بدخشی، معروف باقی باللہ، نقشبندیہ سلسلہ کے قطب الاقطاب تھے۔ انکی ولادت سن 971 یا 972ھ کابل میں ہوئی۔ مولانا محمد صادق حلوائی سے علومِ متداولہ حاصل کرنا شروع کیا۔ انکے ساتھ ماوراء نہر گئے اور لزوم اختیار کیا۔ پھر طریقت کی طرف رجحان کیا اور علومِ طریقت سیکھنا شروع کیا۔ اور ماوراء النہر میں وقت کے بڑے بڑے مشائخ کی مجلس میں بیٹھنے لگے۔ سب سے پہلے مولانا لطف اللہ کے خلیفے خواجہ عبید کے ہاتھ پر بیعت کی۔ پھر یہ بیعت توڑ کر سمرقند میں شیخ افتخار کے ہاتھ پر بیعت کی۔ جب اس پر انہوں نے استقامت نہ پائی تو تیسری بیعت امیر عبد اللہ بلخی کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اسی طرح مشائخ سے فیضان حاصل کرتے ہوئے ہندوستان دہلی تشریف لے آئے اور قلعہ فیروزیہ میں عمر بسر کی۔ ان سے شیخ احمد سرہندی کے علاوہ شیخ عارف تاج الدین، شیخ حسام الدین بن ملا نظام الدین بدخشی، شیخ الہ داد دہلوی اور دیگر خلقِ خدا نے فیض حاصل کیا۔ (عبد الحی، لکھنوی، نزہۃ الخواطر، جزء: 5، ص: 53، 52، 51۔

3 جعفری، رئیس احمد، انوار اولیاء، (لاہور: 1968/1388)، تلخیص، ص: 469-476۔

4 مغل شہنشاہ جلال ادین اکبر نے ہندومت اور اسلام کو ملانے کی کوشش میں ایک نیا مذہب دینِ الٰہی رائج کیا۔

5 جعفری، انوار اولیاء، تلخیص، ص: 477-483۔

6 تاریخ ادبیات مسلمانان پاکستان وہند، (لاہور: یونیورسٹی پنجاب، سن طبع: 1971/[1391]) ، ص: 216۔

سلطان باہو کا ان کی تصانیف سے استفادے کا امکان موجود ہے۔

## 3- محمد داراشکوہ(1024ھ / [1615ء] – 1068ھ / [1658ء]):

داراشکوہ مغلیہ بادشاہ شاہجہاں کے بڑے فرزند تھے۔ صوفی منش طبیعت، عالم، فاضل اور مذہب سے لگاؤ رکھنے والے شخص تھے۔ دارا شکوہ نے ملا شاہ قادری[1] کے ہاتھ پر بیعت کی تھی اور اہل دل و نظر سالک تھے۔[2] سلسلہ قادریہ سے آپکو زیادہ نسبت تھی، اسی لیئے فرماتے ہیں کہ: [اولیاء اللہ کے سلسلوں میں سے بہترین سلسلہ عالیہ اور طریقہ سنیہ قادریہ ہے۔[3]] داراشکوہ نے تصوف اور صوفیاء پر بہت اعلیٰ کتب تصنیف بھی کی ہیں۔ ان میں سے مشہور مضامین درج ذیل ہیں: 1-وسعت مطالعہ، 2-صوفیاء سے عقیدت، 3-طریقت قادریہ سے محبت، 4-رؤیت و دیدار الٰہی پر یقین وغیرہ۔ انکی مشہور تصانیف درج ذیل ہیں: 1-سفینۃ الاولیاء، یہ کتاب 1049ھ / [1639ء] میں لکھی گئی۔ اس کتاب میں اولیاء کرام کا تذکرہ کیا گیا۔[4] 2-سکینۃ الاولیاء، یہ آپکی دوسری تصنیف ہے جو سال 1052ھ /[1642ء] میں لکھی گئی۔ اس کتاب میں میاں میر کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ 3-حق نما، یہ تصنیف ہے جو 1056ھ / [1646ء] میں لکھی گئی۔ اس کتاب میں عالم ناسوت، عالم ملکوت، عالم جبروت اور عالم لاہوت کے تصورات کو ذکر کیا گیا ہے۔ 4-طریقت الحقیقت، یہ آپکی چوتھی تصنیف ہے جسمیں وجودی فلسفہ کو بیان کیا گیا ہے۔ 5-حسنات العارفین، یہ آپکی پانچویں تصنیف ہے جو سال 1064ھ /[1654ء] میں لکھی گئی۔ صوفیاء کرام کے احوال بیان کئے گئے۔ 6-مجمع البحرین، یہ آپکی چھٹی تصنیف ہے جو 1065ھ / [1655ء] میں لکھی گئی۔ اسمیں ہندو یوگ اور اسلامی تصوف بیان کیا گیا۔

## 4- شیخ رحمکار(983ھ /[1575ء] – 1063ھ / [1653ء]):

آپکا نام کستیر گل تھا اور کاکا صاحب کے نام سے بھی معروف تھے۔ شیخ رحمکار بھی آپکو کہا جاتا ہے۔ آپکے والد محترم شیخ بہادر بابا، ایبک صاحب کے نام سے معروف تھے۔ آپکا سلسلہ نسبی تیئیسویں پشت پر امام حسین رضی اللہ عنہ سے جا کر ملتا ہے۔[5]

صوبہ خیبر پختونخواہ کے اولیاء میں آپکا شمار ہوتا ہے۔ آپ نے اپنے والد بزرگوار سے بیعت کی۔ ایک روایت کے مطابق آپ نے مست بابا کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اکثر آپ خاموش رہا کرتے تھے۔ اہل علم کو آپکے وعظ و نصیحت سے بہت استفادہ ہوتا تھا۔ اکبر بادشاہ نے بھی آپ سے نوشہرہ میں ملاقات کی تھی۔ اسی (80) سال کی عمر میں آپکی وفات ہوئی۔ نوشہرہ کے نواح میں آپکا مزار کاکا صاحب کے نام سے مرجع

[1] ملا شاہ قادری میاں میر قادری کے خلیفہ اور مرید تھے۔

[2] لطفی، محمد علی، مقدمہ سفینۃ الاولیاء، (کراچی: 1959 /[1378])۔

[3] داراشکوہ، حق نما، (لاہور: 1950 /[ 1369 ])، ص:6۔

[4] داراشکوہ، سفینۃ الاولیاء، (کراچی: 1959 /[1378]) ، مقدمہ۔

[5] انوار اصفیاء، (لاہور: ادارہ تصنیف و تالیف، 1978 /[1398])، ص: 475۔

خلائق ہے [1]۔ نیچے خوبصورت مارکیٹ ہے جہاں ضروریات زندگی کی ہر شے موجود ہے۔ اور لنگر خانہ بھی ہے۔ آج کل وہاں بہت بڑا محلہ اور بستی آباد ہے جہاں کاکا خیل قبیلہ آباد ہے۔

سلطان باہو اور ان میں مماثلت یہ ہے کہ دونوں سے وقت کے بادشاہوں نے ملاقات کا شرف حاصل کیا، دونوں کی اولاد کو اللہ تعالی نے دنیوی عزت سے مالامال کیا۔ اور دونوں کی فکری مماثلت بھی موجود ہے۔

اسی سرحد (خیبر پختونخواہ) کی ایک اور عظیم ہستی صوفی شاعر رحمان بابا بھی اسی زمانہ کے بزرگ تھے جن کا ذکر درج ذیل ہے:

## 5- عبدالرحمان المعروف رحمان بابا(1042ھ/[1631ء]- 1118ھ/[1706ء]):

آپ مہمند قبیلہ کے غوری خیل گھرانہ سے تعلق رکھتے تھے۔ آپکی ولادت کوہاٹ میں ہوئی تھی [2]۔ آپکا پشتو میں دیوان نہایت مقبول عام اور معروف ہے۔ اس میں تمام اشعار عارفانہ اور معنی اور مفہوم کے لحاظ سے سلطان باہو کے اشعار سے مماثلت رکھتا ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ سلطان باہو کے کلام کی منزل ومقصود مقام فنافی اللہ ہے جبکہ رحمان بابا ایک درویش منش، نکوکار اور بااخلاق سالک تھے۔ انکا کلام ہر حساب سے حدود وقیود میں رہتا ہے۔ فرماتے ہیں:

کہ نظر کی چوک پہ کار د درویشانو

خود بہ او دینی وقار د درویشانو

پہ دغہ لارہ بہ ورشی خدائے رسول تہ

کہ چوک یون کاندی پہ لار د درویشانو [3]

یعنی اگر کوئی دروویشوں کے کاموں پر نظر ڈالے توخود بخود انکی عظمت اور وقار کا معترف ہو جائے۔ اور اگر کوئی درویشوں کی راہ پر چل پڑے تو یقینا خدااور رسول تک پہنچ جائے۔

سلطان باہو کی طرح رحمان بابا بھی داعی الی الفقر انسان تھے۔ فقیری اور درویشی کو پسند کرتے تھے۔

---

[1] جعفری، انوار اولیاء، (لاہور: 1988/[1408])، ص: 486-

[2] قدوسی، اعجاز الحق، تذکرہ صوفیاء سرحد، (لاہور: 1958/[1377])۔

[3] رحمان بابا، منظوم ترجمہ اردو، فارغ بخاری ورمضان ہمدانی، (اسلام آباد: 1977 / [1397])، ص: 48۔

## 6- شیخ موسی گیلانی:

آپ سید حامد گنج بخش بن سید جمال الدین موسیٰ پاک شہید[1] کے فرزند تھے۔ چودھویں پُشت میں سلسلہ نسبی شیخ عبد القادر جیلانی سے جا ملتا ہے۔ بہت متقی اور پرہیز گار شخص تھے۔ دارا شکوہ جب ملتان کے گورنر تھے تو آپ انکے نائب تھے۔ سید حامد گنج بخش نے آپکی دینی اور دنیوی قابلیت کو دیکھ کر اپنی زندگی میں ہی آپکو خلافت اور سجادہ نشینی عطا کر دی۔[2] شاہجہاں کے نظر بندی کے بعد جب اورنگ زیب حصول اقتدار کی طرف توجہ کی تو دارا شکوہ سے بر سرپیکار ہوا۔ دارا شکوہ فرار ہو کر ملتان آئے اور نواب موسی شاہ گیلانی (موسی پاک دین) نے آپکو پناہ دی اور یہ فرمایا کہ اگر حضرت یہاں قیام فرمادیں تو یہ فقیر اپنی ریش سرخ کر دیگا۔ مگر جب اورنگ زیب نے ملتان کی طرف تعاقب کیا تو دارا شکوہ خوفزدہ ہو کر ٹھٹھہ کی طرف فرار ہو گئے۔ عالمگیر نے موسی پاک دین سے پوچھا کہ وہ بے شکوہ کہاں چلا گیا؟ تو آپ نے فوراجواب دیا کہ وہ باشکوہ یہاں آیا مگر اطلاع کے بغیر گیا، چلا گیا۔ اس پر عالمگیر کو غصہ آیا اور آپکو معزول کر دیا۔ آپ نے باقی زندگی درویشانہ طور پر گزار دی[3]۔ موسی گیلانی کا انتقال 1074ھ /[1663ء] میں ہوا۔

سلطان باہو جیسا کہ تصوف کی بلند ترین فکرِ وحدت کے قائل تھے اسی طرح اسی وقت وہ شریعت کو بھی برابر اپنا رہبر ور ہنما سمجھتے تھے۔ جس سے پتہ چلتاہے کہ ایک طرف تو وہ وجودی فکر کے حاملین صوفیاء کے فکر رکھتے تھے اور دوسری طرف شیخ احمد سرہندی جیسے پابندِ شرع لوگوں کی فکر بھی ان میں بہت حد تک موجود تھی۔

---

[1] موسیٰ پاک شہید ایک مشہور صوفی گذرے ہیں۔ آپ شیخ عبد القادر گیلانی کی اولاد میں سے ہیں۔ ہندوستان پنجاب میں فقہ وعلم حدیث سب سے پہلے آپ ہی کی بدولت پھیلا۔ آپکی ولادت اوچ شریف کے مقام پر سن 952ھ میں ہوئی۔ آپ کے مورثِ اعلیٰ محمد غوث گیلانی تھے۔ آپکادور پر فتن تھا۔ طوائف الملوکی اور رہزنی عام تھی۔ قزاقوں کے ایک گروہ نے آپکے عقید تمندوں کی بستی پر حملہ کر دیا تو آپ انکی گوشمالی کیلئے ہاتھی پر سوار ہو کر گئے۔ قزاق سواری دیکھ کر بھاگ گئے مگر ایک لنگاہ شخص نے چھپ کر آپ پر تیر چھوڑا جو جان لیوا ثابت ہوا۔ اور آپ 85 سال کی عمر میں سال 1001ھ میں شہید ہو گئے۔ (سید امتیاز شاہ، تذکرہ اولیاءِ ملتان، ص: 63- 66۔)

[2] تاریخ ملتان، (ملتان: 1971 /[1391])، 2/133۔

[3] شیخ اکرام الحق، ارض ملتان، (لاہور: 1972 /[1392])، ص: 222۔

# فصل سوم: سلطان باہو کے علمی وصوفی اور ادبی اثرات

پاک وہند کے علماء کے مدارس اور وعظ وخطبات کے ذریعے دینی اور مذہبی حلقوں میں سلطان باہو کے اثرات پھیلتے رہے، صوفیاء کی خانقاہوں میں ذکر وفکر کے حلقوں اور صوفیانہ محفلوں میں، شعراء کی شاعری کے ذریعے عوامی حلقوں میں اور ادباء کے قلم میں سلطان باہو کے اثرات نظر آتے ہیں۔ نعت خوانوں نے بھی دینی اور مذہبی حلقوں میں فکرِ سلطان باہو کو متعارف کرایا۔ قوالوں اور گلوکاروں نے اپنی آواز کے مختلف طرزوں سے عام آدمی تک سلطان باہو کا کلام پہنچا کر فکرِ باہو کو پھیلانے میں اپنا اپنا کردار ادا کیا۔ اس طرح ہر قسمی لوگوں کے حلقوں میں سلطان باہو کی فکر کا اثر پہنچا۔

ان کی تفصیل درج ذیل ہے:

## 1- سلطان باہو کے علمی وصوفی اثرات:

علماءِ اہلِ سنت نے مدارس میں قرآن وسنت کے علاوہ ہفتہ وار یاماہوار صوفیانہ افکار سے بھی طلباء کو واقفیت کرائی۔ مجاہدات اور ریاضت کے دروس دیئے جس سے برِ صغیر کے لوگوں میں تصوف سے آگاہی پیدا ہوئی ۔ سلطان باہو اور دیگر صوفیاء کی زندگی کے واقعات، کرامات اور انکی فکر سے لوگوں کو مدارس کے دروس میں اور محفلوں کی تقریروں میں آشنا کرایا۔ سلطان باہو کے مرید صوفیاء نے بھی فکرِ باہو کو اپنی محفلوں میں عقیدتمندوں اور عوام الناس میں متعارف کرانے میں بہت کردار ادا کیا مگر اس طرح سلطان باہو کی فکر کے اثرات صرف مذہبی ودینی اور بالخصوص بریلوی حلقوں میں اجاگر ہوئے۔

## 2- سلطان باہو کے ادبی وفنی اثرات:

علماء اور صوفیاء کے علاوہ شعراء اور ادیبوں نے بھی فکرِ سلطان باہو سے عام آدمی کو روشناس کرانے میں اہم کردار ادا کیا۔

برِ صغیر کے عظیم قوال، نعت خوانان اور گلوکاروں نے سلطان باہو کا منظوم کلام اپنے اپنے انداز میں مشاعروں، محفلوں اور مساجد کے منبروں میں بیان کیا۔ زیادہ تر انکے ابیات کو ان لوگوں نے پڑھا جو سلطان باہو کی فکر کو ترویج دینے میں معاون ومددگار رہے۔ ان میں سے عام آدمی تک فکرِ باہو کا اثر اقبال باہو جیسے گلوکاروں نے پہنچایا۔ سرائیکی خطے میں پٹھانے خان جیسے گلوکاروں نے اور پنجابی علاقوں میں عزیز میاں قوال، نصرت فتح علی خان جیسے عظیم قوالوں نے سلطان باہو کی فکر کو پہنچایا۔ کراچی کے علاقوں میں فصیح الدین سہروردی جیسے نعت خوانوں کے ذریعے اور بھارت میں ہنس راج ہنس جیسے شہرت کے حامل گلوکاروں نے سلطان باہو کے افکار کا اثر چھوڑا۔

ان تمام ذرائع کو ذیل میں تفصیل سے ذکر گیا ہے جن کی وجہ سے سلطان باہو کی فکر مذہبی، روحانی اور عوامی حلقوں تک پہنچی۔ ملاحظہ ہو:

## علمی ومذہبی حلقوں پر سلطان باہو کے صوفیانہ اثرات

علمی حلقوں میں علماء کے مدارس اور صوفیاء کی خانقاہوں کا ذکر کیا گیا ہے جن کے ذریعے سلطان باہو کی فکر کا عوام پر اثر ہوا اور فکرِ باہو کو مذہبی اور روحانی حلقوں تک پھیلنے میں مدد ملی۔ ان میں سلطان باہو کے خانوادہ کی مشہور درسگاہیں اور انکے مریدین وعقید تمندوں کے مدارس اور انکی معروف خانقاہیں قابلِ ذکر ہیں۔ جن کا تفصیلی ذکر درج ذیل ہے:

## خانوادہ سلطان باہو کی درسگاہوں میں ان کا اثر:

سلطان باہو کے وہ خلفاء اور جانشین جنہوں نے دینی خدمات کے پیش نظر درس گاہیں اور مدارس قائم کیئے ان میں سے کچھ کا تذکرہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے اپنی تصنیف "مرءاۃ سلطانی" میں کیا ہے ان میں سے چند درسگاہیں مختصر طور پر متعارف کرائی جاتی ہیں جن کے ذریعے پوری دنیا کے بالعموم اور پاکستان کے بالخصوص مذہبی اور روحانی حلقوں میں فکرِ باہو نے اپنا اثر چھوڑا۔ ان میں سے سلطان باہو کے مزار پر قائم درسگاہ، سلطان عزیز کے مزار پر قائم مدرسہ اسلامیہ، سلطان فیاض الحسن کے قائم کردہ حرا اسکولز، سلطان محمد مشتاق کے بنائے ہوئے مدارس اور سلطان غلام دستگیر کی قائم شدہ درسگاہیں قابلِ ذکر ہیں۔ ذیل میں انکا ذکر کیا گیا ہے:

### 1- درسگاہ درخانقاہِ سلطان باہو

سلطان باہو کی وفات کے اوائل سے آج تک انکی مزار کے قریب درسگاہ میں قرآن کریم کی تعلیم وتدریس کا سلسلہ جاری ہے جہاں حفظ اور ناظرہ قرآن پاک پڑھانے کا اہتمام ہے۔ اور اسکے ساتھ ساتھ ذکر کے حلقے بھی ہیں اور سلطان باہو کی تعلیمات سے بھی آگاہی دی جاتی ہے۔ اسکے علاوہ خانوادہء سلطان باہو نے جو مدارس قائم کیئے ہیں جہاں فکرِ باہو سے آشنائی کا عمل جاری ہے انکا ذکر بھی درج ذیل ہے۔

### 2- مدارسِ سلطان محمد مشتاق (1387ھ / [1967ء]):

سلطان محمد مشتاق (ت: 1387ھ / [1967ء]) بن سلطان محمد حیات نے سال 1961ء/[1381ھ] میں بلوچستان کے شہر بھاگ میں ایک مدرسہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی جس میں قرآن کی تعلیم کے درس وتدریس کا سلسلہ قائم کیا گیا، اور محافلِ ذکر کا بھی اہتمام کیا گیا۔ اسی طرح سال 1963ء/ [1383ھ] میں بلوچستان ہی کے شہر ڈھاڈر میں ایک اور اسلامی مدرسہ تعلیماتِ قرآنی اور

فہمِ فکرِ سلطانی کیلئے قائم کیا گیا۔ اور سال 1962ء /[1382ھ] میں انہوں نے پنجاب کے شہر بھکر خانقاہ سلطان سردار بخش شہید کے قریب ایک اور مدرسہ بھی قائم کیا تھا۔ ان تمام مدارس میں دین اسلام کی تعلیمات اور افکارِ صوفیانہ کی ترویج کا کام جاری ہے۔

### 3- مدارسِ سلطان غلام دستگیر و سلطان نور حسین:

سلطان غلام دستگیر اور سلطان نور حسین پسران سلطان محمد نواز نے سال 1391ھ /[1971ء] تا 1393ھ /[1973ء] میں بلوچستان کے شہر کوئٹہ، ڈیرہ مراد جمالی، مستونگ اور قلات میں مدارس کی بنیاد رکھی جہاں قرآن مجید کی تدریس اور سلطان باہو کی تعلیمات کی تفہیم کا سلسلہ قائم ہے۔ اور سلطان نور حسین نے سال 1396ھ /[1976ء] میں چولستان بہار (مظفر گڑھ، پنجاب) میں ایک مدرسہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی قرآن کی تعلیم اور سلطان باھو کی فکر کی اشاعت اور ترویج کیلئے۔ ان مدارس میں دین اور قرآنی تعلیم اور صوفیانہ فکر کی ترویج کا سلسلہ جاری ہے۔

### 4- مدارسِ سلطان فیاض الحسن قادری:

ان مذکورہ درسگاہوں کے علاوہ جو سب سے اہم درسگاہیں ہیں وہ سلطان فیاض الحسن کی قائم کردہ درسگاہیں اور سکول ہیں یہ مدارس ہر اس شہر میں قائم کیئے گئے ہیں جہاں سلطان فیاض الحسن کے عقیدتمند بکثرت موجود ہیں۔ اور اندرون ملک کے علاوہ برمنگھم میں بھی سلطان فیاض الحسن نے ایک جدید طرز کی اسلامی درسگاہ قائم کی ہوئی ہے۔ اور دربارِ سلطان باہو میں ایک یونیورسٹی کیمپس بھی بنایا ہے جہاں وہ عقیدتمندوں کو دنیوی اور دینی تعلیم کے علاوہ سلطان باہو کی روحانی فکر سے روشناس کراتے ہیں۔

### 5- درسگاہ بر خانقاہ سلطان محمد عزیز:

سلطان احمد علی اور محمد علی پسران سلطان اصغر علی نے جو درسگاہ قائم کی ہے وہ قابلِ بیان ہے انکے آستانے پر قائم ہے جو انکے دادا سلطان محمد عزیز کے مزار کے قریب ہے جہاں دین کی نشر و اشاعت اور دینی علوم کی ترویج کیلئے دن رات کاوشیں جاری ہیں۔ اساتذہ کرام کی زیر نگرانی علوم و فنون کی تدریس جاری و ساری ہے۔ اور سلطان باہو کی فکر سے واقف طالبانِ حق کے گروپ بنائے گئے ہیں جو وفود کی صورت میں ملک کی مساجد میں جا کر سلطان باہو کی تعلیمات عام کرتے ہیں۔

علاوہ ازیں ماہوار ایک رسالہ بھی "العارفین" کے نام سے شائع کرتے ہیں۔ جس میں سلطان باہو کے افکار بیان کیئے جاتے ہیں۔ انکی زیرِ نگرانی ایک انٹرنیشنل ریسرچ سنٹر بھی تصوف اور فکرِ سلطان باہو پہ کام کر رہا ہے۔ موجودہ دور میں انکی خدمات مقبولِ عام ہیں۔

خانوادہ کی قائم شدہ درسگاہوں کے علاوہ سلطان باہو کے صوفی خلفاء علماء نے بھی درسگاہیں قائم کی ہیں جہاں پہ فکرِ باہو کو پھیلانے میں کام جاری ہے۔ ایسی چند درسگاہوں کا ذکر مندرجہ ذیل ہے:

## سلطان باہو کے خلفاء کی درسگاہوں پر انکے اثرات

خانوادہءِ سلطان باہو کے علماء کے علاوہ سلطان باہو سے فیض یافتہ صوفیاء نے بھی فکرِ سلطان باہو کی ترویج کے لیئے مدارسِ اسلامیہ قائم کیئے جہاں پہ قرآن وسنت کی تعلیم کے علاوہ سلطان باہو کی صوفی اثر کو بھی عوام تک پہنچایا گیا۔ پنجاب کے علاوہ سندھ اور بلوچستان میں بھی سلطان باہو سے فیض یافتہ خلفاء نے درسگاہیں قائم کی ہیں جن میں قرآن وحدیث کے علاوہ فکرِ باہو کی تعلیمات دی جاتی ہیں اس طرح فکر باہو پنجاب تک محدود نہ رہی بلکہ پاکستان کے اکثر علاقوں تک پھیلتی رہی۔ ان دینی درسگاہوں کا ذکر درج ذیل ہے:

میاں محمد صدیق مخدوم مہیسر (1180ھ / [1766ء] ) کے توسط سے سلطان باہو کے مریدین میں شمار ہوتا ہے۔ انکے مزار پر ایک درسگاہ قائم کی گئی جسمیں دینی علوم کی درس وتدریس کا سلسلہ جاری ہے جو افکارِ سلطانِ باہو کی یاد تازہ کرانے میں بھی معاوِن ومددگار ہے۔

ان کے علاوہ سید موسن شاہ(**1150ھ** /[1737ء]) سلطان باہو کے مرید اور بڑے متشرع عالم وفاضل تھے۔[1] آپ نے لوموسن سکھر (سندھ) میں قرآن وحدیث، تفسیر اور فکرِ صوفی کی تعلیم کا آغاز کیا۔ اور یہ مدرسہ آج تک قائم ہے اور درس وتدریس کا کام بھی اسمیں جاری وساری ہے۔ ساتھ ساتھ سلطان باہو کی فکر سے آگاہی بھی دی جاتی ہے۔ سندھی درسگاہوں کے علاوہ بلوچستان میں بھی سلطان باہو کے خلفاء نے درسگاہوں کے ذریعے فکرِ باہو کو پھیلانے میں کردار ادا کیا۔ ان میں سے فقیر انِ لانڈھی قابلِ ذکر ہیں جن کی درسگاہ کا بیان درج ذیل ہے۔

فقیرانِ لانڈھی، نوتال بلوچستان کے روحانی اور نسبی بزرگ فقیر محمود (1250ھ /[1834ء]) مخدوم محمد صدیق (1180ھ /[ 1766ء] ) کے توسط سے سلطان باہو کے فیض یافتگان میں سے ہیں۔ انکی مزار پر درسگاہ فقیر عبد الحی (1389ھ /[1969ء] ) نے قائم کی جس میں قرآن، حدیث، تصوف اور فقہ کی درس وتدریس کا اہتمام کیا گیا، جو اب تک قائم ہے۔ متعدد صوفیاء وعلماء فیض پاکر سلطان باہو کی فکر کو ترویج دینے میں مصروف ہیں۔

پیر نصیب اللہ شاہ(**1301ھ** /[**1884ء**] ) کے مزار کریانوالہ (پنجاب) کے قریب چھالہ شریف کے مقام پر درسگاہ قائم ہے جہاں تعلیمِ قرآن کی تدریس اور صوفیانہ افکار کی ترویج کیلئے حلقہ ہائے ذکر جاری ہیں۔ پیر نصیب اللہ شاہ بھی سلطان باہو کے فیض یافتگان میں شمار ہوتے ہیں۔ فکرِ باہو کو پھیلانے میں انہوں نے بھی کردار ادا کیا۔

---

[1] ڈاکٹر ظہور الحسن شارب، تذکرہ اولیاء پاک وہند، ص: 310۔

چچھڑ ضلع خوشاب میں واقع ہے۔اس خانوادہ کے روحانی اور نسبی سربراہ میاں فتح دین(1230ھ /[ 1815ء] ) تھے۔انکے فرزند میاں علاء الدین نے سلطان باہو کی اولاد میں سے سلطان فتح محمد بن سلطان یار محمد سے معرفت وسلوک میں فیض پایا۔یہ خانوادہ اعوان قبیلہ سے تعلق رکھتا ہے۔میاں علاء الدین نے فکرِ سلطان باہو اور علومِ اسلامیہ کی تعلیم کیلئے درس وتدریس کا آغاز کیا۔انکے بعد میاں سلطان اعظم بن میاں غلام نبی ایک جید عالم فاضل تھے جنھوں نے اس درس وتدریس کے سلسلے کو جاری رکھا۔اس خاندان کے اکثرلوگ حفاظ قرآن کریم تھے۔جس جگہ بھی اِس خاندان کے لوگ آباد ہوتے گئے وہاں مدارس قائم ہوتے گئے۔

احمد پور شرقیہ میں سلطان عظمت کی خانقاہ پر مولوی محمد روشن ( 1270ھ /[1854ء] )نے درسگاہ قائم کی اور یہ درسگاہ خدمت دین اور افکارِ صوفیانہ کی ترویج کیلئے بہت مشہور تھی۔ اور ان مدارس کے زریعے فیضانِ باہو پھیلتا گیا۔

سید فقیر شاہ جو محمد امیر سلطان کے مرید تھے انہوں نے ضلع فیصل آباد میں اس درسگاہ کو قائم کیا،وہاں بھی حفظ وقراءتِ قرآن کی تدریس اور سلطان باہو کی تعلیمات سے آشنائی کا عمل سرانجام پارہاہے۔

مذکورہ تمام مدارس میں اسلامی علوم صوفیانہ طرز پر پڑھائے جاتے ہیں۔ قرآن مجید اور تصوف کی تعلیم کے سلسلے جاری ہیں۔ یہ سب فیضانِ سلطان باہو کاہی اثرہے کہ یہ درسگاہیں قائم کی گئیں اور ان میں طرزِ صوفیاءاور طریقہ ءِصوفی کی جھلک نظر آتی ہے۔فکرِ باہو کی ترویج واشااعت میں ان میں سے ہر ایک کا اپنا کردار ہے۔

## فکرِ باہو کے خانقاہوں پر اثرات:

مذکورہ درسگاہوں کے علاوہ سلطان باہو کے خلفاء نے خانقاہوں میں بھی فکرِباہو کو پھیلانے میں اپنا کردار ادا کیا جن میں سے سید احمد شاہ اور سید محمود شاہ کی خانقاہ واقع خوشاب اس علاقے میں فکرِ باہو کی اشاعت میں کردار ادا کیا، ۔ان میں سے بعض کا ذکر درج ذیل ہے:

### 1- سید احمد شاہ وسید محمود شاہ:

صاحبِ مناقبِ سلطانی کے مطابق دونوں سید بھائی عالمگیر کے لشکر میں تھے اور حضرت سلطان باہو کے فیض یافتہ اور مرید تھے۔ مگر سلطان باہو سے انکی ملاقات کی تفصیلات معلوم نہیں ہوسکیں۔عالمگیر اور داراشکوہ کے درمیان جب خوشاب میں جنگ ہوئی تو اس لڑائی کی طوالت اور نتائج کے بارے عالمگیر کو سخت تشویش ہوئی تو اس نے ان دونوں سیدوں سے دعائے خیر منگوائی۔ دونوں بھائیوں نے دعا کی اور اس سے عالمگیر کو فتح ہوئی۔ مگر اس واقعے کے بعد دونوں بھائی لشکر میں نہ رہ سکے اور انہوں نے خوشاب میں ہی مستقل سکونت اختیار کرلی۔ جہاں انکا انتقال ہوا۔ دونوں ایک ہی روضہ میں مدفون ہیں۔انکی خانقاہ آج بھی مرجع خلائق ہے۔ دونوں

مزارات پر روضہ اور ساتھ ہی خوبصورت مسجد تعمیر ہو چکی ہے۔ خوشاب میں اس زیارتگاہ کو "دربار بادشاہان" کہا جاتا ہے[1]۔ یہ خانقاہ سلطان باہو کی فکر کو ترویج دینے میں اپنا کردار ادا کر رہی ہے اور لوگ اس سے مستفید ہو رہے ہیں۔

## 2- شیخ جنید قریشی:

آپکا قیام دریائے راوی کے مشرقی کنارے کی طرف سردار پور نامی گاؤں میں ملتان کے نواح میں تھا۔ آپ بڑے صاحب حال اور باکرامت بزرگ تھے۔ سلطان حامد لکھتے ہیں کہ جب سلطان باہو راوی کے کنارے سردار پور پہنچے تو وہاں شیخ جنید سے ملاقات ہوئی۔ شیخ جنید نے آپ کے اعزاز میں ضیافت کی، جس میں جنڈ کے درخت کا میوہ جسے عرف عام میں سنگری کہتے ہیں اور یہ پھل لمبے اور باریک قسم کا ہوتا ہے، اسکا گودا سخت سا اور سویوں کی مانند ہوتا ہے۔ شیخ جنید نے یہ خوراک درویشوں کو پکانے کیلئے حوالہ کی۔ جب وہ پک گئے تو سویوں میں تبدیل ہو گئے۔ جب وہ سلطان باھو کے پاس لائی گئی تو آپ نے پاک مٹی اور پاک پانی طلب کیا جو اس ریشہ دار غذا پر ڈال دیا تو وہ خاک و آب چینی اور گھی میں تبدیل ہو گئے اور پھر اس غذا کو کھایا گیا[2]۔ اِس سے پتہ چلتا ہے کہ شیخ جنید اور سلطان باہو نے ایک دوسرے سے علمی اور روحانی استفادہ کیا ہو گا۔ ان کے مزار سے بھی افکارِ صوفیانہ کی ترویج واشاعت کا سلسلہ جاری ہے جس سے فکرِ سلطان باہو کا واضح اثر نظر آرہا ہے۔

## 3- سلطان حمید بھکری:

انہوں نے بھی سلطان باہو سے براہِ راست فیض اور خرقہء خلافت حاصل کیا۔ آپ نے کئی بار سلطان باہو کی سیاحت، فکر اور تخلیہ میں ساتھ دیا۔ دہلی کے سفر میں بھی جب سلطان باہو تلاشِ مرشد کے لئے شاہ حبیب اللہ قادری اور سید عبد الرحمان گیلانی کے پاس گئے تھے سلطان حمید ساتھ تھے۔ آپکا مزار بھکر کے شمال میں ریگستانی علاقہ کے قبرستان میں ذکر ہوا ہے، جو میاں عثمان کے قبرستان کے نام سے مشہور ہے۔[3] ایک بار سفر کے دوران ایک مجذوب نے آپکے منہ پر تھپڑ مارا، وہ دوسرا تھپڑ بھی مارنا چاہتا تھا تو سلطان باہو نے مجذوب کا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا: اے حمید! اگر یہ مجذوب دوسرا تھپڑ بھی مار دیتا تو تم بیہوش ہو جاتے اور میں بھی پھر کچھ نہ کر سکتا[4]۔ انہوں نے اپنی زندگی میں بھی سلطان باہو کے افکار کو پھیلانے میں کردار ادا کیا اور اب انکے مزار سے بھی سلطان باہو کی فکر کے اثرات ظاہر ہو رہے ہیں۔

---

[1] امتیاز حسین امتیاز، ضلع خوشاب، (تاریخ ثقافت ادب) (لاہور: 1964/1384)، ص: 147-149۔

[2] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 93،92۔

[3] سلطان الطاف، مرآۃِ سلطانی، ص:157۔

[4] سلطان الطاف، مرآۃِ سلطانی، ص:157۔

### 1- خلیفہ ملا معالی:

آپ قندھار کے قریب کے علاقہ ڈھاڈر سے حضرت سلطان باہو کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیعت و ارشاد کی اجازت بھی حاصل ہوئی۔ انھوں نے سلطان باہو کی زندگی میں موجودہ صوبہ بلوچستان میں سلسلہ قادریہ کی تبلیغ کا کام جاری رکھا[1]۔ آپ بلوچستان میں سلطان باہو کے پہلے فیض یافتہ خلیفہ تھے۔ آپکا مزار سبی کے قریب "کرک" کے مقام پر مرجع خلائق ہے[2]۔ آپکے خانوادے کو اخوند کہا جاتا ہے اور آپکا مزار اخوند معالی کی زیارت کے نام سے سبی کی تمام زیارات میں معروف ہے۔ حضرت سلطان باہو نے انکے بارے میں فرمایا تھا: "ملا معالی در بین درویشاں مثل کل است"[3]

ملا معالی کے ہمراہ ملا مصری سلطان باہو کی ملاقات کو گئے تھے اور اکتساب فیض کیا۔ انکا مزار ڈھاڈر (بلوچستان) میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔[4] وہاں سلطان باہو کے افکار کو انھوں نے روشناس کرایا۔ اور عالم شاہ نے بھی سلطان باہو کی خدمت میں ملا معالی کے ہمراہ جاکر کسب فیض کیا۔ مزید یہی معلوم ہوا ہے کہ انکا مزار قندھار کے نواح میں ہے۔[5]

### 4- سید موسن شاہ گیلانی:

آپ سندھ کے علاقہ گھوٹکی میں سکونت پذیر تھے۔ آپ جب لَو موسن شاہ میں کمسن تھے تو ایک کمہار حضرت سلطان باہو سے ملاقات کی غرض سے پنجاب آیا آپ بھی اس کمہار کے ہمراہ سلطان باہو کی زیارت کو آگئے۔ سلطان باہو نے آپکو حصول علم کی تلقین کی اور آپکی والدہ کو پیغام بھیجا کہ پہلے بچے کو ظاہری علوم کی تکمیل کرائیں پھر میری طرف بھیج دینا۔ چنانچہ آپ نے اس فرمان کے مطابق گھر واپس جاکر علم حاصل کیا اور فراغت کے بعد حضرت سلطان باہو کی ملاقات اور زیارت کی غرض سے آئے مگر اس بار حضرت سلطان باہو کا انتقال ہو چکا تھا۔ وفات سے ایک روز قبل حضرت سلطان باہو نے اپنی انگشت سے اسم "اللہ" لکھا اور اپنے فرزندوں کے حوالے کیا کہ جنوب سے مؤسن نامی شخص آرہے ہیں انکو یہ دیدیں۔ آپ نے وہ نقش اسم "اللہ" دیکھا تو کامل اور مکمل ہوگئے اور پھر اسے پانی میں حل کرکے پی گئے۔ آپ نے سلسلہ قادریہ کی سندھ میں تبلیغ واشاعت کی اور مرشد کے مزار پر بھی حاضر ہوتے رہے[6]۔

---

[1] شارب، تذکرہ اولیاء پاک وہند، ص: 310۔

[2] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 80۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 81۔

[4] تذکرہ صوفیاء بلوچستان، ص: 126۔

[5] مناقب سلطانی، ص: 81۔

[6] سلطان حامد، مناقب سلطانی، تلخیص، ص: 81-90۔

یہ بات محلِ سوال ہے کہ بقول سلطان حامد اور دیگر مصنفین سلطان باہو نے خود تو ظاہری تعلیم حاصل نہیں کی اور موسن شاہ کو علم حاصل کرنے کیلیئے واپس بھیج دیا۔ اس سے اس بات کا اندازہ ہوتا ہے کہ سلطان باہو نے بھی مروجہ علوم کسی استاد سے حاصل کیئے ہونگے مگر کسی نے بیان نہیں کیا۔ اگر اس کی یہ توجیح کریں کہ موسن شاہ میں صلاحیت نہ تھی اس لیئے سلطان باہو نے واپس علم حاصل کرنے کیلیئے بھیجا تو یہ توجیح غلط ہے کیونکہ سلطان باہو نے اپنی تصانیف میں جابجا یہ لکھا ہے کہ وہ مرشد ناقص ہے جو چلہ کشی اور ریاضت پہ طالب کو لگادے کامل مرشد وہ ہے جو ایک لمحہ میں طالب کو مولیٰ تک پہنچادے اور وہ ایسا کرسکتے ہیں۔

## 5- خلیفہ نورنگ کھیتران: (: 1108ھ / [1696ء])

مناقبِ سلطانی کے مطابق خلیفہ نورنگ کھتران نے سلطان باہو کے ہاتھ پر بیعت کی اور خلافت پائی۔ بیعت کے واقعے کی بھی زیادہ کوئی تفصیل کا پتہ نہیں چلا۔ یہ بھی سلطان باہو کے افکار کے فروغ کے باعث ہوئے۔[1] آپ سلطان نورنگ کے نام سے مشہور ہوئے۔ آپکے ایک فرزند سلطان اللہ داد خان کا مزار ڈیرہ اسماعیل خان کے قریب گڑھ حبیب کورائی میں واقع ہے۔[2] سلطان نورنگ کی اولاد میں کوئی بھی نہیں رہا تھا، البتہ ان میں ڈیرہ غازیخان کے علاقہ وھوا میں مستورات کی اولاد موجود ہے جنہوں نے سادات میں رشتے ناطے کیئے ہوئے ہیں۔ وہیں پر "وھوا" میں انکے مزارات ہیں۔ سلطان نورنگ کے ایک فرزند سٹھو نامی گزرے ہیں، جنھوں نے ایک ہی نظر میں ساٹھ افراد کو واصل بہ خدا کردیا۔ سٹھو کا معنی پنجابی اور دامانی زبان میں ساٹھ والا ہوتا ہے، اسی لیئے آپکو سٹھو کہا جاتا ہے۔[3]

یہ بھی فیضانِ باہو ہی تھا کہ سٹھو نے اس طرح کرامت دیکھائی اور ساٹھ آدمی کو معرفت کی بلندیوں پر پہنچا دیا۔ انکا مزار بھی ڈیرہ اسماعیل خان میں مرجعِ خلق ہے۔

## 6- شیخ کالو:

آپ شیخ جنید کے فرزند تھے جو ملتان کے قریب سردارپور میں رہائش پذیر تھے۔ سلطان باہو کی ملاقات کو آئے تو آپکے حجرہ سے "ھو" کی آواز آئی۔ آپ اس حجرہ میں داخل ہوئے تو وہاں کسی کو نہ پایا۔ پھر اسی آواز کو باہر سنا تو باہر کی طرف دوڑے وہاں بھی کوئی نہ

---

[1] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 71۔

[2] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 72۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 73۔

تھااور پھر یہ آواز حجرہ کے اندر سے ویسے ہی سنائی دی۔ جب شوق ملاقات بڑھ گیا تو سلطان باہو نے زیارت کرائی [1]۔ اسی موقعہ پر شیخ کالو نے ہندی شعر کہا:

اندر ھو باہر ھو باھو کتھ لبھیندا
ھو دا داغ محبت والا دم دم نال سڑیندا

ترجمہ: اندر اور باہر وہی ذات ہے باہو کو کہاں ڈھونڈھتا ہے؟ "ھو" کا محبت والا درد ہر سانس کے ساتھ جلتا ہے۔

اسی کے جواب میں حضرت سلطان باہو نے فرمایا:

جتھے ھو کرے رشنائی چھوڑ اندھیرا ویندا ھو
میں قربان تنہاں تو باھو جیہڑا ھو نوں صحی کریندا ھو [2]

ترجمہ: جہاں "ھو" روشنی کرے اندھیرا چھوڑ دیتا ہے، میں ان پر قربان باھو جو "ھو" کو پہچانتا ہے۔

چنانچہ شیخ کالو سلطان باہو کے مرید باصفا ہو گئے اور بعد انتقال وہ بھی اپنے والد شیخ جنید کے پاس سردار پور کے گاؤں میں دفن کیئے گئے۔ [3]

پھر سلطان باہو سے فیض پا کر انہوں نے بھی ملتان کی عوام میں فکرِ سلطان باہو کو اجاگر کیا۔

## 7- فاطمہ مستوئی / مستوئن:

مائی مستوئن ڈیرہ غازی خان کے علاقے چبری جو پیر عادل کے پاس ہے وہاں کی رہنے والی تھیں۔ یہ وہ واحد عورت ہیں جن کو سلطان باہو نے بلاواسطہ روحانی فیض سے نوازا۔ اسکے واقعے کا خلاصہ درج ذیل ہے:

سلطان باہو چند درویشوں کے ہمراہ اسی علاقے سے گزر رہے تھے کہ وہاں کچھ دیر کیلئے توقُف کیا، کھانا وغیرہ تیار کرنے لگے تو ایک عورت جو پہلے بھی درویشوں کی خدمت کرتی تھی اس نے سلطان باہو سے کہا کہ آپ جھولے میں سوئی ہوئی میری بچی کو جھولا جھولاتے رہیں اور مَیں کھانا بنا دیتی ہوں۔ سلطان باہو گہوارہ جھولاتے رہے اور اسم اللہ کا ذکر کرتے رہے۔ اس بچی کے قلب پر اسم اللہ جاری ہو گیا اور وہ گہوارے میں ہی ولیہ بن گئیں۔ سلطان باہو نے اسکی ماں سے کہا کہ اے خاتون! میں نے بچی کا جھولا ایسے جھولایا ہے کہ رُو بہ ترقی رہے گا۔ یہ وہی فاطمہ مستوئن ہی تھیں جو جھولے میں ولیہ کاملہ ہو گئیں۔ انکا مزار ضلع ڈیرہ غازیخان کے علاقے "وھوا" کے ایک دیہات جو فتح خان کے نام سے مشہور ہے اسکے پاس "کاتکر" میں واقع ہے۔ [4]

---

[1] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 93۔

[2] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 94۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص: 94۔

[4] سلطان الطاف علی، مرآۃِ سلطانی، ص:162۔

سلسلہ قادریہ کو بعد میں اسی عورت نے بڑے ہو کر ڈیرہ غازیخان کے علاقوں میں پھیلانے میں بہت کردار ادا کیا۔ مخدوم مہیسر جیسے بہت نامور صوفیا انھی کے فیض یافتہ ہو کر گزرے۔ اِس طرح فکرِ سلطان باھو اُس علاقے میں انکی وجہ سے نشر ہوئی۔

## عورت روحانی خلیفہ:

جس طرح سلطان باھو نے اپنی والدہ محترمہ سے روحانی فیض پایا اسی طرح ایک عورت کو آپ نے فیض دیکر یہ ثابت کیا کہ جس طرح مرد کو فیض رسانی کی جاسکتی ہے اسی طرح عورت کو بھی اپنا روحانی فیض دیکر روحانی خلیفہ بنایا جاسکتا ہے۔

مدارس، علماء وصوفیاء کے علاوہ قوالوں، شعراء اور ادباء پر بھی فکرِ باھو کا بہت اثر ہوا جس کی وجہ سے انہوں نے اشاعت میں بہت زیادہ کردار ادا کیا۔ ان میں سے چند مشہور لوگوں کا ذکر درج ذیل ہے:

# سلطان باھو کی فکر کے ادبی وفنی اثرات

جس طرح سلطان باھو کی فکری اثر کو پھیلانے میں مدارس، علماء اور صوفیاء نے کردار ادا کیا اسی طرح انکی صوفی فکر کو شعراء اور اہلِ ادب لوگوں نے بھی بہت زیادہ ترویج دی۔ ان میں سے بعض مشہور شخصیات کا ذکر درج ذیل ہے:

## 1- ڈاکٹر سلطان الطاف علی

سلطان الطاف علی فارسی کے ادیب ہیں ان کے والد کا نام سلطان محمد نواز تھا۔ نہم پشت میں سلطان باھو کی اولاد میں سے ہیں۔ آپکی ولادت 29 ذی الحج 1356ھ /[2مارچ 1938ء] کو ہوئی۔ قانون میں گریجویشن، سیاست اور فارسی ادب میں ماسٹر، فارسی میں ہی آنرز اور سلطان باھو پر فارسی ادب میں ڈاکٹریٹ کی۔ بلوچستان کے مختلف کالجوں میں پروفیسر اور پرنسپل رہے۔ علاوہ ازیں بلوچستان بک بورڈ کے چیئرمین بھی رہے۔ ملازمت سے سال2000ء /[1421ھ] میں فراغت پائی تو متعدد کتابوں کی تصنیف کی۔ ان میں سے زیادہ تر سلطان باھو کے حوالے سے لکھی گئیں۔ بالخصوص سلطان باھو کے احوال، آثار اور انکے افکار پر لکھا ہوا پی ایچ ڈی کا مقالہ کچھ اضافے کے ساتھ مرآۃِ سلطانی کے نام سے چھپوا کر عقیدتمندوں میں تقسیم کیا تاکہ لوگ فکرِ باھو سے آشنا ہو سکیں۔ اسکے علاوہ ابیاتِ باھو کا اردو ترجمہ اور مفصل تشریح کی۔ اور دیوانِ باھو (غزلیاتِ باھو) کی بھی اردو ترجمہ و شرح کی۔ جس سے سلطان باھو کے منظوم فارسی اور پنجابی کلام کو آسانی کے ساتھ سمجھا جاسکتا ہے[1]۔

سلطان الطاف علی نے اپنی ساری زندگی سلطان باھو کی فکری خدمت کیلئے وقف کردی۔ اور زیرِ نظر موضوع بھی انہیں کی رہنمائی کی مرہونِ منت ہے۔ ان کی وجہ سے بلوچستان اور پنجاب کے کافی عام اور مذہبی وصوفی فکر رکھنے والے لوگوں پر سلطان باھو کی فکر کا بہت زیادہ اثر ہوا۔ سلطان الطاف علی نے کوئٹہ میں سن 1974ء کو بزمِ باھو بلوچستان قائم کی جس کے تحت ہر سال

---

[1] سلطان الطاف علی، باھو شناسی، (لاہور: باھو پبلیکیشنز، 2012ء /[1433ھ])، بیک ٹائٹل پیج۔

29 جولائی کو حق باہو کانفرنس کا انعقاد کیا جاتا ہے۔ پہلی کانفرنس میں ڈاکٹر طاہر القادری نے کوئٹہ میں اپنا پہلا درسِ قرآن دیا تھا۔ اب بھی نامور علماء وصوفیاء اس کانفرنس میں شریک ہوتے ہیں۔

## 2- ڈاکٹر کے بی نسیم

پروفیسر ڈاکٹر کے بی نسیم بھی فارسی ادب کے شعبے سے وابستہ تھے۔ انکی پیدائش لاہور میں ہوئی۔ انہوں نے پنجاب یونیورسٹی میں فارسی ادب میں ماسٹر کی ڈگری حاصل کی، اور مانچسٹر یونیورسٹی سے فارسی ادب میں ڈاکٹریٹ کیا۔ پشاور یونیورسٹی میں السنہ ءشرقیہ کی فیکلٹی میں ڈین رہے۔ سلطان باہو کی تصنیفات کے مترجم کے طور پر ان کی مقبولیت بہت زیادہ ہوئی۔ ڈاکٹر کے بی نسیم، ڈاکٹر سلطان الطاف علی اور پروفیسر سید احمد سعید ہمدانی نے سلطان باہو کے مخطوطات کی تحقیق وتدوین اور تراجم پر کام کیا۔ ہر کسی نے اپنے طریقے سے کام کرنا شروع کیا۔ مگر ان میں سے ڈاکٹر کے بی نسیم نے سلطان باہو کی فارسی میں ملنے والی 27 تصنیفات کا ترجمہ مکمل کیا۔ اس طرح فکرِ سلطان باہو کی خدمت میں انکا بھی ایک کردار ہے۔ جس سے لاہور اور پشاور میں کافی حد تک سلطان باہو کی فکر کے اثرات وقوع پذیر ہوئے۔

## 3- پروفیسر احمد سعید ہمدانی

پروفیسر احمد سعید ہمدانی انگریزی ادب سے وابستہ تھے مگر محبتِ سلطان باہو میں انہوں نے فارسی ادب میں گہری دلچسپی لی۔ انکی پیدائش ضلع خوشاب پنجاب میں ہوئی مگر انہوں نے جنوبی بلوچستان کے علاقے مستونگ میں سکول ٹیچر کے طور پر ملازمت کا آغاز کیا۔ بعد میں ژوب کالج بلوچستان میں ہی انگلش کے لیکچرر بنے۔ کچھ عرصہ خدمات کے بعد پھر پنجاب میں تبادلہ کرواکر نوشہرہ کالج خوشاب میں بطور پرنسپل تعیناتی کرائی۔

ان کا نام بھی سلطان باہو کی فکر کا اثر قبول کرنے اور اس فکر کو آگے پھیلانے والوں میں مشہور ہوا۔ انہوں نے تصنیفاتِ سلطان باہو میں بہت دلچسپی لی۔ باوجود اس کے کہ وہ انگریزی کے پروفیسر تھے سلطان باہو کی چند فارسی کتب کا ترجمہ کیا۔ اور چند کتب کے مقدمات اور تقریظات لکھیں۔ ابھی تک وہ العارفین پبلشرز سے وابستہ ہیں جو سلطان باہو کی تصانیف پر کام کر رہی ہے۔ سلطان باہو کی دو تصنیفات کا انگریزی میں بھی انہوں نے ترجمہ کر کے شائع کروایا ہے۔

## 4- سَید امیر خان نیازی

سَید امیر خان نیازی بھی سلطان باہو کی تصنیفات کے ایک مقبول مترجم ہیں۔ سلطان اصغر علی اور ان کے صاحبزادے سلطان محمد علی کی سرپرستی میں "العارفین پبلشرز" نے سلطان باہو کی تصنیفات کے تراجم سید امیر خان نیازی سے کرواکر طبع کیئے۔ آپ چکوال کے رہنے والے تھے اور گورنمنٹ کنٹریکٹر تھے۔ سلطان محمد اصغر علی کے دست پر بیعت کی تو تصوف میں دلچسپی پیدا ہوگئی۔ ابتدا میں سلطان اصغر علی نے انکو "عین الفقر" کا مطالعہ کرنے کو کہا۔ جس سے فکرِ سلطان باہو سمجھنے کا ان کو شوق ہوا۔ سلطان اصغر علی کی خواہش تھی کہ وہ سلطان باہو کی تصنیفات کا ترجمہ کریں۔ چنانچہ انہوں نے دنیا کے کاروبار چھوڑ دیئے اور تصنیفاتِ باہو کے مطالعے اور ترجمے میں مصروف ہوگئے۔ اِس ذوق سے سلطان باہو کی تصنیفات کا مطالعہ کیا کہ وہ فارسی ادب کے واقف بن گئے، اور سلطان باہو کی گیارہ تصنیفات کا ترجمہ کیا۔ اسکے علاوہ شیخ عبد القادر جیلانی کی تصنیف "سر

الاسرار" کا بھی اردو میں ترجمہ کیا اور اسلامی تعلیم پہ ایک کتاب "صراط الصالحین" دو جلدوں میں تصنیف فرمائی۔ مزید سلطان باہو کی تصنیفات کا ترجمہ کرنے کی مہلت نہ ملی اور انکی سال 2012ء/[1433ھ] میں وفات ہو گئی۔[1]

سَید امیر خان نیازی کا تصنیفاتِ سلطان باہو کا اردو ترجمہ کافی حد تک مقبولِ خاص وعام ہے۔ جس سے فکرِ سلطان باہو کو سمجھنے میں مدد ملتی ہے اور پیغامِ باہو عام لوگوں تک پہنچتا ہے۔

## 5- فکرِ سلطان باہو کے فنی اثرات

سلطان باہو کی فکر کو ترویج دینے میں علماء، صوفیاء، شعراء اور ادیبوں کے علاوہ نعت خوانوں، قوالوں، گلوکاروں اور موسیقاروں نے ابیاتِ باہو کی مدد سے بہت زیادہ کردار ادا کیا۔ ان میں سے اقبال باہو[2] کا نام سرِ فہرست ہے جو ایک مشہور گلوکار تھے۔ پنجاب کے کونے کونے تک اس نے اپنی آواز میں ابیات باہو پیش کر کے فکرِ باہو کے اثرات کو پھیلایا۔ اسی طرح سرائیکی علاقوں میں پٹھانے خان[3] نے عام آدمی تک سلطان باہو کا پیغام پہنچایا اور پنجابی حلقوں میں عام آدمی تک اقبال باہو کے علاوہ عزیز میاں قوال، نصرت فتح علی خان[4] اور عنایت بھٹی[5] جیسے عظیم شہرت کے حامل گلوکاروں اور قوالوں نے فکرِ باہو کے اثرات کو پہنچایا۔ بھارت میں ہنس راج ہنس[6] جیسے گلوکاروں نے بھی پیغامِ باہو پہنچانے میں کردار ادا کیا جس سے یہ معلوم ہوا کہ علماء، صوفیاء، نعت خوانان کے مذہبی اور علمی حلقوں کے علاوہ فنکاروں پر بھی

---

[1] انٹرویو ڈاکٹر سلطان الطاف علی۔

[2] محمد اقبال باہو (پیدائش 1944ء/[1363ھ]، وفات 2012ء/[1433ھ]) مشہور گلوکار تھے۔ ان کے اندر سلطان باہو کے کلام کی بوٹی یوں لگی کہ اس کی مشک نے محمد اقبال کو اقبال باہو کر دیا۔ محمد اقبال نے جوانی میں انیس سو ستر میں ریڈیو پاکستان لاہور سے اپنے فن کا آغاز کیا۔ سن انیس سو اسی ہی کے زمانے میں انہوں نے ٹیلی ویژن کے مشہور سیریل 'وارث' میں بھی کام کیا تھا اور ان کی شہرت میں اس کردار کا بھی بڑا دخل ہے۔

[3] پٹھانے خان کا پورا نام غلام محمد المعروف پٹھانے خان ہے۔ انکی پیدائش سنانواں کے گاؤں پتو والا تحصیل کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ پنجاب پاکستان میں 1920ء/[1338ھ] میں ہوئی۔ اپنے فن کا مظاہرہ پاکستان کے علاوہ فرانس، انگلینڈ اور انڈیا میں بھی کیا۔ اور 9 مارچ سن 2000ء/[3 ذوالحج 1420ھ] میں ان کی وفات شہر کوٹ ادو میں ہوئی۔ (انٹرویو اقبال پٹھانے خان سے)

[4] نصرت فتح علی خان فیصل آباد پاکستان میں سن 1948ء/[1367ھ] میں فتح علی خان کے گھر پیدا ہوئے[4]۔ پاکستان کے نامور قوال اور موسیقار تھے۔ دنیاءِ موسیقی میں بہت زیادہ نام کمانے کے بعد وہ شدید بیمار ہو گئے کیونکہ انکا وزن 300 پاؤنڈ تک بڑھ گیا تھا۔ بالآخر 48 سال کی عمر میں 1997ء/[1418ھ] میں وفات پا گئے۔

[5] مشہور گلوکار، اداکار اور فنکار عنایت حسین بھٹی 12 جنوری، 1928ء/[19 رجب 1346ھ] کو ضلع گجرات، برطانوی ہندوستان (موجودہ پاکستان) میں پیدا ہوئے۔ پاکستان کے نامور گلوکاروں میں انکا شمار ہوتا ہے۔ عنایت بھٹی 31 مئی، 1999ء/[15 صفر 1420ھ] کو ضلع گجرات، پاکستان میں وفات پا گئے۔ (لوک گلوکار عنایت حسین بھٹی کی برسی، ڈان نیوز پاکستان، (لاہور: 31 مئی، 2014/[یکم شعبان 1435]))

[6] ہنس راج ہنس جالندھر، پنجاب انڈیا میں 1964ء/[1384ھ] کو پیدا ہوئے۔ وہ مشہور پنجابی کلاسیکل گلوکار اور سیاستدان ہیں جنکا تعلق بھارتیہ جنتا پارٹی سے ہے۔ انہوں نے 1983ء/[1403ھ] سے اپنے فن کا آغاز کیا اور دیکھتے ہی دیکھتے وہ گلوکاری کی اوجِ ثریا تک پہنچ گیا۔

سلطان باہو کی فکر کا اثر تھا جسے انہوں نے اپنے اپنے حلقوں تک پہنچایا۔ موسیقاروں اور قوالوں میں سب سے زیادہ اقبال باہو نے سلطان باہو کی صوفی فکر کو عوام الناس میں پھیلانے میں اہم کردار ادا کیا۔ اِس سلسلے میں صفِ اول میں انکا شمار ہوتا ہے۔

الغرض برِ صغیر میں علم وادب کے ہر میدان سے تعلق رکھنے والے نامور لوگوں نے سلطان باہو کی صوفی فکر کا اثر لیا اور اس کو آگے پھیلانے میں اپنا حصہ ملایا۔ پاکستان وہندوستان کے مذہبی اور روحانی طبقوں میں علماء وصوفیاء کے علاوہ نعت خوانان اور شعراء میں سلطان باہو کی صوفی فکر کا اثر ہوا۔ ادبی وفنی حضرات کی وجہ سے عام آدمی تک سلطان باہو کا اثر پہنچا۔ ان میں سے اہلِ قلم نے علمی طبقوں میں اور اہلِ فن نے ہر قسمی عام وخاص لوگوں تک فکرِ باہو کو پہنچایا جس سے ہر قسم کے لوگوں نے سلطان باہو کا اثر قبول کیا۔ بھارت میں ہنس راج ہنس، پنجاب میں عزیز میاں قوال، نصرت فتح علی خان، عنایت حسین بھٹی اور شیر میانداد قوال[1] کی وجہ سے کافی حد تک سلطان باہو کی فکر کا اثر پھیلا، سرائکی علاقوں میں پٹھانے خان جیسے فن کاروں کی وجہ سے فکرِ باہو کا اثر عام لوگوں تک پہنچا، بلوچستان اور سندھ میں سلطان باہو کے مریدین صوفیاء کی وجہ سے سلطان باہو کی فکر کا اثر پھیلتا رہا اور اب تو بین الاقوامی سطح پر خانوادہء سلطان باہو کے علماء وصوفیاء فکرِ باہو کو پہنچانے میں مصروفِ کار ہیں۔

---

[1] شیر میانداد خان مشہور پاکستانی قوال اور گلوکار ہیں۔ آپ 1968ء/[1388ھ] میں پاکپتن، پاکستان میں پیدا ہوئے اور 1996ء/[1417ھ] میں قوالی شروع کی۔ انہوں نے امریکہ، بھارت، سنگاپور، جینوا، سوئٹزرلینڈ، اوسلو اور ناروے میں کارکردگی کا مظاہرہ کیا۔ آپ کچھ انٹرنیشنل ایوارڈ بھی حاصل کر چکے ہیں۔

# فصل چہارم: سلطان باہو کی علمی اور تصنیفی خدمات

سلطان باہو کے ایک سو انتالیس رسالے اور کتب میں سے صرف تینتیس تصنیفات مخطوطات یا مطبوعات کی صورت میں موجود ہیں جو اس وقت کسی مکتبہ، لائبریری یا کسی شخصیت کے پاس ہیں۔ زیادہ تر مواد انکے خانوادہ کے افراد کے پاس موجود تھا۔ اور اگر کچھ تصنیفات خاندان کے لوگوں کے پاس نہیں تھیں تو انہوں نے مریدین اور خلفاء سے منگوا کر تحقیق و ترتیب کے بعد چھپوایا اور کچھ ابھی چھپوانے کے مراحل میں ہیں۔ اِس پر العارفین پبلیشرز کے بانیان سلطان اصغر علی اور اب انکے فرزند سلطان محمد علی نے بہت کام کیا۔ انہوں نے مختلف لوگوں سے مخطوطاتِ باہو تلاش کر کے سَید امیر خان نیازی سے تحقیق و ترجمہ کروا کر زیورِ طباعت سے آراستہ کیا۔ انکے علاوہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے بھی اِس حوالے سے بہت زیادہ کام کیا۔ وہ خود مخطوطات کی تحقیق و ترجمہ اور مشکل مواد کی شرح کر کے سلطان باہو کی تصنیفات کو باہو پبلیکیشنز سے چھپوا کر محفوظ کیا۔ علاوہ ازیں سلطان باہو کی تصنیفات کو ترتیب و ترجمہ کے بعد چھپوانے اور محفوظ کرنے میں ڈاکٹر کے بی نسیم کی بھی بڑی خدمات ہیں۔ ان سب نے جو کوششیں کیں اُسکے نتیجے میں جو تصنیفات ناپید ہونے سے بچ گئیں اُن میں سے اکتیس فارسی نثر میں تحریر کی ہوئی ہیں اِنکے علاوہ غزلیات پر مشتمل فارسی زبان میں ایک دیوان اور علاقائی پنجابی زبان میں ابیاتِ باہو کا مجموعہ ہے۔ اِن سب کی تفصیل درج ذیل ہے:

### 1- ابیات باہو:

یہ پنجابی زبان کے کلاسیکل لہجہ جسے اب رچنائی لہجہ کہتے ہیں (وسطی پنجاب کا لہجہ ہے جو ضلع جھنگ، خانیوال، خوشاب اور سرگودھا میں بولا جاتا ہے) اس میں لکھی گئی منظوم کلام کا مجموعہ ہے جو دو سو دو ابیات پر مشتمل حروفِ ہجائی کی ترتیب میں سی حرفی لکھی گئی ہے۔ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے تحقیق و تدوین کے ساتھ ترجمہ اور شرح کر کے 1975ء میں شائع کروائی اور پھر باہو پبلیکیشنز لاہور سے سن 2005ء/[1426ھ] میں پہلی مرتبہ اسے شائع کرایا۔ اور پنجم بار اشاعت 2014ء/[1435ھ] میں ہوئی۔ تقریباً 600 صفحات پر مشتمل یہ شرح ہے۔ جس میں پہلے بیت دیا گیا ہے پھر اسکا اردو زبان میں ترجمہ اور پھر اسکی شرح بیان کی گئی ہے۔ درج ذیل مثال ملاحظہ کریں جس سے انکا طریقۂ تالیف آسانی سے سمجھا جا سکے گا:

الف (1) اندر وچ نماز اساڈے ہکسے جا نتیوے ھو

(2) نال قیام رکوع سجودے کر تکرار پڑھیوے ھو

(3) ایہہ دل ھجر فراقوں سڑیا ایہہ دم مرے نہ جیوے ھو

(4) سچا راہ محمد ﷺ والا باھو جئیں وچ رب لبھیوے ھو

ترجمہ: 1-ہماری نماز(عشق وحدت ذات) ہمارے (محراب دل کے اندر رہے جو کہ) ایک ہی جگہ نیت کی جاتی ہے۔

2-(یہ نماز عشق ذات) قیام ور کوع و سجود کیساتھ باتکرار پڑھی جاتی ہے۔

3-(اس قدر قرب صلاۃ دائم کے باوجود میرا یہ دل ہجر و فراق سے جلتاہے اور یہ دم کشمکش موت وحیات میں مبتلاہو کر نہ مرتا ہے اور نہ جیتاہے۔

4-اے باہو، راہِ حق تو (یہی راہ اطاعت و محبت) محمد رسول اللہ ﷺ ہے جس راہ میں (وصال و دیدار) رب تعالی جل شانہ ملتا ہے۔

**تشریح:**

سلطان باہو عاشق کی نماز صلاۃ دائم کا بیان کرتے ہیں اور یہ نماز فراق محبوب (حقیقی کی صورت میں دل کی کیفیات میں مسلسل جاری اور یہی وہ طریق ہے، جسے سیدنا محمد ﷺ نے اپنایا۔

سلطان باہو کہتے ہیں۔ طالب قادری دنیا سے غسل کرلیتاہے اور آخرت سے وضو کرتا ہے اور دوگانہ نماز اس ترتیب سے پڑھتا ہے کہ اشغال ذکرِ الٰہی سے یگانہ ایک ایک رکعت میں: ﴿ومن یتوکل علی الله فھو حسبه[1]﴾ اور دوسری رکعت میں: ﴿وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ وَكَفَى بِاللَّهِ وَكِيلًا (3) مَا جَعَلَ اللَّهُ لِرَجُلٍ مِنْ قَلْبَيْنِ فِي جَوْفِهِ[2]﴾ پڑھتاہے اور رکوع و سجود میں اپنے آپکو فنا کرکے نیاز حاصل کرتا ہے اور قعدہ میں بے حساب پڑھتاہے۔(مذکورہ تشریح میں گنج الاسرار، ص: 10 کا حوالہ دیتے ہیں)

سلطان باہو کے ہمعصر رحمان بابا(1042/[1633] – 1118/[1706]) ہجر و فراق کے بارے میں کہتے ہیں جسے دنیامیں محبت کا کاروبار پسند ہوا سکے قتل کے لیئے ہجر کے خنجر بنائے جاتے ہیں۔[3]

طریقِ محمدی ﷺ جس کا اوپر ذکر ہواہے کی سچائی پر قرآن حکیم میں فرمان وارد ہوتا ہے: ﴿من یطع الرسول فقد أطاع الله[4]﴾ اور پھر حکم ہوتاہے ﴿ومن یطع الله والرسول فأولئك مع الذین انعم الله علیھممن النبیین والصدیقین والشـــھداء والصالحین وحسن أولئك رفیقا[5]﴾

---

[1] سورۃ الطلاق 65: 3۔

[2] سورۃ الاحزاب 33: 4،3۔

[3] رحمان بابا، عبد الرحمان المعروف، غوری مہمند (1042/[1633] – 1118/[1706])، دیوان عبد الرحمان بابا، ص: 332۔

[4] سورۃ النساء 4: 80۔

[5] سورۃ النساء 4: 69۔

سلطان باہو کہتے ہیں ایک روز شیخ جنید بغدادی اور شیخ شبلی دونوں شہر سے باہر جنگل کی طرف جارہے تھے کہ راستے میں نماز کا وقت ہو گیا، دونوں صاحبوں نے وضو کر کے نماز کا ارادہ کیا کہ اس اثنا میں مزدور آیا اور اپنے سر سے لکڑیوں کا گٹھا اتار کر وضو کیا اور انکے پاس آ گیا، انہوں نے پہچان لیا کہ یہ شخص اولیاء اللہ میں سے ہے اور ان دونوں نے اسے امام بنایا اور خود مقتدی بنے۔ مگر اس بزرگ نے ہر رکوع و سجود میں بہت دیر لگائی جب نماز سے فارغ ہوئے تو شیخ نے پوچھا کہ رکوع و سجود میں اس قدر دیر کیوں لگائی، اس بزرگ نے جواب دیا کہ ہر رکوع و سجود میں تسبیح کا جواب جب تک لبیک عبدی نہ سن لیتا تھا سر نہ اٹھاتا تھا اس لیئے رکوع و سجود میں دیر ہوتی تھی۔[1]

پس جو نماز باثواب نہیں ہوتی وہ نماز نماز نہیں بلکہ وہ دل کی پریشانی ہے کیونکہ خداوند تعالی حی و قیوم ہے اور اسکے ہاں کوئی بت پرستی نہیں ہے کہ انہیں بت کی طرح کوئی جواب نہ ملے۔ بت مردہ ہیں اور خدا حی و قیوم ہے۔ جب کوئی بندہ اسکو پکارتا ہے تو وہ اسے جواب دیتا ہے۔ اس لیئے حدیث میں آیا ہے **لا صلاۃ الا بحضور القلب** یعنی سوائے حضورِ قلب کے نماز کامل طور پر ادا نہیں ہوتی اس لیئے نماز خدا تعالی کی طرف کامل توجہ اور یکسوئی سے ہو ورنہ وہ ایک پریشانی اور جدائی ہوتی ہے۔

فقیر باہو کہتا ہے کہ اہلِ نماز کے لیئے رکوع و سجود میں خدا تعالی کی طرف سے لبیک عبدی جواب ملتا ہے اور عارف باللہ کے لیئے ہر دم اور ہر ساعت اور ہر لحظہ لبیک عبدی کا جواب موجود ہے۔

قرآنِ حکیم میں راہِ محمدی کی سچائی پر وارد ہوتا ہے یسین والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم (ترجمہ) اے سید قسم ہے قرآن محکم کی تحقیق تو البتہ بھیجے ہوؤں سے ہے اوپر راہ سیدھی کے۔

یہ منہج ڈاکٹر سلطان الطاف علی صاحب کے ترجمہ اور تشریح کا ہے اور ابیاتِ باہو میں سے ایک سی حرفی کی مثال ہے۔

### 2- اسرار قادری:

یہ سادہ، سلیس، اور رواں نثری تحریر ہے۔ اسکا اصل فارسی نسخہ آج تک طبع نہیں ہوا۔ البتہ اسکا اردو ترجمہ ملتا ہے۔ اس کتاب کا قلمی نسخہ محمد بخش ولد اللہ دتہ ساکن ٹبہ شریف نزد کوٹ شاکر نے 1307ھ /[1890ء] میں تحریر کیا جو 155 صفحات پر مشتمل ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ العارفین پبلیکیشنز لاہور سے 2010ء/[1431ء] میں چھپا ہوا ہے۔ تحقیق و ترجمہ سید امیر خان نیازی صاحب نے کیا۔ فقیر گل محمد سندھی آف پہاڑپور ضلع ڈیرہ اسماعیل خان لکھے ہوئے قلمی نسخے کو بنیاد بنایا گیا ہے جو 1335ھ /[1917ء] کا لکھا ہوا ہے۔ دائیں صفحے پر فارسی متن اور بائیں صفحے پر اردو ترجمہ تحریر کیا گیا ہے۔ فارسی متن مع اردو ترجمہ 177 صفحات پر مشتمل ہے۔

---

[1] سلطان باہو، عین الفقر، 119-

## مضامینِ کتاب:

اس کتاب کو پانچ ابواب میں تقسیم کیا گیا ہے۔ بابِ اول میں ابتدائیہ کے طور پر حمد وصلاۃ کے بعد مصنف نے اپنا مختصر تعارف کرایا۔ پھر علم کی دو قسمیں: علم المعاملہ اور علم المکاشفہ کا ذکر ہے اور اسکے ساتھ ذکر اللہ کی ترغیب دیتے ہوئے وجودِ آدم کو کائنات کے ساتھ تشبیہ دی۔ اسی پہلے باب میں ہی قطب و غوث کے مراتب کا تذکرہ بھی کیا اور علم کی فضیلت بیان کی۔

بابِ دوم میں توجہ کی اقسام، شرحِ مقاماتِ فلسفۂ تصوف جیسے مقامِ علم، مقامِ بخشش، مقامِ عطا، مقامِ معرفت، مقامِ فضل اور مقام توکل وغیرہ۔ اسی باب میں تصورِ اسم اللہ اور قلب کا ذکر کیا ہے، قادری سلسلے کی فضیلت اور فقر کی فضیلت اور مراتب کا تذکرہ کیا۔

بابِ سوم میں دعوت بر قبور، سات اقسام کشف، فقیر کامل، مذمت بدعت و سرود، خواہش نفسانی، حسن پرستی، واقعہ موسیٰ و خضر علیہما السلام، خلق عظیم اور تحقیقات وغیرہا پر دلچسپ صوفیانہ بحث کی گئی۔

بابِ چہارم اسم اللہ ذات کی مشق اور تصور کا بیان ہوا ہے۔

بابِ پنجم میں اللہ کے ننانوے اسماء سے حاضرات کا طریق بیان ہوا ہے۔

## 3- امیر الکونین:

اس کتاب کا بھی ترجمہ ملتا ہے۔ خطی نسخہ مکتوبہ بحضرت جی ولد محمد دین برھانی سال 1332ھ /[1914ء] ہے۔ یہ کتاب 276 صفحات پر مشتمل ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ محمد علی چراغ کا اردو ترجمہ ہے جو 216 صفحات پر مشتمل ہے۔ اسکو نذیر سنز پبلیشرز لاہور نے 2006ء/[1427ھ] میں نشر کیا۔

## مضامینِ کتاب:

فقیر اور ملک فقر کے چار علاقے، علم اور عالم اور اہل اللہ، سلطان الوہم، دیدار کی حقیقت، حاجی کی حقیقت، معرفت اور اثبات اقدام کی اس کتاب میں صوفیانہ طرز کی تشریح کی گئی ہے۔ اسکے ساتھ ساتھ مادر زاد ولی اللہ کا تعارف اور انکے مراتب بھی بیان کیئے ہیں۔ اور شیخ کامل کو اولی الامر کے مرتبے پر فائز کیا ہے، شرحِ فقرِ عالم اور دعوت برائے فقیر کا ذکر ہے۔

کتاب سے ایک اقتباس بطور نمونہ کے پیش کیا جا رہا ہے ملاحظہ ہو:

"شرحِ فقرِ عالم: جو عالم عارف باللہ اولیاء اللہ حق الیقین، ولی اللہ، تلمیذ الرحمان ہوتا ہے، دنیا اسکے پیچھے پیچھے رہتی ہے۔ ایسا شخص ساری دنیا پر غالب ہوتا ہے۔ دنیا کی عاجزی اور انکساری میں چاہے کتنی بھی التماس ہو وہ قبولیت حاصل نہیں کر سکتی۔ لیکن عارف باللہ فقیر توسدا مجلسِ نبوی کی دائمی حضوری میں رہتا ہے۔ اس قسم کا فقیر اویسی، سروری، سرمدی، اہلِ انوار، اہلِ دیدار، اہلِ بقا، اہلِ لقا، اہلِ باطن صفا، اہلِ حیا اور اہلِ نفس فنا ہوتا ہے۔"[1]

## 4- اورنگ شاہی:

خطی نسخہ مکتوبہ من جانب گل محمد سندھی سال 1336ھ /[1918ء] کو میانہ قلم میں نستعلیق میں کتابت ہوا ہے۔ 23 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی ذاتی لائبریری میں زیرِ مطالعہ لائی گئی۔ میرے پاس جو ذاتی نسخہ ہے اس کے مرتب اور مترجم ڈاکٹر سلطان الطاف علی ہیں۔ یہ رسالہ پہلی مرتبہ سال 2011ء /[1432ھ] میں باہو پبلیکیشنز سے نشر کیا گیا۔ اور یہ رسالہ مع مقدمہ و ترجمہ 86 صفحات پر مشتمل ہے۔

## مضامینِ تصنیف:

اس رسالہ کے محتویات: اورنگ زیب عالمگیر کا مختصر تعارف، علم لدنی، شرح علم حاضرات، تصور اسم اللہ ذات، رسالہ میں سات اسماء: اللہ، للہ، لہ، ھو، محمد، فقر اور فنا فی الشیخ کے تصور و محویت و عملی تصرف کے لیئے ارشاد و تلقین ہے۔ اور دعوت بر قبور، نقش وجودیہ، شریعت کا تحفظ، مرشد با حضوری، ابلیس کا مردود ہونا اور وحدت کے سات نقوش وغیرھا ہیں۔ اس رسالہ کا منہج سمجھنے کے لیئے مثال کے طور پر ایک پیرا پیش ہے، ملاحظہ ہو:

"مرد آن است کہ ظاہرِ خود را در لباس شریعت بپوشد ودر باطن دریائے معرفت نوشد۔ ایں راہ حضوری گنج بخش ورنج بردار قصہ خوانی وافسانہ دانی بیانی لاف گفتار نیست۔ باتجربہ آزمودہ کار از تصور اسم اللہ ذات پروردگار بالیقین باعتبار۔ ایں راہ مجاہدہ فرمودن نیست، مشاہدہ بنمودن راہ است۔" [2]

ترجمہ: طریقت میں مرد کا مرتبہ وہ ہے جو اپنے ظاہر کو لباسِ شریعت میں ملبوس رکھے۔ اور باطن میں دریائے معرفت نوش کرے۔ یہ حضوری کا راستہ گنج بخش ہے اور محنت طلب ہے، یہ کوئی قصہ خوانی، افسانہ اور لاف زنی نہیں ہے۔ ایک آزمودہ کار

---

[1] سلطان باہو، اسرارِ قادری، مرتب: محمد علی چراغ، (لاہور: نذیر سنز پبلشرز، سنِ اشاعت: 2006ء /[1427ھ])، ص: 116۔

[2] سلطان باہو، اورنگ شاہی، مرتبہ: ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 22۔

تجربہ سے تصورِ اسم اللہ ذات پرورد گار میں یقین کو پہنچتا ہے۔ اس راہ میں (محض) مجاہدہ کا حکم نہیں بلکہ اس میں مشاہدہ عطا کرنے کا وسیلہ ہوتا ہے۔[1]

## 5- توفیق الہدایت:

نسخہ خطی مکتوبہ سال1334ھ /[1916ء] فقیر حضرت جی نے جلی قلم سے لکھا ہے۔ صفحات کی تعداد دو سو تیرہ /213 ہے۔ یہ نسخہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی ذاتی لائبریری میں موجود ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ محمد شریف نقشبندی کا اردو ترجمہ ہے جسے پہلی بار1999ء/[1420ھ] میں اور دوسری بار2015ء/[1436ھ] میں پروگریسو بکس لاہور سے طبع ہو کر نشر کیا گیا۔ یہ ترجمہ 208صفحات پر مشتمل ہے۔

## مضامینِ کتاب:

کتاب کے شروع میں سید انوار الحق ظہوری کی جانب سے مقدمہ لکھا گیا ہے اسکے بعد کتاب کا آغاز ہوتا ہے۔ خطبہ ابتدائیہ کے بعد سلطان باہو کامل مرشد کے فرائض، نشانی اور طریق کا ذکر ہے۔ پھر مشق کی تشریح اور اسکے بعد دعوت کی تشریح کا تذکرہ ہے اسکے بعد مشق کی شرح کا بیان ہے۔ پھر دعوت کی تشریح میں مشکلات کو دفع کرنے کا طریقہ، فقر، صاحبِ دعوت کی پہچان اور فقیر کی پہچان وغیرہ کا ذکر۔ پھر شرحِ مشعب میں مشعب کے مراتب، دعوت کے عمل کی تخصیص، ذاکر کے عمل کی تخصیص اور معرفت کے عمل کی تخصیص کا بیان ہے۔ پھر شرحِ مقامِ یقین میں یقین کی تعریف، اسم اللہ کے وجود میں تاثیر، سلک سلوک میں فرق، قلب کی شرح اور فتنہ کی تعلیم کے حصول کا بیان ہے۔ اسکے بعد شرحِ ذکر وفکر اور مراقبہ میں ذکر کی اقسام اور مقاماتِ مراقبے کا ذکر ہے۔ پھر شرحِ توجہ میں توجہ کی اقسام وغیرہ کا بیان ہے۔ اسکے بعد شرحِ کشف میں اقسامِ کشف اور اصحابِ کشف کا ذکر ہے۔ اور شرحِ ذکرِ قلب میں اقسامِ قلب اور اعمالِ قلب کا تذکرہ ہے۔ پھر شرحِ ذکرِ توحید، شرحِ علم اور کامل اور ناقص پیر کا بیان ہے۔

## 6- تیغ برہنہ:

خطی نسخہ مکتوبہ صاحبزادہ نور حسین نے 1356ھ /[1937ء] میں تحریر کیا، یہ 40 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ نسخہ بھی ڈاکٹر سلطان الطاف علی کے پاس موجود ہے۔ اسکے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ محمد شریف عارف نوری کا اردو ترجمہ ہے۔ سید انوار الحق ظہوری کی تقریظ اور مترجم کے ترجمہ سمیت 63 صفحات پر مشتمل ہے۔ پہلی بار یکم ستمبر 1994ء/[1414ھ] میں چوہدری غلام رسول نے شائع کیا۔

[1] سلطان باہو، اورنگ شاہی، ص: 23۔

### مضامینِ کتاب:

اس کتابچے میں مقدمہ کے بعد مرشد کامل و مرشد ناقص کی پہچان، حقیقتِ کن، طریقہ قادری، علم ظاہر و علم باطن، در مرید وطالب، اکتالیس جوہر کو بھی بیان کیا گیا جو کامل مرشد طالب میں ایک ہی نگاہ سے پیدا کرے تو بقول سلطان باہو وہ وحدت کی معراج تک پہنچ جاتا ہے، پھر ذکر اور مرتبہ فقر او غیرہا کی تفصیل بیان کی گئی ہے۔ مترجم نے صرف اردو میں ترجمہ کیا ہے ساتھ میں فارسی عبارت نہیں ہے سوائے اشعار کے، اشعار فارسی میں دیئے گئے اور پھر انکا اردو ترجمہ بھی کیا گیا ہے۔ انکا منہج واضح کرنے کیلئے درج ذیل عبارت اس کتاب سے بیان کی جاتی ہے:

(جاننا چاہیئے کہ قادری طالب مرید کوہ قاف عنقاء شہباز کی طرح بلند پرواز ہوتا ہے اور چیل اور گدھ کی طرح مکھیوں پر نہیں گرتا) اور اشعار بھی ملاحظہ کریں:

طالبِ حق را ندیدم در عمر

طالباں را شد مطالب سیم وزر

گر بیابم طالبے طلبش حضور

غرق گردانم بوحدت ذاتِ نور

از برائے طالباں من راہبر

انتہایش مے رسانم بانظر

ایں مراتب قادری را ابتداء

مے رساند مصطفیٰ وحدت لقاء

باھو ہرکہ منکر از لقاء شہنشاہ

آں گلہ گو کاذب منافق رو سیاہ[1]

ترجمہ: میں نے ساری عمر مخلص طالبِ حق کو نہیں دیکھا۔ زیادہ تر طالبین کا مقصد صرف سونا چاندی کا حاصل کرنا ہے۔

اگر مجھ کو کوئی مخلص اور سچا طالب ملے تو میں اسے ذاتِ نور کے وحدت میں غرق کر دوں

میں طالبین صادقین کیلئے راہبر ہوں۔ میں انہیں ایک نگاہ سے منتہی تک رسائی کرا دیتا ہوں۔

[1] سلطان باہو، تیغ برہنہ، ص: 33،34۔

قادری مرشد کے ابتدائی مراتب یہ ہیں کہ قادری مرشد آنِ واحد میں حضور نبی غیب دان علیہ الصلوۃ والسلام اور وحدتِ الٰہی اور لقاء پر رسائی حاصل کرا دیتا ہے۔

اے باہو! جو بدنصیب لقاء خداوندی اور دیدارِ الٰہی کا منکر ہے وہ گلہ کرنے والا کذاب، روسیاہ اور منافق ہے۔[1])

### 7- جامع الاسرار:

محمد بخش پسر اللہ دتہ سیال نے 1370ھ /[1951ء] میں یہ نسخہ تحریر کیا۔ 138 صفحات پر مشتمل ہے جو کہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی ذاتی لائبریری میں ہے۔

### مضامینِ رسالہ:

ذکر قلوب، ذکر نفس، روح، شیطان، تجلی مقامات، تعبیر خواب، نقش اسم اللہ و اسم اعظم، تعظیم وجود انسانی و غیرھا کی بحث بیان کی گئی ہے اس کتاب میں۔

### 8- حجۃ الاسرار:

قلمی نسخہ غیر معلوم کاتب کا لکھا ہوا 40 صفحات پر مشتمل ہے۔ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کے پاس موجود ہے۔

### مضامینِ کتاب:

انسان کامل، بندہ اور خدا، علم راہ اور مرشد رہبر، اہلِ علم اور اہلِ فقر، کامل و ناقص، فکر فی آیات اللہ، وسیلہ اور فضیلت، فراستِ مؤمن، ذکر، اثباتِ شریعت، علمِ لدنی، علم ظاہر و اسم اعظم، حکایت فقیر مادر زاد ولی اللہ، مخالفت نفس امارہ اور اقسام فقر او غیرہا پر بات کی گئی ہے۔

### 9- دیدار بخش:

قلمی نسخہ نامعلوم کاتب 26 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی ذاتی لائبریری میں ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ فقیر الطاف حسین قادری سلطانی کا اردو ترجمہ ہے جو شبیر برادرز لاہور سے شائع ہوا۔ یہ ترجمہ انہوں نے 11 اگست سال 1995ء /1416ھ میں مکمل کیا۔ یہ نسخہ 72 صفحات پر مشتمل ہے۔

---

[1] سلطان باہو، تیغ برہنہ، ص: 33، 34۔

**مضامینِ رسالہ:**

صفت نبی کریم ﷺ، علم تصور، علم تصرف، فقر مہجور و فقر وصال، اقرار و تصدیق، علم آدم، ہشت علم رہبر دیدار خدا تعالی، کرامت بنی آدم برائے معرفت حق، اہل بندگی، اہل شرمندگی، فرض اکبر، اقسام ہوا، چہار نشان علماء، چہار نشان فقراء، صاحب توحید و مقام لی مع اللہ وغیرہا کے مطالب بیان کیئے گئے ہیں۔

**10- دیوانِ باہو:**

خطی نسخہ موسوم بہ دیوان شریف مکتوبہ اہموں (نور احمد) 1334ھ/[1916ء]، صفحات 97 ہیں۔ مذکورہ نسخہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کے پاس موجود ہے۔ اسکے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا ترتیب دیا ہوا ہے، اور پہلی دفعہ سلطان باہو اکیڈمی لاہور سے سال 1991ء/[1411ھ] میں طبع ہوا، طبع ثانی سال 2003ء/[1424ھ] میں اسی اکیڈمی سے ہوئی، اور تیسری دفعہ باہو پبلیکیشنز لاہور سے 2008ء/[1429ھ] میں طبع ہوا۔

**مضامینِ دیوان:**

یہ دیوان سلطان باہو کا شعری مجموعہ ہے جس میں وجدانی اور عارفانہ غزلیں مستانہ وار کہی گئی ہیں۔ تمام دیوان عارفانہ اور عاشقانہ مطالب کا حامل ہے۔ انکا طریق سمجھنے کیلئے درج ذیل اشعار کو ملاحظہ کریں:

مینمائی خویش را صوفی منم
در دیارِ عابد وزاہد منم
چند با خود بینی و باشی مدام
کے رہی زین دلق درویشی منم
گر منی را سر دانی راہ رو
تا نگوئی بار دیگر کیں منم
یار گفتن من نمی شاید ترا
زانکہ من ابلیس گفتہ کیں منم
تو چرا من من کنی اے جانِ من
آنکہ یک قطرہ منی گوئی منم[1]

[1] سلطان باہو، دیوانِ باہو، (لاہور: باہو پبلیکیشنز، 2008/[1429])، مترجم و شارح: ڈاکٹر سلطان الطاف علی، غزل نمبر: 29، ص: 86۔

ترجمہ:

تواپنے آپکو ظاہر کرتا ہے کہ میں صوفی ہوں،

عابد وزاہد کے ملک سے میں ہی ہوں۔

توکب تک خود بینی میں اور (زعم میں) ہمیشہ رہے گا،

اس درویشانہ گدڑی کی خود بینی سے توکب تک چھٹکارا پائے گا۔

اگر خود بینی کا راز جانتے ہو تو (سیدھے) راہ پر چلو،

تاکہ تم پھر نہ کہو کہ یہ "میں" ہوں۔

اے بھائی تجھے "میں" کہنا مناسب نہیں لگتا،

اس لیئے کہ ابلیس نے میں کہا یہ "میں" ہوں۔

تو "میں" "میں" کیوں کرتا ہے، اے میرے پیارے،

اس لیئے کہ تو منی کا ایک قطرہ ہے (اور) کہتے ہو "میں" ہوں۔[1]

یہ تصنیف سلطان باہو کے تمام شعری کلام کا مجموعہ ہر گز نہیں بلکہ اسے غزلیات باہو کا نام دیا جا سکتا ہے۔ اس دیوان میں 54 غزلیں ہیں، سلطان باہو کی فارسی غزلیں ہیں اور متن کے ساتھ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا اردو ترجمہ بھی ہے۔

## 11- رسالہ روحی:

نسخہ خطی مکتوبہ سلطان حامد سال 1294ھ / [1877ء] ۔ یہ رسالہ 11 صفحات پر مشتمل ہے۔

اسکے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا تدوین شدہ ہے اور ساتھ اردو ترجمہ بھی ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا موجود ہے، اور آخر پہ قاضی عبد القادر کی طرف سے محاکمہ بھی ہے۔ پیشِ لفظ اور رسالہ مع اردو ترجمہ 17 صفحات پر مشتمل ہے اور محاکمہ 72 صفحات کا ہے۔ اسطرح یہ نسخہ 89 صفحات پر مشتمل ہو جاتا ہے۔

---

[1] سلطان باہو، دیوانِ باہو، ص: 87۔

**مضامینِ رسالہ:**

اطلاعات سری و عرفانی، ہفت روح سلطان الفقر، تخلیق کے اسرار اور روز الست کا معاہدہ، آٹھ مطالب بیان ہوئے ہیں: اول تخلیق کی وجہ، دوم تخلیق اور فلسفہ شہود و وجود، سوم نور احمدی، چہارم ذکر ہفت روح سلطان الفقر، پنجم مصنف کا اپنا تعارف، ششم رسالہ کے وصف میں، ہفتم خلق کو تلقین کرنے کا حکم، ہشتم محبوب الٰہی ہو جانے کے بیان میں۔

اس تصنیف میں سلطانِ باہو نے فلسفہ وحدت کو بدرجہ اتم بیان فرمادیا ہے، مثال کیلئے کچھ عبارت مع ترجمہ ذکر کی جاتی ہے۔ ملاحظہ کریں:

(بدانکہ فقیر نورِ مطلق، مؤلف تالیفِ ایں کتاب مستطاب، پردہ حجب حجابِ تمامی بر انداختہ، عین العین وحدت گشتہ، سبحان اللہ! جسم ایں بندہ را پردہ ضعیف حائل، خود بخود درمیان ہزارہائے اسرارِ عجیبہ ولطیفہ ہائے غریبہ، خود ناطق خود منطوق، خود کاتب خود مکتوب، خود دال خود مدلول خود عاشق خود معشوق۔[1])

ترجمہ: "جان لے کہ فقیر نورِ مطلق، اس پاک کتاب کا مؤلف، پردے، حجاب اور دربانوں کو مکمل طور پر دور کر کے عینِ وحدت ہو گیا ہے۔ سبحان اللہ! اس بندہ کیلئے جسم ایک معمولی پردہ کی طرح حائل ہے۔ جس کے درمیان وہ (ذات حق تعالیٰ) خود ہزاروں عجیب راز اور نادر نکات کا اظہار فرمارہا ہے، وہ خود کلام کرنے والا اور خود کلام ہے، خود لکھنے والا اور خود کتاب ہے، خود رہنما اور خود معنی ہے وہ خود عاشق بھی ہے اور معشوق بھی۔[2]"

## 12- سلطان الوہم:

جیکب آباد میں سید سلطان شاہ کی لائبریری میں 1977ء/[1397ھ] کو دریافت ہوئی یہ خطی نسخہ ہے اسکا کاتب معلوم نہیں۔ سال کتابت 1209ھ/[1795ء] ہے، 53 کشادہ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ 173 صفحات پر مشتمل، فارسی متن کے ساتھ اردو ترجمہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا درج ہے، باہو پبلیکیشنز، لاہور، 2013ء/[1798ھ] میں طبع ہوا۔

---

[1] سلطان باہو، رسالہ روحی، مع ترجمہ اردو از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: باہو پبلیکیشنز، 2017/[1802]) 9، ص: 12، 14۔

[2] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 13، 15۔

### مضامینِ کتاب:

راہِ دل، پیرِ کامل، ہر لحظہ وعیدِ محقق، وہم، دیدار وعاشق، گوہر انفاس، عشق، تجلی، دو گواہ عشق، وجود موجودات، شجر چہارم عالم در انسان کامل، کرب، اوہام، علم، فلسفہء تنزل و تخلیق کائنات وغیرہا کا ذکر ہے۔

### نمونہءکلام:

"اے جانِ عزیز! سالک چوں در مقامِ تجربہ سِر والجبروت چناں بتازد کہ وجودِ غیر در نظرِ وے نماند واز خویشتن نیز بر خیزد وبے قصد از دِل "اللھم زدنی تحیرا" بر آید پس آنکہ عالَمِ ملکوت وجبروت رو نماید ومصافحہ باروحِ خود حاصل آید وراہِ منظر انبیاء واولیاء در باطنِ او بکشایدوبیافت "من المولی فلہ الکل" ہمہ را در خود یابد وہر کہ را خواہد در آئینہءِ دل او بیابدوہرچہ خواہد استفسار کند[1]"

ترجمہ: "اے جانِ عزیز سالک جب عمل میں آکر جبروت ولاہوت پر دوڑ لگاتا ہے، حتیٰ کہ کسی غیر کا وجود اسکی نظر میں نہیں رہتا اور اپنے آپ سے بھی بلند ہو جاتا ہے اور بغیر ارادہ کے اس کے دل سے دعا "اے اللہ اضافہ فرمامیری حیرت میں" نکلتی ہے۔ پس عالَمِ ملکوت وعالَمِ جبروت ظاہر ہو جاتے ہیں اور اسے اپنے روح سے مصافحہ حاصل ہو جاتا ہے اور اس کیلئے انبیاءواولیاء باطن میں منظر کشا ہو جاتے ہیں، اسے "جس کا مولی ہو جائے اس کا سب کچھ ہے" کا درجہ ومقام مل جاتا ہے پھر وہ اپنے میں ہی سب کو پا لیتا ہے: وہ جسے چاہتا ہے اس کے دل کے آئینہ میں نظر آجاتا ہے اور جو کچھ چاہتا ہے پوچھ لیتا ہے۔[2]"

سلطان باہو نے وہم کی منازل بیان کرتے ہوئے یہ فرمایا۔

### 13- شمس العارفین:

خطی نسخہ مکتوبہ فضل کریم پسر احمد دین قوم جٹ راں سال 1354ھ /[1935ء] ،صفحات کی تعداد 104 ہے۔جو مطبوعہ نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی کا ترتیب دیا ہوا مع اردو ترجمہ کے ساتھ باہو پبلیکیشنز لاہور سے سال 2010ء میں شائع ہوا۔یہ نسخہ مع اردو ترجمہ 154 صفحات پر مشتمل ہے۔

---

[1] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 96۔

[2] سلطان باہو، سلطان الوہم، مترجم: ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 97۔

**مضامینِ کتاب:**

یہ کتاب سات ابواب پر مشتمل ہے، اول باب کتاب کو پڑھنے کی فضیلت میں ہے، دوم ذکر و فکر، تصور مشق وجودیہ اور علاج دل سیاہ کے بیان میں، باب سوم مراقبہ و مکاشفہ کے بیان میں، باب چہارم فنافی الشیخ کے ذکر میں، باب پنجم مجلس محمدی ﷺ کے تذکرے میں، باب ششم اہل قبور پر دعوت پڑھنے کے بیان میں، باب ہفتم متفرق تعلیمات صوفیانہ میں۔

## 14- طرفۃ العین:

فقیر الطاف حسین قادری سلطانی کا اردو ترجمہ پہلی دفعہ ایم اشتیاق پرنٹرز، لاہور سے طبع ہو کر شبیر پبلیشرز، اردو بازار، لاہور سے سال1996ء/[1417ھ] سے شائع ہوئی۔ اس مترجم نسخہ کے صفحات 88 ہیں، پہلے 35 صفحات اصل کتاب کے ترجمے پر مشتمل ہیں اور باقی صفحات مترجم کی شرح پر مشتمل ہیں۔ سرورق سرخ رنگ کا ہے جسکے اوپر دائیں کنارے پر اسم اللہ اور اسمِ محمد دل کے نقش میں منقش ہیں۔

**مضامینِ کتاب:**

معرفت کا تذکرہ، ذکر کی اقسام اور فضیلت، ضرورت مرشد اور حقیقت مرشد، ذکر موت اور بقائے آخرت اور وطن سے مراد مقام ازل، مذمت دنیا ومافیہا، تفکر کی اہمیت، مجلس محمدی ﷺ میں حضوری، فضیلت علم ظاہر وفضیلت علم باطن اور حقیقت باطن، اور اقسام نفس وغیرہ جیسے صوفیانہ افکار پر یہ کتاب مشتمل ہے۔ اور آخر پہ مترجم کی اپنی شرح ہے جسمیں توحید کی صوفیانہ وضاحت کی گئی۔

## 15- عقل بیدار:

اس کتاب کا خطی نسخہ جو ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی رسائی میں آیا وہ مکتوبہ محمد الدین پسر میاں جیلانی بخش ساکن گجرات سال1298ھ/[1881ء] ہے۔ 228 صفحات پر مشتمل ہے۔ ابتدائی 18 صفحات تلف ہو چکے ہیں۔ اس کے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ العارفین کا طبع شدہ ہے اور اس کے مرتب ومترجم سید امیر نیازی ہیں۔ سن طبعِ اول 2008ء اور موجودہ اشاعت 2015ء کی ہے اور صفحات کی تعداد مع اردو ترجمہ 331 ہے۔

## مضامینِ کتاب:

علمِ دعوتِ قبور اور تصورِ ذات اسم اللہ سے ہدایت حاصل ہوتی ہے، مرشد کا طالب کو فیض دینے کا طریقہ کیا ہونا چاہیئے؟ علم ویقین، علم برائے نفس، علم برائے قلب وروح، طالب العلم علماء، طریقہء قادریہ کے فضائل کا ذکر، شرحِ صدور کا تذکرہ، مراقبہ کا ذکر اور طالب المولی فقراء کا بیان، طریقہ دعوت بر قبرِ محمد ﷺ، سگ اصحاب کہف و شیطان، استماع سرود، علاج امراض قلوب، مشق وجودیہ، تصور اسم اللہ، کشف مقام منجم وشرح دم، فقر و قرب حضوراور شرح دعوات متفرقہ اس کتاب میں بیان کیئے گئے ہیں۔

## 16- عین العارفین:

خطی نسخہ 1398ھ /[1978ء] کو یہ کتاب سید سلطان شاہ کے کتابخانہ سے دریافت ہوئی۔ اسکا سال تصنیف 1100ھ ہے۔1209ھ /[1795ء] کی کتابت ہے کاتب نامعلوم ہے۔ڈاکٹر سلطان الطاف علی کی ذاتی لائبریری میں موجود ہے۔

## مضامینِ رسالہ:

اس رسالے میں نفس، علم، فقر، دم، مرشد، دنیاو استدراج کے عنوانات کے تحت مباحث مذکور ہیں۔

## 17- عین الفقر:

یہ کتاب مسجع نثر ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ العارفین پبلیکیشنز کا ہے، مترجم ومرتب سید امیر خان نیازی ہیں۔دائیں صفحہ پر فارسی متن اور بائیں صفحہ پر اردو ترجمہ ہے۔ طبعِ اول: سال 1993ء/[1413ھ] ، اور موجودہ نسخہ 2016ء/[1437ھ] میں شائع ہوا۔حاشیہ پروفیسر سید احمد سعید ہمدانی نے لگایا۔387صفحات پر مشتمل ہے۔

## مضامینِ کتاب:

یہ کتاب دس ابوب میں تقسیم ہے: حقیقت قلب، مرشد کامل، سری وجہری افکار، مقامات فقر، اسم ذات وتوحید فنافی اللہ، شرح تجلیات، شرح استغراق، تربیت نفس، شرح درعالم وفقیر اہل اللہ اور شرح مراقبہ وغیرہا اسکے مضامین ہیں۔

### 18- فضل اللقاء:

اس تصنیف کا جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ اردو ترجمہ ہے اور پروگریسو بکس لاہور سے سن 1994ء میں طبع شدہ اور 176 صفحات پر مشتمل ہے۔

### مضامینِ کتاب:

مشق وجودیہ، توصیف شاہ عبد القادر جیلانی، عرفان، طالب و مرشد، شوق، طریقہ قادری، فضیلت علم، تقلید اور توحید وغیرہا کا مذکورہ رسالے میں ذکر ہے۔

### 19- قرب التوحید:

جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ فقیر الطاف حسین قادری کا مترجمہ اردو نسخہ ہے۔ شبیر برادرز، لاہور سے نشر کیا ہوا ہے اور اسے اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز، لاہور نے طبع کیا۔ کتاب کے کل صفحات 96 ہیں، اصل رسالے کا ترجمہ 41 صفحات پر مشتمل ہے اور مترجم کی طرف سے رسالے کی شرح میں باقی صفحات ہیں۔ سن اشاعت ندارد۔

### مضامینِ کتاب:

حاضرت اسم اللہ ذات، اقسام مرشد، دعوت قبور، شرح دیدار حضرت محمد رسول اللہ ﷺ، وجود مبارک وصورت مبارک حضرت محمد ﷺ اور الہامات جیسے عناوین پر یہ رسالہ مشتمل ہے۔

نمونہ کلام: منصب کے مراتب بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں: "جان لو کہ دنیا میں مراتبِ منصب چار ہیں۔

ایک منصب بادشاہ کا

دوم منصب تحصیلِ علم کا (جیسے) عالم، فاضل، قاضی، اور متقی

سوم منصب حافظ حفظِ قرآن کا

چہارم منصبِ فقر فنائے نفس، اللہ بس کا

آخری تینوں مراتب منصب فقیرِ کامل کے ہیں۔[1]"

---

[1] سلطان باہو، قرب التوحید، مترجم از فقیر الطاف حسین قادری، (لاہور: شبیر برادرز)، ص: 11۔

## 20- قربِ دیدار:

اسکا قلمی نسخہ 146 صفحات کا مجموعہ ہے۔ اور اس کا مطبوعہ نسخہ محمد شریف عارف نوری نقشبندی کا اردو ترجمہ ہے۔ اس کو پریگریسو بکس لاہور سے 1993ء میں طبع کیا گیا۔ صفحات کی تعداد 127 ہے۔

### مضامینِ کتاب:

طالب و مرشد، شرح دعوت، تصور، عامل و کامل اور عالم کی اقسام کے ضمن میں مباحث ہیں۔

## 21- کشف الاسرار:

اس رسالہ کا قلمی نسخہ 18 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ نثری رسالہ توحید و عرفان پر ہے۔

### مضامینِ کتاب:

انسان کامل، دعوت سورۃ مزمل، تاثیر تصور اسم ذات، تصور شیخ اور اسکا اثر، مرشد کامل و مرشد ناقص، علم ناسوت، ملکوت، جبروت، لاہوت وغیرہا کے ضمن میں ابحاث ہیں۔

بیان کیا گیا ہے کہ انسان کامل کے آٹھ اوصاف ہیں، فقیر کو تصور اسم اللہ، للہ، لہ، ھو محمد، فقر و فنافی الشیخ لا یحتاج کے مراتب پہ فائز کر دیتا ہے۔ طالب مولی تمام مقامات کی سیر کرتے ہوئے حقیقت رحمانی پر پہنچ کر سکون کرتا ہے۔

## 22- کلید التوحید (خرد):

اس کتاب کا خطی نسخہ 63 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ کتاب معنوی، فصیح نثری، علمی، معرفت اور تاثیر باطنی کی حامل ہے۔

### مضامینِ کتاب:

کتاب کی فضیلت، موسی و خضر، خود شناصی و خدا شناسی، ذکر و ذاکر، تخلیق کائنات مع شرح ارواح، صاحب جمعیت مرد مولی، مرد درویش کی شناخت، لاہوت و تجرید و تفرید جیسے عنوانات کے تحت ذکر ہے کہ کامل وہ ہے جو اپنے کہنے پر عمل کرے۔ اور اسکی نظر میں سونا اور چاندی ایک ہی ہوں، خود شناسی کا پہلا مرحلہ نفس کی تسخیر ہے، پاکیزگی ظاہر و باطن ہر دو میں ضروری ہے۔ مقام تجرید نفس و شیطان سے نجات پانے کو کہتے ہیں اور مقام تفرید لوگوں کے جھمگھٹے میں اللہ تعالی کے ساتھ اپنا باطن محور رکھنے کو کہتے ہیں۔

### 23- کلید التوحید (کلاں):

اس کتاب کا خطی نسخہ 322 صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ کتاب عارفانہ رشد و تلقین پر مبنی ہے، نثر کے فن اور طرز بیان کے لحاظ سے بھی گرانمایہ کلام ہے۔ اور زیرِ نظر تحقیق میں العارفین پبلیشرز لاہور کا شائع شدہ نسخے کا مطالعہ کیا گیا۔

### مضامینِ کتاب:

علم کے اوصاف، عالم بیخودی، عرفان و عارف، ولادت آنحضرت ﷺ اور وجود مبارک ﷺ، خاص الخاص چھ مرتبے، غوث و قطب کی اقسام، قیام قیامت، فقراء کامل و علماء عامل، صبر اور اسلام، انسانی وجود مثل طلسمات، تصنیف کی اہمیت، آواز کا مقام، انسان کا باطن اور ظاہر، علماء کی ارواح اور فقراء کی ارواح، ایک درویش اور دو طالبوں کی حکایت، عوام کا رزق اور خواص کا رزق، یقین کی تین اقسام، تصور اسم اللہ، احادیث کی فقر محمدی ﷺ، عیسی علیہ السلام اور انکی امت کی حکایت، دعوت و تصرف وغیرہا کی تفصیل ہے۔

### 24- کلیدِ جنت:

اس کتاب کا خطی نسخہ 106 صفحات پر مشتمل ہے سال 1405 ھ /[1985ء] میں ڈاکٹر محمد صادق مانسہرہ والے نے تحریر کیاہے، ہر صفحہ پر 12 سطریں ہیں۔

### مضامینِ کتاب:

یہ کتاب آٹھ ابواب پر مشتمل ہے: پہلا باب کتاب کی اہمیت، دوسرا باب طریق ذکر، تیسرا تصور، چوتھا مراقبہ، پنجم فنا فی محمد صلی اللہ علیہ وسلم، ششم مجلس محمد صلی اللہ علیہ وسلم، ہفتم دعوت، اور آٹھواں باب تجلیات متفرقہ کے بیان میں ہے۔

### 25- گنج الاسرار:

اس کتاب کا خطی نسخہ 20 صفحات پر مشتمل ہے، یہ نثر میں معرفت پر مشتمل ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ شریف عارف نوری صاحب کا کیاہوا اردو ترجمہ ہے۔ اسکے شروع میں عالم فقری کا لکھاہوا سلطان باہو کا تعارف، سید انوار الحق ظہوری کی حمد، سید شیر محمد ترمذی کی نعت اور مترجم کے مقدمہ کے ساتھ 144 صفحات پر مشتمل ہے۔

**مضامینِ کتاب:**

طریق قادری، دنیا، شاہ محی الدین جیلانی کے فرامین، ذکر دوام وذکر خفی، مرشد اور انکے علاوہ دیگر عنوانات کے تحت مباحث ہیں۔

نمونہ کلام: طریقہ قادریہ کے ابتدائی مراتب بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: "طریقہ قادریہ کی ابتداء میں طالب کو پانچ علم نصیب ہوتے ہیں۔ اور وہ پانچ خزانے ہیں:

علم کا پہلا خزانہ علمِ قرآن وتفسیر اور علمِ حدیث ہے۔

علم کا دوسرا خزانہ علمِ دعوت کہ ہر دم اسکی زبان سے تکبیر نکلتی ہے۔

علم کا تیسرا خزانہ نظر کیمیا جو مردہ دل کو ایک نظر میں زندہ کرتا ہے۔ اور عارف باللہ بناتا ہے۔ اسکا وجود اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

علم کا چوتھا خزانہ علمِ تاثیرات تصورِ برزخِ اسم اللہ سے اسے روشن ضمیری حاصل ہوتی ہے۔

علم کا پانچواں خزانہ علم فنافی اللہ سے وہ اپنے نفس پر حاکم ہو کر اسے شریعت کا فرمانبردار بناتا ہے۔[1]"

**26- مجالسۃ النبی:**

اس کتاب کا خطی نسخہ 45 صفحات پر مشتمل ہے یہ نثری رسالہ ہے، سال 1306ھ /[1889ء] میں محمد رضا نے میانہ قلم میں تحریر کیا۔

**مضامینِ کتاب:**

عارف، علم کی اہمیت، شرح نفس، قلب وروح، فنافی الشیخ وفنافی الرسول، تاثیر اسم اللہ ذات، وجود انسانی میں اربعہ عناصر، پیر ومرشد وغیرہا کے ضمن میں مباحث ہیں۔

**27- محبۃ الاسرار:**

اس کتاب کا خطی نسخہ 31 صفحات پر مشتمل ہے، ہر صفحہ 17 سطروں پر مشتمل ہے نثری تحریر ہے، سال 1323ھ /[1905ء] میں گل محمد سندھی نے تحریر کیاہے۔

---

[1] سلطان باہو، گنج الاسرار مترجم: شریف عارف نوری، (لاہور: پروگریسو بکس، طبع اول 1994 /[1415]) ، ص: 64،65۔

## مضامینِ کتاب:

انسان کامل، محبت الٰہی، قربِ حق، حدیث فقر اور فقیر وغیرہ رسالہ کے اہم مضامین ہیں۔

## 28- محکم الفقراء:

اس کتاب کا خطی نسخہ 81 صفحات پر مشتمل ہے، ہر صفحہ 11 سطروں پر مشتمل ہے، سال 1326ھ/[1908ء] میں علی محمد ولد محبت شاہ نے لکھا ہے۔ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ متن فارسی مع اردو ترجمہ از ڈاکٹر کے بی نسیم 109 صفحات پر مشتمل ہے۔ گلزار کلینک لاہور نے 1997ء/[1418ھ] میں نشر کیا ہے۔

## مضامینِ کتاب:

یہ تصنیف پانچ ابواب پر مشتمل ہے۔ اول: معرفت، فقر اور ظاہر و باطن کے بیان میں۔ دوم: مرشد کو طالب کے اوصاف میں، جلال و جمال، راہ مستقیم، خاقانی اور فنا، ترک دنیا، حکایت موسیٰ علیہ السلام میں۔ سوم: فقر کے متعلق چالیس احادیث کا ذکر ہے۔ چہارم: اسم اللہ اور عاشق فقیر کی حقیقت۔ پنجم: ذکرِ دعوت اور شرحِ دعوت کے بیان میں۔

نمونہ کلام: " باید دانست ہر کہ اسم اللہ را با تصور برزخ بر دماغ بگیرد وبہ بیند اسم اللہ، ہر گز خواب بچشم ندہد۔ ہر زمان جائے دیگر وہر ساعت مکانی دیگر۔ خوردن مجاہدہ وخواب مشاہدہ۔[1]"

ترجمہ: "جاننا چاہیئے کہ جو شخص اسم اللہ کے برزخ کا تصور دماغ میں کرتا ہے اور اسم اللہ کو دیکھ لیتا ہے اس کی آنکھوں میں ہر گز نیند نہیں آتی۔ اور ہر گھڑی دوسرے ہی مقام میں اور ہر وقت اور ہی مقام میں پہنچتا ہے۔ اس کی خوراک مجاہدہ اور اس کا خواب مشاہدہ ہو جاتا ہے۔[2]"

یعنی سلطان باہو کے نزدیک اسم اللہ کے تصور سے طالب مقاماتِ روحانیہ کی ترقی کی عروج تک ایسے پہنچتا ہے کہ اسے کھانے پینے کی ضرورت بھی نہیں رہتی اور نہ سونے کی حاجت ہوتی ہے۔ وہ فنا فی اللہ ہو جاتا ہے۔

[1] سلطان باہو، محکم الفقراء، مترجم: ڈاکٹر کے بی نسیم، (لاہور: گلزار کلینک، 1997/[1418])، ص: 76۔

[2] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 77۔

## 29- محک الفقر (خرد):

اس کتاب کا خطی نسخہ 298 صفحات پر مشتمل ہے اور ہر صفحہ 11 سطور پر مشتمل ہے۔ سال 1327ھ /[1909ء] میں عبد اللہ غلام قادری کا شکستہ قلم سے لکھا ہوا نسخہ ہے، بایں طور کہ ایک صفحہ پر اصل متن ہے اور اسکے مقابل صفحہ پر اسکا اردو ترجمہ ہے، اسکا اردو ترجمہ محمد دین ولد میاں جیلانی قریشی ہاشمی ساکن گجرات کا کیا ہوا ہے۔

### مضامینِ کتاب:

اس کتاب میں پانچ ابواب ہیں، اول باب در بیان عشق، دوم در بیان قلب، سوم در بیان دعوت، چہارم در بیان اسم اللہ و پنجم در بیان چہل حدیث۔ ان ابواب کے تحت متفرق افکار صوفیانہ مذکور ہیں۔

## 30- محک الفقر (کلاں):

اس کتاب کا خطی نسخہ 428 صفحات پر مشتمل ہے، سال 1343ھ /[1925ء] میں بہادر شاہ نے کھلے کاغذ پر میانہ قلم سے ضبط تحریر میں لایا۔ اسکے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ العارفین پبلیکیشنز لاہور سے بارِ دیگر 2015ء /[1436ھ] میں نشر کیا ہوا ہے۔ دائیں صفحات اصل متن فارسی پر مشتمل ہیں اور بائیں صفحات پر سید امیر نیازی کا اردو ترجمہ ہے۔ کل 777 صفحات ہیں۔

### مضامینِ کتاب:

مسئلہ روح، نفس، عقل و علم، ترتیب سلوک، حکایت نماز استخارہ پڑھنے والے کی، حقیقت تصوف، علماء و فقراء، دنیا واہل دنیا، خیر و شر، کلمہ طیب، نور محمدی ﷺ، عشاق، ذکر، ہمہ اوست، فرض ظاہر و فرض باطن، صفت قرآن، ایک موحد عورت کی کہانی، علم لدنی و عقل کل، قلب مؤمن و عرش اعظم، دعوت قرآن، فقر لا یحتاج۔

نمونہ کلام: طالبِ دیدار کی تعریف میں کہتے ہیں: "طالبِ دیدار بارادہ صدق در اعتبار است۔ طالبِ دنیا در مطلب مردود مردار است۔ مجلس اہلِ دیدار واہلِ مردار راست نیاید۔ قولہ تعالیٰ: "وھو معکم اینما کنتم" (پارہ 27، الحدید 4) خاصگانِ حق فقر فخری ہمیشہ بحفظ حافظ و دوام ہم صحبت۔[1]"

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، مترجم: سید امیر نیازی، (لاہور: العارفین، 2015/[1436])، ص: 562۔

ترجمہ: " طالبِ دیدار ہی اپنے ارادہ صادق سے صاحبِ اعتبار بنتا ہے ورنہ طالبِ دنیا تو اپنے مردود و مردار مطلب میں غرق رہتا ہے۔ اہلِ دیدار کو اہلِ مردار کی مجلس راس نہیں آتی۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: " تم جہاں بھی ہوتے ہو میں تمہارے ساتھ ہوتا ہوں" خاصانِ حق نے ہمیشہ حضور ﷺ کے باعثِ فخر فقر کی نگہداشت کی ہے اور وہی اسکے حقیقی محافظ ہیں"[1]

## 31- مفتاح العارفین:

اس کتاب کا خطی نسخہ 54 صفحات پر مشتمل ہے، ہر صفحہ کی 17 سطریں ہیں، سال 1322ھ /[1904ء] میں گل محمد سندھی نے تحریر کیا۔ اسکے علاوہ جو نسخہ زیرِ تحقیق لایا گیا ہے وہ محمد شریف عارف نوری کا اردو مترجم نسخہ ہے جو پہلی بار پروگریسیو بکس لاہور سے 1993 /[1413] میں طبع ہوا اور دوسرا ایڈیشن 2011ء /[1432ھ] میں نشر ہوا۔ یہ نسخہ 240 صفحات پر مشتمل ہے۔

### مضامینِ کتاب:

عالم و فقیر، مجلس سرور کائنات ﷺ، عملی سلوک بسلسلہ روحانی تعلیمات، دربارہ دعوت قبور جیسے عنوانات کی مباحث وغیرہ ہیں۔

نمومہ کلام: دنیا کی بے وفائی کا ذکر کرتے ہوئے اس کتاب میں سلطان باہو کہتے ہیں:

" اے ابو الہوس! دنیاوی راحت بجلی کی چمک کی طرح بے ثبات ہے اور اسکی محبت بادل کی تاریکی کی طرح بے بقا ہے۔ نہ اسکی نعمتوں کے فوائد سے الفت کرنی چاہیئے اور اسکے رنج کی سختیوں کا غم کرنا چاہیئے۔ اہلِ عقل وہی ہے جو عداوت سے بچے۔ اسکی پرہیز، قوت اور شوکت دشمن سے زیادہ ہو۔ بہادروں کی بہادری اور دلیری لڑائی کے دن معلوم ہوتی ہے اور امینوں کی دیانتداری لین دین کے دن۔ عورت اور بال بچے کی وفاداری تنگدستی کے دن۔ دوستوں کی حقیقت بدبختی کے دن۔[2]"

یعنی دنیا فانی اور عارضی ہے اسکو کوئی دوام نہیں اس کی کسی شے پر بھروسہ نہ کرنا چاہیئے کیونکہ اسمیں ثبات نہیں۔

## 32- نور الہدیٰ (خرد):

اس کتاب کا خطی نسخہ 63 صفحات پر مشتمل ہے، ہر صفحہ 11 سطروں پر مشتمل ہے، سال 1356ھ /[1937ء] میں صاحبزادہ سلطان نور حسین ولد سلطان محمد نواز نے تحریر کیا۔

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 563۔

[2] سلطان باہو، مفتاح العارفین، مترجم: شریف عارف نوری، (لاہور: پروگریسو بکس، 2011 /[1432]) ص: 59۔

**مضامینِ کتاب:**

اس رسالہ میں پانچ ابواب ہیں، اول در فقر، دوم در ذکر، سوم در مراقبہ، چہارم در تجلی، پنجم در دعوت۔ ان ابواب کے تحت مباحث ہیں۔

**33- نور الہدی (کلاں):**

اس کتاب کا خطی نسخہ 298 صفحات پر مشتمل ہے، سال 1312ھ /[1894ء] میں صاحب داد ولد ملا محمد عرف ابڑومیہ ساکن شہر خیر پور، فقیر مہو والا نے تحریر کیا۔

**محتویات کتاب:**

شرحِ دعوت، شرحِ فقر، شرحِ مراتبِ "موتوا قبل ان تموتوا، خواب کی حقیقت اور اسکی تعبیر کا بیان، شرحِ معرفتِ دم اور معرفت وعارف، بیانِ مست فقیر اہلِ توحید اور اہلِ تقلید، فقرِ محمدی ﷺ کا تذکرہ، عین العلم کی تعریف، عشق کا ذکر، مستی اور طی کی شرح، اسکے بعد مراقبہ اور استغراق کا تذکرہ ہے، پھر صفتِ پیر دستگیر اور سلسلہ قادریہ کی تعریف، پھر نور، ذکر اور ذکر اللہ کی شرح، اسکے بعد احوالاتِ حاضراتِ دائرہ نقشِ وجودیہ، پھر حضرت محمد ﷺ کے روضہ پر دعوت کا طریقہ، اسکے بعد الہام اور حاجی کی تعریف، پھر ظاہر وباطن کا ذکر ہے اور اسکے بعد انسان کی تعریف ہے، پھر فقر محمدی ﷺ،، شرح حضوری وغیرہا کے تحت مباحث ہیں۔

1- شرحِ دعوت صفحہ نمبر 50 تا 58 مع ترجمہ پر مشتمل ہے۔ اس میں دعوت کی کئی اقسام بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں: (دعوتِ دم نوش، دعوتِ سیم وزر فروش، دعوت از خون ترکِ جان و ترکِ حیوانات ریاضت کوش، دعوتِ سلاح پوش و دعوتِ بدل نوش۔۔۔[1]) دعوت سلطان باھو کے سلوک کا ایک خاص عمل ہے۔ اسکا طریق یہ ہے کہ کسی روحانی ولی اللہ کی قبر پر سوار ہو کر قرآن پاک کی تلاوت کی جائے۔ جس سے قبر اور تمام روحانی مخلوق جنبش کرے اور ساری کائنات تسخیر ہو جائے۔

2- شرحِ فقر مع ترجمہ صفحہ نمبر 58 تا صفحہ نمبر 61 پر مشتمل ہے۔ اس میں فقر کی تعریف، فقر کی شکل وصورت، فقر کا فائدہ، فقیر کے واصل ہونے کا طریقہ، اور فقیر کی جان پہچان بیان کی گئی ہے۔

---

[1] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، (لاہور: العارفین پبلشرز، طبع دوم، سنِ اشاعت: 2014ء)، ص: 50۔

3- اسکے بعد شرحِ مراتبِ "موتوا قبلَ ان تموتوا" کا بیان ہے جس میں سلطان باھو موت کا فلسفہ بیان کرتے ہیں کہ عزرائیل جب انسان کی روح قبض کرتا ہے تو روح کو ایسے جھنجوڑا جاتا ہے جیسے مکھن نکالنے کیلئے لسی کو، پھر اس روح کو استخوان الابیض کے مقام میں جمع کر کے اسکو غسل سے قبل 370 سوال کیئے جاتے ہے۔ پھر جنازہ پڑھنے کے بعد قبر تک پہنچنے پر 370 سوال کیئے جاتے ہیں۔ پھر اس سے لحد میں منکر نکیر سوال کرتے ہیں اور سوال و جواب کے بعد رمان نامی فرشتہ اسکے اعمال اسکے کفن پہ لکھ کر تعویز بنا کر اسکے گلے میں باندھ دیتا ہے۔ صالح روح مقامِ علیین میں اور طالح مقامِ سجین میں چلی جاتی ہے۔ تین دن بعد روح قبر میں واپس آتی ہے اور اپنے جسم کا حال دیکھتی ہے۔

مذکورہ بالا تمام تصانیفِ سلطان باہو جن میں 31 فارسی نثر میں ہیں، ایک پنجابی ابیات میں ہے اور ایک فارسی غزلیات میں دیوانِ باہو ہے ان میں اُنکی صوفی فکر اور ذوقِ شاعری بدرجہ اتم موجود ہے۔ اور اِن تصانیف نے سلطان باہو کی فکر کے اثر کو ترویج دینے میں اہم کردار ادا کیا۔

## خلاصہ بابِ اول:

سلطان باہو سال 1039ھ / [1629ء] قلعہ شور کوٹ میں پیدا ہوئے۔ وہ قبیلہ اعوان سے تعلق رکھتے تھے اور بقول مناقب لکھنے والے مصنفین وہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فرزند حضرت زبیر کی اولاد میں سے تھے۔ اپنی والدہ سے تربیت حاصل کرنے کے علاوہ سید امیر حجروی، شاہ حبیب قادری اور سید عبد الرحمان شاہ گیلانی دہلوی سے روحانی فیض حاصل کیا۔ آپ کی وفات سال 1102ھ / [1691ء] میں شور کوٹ میں ہی ہوئی۔ سلطان باہو پنجاب کے صوفیاء میں سے ایک صاحبِ جذب و سکر، عشق و محبت اور صدق و صفا صوفی تھے۔ ان کے ابیات و اشعار پنجابی زبان میں بہت مشہور ہیں جن کے آخر میں لفظِ "ھُو" آتا ہے۔ آپکی ظاہری تعلیم و تربیت شور کوٹ میں ہی ہوئی۔[1] مگر کسی نے بھی آج تک سلطان باہو کے کسی علم ظاہر کے استاد کا ذکر نہیں کیا۔ اسی چیز کو مد نظر رکھتے ہوئے ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے "مرآتِ سلطانی" میں اور بلال زبیری نے "تذکرہ اولیاءِ جھنگ" میں لکھا کہ آپکی ظاہری تعلیم و تربیت آپکی والدہ نے کی[2] اور باطنی تربیت کا آغاز تو ہوا ہی ماں کی زیر نگرانی ہے کیونکہ وہ بقول مصنفین ایک ولیہ کاملہ تھیں۔[3]

اویسی سلوک کے مطابق آپکو حضور ﷺ سے براہِ راست فیضان حاصل ہوا۔ اس وہبی اعزاز سے سلطان باہو بیعت تلقین و ہدایات سے سرفراز ہوئے، وہ اپنی تمام تصانیف میں سرکار رسالت مآب ﷺ کے سوا کسی سے دست بیعت ہونے اور کسی سے تلقین و ارشاد حاصل کرنے کا ذکر نہیں کرتے۔ البتہ بیان کردہ حضوری محفل میں حضرت سیدنا عبد القادر جیلانی سے بیعت کا ذکر ہوا ہے۔ مگر سلطان باہو کا تعلق اور عقیدت خانقاہِ لنگر مخدوم، خانقاہِ حجرہ مقیم، خانقاہِ قصبہ بغداد (خانیوال) اور خانقاہِ شاہ عبد الرحمان دہلوی سے بھی تھا۔

---

[1] عالم فقری، تذکرہ اولیاءِ پاکستان، 1 / 176۔

[2] سلطان الطاف، مرآۃ سلطانی، ص: 90، بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 119۔

[3] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص:19، مرآۃ سلطانی، ص:91۔

پاک وہند کے علماء نے مدارس اور وعظ و خطبات کے ذریعے، صوفیاء نے اپنی خانقاہوں اور محفلوں میں، شعراء نے اپنی شاعری کے ذریعے، ادباء نے اپنے قلم کے ذریعے اور نعت خوانوں، قوالوں اور گلوکاروں نے اپنی آواز کے مختلف طرزوں سے فکرِ باہو کو پھیلانے میں اپنا اپنا کردار ادا کیا: علماءِ اہلِ سنت نے مدارس میں قرآن و سنت کے علاوہ ہفتہ وار یاماہوار صوفیانہ افکار سے بھی طلباء کو واقفیت کرائی۔ مجاہدات اور ریاضت کے دروس دیئے جس سے برِ صغیر کے لوگوں میں تصوف سے آگاہی پیدا ہوئی۔ سلطان باہو اور دیگر صوفیاء کی زندگی کے واقعات، کرامات اور انکی فکر سے لوگوں کو مدارس کے دروس میں اور محفلوں کی تقریروں میں آشنا کرایا۔ علماء کے علاوہ قوالوں اور گلوکاروں نے بھی اہم کردار ادا کیا۔ سلطان باہو کے مرید صوفیاء نے بھی فکرِ باہو کو اپنی محفلوں میں عقید تمندوں اور عوام الناس کے سامنے پھیلانے میں بہت کردار ادا کیا۔ علماء اور صوفیاء کے علاوہ شعراء اور ادباء نے بھی فکرِ سلطان باہو پھیلانے میں ایک کردار ادا کیا اور سلطان باہو کا منظوم کلام اپنے اپنے انداز میں مشاعروں، محفلوں اور مساجد کے منبروں میں بیان کیا۔

سلطان باہو کے ایک سو انتالیس رسالے اور کتب میں سے صرف تینتیس تصنیفات مخطوطات یا مطبوعات کی صورت میں موجود ہیں جو اس وقت کسی مکتبہ، لائبریری یا کسی شخصیت کے پاس ہیں۔ زیادہ تر مواد انکے خانوادہ کے افراد کے پاس موجود تھا۔ انہوں نے مختلف لوگوں سے مخطوطاتِ باہو تلاش کر کے سَید امیر خان نیازی سے ترتیب و ترجمہ کرواکر زیورِ طباعت سے آراستہ کیا۔ انکے علاوہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے بھی اِس حوالے سے بہت زیادہ کام کیا۔ انہوں نے بذاتِ خود مخطوطات کی تحقیق و ترجمہ اور مشکل مواد کی شرح کر کے سلطان باہو کی تصنیفات کو باہو پبلیکیشنز سے چھپوا کر محفوظ کیا۔ علاوہ ازیں سلطان باہو کی تصنیفات کو ترتیب و ترجمہ کے بعد چھپوانے اور محفوظ کرنے میں ڈاکٹر کے بی نسیم کی بھی بڑی خدمات ہیں۔

# باب دوم: فکرِ سلطان باہو کا موضوعاتی مطالعہ اور اسکے تشکیلی مآخذ

اس باب کے درج ذیل دو حصے ہیں:

**حصہ اول: فکرِ سلطان باہو کی تشکیل کے مآخذ**

**حصہ دوم: فکرِ سلطان باہو کا موضوعاتی مطالعہ**

## حصہ اول: فکرِ سلطان باہو کے تشکیلی مآخذ

اس باب کے اول حصہ میں فکرِ سلطان باہو کے بنیادی تین مآخذ قرآن، حدیث اور اقوالِ سلف کا اختصار کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے کہ جن سے سلطان باہو نے اپنی صوفی فکر کا استدلال کیا ہے۔

اس میں درج ذیل تین فصلیں ہیں:

### فصل اول: قرآن مجید اور سلطان باہو کی صوفی فکر

### فصل دوم: حدیث نبوی ﷺ اور سلطان باہو کی صوفی فکر

### فصلِ سوم: صوفیانہ اقوال اور سلطان باہو کی صوفی فکر

## تعارف:

فصل اول قرآن مجید اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے: اس سلسلے میں سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں جن آیاتِ قرآنی کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی اور انہوں نے آیاتِ قرآنیہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تفسیر بھی بیان کی انہیں کا ذکر کیا گیا ہے۔ ان میں سے تقسیمِ اوقات اور پیدائشِ خلق کے بارے میں، سورت حج میں مذکور "اللہ کے نور" کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت احزاب میں مذکور امانت کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت کہف میں مذکور واقعہ ءخضر وموسیٰؑ کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں اور سورتِ بقرہ میں مذکور واقعہ ءابراہیمؑ کے بارے میں چند آیاتِ کریمہ کی تفسیر کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

فصل دوم حدیث نبوی ﷺ اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے۔ اس فصل میں یہ بیان ہے کہ سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت احادیث نبویہ کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ احادیث نبویہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کی۔ اس ضمن میں توحید اور حبِ مولیٰ کے بارے تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، رسالت کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، صبر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، ذکر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث، خدمت خلق کی ترغیب کے بارے میں تصنیفاتِ باہو میں موجود احادیث اور توبہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی چند احادیث نبویہ کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

فصلِ سوم صوفیانہ اقوال اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے اس سلسلے میں سلطان باہو نے اپنے افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت صوفیانہ اقوال کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ بسا اوقات آپ کسی قول کو ذکر کرتے ہیں تو حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے ہوئے لفظ حدیث شروع میں لکھ دیتے ہیں۔ صوفیانہ اقوال کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کرتے ہیں۔ شریعت اور تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ اسلاف، تعلق باللہ، ذکر اللہ، ترک ما سوی اللہ اور اقوال اسلاف، مکروہات سے اجتناب اور تصنیفاتِ باہو میں ذکر کیئے گئے اقوالِ سلف اور علم و فقر اور اولیاء کی فضیلت میں تصنیفاتِ باہو میں مذکور چند اقوالِ اسلاف کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

# فصل اول: قرآن مجید اور سلطان باہو کی صوفی فکر

سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت آیاتِ قرآنی کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ اور انہوں نے آیاتِ قرآنیہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تفسیر بیان کی۔ ان میں سے تقسیم اوقات اور پیدائشِ خلق کے بارے میں، سورت حج میں مذکور "اللہ کے نور" کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت احزاب میں مذکور امانت کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت کہف میں مذکور واقعہ ءخضر و موسیٰؑ کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں اور سورتِ بقرہ میں مذکور واقعہ ءابراہیمؑ کے بارے میں چند آیاتِ کریمہ کی تفسیر کو بطور نمونہ پیش کیا جاتا ہے تا کہ انکا طریقِ تفسیر اور منہج استدلال ملاحظہ ہو سکے:

## تقسیمِ اوقات اور پیدائشِ خلق سلطان باہو کی نظر میں

ارشاد خداوندی ہے: ﴿ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَأْنٍ﴾ [1] ترجمہ: "وہ ہر روز کام میں مصروف رہتا ہے۔[2]"

اسکی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے اس کا خلاصہ ملاحظہ ہو: [ دن رات میں چوبیس گھڑیاں ہیں اور ہر گھڑی میں انیس ہزار لوگ پیدا ہوتے ہیں اور ہر سال میں انہتر کروڑ اسی لاکھ اور ساٹھ ہزار نفوس پیدا ہوتے ہیں۔ اور آقا ﷺ سے روایت کے مطابق انیس ہزار عاشقِ ذاتِ اللہ دنیا پہ آتے ہیں اور دنیا انکی برکات سے قائم ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ {میری امت کے ابدال چالیس ہیں اور وہ ہمیشہ رہتے ہیں۔ چنانچہ بائیس شام میں اور اٹھارہ عراق میں جب ان میں سے ایک مر جاتا ہے تو اللہ اس کی جگہ دوسرا لے لیتا ہے۔ ان چالیس کی تعداد ہمیشہ قائم رہتی ہے۔ جب قیامت نزدیک ہو گی تو وہ یکا یک دنیا سے اٹھ جائینگے۔ اور اولیاء اللہ کی تعداد ہمیشہ تین سو چھپن اس دنیا پہ قائم رہتی ہے۔ ان میں سے تین سو ابطال، چالیس ابدال، سات سیاحت کے، پانچ اوتاد، تین قطب اور ایک غوث، یہ سب اولیاء کے مراتب میں ہوتے ہیں۔ چنانچہ معلوم ہوا کہ کسی زمانہ میں بھی ان تین سو چھپن اولیاء کی تعداد میں کمی نہیں ہوتی۔ ان نفوس کی حقیقت تجلیات ذاتیہ اور اسماء صفاتیہ میں بارہا اضمحلال لایا جاتا ہے اور حضرت واجب الوجود ناقص افراد کی تکمیل کیلئے انکو مقام تنزل پر لاتے ہیں۔ انکے مراتب میں بھی فرق ہے۔ انہیں مردانِ خدا کی شرح میں حضرت عباس اور عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما بھی روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ: اولیاء اللہ ہمیشہ تین سو کی تعداد میں روئے زمین پر رہتے ہیں جنکے دل آدم علیہ السلام کے دل کے مطابق ہیں۔ چالیس اولیاء موسی علیہ السلام کے دل کے مطابق، سات اشخاص کے دل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دل کے مطابق، پانچ اشخاص کے دل جبریل علیہ السلام کے مطابق، تین اشخاص کے دل میکائیل علیہ السلام کے دل کے مطابق اور ان میں سے ایک کا دل اسرافیل کے دل کے مطابق ہوتا ہے۔[3]"

---

[1] سورۃ الرحمان 55: 29-

[2] فتح محمد جالندہری، مولانا، فتح الحمید ترجمہ قرآن مجید، (اسلام آباد: دعوۃ اکیڈمی، 2006ء) ص: 1271۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 623۔

جیسا کہ سلطان باہو نے اس آیتِ مبارکہ کی تشریح کی کہ اللہ تبارک و تعالیٰ ہر گھڑی اپنی کائنات کو بڑھاتا ہے کہ ایک گھڑی میں انیس ہزار لوگ پیدا فرماتا ہے۔ اور ہر سال تقریباستر کروڑ لوگ پیدا فرماتا ہے۔یعنی تبدیلی ہوتی رہتی ہے جہان میں کچھ لوگ دنیا میں آرہے ہیں تو کچھ جارہے ہیں۔ ایک ولی اللہ دنیا سے جاتا ہے تو دوسرا اسکی جگہ آجاتا ہے۔ اسی طرح تفسیرِ رازی میں امام رازیؒ بھی اس آیت کی تفسیر میں تغیرِ زمانہ کو ہی بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں: ﴿كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَأْنٍ﴾ وهو المراد من قول المفسرين : أغنى فقيراً وأفقر غنياً ، وأعز ذليلاً وأذل عزيزاً ، إلى غير ذلك من الأضداد. . . وليس شأن الله مقتصراً على إفقار غنى أو إغناء فقير في يومنا دون إفقاره أو إغنائه أمس/ . . . واعلم أن الله تعالى يوصف بكونه : لا يشغله شأن عن شأن ، ومعناه أن الشأن الواحد لا يصير مانعاً له تعالى عن شأن آخر كما أنه يكون مانعاً لنا ، . . . والله تعالى لا يشغله شأن عن شأن أصلاً لكن أسبابه تمنع أسباباً آخر لا تمنع الفاعل.[1]"ترجمہ:(مذکورہ آیت سے)مفسرین کی جو مراد ہے وہ ہے: اُس نے فقیر کو مالدار اور مالدار کو فقیر بنایا، ذلیل کو عزت دی اور عزت دار کو رسوا کیا، وغیرہ میں سے ضِدوں کو بیان کیا(مفسرین نے) ۔۔۔ اور اللہ تعالیٰ کی شان صرف کل کے فقیر کو امیر کرنا اور کل کے مالدار کو فقیر کرنا نہیں۔۔۔ اور جاننا چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کا ایک حال اسکو دوسرے حال سے غافل نہیں کر سکتا۔ اسکا مطلب یہ ہے کہ ایک حال دوسرے حال سے اللہ تعالیٰ کو مانع نہیں ہو سکتا۔۔۔ بالکل بھی اللہ تعالیٰ کو کچھ بھی مانع نہیں ایک وقت میں دو متضاد حالتیں ایک ہی چیز پر کر سکتا ہے مگر اسباب مانع ہوتے ہیں۔

مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر دن مختلف حال و شان میں ہوتا ہے کائنات میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے کسی کو امیر تو کسی کو فقیر بنادیتا ہے۔ یہی سلطان باہو کی مراد ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر دن 29ہزار لوگ پیدا کرتا ہے۔ کسی کو دنیا پہ بھیج رہا ہے تو کسی کو موت دے رہا ہے۔ کائنات میں تغیر ہوتا رہتا ہے۔ مگر سلطان باہو کا عددِ مخصوصہ کو بیان کرنا انکے تفردات میں سے ہے قرآن و سنت میں مخلوق کی مخصوص تعداد کو پیدا کرنے اور موت دینے کا کہیں تذکرہ نہیں۔

## سورت نور میں مذکور "اللہ کے نور" کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:﴿اللَّهُ نُورُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ مَثَلُ نُورِهِ كَمِشْكَاةٍ فِيهَا مِصْبَاحٌ الْمِصْبَاحُ فِي زُجَاجَةٍ الزُّجَاجَةُ كَأَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُوقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ زَيْتُونَةٍ لَا شَرْقِيَّةٍ وَلَا غَرْبِيَّةٍ يَكَادُ زَيْتُهَا يُضِيءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ نُورٌ عَلَى نُورٍ يَهْدِي اللَّهُ لِنُورِهِ مَنْ يَشَاءُ وَيَضْرِبُ اللَّهُ الْأَمْثَالَ لِلنَّاسِ وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ﴾[2] اس آیت کی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے وہ ملاحظہ ہو:۔[ایں آیت ہم دلالت مے کند بغرقِ توحید واستغراقِ دل وقندیلِ پر نور اللہ روشن از آفتاب روشن تر وشجر روغنِ زیتون را از محبت محرمیتِ الہی مے دہد کلیہ خبر خیر اللہ عطا اللہ فیض بخش الا اللہ[3]۔ ] ترجمہ: یہ آیتِ کریمہ بھی استغراقِ توحید استغراقِ دل، شمع جو اللہ کے نور سے

---

[1] الرازي، محمد بن عمر بن الحسين، الرازي، الشافعي، المعروف بالفخر الرازي، أبو عبد الله فخر الدين ولد بالري من أعمال فارس ، مفاتيح الغيب من القرآن الكريم.عدد الأجزاء / 32،(بيروت: دار النشر / دار إحياء التراث العربي)، ص:4324.

[2] سورۃالنور24: 35-

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں،ص: 664،666۔

سورج سے بھی زیادہ روشن ہے، درختِ زیتون کا تیل اور محبت و محرمیتِ الٰہی باخبر عطا کرنے والی اور عطائے فیض اللہ اور معرفتِ الا اللہ سے سرفراز کرنے والی ہے۔[1]

یعنی سلطان باہو اس نور سے وہ نورِ ایمان اور نورِ توحید مراد لیتے ہیں جو مؤمن کے دل میں ہوتا ہے۔ اور اسی طرح تفسیرِ ابن کثیر میں ہے:
(قال أبو جعفر الرازي، عن الربيع بن أنس، عن أبي العالية، عن أُبيّ بن كعب في قول الله تعالى: ﴿اللَّهُ نُورُ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ[2]﴾ قال: هو المؤمن الذي جعل [الله] الإيمان والقرآن في صدره، فضرب الله مثله[3]فقال: ﴿ اللَّهُ نُورُ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ ﴾ فبدأ بنور نفسه، ثم ذكر نور المؤمن)
ترجمہ: "اللہ تعالیٰ کے قول﴿اللَّهُ نُورُ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ ﴾کے بارے میں حضرت ابی بن کعب سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: وہ (نور) مؤمن ہی ہے جسکے سینے میں اللہ تعالیٰ نے ایمان اور قرآن ڈالدیا۔ پھر اللہ نے اسکی مثال بیان کرتے ہوئے فرمایا: ﴿ اللَّهُ نُورُ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ﴾ اپنے ہی نور سے ابتدا کی پھر مؤمن کے نور کا ذکر کیا۔"
سلطان باہو اور مذکورہ بالا عبارت کا ایک ہی مفہوم ہے کہ اللہ کے نور سے توحید کا نور مراد ہے جس میں مؤمن مستغرق ہوجاتا ہے۔ مگر سلطان باہو کا انداز صوفیانہ ہے۔

## سورت احزاب میں مذکور امانت کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں

ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿إِنَّا عَرَضْنَا الْأَمَانَةَ عَلَى السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَالْجِبَالِ فَأَبَيْنَ أَنْ يَحْمِلْنَهَا وَأَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْإِنْسَانُ إِنَّهُ كَانَ ظَلُومًا جَهُولًا﴾ [4]اسکی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے وہ ملاحظہ ہو:۔[بدانکہ اول اسم اللہ ذات را امانت بر زمین وآسمان وکوہ ہا فرستادہ شد از برکت وبزرگی وعظمت وکرامت بار نتوانستند برداشت ہمہ بیزاری آورند][5]ترجمہ:۔" جان لے کہ پہلے پہل جب اسم اللہ کی امانت زمین، آسمان اور پہاڑوں پر پیش کی گئی تو وہ اسکی برکت، بزرگی، عظمت اور کرامت کو برداشت نہ کر سکے اور ہر ایک نے اس سے معذوری پیش کر دی۔[6]"

اس آیت میں سلطان باہو نے امانت سے مراد "اسم اللہ ذات" لیا ہے۔ جبکہ عام مفسرین "امانت" سے اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور اسکے فرائض مراد لیتے ہیں۔ تفسیرِ طبری کا بیان ملاحظہ ہو:

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں،، ص: 665۔

[2] سورۃ النور24: 35۔

[3] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم،6 /57۔

[4] سورۃ الاحزاب65: 72۔

[5] سلطان باہو، محک الفقراء کلاں، ص: 676۔

[6] سلطان باہو، محک الفقراء کلاں، ترجمہ: سید امیر نیازی، ص:677۔

(اختلف أهل التأويل في معنى ذلك فقال بعضهم: معناه: إن الله عرض طاعته وفرائضه على السموات والأرض والجبال على أنها إن أحسنت أثيبت وجوزيت، وإن ضيعت عوقبت، فأبت حملها شفقًا منها أن لا تقوم بالواجب عليها، وحملها آدم(إِنَّهُ كَانَ ظَلُومًا) لنفسه(جَهُولًا) بالذي فيه الحظ له[1].) ترجمہ: "اہلِ تاویل نے اسکے معنٰی میں اختلاف کیا ہے، پس بعض نے کہا کہ اسکا معنٰی ہے کہ اللہ نے اپنی اطاعت اور اپنے فرائض آسمانوں، زمینوں اور پہاڑوں کے سامنے اِس شرط پر پیش کیئے کہ اگر اچھی طرح ادا کروگے تو ثواب ملے گا اور اگر ضائع کروگے تو سزا پاؤگے، تو انہوں نے یہ امانت اٹھانے سے انکار کر دیا کہ وہ نہیں اٹھا پائینگے، اور آدمؑ نے اپنے حصے کا جو بوجھ تھا اپنے لیئے اٹھالیا"

یعنی امانت سے مراد بعض اللہ تعالیٰ کی اطاعت وفرمانبرداری مراد لیتے ہیں اور بعض اس سے لوگوں کی امانتیں مراد لیتے ہیں۔ جیسا کہ طبری فرماتے ہیں:(وقال آخرون: بل عنى بالأمانة في هذا الموضع: أمانات الناس[2].)

امام طبری اور اکثر مفسرین "امانت" سے اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرائض مراد لیتے ہیں جبکہ سلطان باہو اسی اطاعت اور فرائض کو صوفیانہ اصطلاح میں "اسم اللہ ذات" سے تعبیر دیتے ہیں۔

## سورت کہف میں مذکور واقعہءِ خضر وموسیٰؑ کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں

ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿قَالَ هَٰذَا فِرَاقُ بَيْنِي وَبَيْنِكَ سَأُنَبِّئُكَ بِتَأْوِيلِ مَا لَمْ تَسْتَطِعْ عَلَيْهِ صَبْرًا﴾ [3] اسکی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے وہ ملاحظہ ہو:[ چنانچہ کشتی شکست ودیوار را بنا کرد وپسر را کشت، قصہ در سورۃ کہف واقع است۔ پس موسی علیہ السلام را علمِ ظاہری بود وخضر علیہ السلام را علمِ باطنی بود۔ علماء وطالب بمثلِ حضرت موسی علیہ السلام است ومرشد فقیر بمثلِ حضرت خضر علیہ السلام۔[4]] ترجمہ:۔"یعنی کشتی کو توڑا، دیوار کو بنایا، اور لڑکے کو قتل کیا، یہ ایک قصہ ہے جو سورت کہف میں بیان ہوا ہے۔ ہے۔ موسی علیہ السلام کو ظاہری علم حاصل تھا اور حضرت خضر علیہ السلام کو باطنی علم حاصل تھا۔ علماء وطلباء حضرت موسی علیہ السلام کی مانند اور مرشد فقیر حضرت خضر علیہ السلام کی مانند ہیں۔"

سلطان باہو نے مختصر انداز میں قصے کو بیان کرنے کے بعد علم ظاہر اور علمِ باطن کی وضاحت اور صوفیاء کا مرتبہ اپنی فکر میں بیان کر دیا۔

---

[1] الطبری، محمد بن جریر بن یزید بن کثیر بن غالب الآملي، أبو جعفر الطبري،[ 224 - 310ھـ ]، جامع البیان في تأویل القرآن،(بیروت: مؤسسۃ الرسالۃ، الطبعۃ: الأولى،1420 ھـ - 2000م، عدد الأجزاء: 24.)20/336۔

[2] الطبری، جامع البیان فی تاویل القرآن،20/336۔

[3] سورۃ الکہف18: 78۔

[4] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 124۔

## سورت بقرہ میں مذکور واقعہ ءابراہیمؑ سلطان باہو کی نظر میں

ارشادِ ربانی ہے: ﴿وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلَكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَى كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ﴾ [1] اسکی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے وہ ملاحظہ ہو:[وبر وی شود غلبات از تاثیرِ غیر مخلوق وجودِ مخلوق وقالب می گردد حیات کہ ایں اربع طیور را بہ کشد: خروسِ شہوت وکبوترِ ہوا وزاغِ حرص وطاؤسِ زینت۔ چوں ایں اربع طیور را ذبح کند، قلب وقالب تا ابد الآباد زندہ شود۔ ۔ ۔ صاحبِ زندہ قلب قالب جثہ را از قبر بدر آوردہ لا مکاں زود بہ حضورِ حق بردہ بہ موجبِ ایں آیتِ کریمہ][2] ترجمہ: "البتہ مذکورہ بالا غیر مخلوق (اسم اللہ ذات وکلمہ طیبات) کی تاثیر سے مخلوق کے وجود و قالب میں شہوت کا مرغ، ہوا و ہوس کا کبوتر، حرص کا کوا اور زینت کا مور ذبح ہو جائیں تو قلب زندہ ہو جاتا ہے۔ طالب جب ان چاروں پرندوں کو ذبح کر دیتا ہے تو اسکا قلب و قالب ابد الآباد تک زندہ ہو جاتا ہے۔ صاحبِ زندہ قلب اپنے جسم کو قبر سے نکال کر اپنے ساتھ لامکان میں حضورِ حق میں لے جاتا ہے اس آیتِ کریمہ کے مطابق۔[3]"

پرندوں کی وضاحت دوسرے مفسرین کی طرح کرتے ہیں پھر انسانی نفس کو دنیا سے تشبیہ دیتے ہوئے چار پرندوں کو چار نفسانی خواہش سے مماثلت دیتے ہیں۔ جن کا ذبح کرنا بہت ہی ضروری قرار دیتے ہیں۔

---

[1] سورۃ البقرۃ 2: 260۔

[2] سلطان باہو، اسرار قادری، (لاہور: العارفین پبلیکیشنز، طبع اول: 2010ء، وثانی: 2014ء)، مترجم: سید امیر نیازی، ص: 146، 148۔

[3] سلطان باہو، اسرار قادری، ترجمہ از سید امیر نیازی، ص: 147، 149۔

## فصل دوم: احادیثِ مبارکہ اور سلطان باہو کی صوفی فکر

سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت احادیث نبویہ کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ احادیث نبویہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کی۔ توحید اور حبِ مولیٰ کے بارے تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، رسالت کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، صبر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، ذکر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث، خدمتِ خلق کی ترغیب کے بارے میں تصنیفاتِ باہو میں موجود احادیث اور توبہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی چند احادیث نبویہ کو بطور نمونہ پیش کیا جاتا ہے تاکہ ملاحظہ ہو سکے:۔

### توحید اور حبِ مولیٰ کے بارے تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث:

دنیاداری سے نفرت اور اللہ تعالی کی محبت فرض اور ضروری ہے، کیونکہ دنیا فانی ہے اور اس میں کوئی دوام نہیں۔ سلطان باہو اپنی تصنیفات میں دنیا کو غلیظ اور مردار چیز لکھتے ہیں۔ اس سلسلے میں روایت پیش کرتے ہیں:۔{**إخراج حب الدنيا واجب وحب المولى فرض**[1]}۔ترجمہ: "دنیا کی محبت نکالنا واجب اور مولی سے محبت فرض ہے۔" پھر فرماتے ہیں کہ فقراء کی محبت ہی اصل میں اللہ تعالی کی محبت ہے۔ اور اس پر روایت بیان کرتے ہیں:۔{**حب الفقراء حب الرحمان**[2]} ۔ترجمہ:"فقراء سے محبت رحمان سے محبت ہے۔" اور حدیث میں ہے کہ محبت وپیار اور عداوت اور بغض صرف اللہ تعالی کیلئے ہونا چاہیئے۔{**الحب لله والبغض لله**[3]}ترجمہ: "محبت اللہ کیلئے اور بغض بھی اللہ کیلئے ہو" پھر سلطان باہو اللہ تعالیٰ کے حسن کو بیان کرنے کیلئے حدیث پیش کرتے ہیں کہ{**إن الله جميل ويحب الجمال**[4]}۔ترجمہ: "اللہ تعالی کی ذات خوبصورت ہے اور خوبصورتی کو پسند فرماتی ہے"۔ سلطان باہو کا نظریہ ہے کہ عاشقِ خدا کے دل میں جو محبت کی آگ ہوتی ہے وہ ہر قسم کی آگ سے زیادہ سخت اور گرم ہوتی ہے۔ اسکو ثابت کرنے کیلئے حدیث بیان کرتے ہیں:{**في فؤاد المحب نار هو أحر ونار للجحيم أبردها**[5]}۔ترجمہ: "محب کے جگر میں جو آگ ہے وہ زیادہ گرم ہے اور جہنم کی آگ اس سے ٹھنڈی ہے۔" اور مزید عشقِ خدا کے بارے میں وضاحت کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں:۔{**علامة حب الله ذكر الله وعلامة بغض الله عدم ذكره تعالى**[6]}۔ترجمہ: "اللہ سے محبت کی نشانی اللہ کا ذکر کرنا ہے اور اللہ سے بغض کی نشانی اسکا ذکر نہ کرنا ہے۔" حدیث میں بیان ہوا ہے کہ جو

---

[1] سلطان باہو، نور الہدی خورد، ص: 44۔

[2] سلطان باہو، توفیق الہدایت، ص:147، اسرار القادری، ص: 58۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 762، 284، 268، مفتاح العارفین، ص:128.

[4] سلطان باہو، قربِ دیدار، ص: 9۔

[5] سلطان باہو، عین الفقر، ص:268۔

[6] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 254۔

شخص جس شے کا طالب ہوتا ہے اسے وہی ملتی ہے۔ سلطان باہو نے حدیث ذکر کی:{من أراد الدنيا فله الدنيا ومن أراد العقبى فله العقبى ومن أراد المولى فله الكل[1]}۔ترجمہ: "جس نے دنیا چاہی پس اسکیلئے دنیا ہے اور جس نے آخرت چاہی اسکے لیئے آخرت ہے اور جس نے مولی کی طلب کی اسکیلئے وہ سب ہے۔" سلطان باہو کی پیش کی گئی روایت میں بیان کیا گیا ہے کہ جو حقیقت میں اللہ سے محبت کرتا ہے تو کسی اور سے محبت نہیں کرتا: {من أحب الله لايحب سواه[2]}۔ترجمہ: "جو اللہ سے محبت کرتا ہے وہ اس کے غیر سے نہیں کرتا۔" روایت ذکر کی گئی ہے کہ توکل اور توحید دو جڑواں چیزیں ہیں: {التوكل والتوحيد توأمان[3]}ترجمہ: "توکل اور توحید جڑواں ہیں۔"

توحید کے متعلق حدیثیں ملاحظہ کرنے بعد رسالت اور شمعِ رسالت کے متعلق احادیث کا ذکر ذیل میں ملاحظہ کریں:

## رسالت کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث:

رسول اللہ ﷺ کی شان کے متعلق احادیثِ مبارکہ اور اقوالِ صحابہ اِس بحث میں بیان کیئے گئے ہیں ملاحظہ ہوں:۔ حدیث میں بیان ہوا ہے کہ آپ ﷺ کی تربیت اللہ تعالی نے خود فرمائی ہے: {أدبني ربي[4]}ترجمہ:" مجھے میرے رب نے ادب سکھایا۔" اور ایک اور اور حدیث سلطان باہو نے ذکر کی جس میں بیان ہوا ہے کہ آپ ﷺ کی آنکھیں اگرچہ سوجاتی ہیں مگر دل بیدار رہتا ہے: {تنام عيني ولاينام قلبي[5]}ترجمہ:" میری آنکھ سوتی ہے اور دل نہیں سوتا۔"{ينام عيني ولا قلبي}[6]اور سلطان باہو روایت بیان کرتے ہیں جس میں نبی کریم ﷺ کا حلیہ بیان ہوا ہے: {بياض اللون راحة الجبهة أقنى الأنف أفلج الأسنان مليح أسود العين طويل اليدين مجمع الحية ليس في بدنه شعر إلا كالخط من صدره إلى سرة}[7]ترجمہ: "سفید رنگ، کشادہ پیشانی، لمبی ناک، کشادہ دانت، کالی سیاہ آنکھیں، لمبے ہاتھ اور گھنی ڈاڑھی۔ آپ ﷺ کے جسم پر سینہ سے ناف تک بالوں کی ایک لکیر کے بغیر کوئی بال نہ تھا۔" سلطان باہو درج ذیل حدیث ذکر کرتے ہیں جس میں حبِ رسول ﷺ ایمان کا معیار بیان ہوا ہے:۔{لا يؤمن أحدكم حتى أكون أحب إليه

---

[1] سلطان باہو، قربِ دیدار، مترجم اردو، ص: 104۔

[2] سلطان باہو، نور الہدی خورد، ص: 44۔

[3] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 20، محک الفقر کلاں، ص: 362،32۔

[4] سلطان باہو، طرفۃ العین، ص: 25، محبۃ الأسرار، ص: 39۔

[5] سلطان باہو، طرفۃ العین، 20، نور الہدی کلاں، ص:246، محکم الفقراء، ص: 50، کلید التوحید خورد، ص: 19۔

[6] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص:32۔

[7] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، ص: 406۔

من ولده ووالده والناس أجمعـــين}[1]۔ترجمہ: "تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مؤمن نہیں ہو تا جب تک اسے میں اسکی اولاد، والدین اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ بن جاؤں۔" وہ روایت بھی بیان کرتے ہیں جس میں نبی کریم ﷺ کو وجہِ تخلیق کہا گیا ہے۔ اور وہ درج ذیل ہے: {لولاك لما خلقت الأفلاك لولاك لما أظهرت الربوبيـــة[2]} ترجمہ:"اگر آپ نہ ہوتے تو میں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا، اگر آپ نہ ہوتے تو میں ربوبیت کو ظاہر نہ کرتا۔" سلطان باہو کی تصنیفات میں ایک اور روایت مذکور ہے جس میں نبی کریم ﷺ کے قربِ خدا کی ایک جھلک بیان کی گئی کہ: {لي مع الله وقت لايسعني فيه ملك مقرب ولانبي مرسل[3]} ترجمہ:" اللہ تعالیٰ کی معیت میں میرا ایک وقت ایسا بھی ہے کہ اس میں نہ تو کوئی مقرب فرشتہ داخل ہو سکتا ہے اور نہ ہی کوئی نبی مرسل۔"

شانِ رسالت کے موضوع کے علاوہ مؤمنین کے صبر اور ان کی آزمائش کے متعلق احادیث تصنیفاتِ سلطان باہو میں ذکر کی گئی ہیں۔

## صبر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث:

اِس عنوان کے تحت وہ احادیث ذکر کی جائینگی جو صبر اور مؤمنوں کی آزمائش کے بارے میں وارد ہوئی ہیں اور سلطان باہو نے ان کو اپنی تصنیفات میں ذکر کیا ہے۔ روایت میں اللہ کے پیاروں پر آزمائشوں کے متعلق ہے کہ: {أشد البلاء على الأنبيـــاء ثم علـــى الأولياء ثم على الأفقياه ثم على عامتهم[4]}۔ترجمہ:" سب سے زیادہ سخت مصیبت انبیاء پر، پھر اولیاء پر، پھر فقہاء پر پھر عام لوگوں پر ہوتی ہے۔ روایت میں انتظار کی سختی کے بارے کہا گیا ہے کہ: {الانتظار أشد من المـــوت[5]} ترجمہ: " انتظار موت سے زیادہ اذیت ناک ہے۔" مؤمنین پر آزمائش کے بارے میں سلطان باہو کی تعلیمات میں روائت بیان کی گئی: {إن الله يجرب المؤمنين بالبلاء كمـــا يجرب الذهب بالنار[6]}۔ترجمہ: " بے شک اللہ تعالیٰ مؤمنین کو مصیبت میں ایسے آزماتا ہے جیسے سونے کو آگ میں کندن بنایا جاتا ہے۔

"

اس کے علاوہ ذکر کے متعلق سلطان باہو نے کثیر روایات ذکر کی ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں:

---

[1] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 368۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 22۔

[3] سلطان باہو، طرفۃ العین، ص: 10، محک الفقر کلاں، ص: 298، کلید التوحید کلاں، ص: 336۔

[4] سلطان باہو، عین العارفین، ص: 27۔

[5] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 52، طرفۃ العین، ص: 33، نور الہدیٰ کلاں، ص: 292۔

[6] سلطان باہو، عین الفقر، ص:118۔

## ذکر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث:

اِس عنوان کے تحت ان روایات واحادیث میں سے کچھ کا تذکرہ کیا گیا ہے جو سلطان باہو نے ذکر کی تائید میں اپنی تصنیفات میں بیان کی ہیں۔ روایت میں ذکر جہری کے متعلق نبی کریم ﷺ کی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ہدایت ہے کہ: { **قال عليه السلام قل ياعلي لاإله إلاالله اغمض عينيك وارفع صوتك و أنا أسمع لاإله إلا الله محمد رسول الله**[1]}ترجمہ: " اے علی! میں آپکی ایسے راستے پر رہنمائی کرتا ہوں جس پر تو اللہ کو پالیں گے، آپ ﷺ نے فرمایا اے علی! لا الہ الا اللہ آنکھیں بند کر کے کہو اور اونچی آواز سے کہو اور میں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ سنونگا۔" اس کے علاوہ روایت میں بیان کیا گیا ہے کہ ذکرِ خدا محبتِ خدا کا سبب ہوتی ہے اور عدمِ ذکر بُعدِ خدا کا سبب بنتی: {**إذا رأيت عبدي لا يذكرني فأنا أحبه عن ذلك**[2]}-ترجمہ: " جب آپ میرے بندے کو میرا ذکر کرتے ہوئے دیکھیں تو میں اس سے پھر محبت کرتا ہوں۔" حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ ذکر ہی شکر کی احسن صورت ہے: {**إذا ذكرتني شكرتني وإذا نسيتني كفرتني**[3]}-ترجمہ: "جب تو میرا ذکر کرتا ہے تو میرا شکر کرتا ہے اور جب تو مجھے بھول جاتا ہے تو میری ناشکری کرتا ہے۔" سلطان باہو وہ روایت بھی ذکر کرتے ہیں جس میں بیان ہوا ہے کہ ہمیشہ ذکر کرنا چاہیئے: {**اذكروا ذكرا خالدا**[4]}ترجمہ: "ہمیشہ اللہ کا ذکر کرو۔" حدیث ذکر کے ذکر کلمہ طیب کی شان میں اثر کو بیان کیا گیا ہے: {**أغمض عينيك ياعلي في قلبك تسمع لاإله إلا الله**[5]}ترجمہ: "اے علی! اپنی آنکھیں بند کرو تو اپنے دل میں لا الہ الا اللہ سنو گے۔" روایت میں ذکر خفی کو بہترین کہا گیا ہے: {**أفضل الذكر الخفي الخفي**[6]} ترجمہ: "بہترین ذکر ذکرِ خفی ہے۔" سلطان باہو نے حدیث بیان کی کہ تہلیل کو بہترین ذکر کہا گیا ہے: {**أفضل الذكر لاإله إلا الله محمد رسول الله**[7]}ترجمہ: "بہترین ذکر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہے۔" مزید براں انہوں نے روایت بیان کی جس میں بہترین عبادت ذکر اللہ کو کہا گیا ہے: {**أفضل العبادة ذكر الله تعالى**[8]}-ترجمہ: "بہترین عبادت اللہ تعالی کا ذکر ہے۔" حدیث ہے۔" حدیث کو ذکر کیا جس میں کثرتِ ذکر کی ترغیب دی گئی ہے: {**أكثروا ذكر الله حتى يقول المنافقون انه مجنون**[9]}ترجمہ:

---

[1] سلطان باہو، اورنگ شاہی، ص: 42۔

[2] سلطان باہو، عین الفقر، ص:256۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 768، نور الہدی خورد، ص:6۔ عین الفقر، ص: 272۔

[4] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 64۔

[5] سلطان باہو، تیغ برہنہ، ص: 48۔

[6] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 54، 68۔

[7] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 30، کلید التوحید کلاں، ص: 434، 288۔

[8] سلطان باہو، نور الہدی خورد، ص:46۔

[9] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 40۔

"اللہ کا ذکر کثرت سے کیا کرو یہاں تک کہ منافق کہیں کہ یہ مجنوں ہے۔" علاوہ ازیں اس روایت میں کثرت ذکر کو بیان کیا گیا ہے: {أكثروا ذكر الله[1]} ترجمہ: "اللہ کا ذکر کثرت سے کرو۔"

اس کے علاوہ صدقہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث درج ذیل ہیں:

## صدقہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث:

صدقہ اور انفاق فی سبیل اللہ کے متعلق جو احادیث سلطان باہو نے بیان کی ہیں ان میں سے کچھ کا تذکرہ ذیل میں کیا گیا ہے۔ روایت میں بیان کیا گیا ہے کہ فقراء کو کھانا کھلانے والے کو جنت ملے گی: **{إذا كان يوم القيامة قيل لهم انظروا من أطعمكم كسرة وأسقاكم شربة وألبسكم ثوبا فخذوه ثم اهبطوه إلى الجنة[2]}**۔ترجمہ: "جب قیامت کا دن ہوگا تو انہیں کہا جائیگا کہ دیکھو انکو جنھوں نے تمہیں کھانے کا ٹکڑا کھلایا اور جنھوں نے پانی کا گھونٹ پلایا اور جنھوں نے تمہیں کپڑا پہنایا پھر انہیں لو اور جنت میں پہنچا دو۔" حدیث جس میں بیان کیا گیا ہے کہ صدقے سے اللہ تعالی کی ناراضگی دور ہوتی ہے اسکو بھی سلطان باہو نے اپنی تعلیمات میں بیان کیا ہے :۔ **{الصدقة تنطفئ غضب الرب[3]}**۔ترجمہ: "صدقہ اللہ تعالی کے غضب کو ٹھنڈا کر دیتا ہے۔" روایت میں کیا گیا ہے کہ صدقے سے مصیبت ٹل جاتی ہے: **{لا يرد القضاء إلا بالصدقة والدعاء[4]}**۔ترجمہ: "فیصلے صدقے اور دعا سے ٹل جاتے ہیں۔"

مزید براں خدمتِ خلق سے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور چند احادیث کو بھی ذیل میں بیان کیا گیا ہے:

## خدمتِ خلق کی ترغیب کے بارے میں تصنیفاتِ باہو میں موجود احادیث:

اس بحث میں وہ احادیث ذکر کی جائینگی جن میں خدمتِ خلق اور فلاحی امور کو نبھانے کی ترغیب دی گئی اور ان کو سلطان باہو نے اپنی تصانیف میں ذکر کیا۔ روایت میں بہترین شخص لوگوں کے خیر خواہ کو کہا گیا ہے: **{خير الناس من ينفع الناس[5]}** ترجمہ: " بہترین لوگ وہ ہیں جو لوگوں کو نفع دیں۔" روایت ذکر کی گئی جس میں بیان کیا گیا ہے کہ اچھائی کی رہنمائی کرنے والا بھی ثواب کا برابر مستحق ہوتا ہے: **{الدال على الخير كفاعله[6]}** ترجمہ: " اچھائی کی طرف رہنمائی کرنے والا اچھائی کرنے والے کی طرح ہوتا ہے۔" سلطان باہو

---

[1] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص:86۔

[2] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 73۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 684۔

[4] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 684۔

[5] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ص: 308، محک الفقر کلاں، ص: 262۔

[6] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 298۔

نے حدیث کو ذکر کیا جس میں بیان کیا گیا ہے کہ قوم کا سردار انکا خادم ہوتا ہے: {**سید القوم خادمهم وخير منهم**[1]}ترجمہ: "قوم کا سردار انکا خادم ہوتا ہے اور ان سے بہتر ہوتا ہے۔" ایک اور حدیث بیان کی گئی جس میں بیان کیا گیا ہے کہ قوم کا سردار فقراء کا خادم ہوتا ہے: {**سید القوم خادم الفقراء**[2]}ترجمہ: "قوم کا سردار فقراء کا خادم ہوتا ہے۔"اور پھر وہ حدیث بھی ذکر کی گئی ہے جس میں ایمان کا معیار خدمتِ خلق کو بیان کیا گیا ہے: {**لا يؤمن أحدكم حتى يحب لأخيه المسلم مايحب لنفسه**[3]} ۔ترجمہ: "تم میں سے کوئی مؤمن نہیں ہوتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کیلئے وہی چیز پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔" حدیث بیان کی گئی جس میں بیان کیا گیا ہے کہ جو اپنے مسلمان بھائی کیلئے گڑھا کھودے وہ خود اسمیں گرتا ہے: {**من حفر بئرا لأخيه فقد وقع فيه**[4]}ترجمہ: "جو شخص اپنے (مسلمان) بھائی کیلئے گڑھا کھودتا ہے وہ خود اسمیں گرتا ہے۔"

مزید توبہ واستغفار کے متعلق تصانیفِ سلطان باہو میں مذکور احادیث ذیل میں بیان کی گئی ہیں۔ ملاحظہ کریں:

## توبہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث:

اس بحث میں وہ احادیث بیان کی جائینگی جو توبہ کے متعلق ہیں اور سلطان باہو نے ان کو اپنی تصنیفات میں ذکر کیا ہے۔ سلطان باہو نے حدیث بیان کی جس میں توبہ کرنے والے کا انعام بیان کیا گیا ہے کہ:۔{**التائب من الذنب كمن لا ذنب له**[5]}ترجمہ: "گناہ سے توبہ کرنے والا ایسے ہوتا ہے جیسے اسکا کوئی گناہ بھی نہ ہو۔"وہ حدیث بھی بیان کی گئی جس میں گنہگاروں کی آہ وبکاء کو فرشتوں کی تسبیح سے بھی افضل قرار دیا گیا:۔{أنين المذنبين أحب إلي من تسبيح الكروبيين[6]}ترجمہ: "گنہگاروں کی آہ وبکاء اللہ تعالی کو فرشتوں کی تسبیح سے زیادہ پسند ہے۔"گناہ کے وبال سے بچنے کا حیلہ بیان کیا گیا کہ:۔{**لكل شيئ حيلة وحيلة الذنوب أستغفر الله**[7]}ترجمہ: " ہر چیز کا ایک حیلہ ہے اور گناہوں کا حیلہ استغفر اللہ ہے۔"استغفار کی فضیلت میں حدیث بیان کرتے ہیں کہ:۔{**من استغفر بعد الذنوب غفر الله له**[8]}۔ترجمہ: "جس نے گناہوں کے بعد استغفار کیا اللہ نے اسے معاف کر دیا۔" خلاصہ یہ ہے کہ جس نے توبہ کر لی اللہ اللہ تعالیٰ اس پر راضی ہو جاتا ہے اور اس کے پہلے تمام گناہ معاف کر دیتا ہے۔

---

[1] سلطان باہو، عین الفقر، ص:176۔
[2] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 102، نور الہدیٰ کبیر، ص: 572، محک الفقر کلاں، ص: 88، فضل اللقاء، ص:131۔
[3] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 206۔
[4] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 284۔
[5] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 48۔
[6] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 308۔
[7] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 110۔
[8] سلطان باہو، عین العارفین، ص: 13۔

# فصل سوم: اقوالِ اسلاف اور سلطان باہو کی صوفی فکر:

سلطان باہو نے اپنے افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت صوفیانہ اقوال کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ بسا اوقات آپ کسی قول کو ذکر کرتے ہیں تو حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے ہوئے لفظ حدیث شروع میں لکھ دیتے ہیں۔ صوفیانہ اقوال کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کرتے ہیں۔ شریعت اور تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ اسلاف، تعلق باللہ، ذکر اللہ، ترک ماسوی اللہ اور اقوال اسلاف، مکروہات سے اجتناب اور تصنیفاتِ باہو میں ذکر کیئے گئے اقوالِ سلف، علم اور فقر اور اولیاء کی فضیلت میں تصنیفاتِ باہو میں مذکور چند اقوالِ اسلاف کو بطور نمونہ پیش کیا جاتا ہے تا کہ ملاحظہ کیا جاسکے:

## شریعت اور تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ اسلاف:

سلطان باہو شریعت پر عمل کی اہمیت بیان کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: **[إذا رأيت رجلا يطير في الهواء ويأكل النار ويمشي على الماء وترك سنة من سنتي فاضربه بالنعلين[1]]** ترجمہ: " جب تم کسی آدمی کو ہوا میں اڑتے ہوئے، آگ کھاتے ہوئے اور پانی پر تیرتے ہوئے دیکھو اور اس نے میری کوئی سنت چھوڑی ہوئی ہو تو تو اسے جوتے مارو۔" مذکورہ جملے حدیث نبوی کے نہیں بلکہ امام شافعی کا قول ہے جو کچھ لفظی تبدیلی کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ اصل الفاظ درج ذیل ہیں: **(قال الشافعي رحمه الله تعالى اذا رأيتم الرجل يمشي على الماء أو يطير في الهواء فلا تصدقوه حتى تعلموا متابعته رسول الله صلى الله عليه و سلم)**[2]

اور اسی طرح شیخ جنید شبلی کا قول نقل کرتے ہیں کہ: **"إذا رأيت صوفيا ولم يكن بين يديه تفسير وعلى يمينه احاديث وعلى شماله كتب الفقه تعلم أنه شيطان وما صدر عنه مكر واستدراج[3]"** ترجمہ: "جب تم کسی صوفی کو دیکھو اور اسکے سامنے تفسیر نہ ہو جبکہ اس کے دائیں طرف حدیثیں ہوں اور بائیں جانب فقہ کی کتب ہوں تو سمجھ لو کہ وہ شیطان ہے اور جو کچھ اس سے صادر ہو وہ مکر اور استدراج ہے"۔

---

[1] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 26، طرفۃ العین، ص: 17۔

[2] حكمي، حافظ بن أحمد ، معارج القبول بشرح سلم الوصول إلى علم الأصول، (الدمام : دار ابن القيم، الطبعة الأولى ، 1410 – 1990)، تحقيق : عمر بن محمود أبو عمر, عدد الأجزاء : 3،ج2/ص438 ) 2- وقال أبو يزيد البسطامي : ((إذا رأيتم من يطير في الهواء فلا يغرنكم بفعله)) يريد إذا لم يتبع السنة .( انظر : إغاثة اللهفان ج 1 ص 144 ، والحلية ج 10 ص 40 والرسالة للقشيري ص 14 ، والاعتصام ج 1 ص 72

[3] سلطان باہو، کشف الاسرار، (لاہور: شبیر برادرز، 1400/[1980]) ، ص:24۔

یعنی قرآن کو مدِ نظر نہ رکھنا اور صرف احادیث اور فقہ کی کتب پر تمام تر توجہ دینا اس بات کی نشانی ہے کہ بندہ شریعت سے راہِ فرار اختیار کرنا چاہتا ہے۔ جبکہ شریعت کا مخلص انسان قرآنِ کریم کو اول درجہ دیتا ہے اور احادیثِ نبویہ کو دوسرا درجہ اور کتبِ فقہ کو تیسرے درجے پر رکھتے ہیں۔

## تعلق باللہ، ذکر اللہ، ترک ماسوی اللہ اور اقوال اسلاف

تقوی کے متعلق قول پیش کرتے ہیں:۔[قال للشيخ ابنه أوصني قال رحمة الله عليه عنه عليك بتقوى الله تعالى ولا تخف أحدا سوى الله عزوجل ولا تبرح أحدا سوى الله تعالى وكل الحوائج إلى الله تعالى جل وعلى نعمته ولا تعمد إلا عليه وأطلبها جميعا منه ولا تشق بأحد غير الله التوحيد التوحيد اجماع الكل قال عليه الرحمة عنه بيني وبينكم وبين الخلق كلهم بعد كبعد ما بين السماء والأرض فلا تقيسوني بأحد علي" في فتوح الغيب وكهذا في المفتاح الفتوح وبهجة الأسرار قال عليه الرحمة : "قدمي هذه على رقبة كل ولي الله تعالى"][1]ترجمہ: "شیخ عبد القادر کے بیٹے نے آپؒ سے عرض کی کہ آپ مجھے کوئی وصیت فرمائیں۔ آپؒ نے فرمایا: "اللہ تعالی سے ڈرنے کو لازم پکڑو، اللہ تعالی کے سوی کسی سے نہ ڈرو، نہ ہی اللہ تعالی کے سوا کسی سے کوئی غرض رکھو، اپنی تمام حاجات کو اللہ تعالی کی مرضی پر چھوڑ دو کہ تمام نعمتیں اسی کے پاس ہیں، اسکے سوا کسی پر بھروسہ نہ کرو، سب کچھ اسی سے مانگو، کسی کو اسکا شریک مت ٹھہراؤ اور اپنی نظر اسکی توحید پر رکھو کہ اسکی توحید ہر چیز کو محیط ہے" آپؒ نے مزید فرمایا: "میرے اور تمہارے اور تمام خلق کے مراتب میں اتنا فرق ہے کہ جتنا زمین اور آسمان کے درمیان ہے لہذا مجھکو کسی پر قیاس مت کرو اور نہ ہی کسی کو مجھ پر قیاس کرو۔" فتوح الغیب، مفتاح الفتوح اور بہجۃ الاسرار میں آپؒ کا فرمان ہے: "میرا یہ قدم تمام اولیاء اللہ کی گردنوں پر ہے۔[2]" اور سلطان باہو ترک ماسوی اللہ کو بیان کرنے کیلئے قول پیش کرتے ہیں: [الأنس بالله والتوحش عن غير الله[3]] ترجمہ: "اللہ سے مانوسیت اور غیر اللہ سے بیگانگی کو لازم پکڑو۔" سلطان باہو دنیا کی محبت سے دل کو صاف کرنے کیلئے قول پیش کرتے ہیں: [حب الدنيا والدين لايسعان في قلب واحد كما لايسع الماء والنار في مكان واحد[4]]ترجمہ: " دنیا اور دین کی محبت ایک دل میں نہیں سما سکتے جیسے پانی اور آگ ایک جگہ پر اکٹھے نہیں ہوسکتے۔" [حب الدنيا والدين لا يسع في قلوب المؤمن كالماء والنار في اناء واحد[5]] مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے حضرت عیسی علیہ السلام کا قول ہے، ملاحظہ ہو: حَدَّثَنَا أَحْمَدُ ، نَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَاقَ ، نَا عَبْدُ الْعَزِيزِ الْقُرَشِيُّ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ ؛ قَالَ : - قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلامُ : لا

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، مع ترجمہ از سید امیر نیازی، ص: 384۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص:385۔

[3] قول الشیخ عبد القادر: سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 26، نور الہدی کبیر، ص: 566۔

[4] سلطان باہو، طرفۃ العین، ص: 8، محبۃ الأسرار، ص: 12، کلید التوحید کلاں، ص: 402۔

[5] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 79۔

يَسْتَقِيمُ حُبُّ الدُّنْيَا وَحُبُّ الآخِرَةِ فِي قَلْبِ مُؤْمِنٍ ، كَمَا لا يَسْتَقِيمُ الْمَاءُ وَالنَّارُ فِي إِنَاءٍ[1]- اور سلطان باہو نیکیوں میں زیادہ رغبت دینے کیلئے قول کو پیش کرتے ہیں: [حسنات الأبرار سیآت المقربین[2]] ترجمہ:"نیکو کاروں کی نیکیاں مقربین کی خطائیں ہوتی ہیں۔"مذکورہ قول بھی رسول اللہ ﷺ کا نہیں بلکہ شیخ الصوفیاء سعید الخراز کا ہے، بعض نے جنید بغدادی کی طرف بھی منسوب کیا ہے، جیسے:- وهذا قول سعيد الخراز، كمارواه ابن عساكر فى ترجمته، ولم أعثر عليها فى مختصر التاريخ[3]-سلطان باہو انسان اور رب کے تعلق کو بیان کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الإنسان سري وأنا سره[4]]ترجمہ: "انسان میرا راز اور میں انسان کا راز ہوں۔" یہ قول شیخ عبد القادر کے الہامات میں سے ہے۔[5]سلطان باہو ہر سانس کے ساتھ ذکر کی فضیلت کو بیان کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الأنفاس معدودة وكل نفس يخرج بغير ذكر الله فهو ميتة[6]]ترجمہ: "چند گنتی کے سانس ہیں اور جو سانس اللہ کے ذکر کے بغیر نکلتی ہے وہ مردہ ہوتی ہے۔"حلیۃ الاولیاء میں سھل بن عبد اللہ کے بیان کیئے گئے اقوال میں سے ایک قول کا حصہ ہے پورا قول اس طرح ہے وقال الأنفاس معدودة فكل نفس يخرج بغير ذكر الله فهي ميتة وكل نفس يخرج بذكر الله فهي موصولة بذكر الله[7]-

محاسنِ اخلاق کو اپنانے کی ترغیب کیلئے تصنیفاتِ سلطان باہو میں مذکور احادیث کے علاوہ رذائل سے بچنے کی ترغیب میں مذکور چند احادیث کا درج ذیل میں ذکر کیا گیا ہے:

---

[1]الدینوري، أحمد بن مروان بن محمد، أبو بكر، الدينوري، القاضي، المالكي،(المتوفى: 333هـ)،المجالسة وجواهر العلم،(بیروت: دار النشر / دار ابن حزم-لبنان / 1423/2002)،ص: 254۔

[2]سلطان باہو،کلید التوحید خورد،ص: 7، محک الفقر کلان،ص: 446،کلید التوحید کلاں،ص: 306۔

[3]شرح المواهب للزرقاني 19/9 . 3- شرح الشفا للقارى 69/1، ويراجع ص127 .4- قال أبو سعيد الخراز قدس سره : حسنات الأبرار سيئات المقربين. روح البيان 397/3- 5- ليس بحديث . قال السخاوي : "هو من كلام أبي سعيد الخراز، رواه ابن عساكر في ترجمته (المقاصد الحسنة (رقم 404) -

[4]سلطان باہو،طرفۃ العین،ص: 3،محبۃ الأسرار،ص: 5، محک الفقر کلاں،ص: 174۔

[5]الشیخ منصور بن سلیمان الهدوني، حجۃ المؤمن،ص:143.

[6]سلطان باہو، محکم الفقراء،ص: 38،سلطان الوہم،ص: 54۔

[7]الأصبهاني، أحمد بن عبد الله، أبو نعيم،حلية الأولياء وطبقات الأصفياء،(بيروت، دار الكتاب العربي، الطبعة الرابعة ، 1405)، عدد الأجزاء : 10، ج 10/ص201-

## مکروہات سے اجتناب اور اقوالِ سلف

سلطان باہو مشکوک اشیاء سے بچنے کی ترغیب دینے کیلئے قول پیش کرتے ہیں: [خذ ماصفا ودع ما کدر[1]] ترجمہ: " اسے لے لو جو صاف اور واضح ہو اور اسے چھوڑ دیں جو واضح نہیں۔" مذکورہ قول عرب کی ضرب المثل ہے، اور سلطان باہو حدیث کا لفظی معنی یہاں لے کر اسے حدیث کہتے ہیں، علامہ زمخشری نے اسکو امثال العرب میں شامل کیا ہے، ملاحظہ ہو: (خُذْ مَا صَفَا وَدَعْ مَا كَدِرَ[2])

سلطان باہو خواہشاتِ نفسانی کو چھوڑنے کی ترغیب دیتے ہوئے درج ذیل قولِ صوفیاء پیش کرتے ہیں: [دع نفسك وتعال[3]] ترجمہ: " اپنے نفس کو چھوڑو اور آجاؤ۔" مذکورہ حدیث نہیں ہے بلکہ شیخ الصوفیاء ابویزید کے مکاشفات میں سے ہے، اور اسے علامہ آلوسی نے بیان کیا ہے۔ ملاحظہ ہو: (قال أبو يزيد في بعض مكاشفاته : إلهي كيف السبيل إليك؟ قال له ربه : دع نفسك وتعال(روح البيان, 10/1)) اور سلطان باہو نے خود بھی "سلطان الوہم" میں فرمایا کہ یہ شیخ ابویزید کا قول ہے۔[4]

سلطان باہو نجاست دنیا کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الدنيا جيفة وطلابها كلاب[5]] ترجمہ: " دنیا مردار ہے اور اسکے طلبگار کتے ہیں۔" یہ حضرت علی کا قول ہے۔ پورا قول اس طرح کنز العمال میں بیان کیا گیا ہے: [الدنيا جيفة فمن أرادها فليصبر على مخالطة الكلاب.][6]

سلطان باہو دنیا کی بے ثباتی کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الدنيا يوم ولنا فيها صوم[7]] ترجمہ: " دنیا ایک دن کی ہے اور ہمارا اس میں روزہ ہے۔" یہ صوفیانہ قول ہے پورا قول "تفسیر روح البیان" میں مذکور ہے: قال بعض الكبار :الدنيا يوم ولنا فيه صوم ولا يكون إفطاره إلا على مشاهدة الجمال.[8])

سلطان باہو دنیا کی بے ثباتی کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الدنيا ظل زائل[9]] ترجمہ: " دنیا زائل ہونے والا سایہ ہے۔"

ہے۔"

---

[1] سلطان باہو، دیدار بخش خورد، ص: 14، فضل اللقاء، ص:32، کلید التوحید کلاں، ص: 278۔

[2] الزمخشري ،أبو القاسم محمود بن عمر ، المستقصى في أمثال العرب، (بيروت: دارالكتب العلمية –الطبعة الثانية ، 1987) عدد الأجزاء : 2، ج2/ص72-

[3] سلطان باہو، محبۃ الاسرار، ص: 6، محکم الفقراء، ص: 88، طرفۃ العین، ص: 3، کشف الأسرار، ص: 3۔

[4] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 32۔

[5] سلطان باہو، اورنگ شاہی، ص: 44، محک الفقر کلان، ص: 466، کلید التوحید کلاں، ص: 404۔

[6] علاء الدین برہان پوری، کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال، رقم حدیث: 8564۔

[7] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 37، طرفۃ العین، ص: 24، محک الفقر کلاں، ص: 68۔

[8] اسماعیل حقی، روح البیان، تحت آیت نمبر26، سورت مریم۔

[9] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 326۔

الاخبار الطوال میں سکندر اور دارا کی کہانی میں اسکندر کا یہ قول مذکور ہے۔[1] اور دوسرا قول "**الدنیا منام والعیش فیھا احتلام**[2]" یہ حدیث حدیث نبوی نہیں ہے بلکہ سلطان باہو کا اپنا قول ہے اور عربی قصیدے کا ایک شعر ہے: "**إنما الدنیا منام والمنی حلم والناس في الدنیا نیام**[3]" سلطان باہو حق عبادت کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [**سبحانك ما عبدناك حق عبادتك**[4]] ترجمہ: " آپکی آپکی ذات پاک ہے آپکی عبادت کا ہم حق ادا نہیں کر سکے۔" مذکورہ جملہ امام ابو حنیفہ کے قول کا حصہ ہے، وضاحت اگلی حدیث میں۔ سلطان باہو حقِ معرفت کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [**سبحانك ماعرفناك حق معرفتك**][5] ترجمہ: " آپکی ذات پاک ہے ہم آپکی پہچان کا حق ادا نہیں کر سکے۔" **وماعبدناك حق عبادتـــك**، مذکورہ قول امام ابو حنیفہ کا تغیر کے ساتھ بیان کیا گیا ہے، اصل قول "الاشباہ والنظائر" کی شرح میں شہاب الدین مکی نے بیان کیا ہے۔ ملاحظہ ہو:- **عن أبي حنیفة رحمه الله بأنه قال وهـــو في جـــوف الکعبة سبحانك ما عبدناك حق عبادتك ولکن عرفناك حق معرفتك**[6]۔

سلطان باہو نسبت کی فضیلت کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [**شرف المکان بالمکین**[7]] مذکورہ قول حکماء کا مقولہ ہے جو بعض لوگ اپنی تصانیف میں ذکر کرتے رہتے ہیں۔ اسلامی اصطلاح میں احسان خلوصِ نیت کو بھی کہتے ہیں مگر عرفِ عام میں احسان سے مراد کسی کے ساتھ بھلائی کرنا ہے۔ سلطان باہو احسان کی اسی حقیقت کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [**الإنسان عبیـــد الإحسان**] مذکورہ جملہ حدیث نبوی التحیۃ والسلام علیٰ صاحبہا کا نہیں ہے بلکہ یہ ایک قولِ اسلاف ہے، اسے شیخ علاء الدین بخاری نے بھی اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے[8] اور سلطان باہو کا طریقہ تحریر کچھ ایسا ہے کہ آپ حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے ہوئے بعض مقولات کو بھی حدیث کہدیتے ہیں۔

علم و فقر کے متعلق تصنیفاتِ سلطان باہو میں بہت احادیث اور اقوال پیش کیئے ہیں چند ان میں سے درج ذیل ہیں:

---

[1] الاخبار الطوال، ص:32۔

[2] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 36، قرب التوحید، ص: 19، کلید التوحید کلاں، ص: 326۔

[3] دواوین الشعر العربي, رقم القصیدة 57026۔

[4] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 136، محک الفقر کلاں، ص:424،96۔

[5] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 424،94۔

[6] أبو العباس شهاب الدین أحمد بن محمد مکي الحسیني الحموي الحنفي, سنة الوفاة 1098هـــ,203/2, غمز عیون البصائر شرح کتاب الأشباه والنظائر ( لزین العابدین ابن نجیم المصري )، 203/2، تحقیق شرح مولانا السید أحمد بن محمد الحنفي الحموي, (بیروت : الناشر دار الکتب العلمیة, سنة النشر 1405هـــ – 1985م, مکان النشر لبنان)، عدد الأجزاء 4۔

[7] سلطان باہو، نور الهدیٰ کلاں، ص:324۔

[8] کشف الأسرار عن أصول فخر الإسلام البزدوي ، علاء الدین البخاري عبد العزیز بن أحمد بن محمد، (المتوفى : 730هـــ), المحقق : عبد الله محمود محمد عمر ، (بیروت: دار الکتب العلمیة –الطبعة : الطبعة الأولى 1418هـــ/1997م) 247/2۔

## علم، فقر اور اولیاء کی فضیلت میں تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ سلف

سلطان باہو اولیاء اللہ کی فضیلت میں صوفیانہ نظریئے کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: **[عبادي الذين قلوبهم عرشية وأبدانهم وحشية وهمتهم سماوية وثمره المحبة في قلوبهم مقدوسية وخواطرهم بين الخلق جاسوسة سماء سقفهم والأرض بساطهم والعلم أنيسهم والرب جليسهم[1]]** "یعنی اللہ کے بندے جنکے اجسام عرش اور اور ان کی ارواح اجنبی ہوتے ہیں۔ اور ان کی ہمتیں آسمانی، ان کا ثمر ان کے دلوں میں پاکیزہ محبت ہے، اور مخلوق میں ان کے اندر چھپے ہوئے ہیں، انکی چھت آسمان اور زمین ان کا بچھونا ہے۔ علم انکا دوست اور اللہ تعالیٰ انکا ہمنشین ہوتا ہے۔"

مذکورہ قول صوفیاء کا ہے اسے اس طرح بیان کیا گیا ہے: **وَسُئِلَ بَعْضُهُمْ عَنْ الصُّوفِيِّ فَقَالَ مِنْ لَبِسَ الصُّوفَ وَأُطْعِمَ الْهَوَى ذَوْقَ الْجَفَا - - سَارُوا إلَى اللَّهِ خَرَقَتْ الْحُجُبَ كُلَّهَا أَنْوَارُهُمْ وَجَالَتْ حَوْلَ سُرَادِقِ الْعَرْشِ أَسْرَارُهُمْ أَجْسَادٌ رُوحَانِيُّونَ وَأَجْسَادٌ رَبَّانِيُّونَ وَأَرْضِيُّونَ سَمَاوِيُّونَ غُيَّبٌ حُضَّارٌ مُلُوكٌ تَحْتَ أَطْمَارٍ لِلَّهِ تَحْتَ قِبَابِ الْعِزِّ طَائِفَةٌ أَخْفَاهُمْ فِي رِدَاءِ الْعِزِّ إجْلَالًا هُمْ السَّلَاطِينُ فِي أَطْمَارٍ مَسْكَنَةٍ جَرُّوا عَلَى فَلَكِ الْخَضْرَاءِ أَذْيَالًا غُبْرٌ مُلَابِسُهُمْ شَمٌّ مَعَاطِسُهُمْ اسْتَعْبَدُوا مِنْ مُلُوكِ الْأَرْضِ أَقْيَالًا قُلُوبُهُمْ عَرْشِيَّةٌ وَأَبْدَانُهُمْ عَنْ الْخَلْقِ وَحْشِيَّةٌ أَرْوَاحُهُمْ فِي الْمَلَكُوتِ طَيَّارَةٌ وَأَشْبَاحُهُمْ فِي الْمُلْكِ سَيَّارَةٌ[2]۔**

سلطان باہو علم کے بارے صوفیانہ نظریئے کو بیان کرنے کیلئے قول پیش کرتے ہیں: **[العلم نكتة وكثرها للجهال[3]]** ترجمہ: " علم ایک نکتہ ہے اور اس نکتہ کی کثرت جہال کے لئے ہے۔" مذکورہ قول حضرت علی کا ہے:۔ **قال علي : العلم نكتة كثر الجاهلون[4]۔ وما أحسن قول أمير المؤمنين علي عليه السلام في مثل ذلك العلم نكتة يسيرة كثرها أهل الجهل[5]۔**

سلطان باہو علمِ اعتقادی کے حجاب ہونے کے صوفیانہ نظریئے کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: **[العلم حجاب الأكبر[6]]** ترجمہ: " علم بہت بڑا حجاب ہے۔" یہ بھی صوفیہ کا مقولہ ہے جیسا کہ امام غزالی نے فرمایا: **قالت الصوفية إن العلم حجاب**

---

[1] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 92، نور الہدی کلاں، ص: 408۔

[2] محمد بن محمد بن مصطفیٰ بن عثمان، ابو سعید خادمی، حنفی، ( 1156ھ/ 1743ء)، بريقة محمودية في شرح طريقة محمدية وشريعة نبوية، (بیروت : دار الکتب العربی)، 275/1 -

[3] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 39، طرفۃ العین، ص: 25، (العلم نقطة: فضل اللقاء، ص:22)۔

[4] محمد أنور شاه ابن معظم شاه الكشميري، الهندي، العرف الشذي شرح سنن الترمذي، الطبعة الأولى، المحقق محمود أحمد شاكر، المدقق مؤسسة ضحى للنشر والتوزيع،298/1 -

[5] محمد بن إبراهيم بن علي بن المرتضى بن المفضل الحسني القاسمي, إيثار الحق على الخلق في رد الخلافات الى المذهب الحق من أصول التوحيد، (بيروت: دار الكتب العلمية - الطبعة الثانية ، 1987)، ص: 16-

[6] سلطان باہو، فضل اللقاء، 55، محک الفقر کلاں، ص: 440، 434۔

وأرادوا بالعلم العقائد التي استمر عليها أكثر الناس بمجرد التقليد أو بمجرد كلمات جدلية حررها المتعصبون للمذاهب وألقوها إليهم [1].

سلطان باہو فقر کی آخرت میں فضیلت کی وضاحت کرتے ہوئے حدیث پیش کرتے ہیں: [الفقر مشقة في الدنيا ومسرة في الآخرة]ترجمہ: " فقر دنیامیں مشقت اور آخرت میں خوشی ہے۔" مذکورہ حدیث بعض تصوف کی کتب میں مذکور ہے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب ہے مگر اسکی اسنادی حیثیت کوئی نہیں:۔ عَنْ عِيسَى عَلَيْهِ وَعَلَى نَبِيِّنَا الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ الْفَقْرُ مَشَقَّةُ الدُّنْيَا مَيْسَرَةُ الْآخِرَةِ [2]۔

سلطان باہو مرید کی اتباع شیخ کے بارے میں صوفیانہ نظریئے کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الطالب عند المرشد كالميت بين يدي الغاسل[3]]ترجمہ: " طالب مرشد کے پاس ایسے (ساکت) ہوتا ہے جیسے میت غسل دینے والے کے ہاتھ میں۔" مذکورہ قول صوفیاء کا ہے حدیثِ نبوی کا نہیں۔ ملاحظہ ہو: (قال الفوتي عن محمد بن المختار الكنتي أنه قال : وقد انعقد إجماع مشايخ الصوفية على وجوب الاستسلام للشيخ والاطراح بين يديه كالغسيل بين يدي الغاسل[4]. اور سہل بن عبداللہ تستری کا بھی ایسا قول کچھ تغیر کے ساتھ مذکور ہے۔ ملاحظہ ہو:۔ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدِ بْنُ يُوسُفَ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا بَكْرٍ أَحْمَدَ بْنَ الْحُسَيْنِ الْأَهْوَازِيَّ الصُّوفِيَّ، يَقُولُ: سَمِعْتُ أَبَا الْفَضْلِ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُبَيْدِ اللهِ، يَقُولُ: سَمِعْتُ سَهْلَ بْنَ عَبْدِ اللهِ التُّسْتَرِيَّ، يَقُولُ: " التَّوَكُّلُ أَنْ يَكُونَ الْعَبْدُ بَيْنَ يَدَيِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ كَالْمَيِّتِ بَيْنَ يَدَيِ الْغَاسِلِ يُقَلِّبُهُ كَيْفَ يُرِيدُ [5]"

سلطان باہو جذبہءِ حق کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: [الجذبة من جذبات الحق توازيعمل الثقلين[6]] ترجمہ: " حق کا جذبہ جن وانس کے عمل کے برابر ہوتا ہے۔" صاحبِ الشقائق النعمانیہ[7] کے مطابق مذکورہ جملہ حدیث نبوی ﷺ کا نہیں بلکہ امامِ نقشبندیہ بہاء الدین کا ہے[8].

---

[1] الغزالی، احیاء العلوم، /284۔

[2] محمد بن محمد بن مصطفىٰ، بريقة محمودية ، 1/ 223۔

[3] سلطان باہو، تیغ برہنہ، ص: 31، محکم الفقراء، ص: 26، بدون الحدیث، نور الہدی کلاں، ص: 156، قول المشائخ: کلید التوحید کلاں، ص: 282۔

[4] الشعرانی، عبدالوہاب، طبقات الشعراني (1/153/169۔ وتقدیس الاشخاص (1/360)۔

[5] بیہقی، شعب الایمان، رقم حدیث: 1250۔

[6] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 604۔ اسرار القادری، ص:76.

[7] طاشكبري زاده (901 – 968 ه = 1495 – 1561 م)أحمد بن مصطفى بن خليل: أبو الخير، عصام الدين طاشكبري زاده: مؤرخ.تركي الاصل، مستعرب.ولد في بروسة، ونشأ في أنقرة، وتأدب وتفقه، وتنقل في البلاد التركية مدرسا للفقه والحديث وعلوم العربية.وولي القضاء بالقسطنطينية سنة 958 ه فرمد وكف بصره سنة 961 قال صاحب العقد المنظوم: إذا جاء (القضاء) عمي البصر ! له كتاب (الشقائق النعمانية في علماء الدولة العثمانية – ط) انتهى من إملائه سنة 965 بالقسطنطينية، و (مفتاح السعادة – ط) و (نوادر الاخبار في مناقب الاخيار – خ) معجم تراجم، و (الشفاء لا دواء الوباء – ط) رسالة، و (الرسالة الجامعة لوصف العلوم النافعة – خ) وغير ذلك. (الاعلام للزركلي، 257/1)

[8] طاشكبري زادة ، الشقائق النعمانية في علماء الدولة العثمانية, طاشكبري زادة, سنة الوفاة 968هـ، (بيروت : الناشر دار الكتاب العربي, سنة النشر 1395/[1975],)ص: 154 ،وانظر: كشف الظنون 1 / 48،2-

اور اس کو صاحب "اسنی المطالب" نے بھی موضوع حدیث کہا گیا ہے[1]۔

سلطان باہو انسان کے شریر ہونے کو صوفیانہ نظریئے کی وضاحت کرتے ہوئے قول پیش کرتے ہیں: **[شیطان الإنس أشد من شیطان الجن[2]]** ترجمہ: " انسانوں کا شیطان جِنوں کے شیطان سے زیادہ سخت ہوتا ہے۔" مذکورہ قول مالک بن دینار کا ہے اسکو قرطبی نے اپنی تفسیر میں بیان کیا ہے: **" شياطين الإنس تغلب شياطين الجن إن شيطان الإنس أشد عليّ من شيطان الجن لأني إذا تعوذت بالله ذهب شيطان الجن عني وشيطان الإنس يجيئني فيجرني إلى المعاصي عياناً[3]"** اور ملا علی قاری بھی اسی بات کی تائید تائید کرتے ہوئے کہتے ہیں: ۔**"هو من كلام مالك بن دينار ولعله مقتبس من قوله تعالى * (وكذلك جعلنا لكل نبي عدوا شياطين الإنس والجن) * حيث قدم شياطين الإنس ولأن شياطين الجن تذهب وسوسته بالتعوذ ، ولأن قوة تأثير الصحبة في اتحاد الجنس[4] ."**

اس طرح کے کثیر تعداد میں اقوال ہیں جن سے سلطان باہو اپنی صوفی فکر کا استدلال کرتے ہیں۔ مذکورہ بالا نمونے کے کچھ اقوال تھے جن سے سلطان باہو کے فکری منہج کا پتہ چل سکتا ہے کہ آپ اپنی فکر کا استدلال حدیثِ نبوی علیٰ صاحبہا التحیۃ والسلام سے ہی نہیں بلکہ اقوالِ سلف سے بھی کرتے ہیں۔ اس کی تفصیل چھٹے باب میں مذکور ہے۔

## خلاصہ باب دوم حصہ اول:

بابِ دوم کے حصہ اول میں اختصار کے ساتھ فکرِ باہو کے بنیادی تین مآخذ قرآن، حدیث اور اقوالِ سلف کا ذکر کیا گیا ہے کہ سلطان باہو اپنی صوفی فکر کا انہیں سے استدلال کرتے ہیں۔ اس میں تین فصلیں ہیں فصل اول قرآن مجید اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے: اس سلسلے میں سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت آیاتِ قرآنی کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ اور انہوں نے آیاتِ قرآنیہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تفسیر بیان کی۔ ان میں سے تقسیمِ اوقات اور پیدائشِ خلق کے بارے میں، سورت حج میں مذکور "اللہ کے نور" کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت احزاب میں مذکور امانت کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت کہف میں مذکور واقعہ ءخضر وموسیٰؑ کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں اور سورتِ بقرہ میں مذکور واقعہ ءابراہیمؑ کے بارے میں چند آیاتِ کریمہ کی تفسیر کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

---

[1] الحوت بیروتی، محمد بن درویش بن محمد، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، ( بیروت : دار الكتب العلمية)، ص:340۔

[2] سلطان باہو، کلید التوحید خورد، ص: 69، محک الفقر کلاں، ص: 184، کلید التوحید کلاں، ص: 392۔

[3] القرطبي، محمد بن أحمد بن أبي بكر بن فرح، أبو عبد الله، الأنصاري، الخزرجي، شمس الدين،(المتوفى : 671 هـ)، الجامع لأحكام القرآن، المحقق : هشام سمير البخاري, (الرياض: دار عالم الكتب، المملكة العربية السعودية, الطبعة : 1423 هـ/ 2003 م، 68/7)

[4] ملا علي قاري، الأسرار المرفوعة في الأخبار الموضوعة المعروف بالموضوعات الكبرى، نور الدين علي بن محمد بن سلطان المشهور بالملا علي القاري، سنة الوفاة 1014 هـ، (بيروت: دار الأمانة / مؤسسة الرسالة، سنة النشر 1391/ 1971)، ص: 228.

فصل دوم حدیث نبوی علی صاحبہا الصلوۃ والسلام اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے۔ اس فصل میں سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت احادیث نبویہ کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ احادیث نبویہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کی۔ اس ضمن میں توحید اور حبِ مولیٰ کے بارے تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، رسالت کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، صبر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، ذکر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث، خدمت خلق کی ترغیب کے بارے میں تصنیفاتِ باہو میں موجود احادیث اور توبہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی چند احادیث نبویہ کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

فصل سوم صوفیانہ اقوال اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے اس سلسلے میں سلطان باہو نے اپنے افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت صوفیانہ اقوال کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ بسا اوقات آپ اقوال کو حدیث کہہ کر ذکر کرتے ہیں حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے ہوئے۔ صوفیانہ اقوال کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کرتے ہیں۔ تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ اسلاف میں سے چند کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

سلطان باہو کی فکر کے تشکیلی مآخذ بیان کرنے کے بعد اب ذیل میں ان کی اعتقادی، عملی، اخلاقی اور روحانی فکر کا جائزہ لیا گیا ہے جن کی تائید میں سلطان باہو نے چند آیاتِ مبارکہ اور پانچ سو احادیث واقوال بیان کیئے ہیں جن کی تنقیح وتنقید اس تحقیقی مقالہ میں زیرِ بحث ہے۔

# حصہ دوم: فکرِ سلطان باہو کا موضوعاتی مطالعہ

باب دوم کا یہ حصہ درج ذیل تین فصول پر مشتمل ہے:

## فصلِ اول: سلطان باہو کی اعتقادی فکر

## فصلِ دوم: سلطان باہو کی عملی و اخلاقی فکر

## فصلِ سوم: سلطان باہو کی روحانی و انفرادی فکر

## تعارف:

بابِ دوم کے اس دوسرے حصے میں سلطان باہو کی فکر کے موضوعاتی مطالعہ کو بیان گیاہے جس فکر کی تائید میں انکی تصنیفات میں 500 احادیث واقوال مذکور ہیں۔ اس سلسلے میں تین فصول ہیں: فصل اول: سلطان باہو کی اعتقادی فکر کے بیان میں ہے جس میں سلطان باہو کا تصورِ توحید، محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالی کا بیان ہے جس میں صوفیاء کا نظریہء وحدت الوجود اور وحدت الشہود کو بیان کیا گیا اور پھر سلطان باہو کا نظریہء وحدت کا تفصیل سے ذکر کیا گیا۔ اس کے علاوہ سلطان باہو کی فکر محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالیٰ کا بھی مطالعہ کیا گیا۔ مزید براں اسی فصل میں سلطان باہو کا عقیدہ رسالت و حقیقتِ محمدی ﷺ وعقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بیان ہے جس میں سلطان باہو کا تصورِ حقیقتِ محمدی ﷺ اور عشقِ رسول ﷺ اور عقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بھی ذکر کیا گیا۔ اس فصل کی آخری بحث میں سلطان باہو کا نظریہ فنائے دنیا وبقائے آخرت کے بیان میں ہے جس میں سلطان باہو کا نظریہ دنیا کے فنا اور حقیقتِ آخرت کے متعلق کا بھی جائزہ لیا گیا۔ فصلِ دوم میں سلطان باہو کی عملی واخلاقی فکر کو بیان کیا گیا جس میں عبادات میں سے نماز، روزہ، زکاۃ اور حج کا سلطان باہو کی فکر میں جائزہ لیا گیا اور محاسنِ اخلاق کی سلطان باہو کی ترغیب کا مطالعہ بھی کیا گیا اور اسکے علاوہ رذائلِ اخلاق کی مذمت کا بھی مطالعہ کیا گیا جن سے سلطان باہو بہت دور رہنے کی تلقین کرتے ہیں۔ اس باب کی آخری اور تیسری فصل میں سلطان باہو کے انفرادی اور روحانی افکار کا مطالعہ کیا گیا۔ ان میں فکرِ سلطان الوہم، دعوتِ بر قبور، ابو البشر آدم سے پہلے کئی اور آدموں کی تخلیق وغیرہ کا جائزہ لیا گیا۔

## فصل اول: سلطان باہو کی اعتقادی فکر

اس فصل میں سلطان باہو کا عقیدہ بیان کیا گیا ہے جو نظریہ ءوحدت، حقیقتِ محمدی ﷺ اور دنیا کی ناپائیداری کے متعلق ہے۔ اس سلسلے میں سلطان باہو کا تصورِ توحید، محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالیٰ کا بیان ہے جس میں صوفیاء کا نظریہ ءوحدت الوجود اور وحدت الشہود کو بیان کیا گیا اور پھر سلطان باہو کا نظریہ ءوحدت کا تفصیل سے ذکر کیا گیا۔ اس کے علاوہ سلطان باہو کی فکر محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالیٰ کا بھی مطالعہ کیا گیا۔ مزید براں اسی فصل میں سلطان باہو کا عقیدہ رسالت و حقیقتِ محمدی ﷺ وعقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بیان ہے جس میں سلطان باہو کا تصورِ حقیقتِ محمدی ﷺ اور عشقِ رسول ﷺ اور عقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بھی ذکر کیا گیا۔ اس فصل کی آخری بحث میں سلطان باہو کا نظریہ فنائے دنیا وبقائے آخرت کے بیان میں ہے جس میں سلطان باہو کا نظریہ دنیا کے فنا اور حقیقتِ آخرت کے متعلق کا بھی جائزہ لیا گیا ہے۔

اس سب کی تفصیل درج ذیل ہے:

## بحثِ اول: سلطان باہو کی فکرِ توحید

سلطان باہو اختلاف فی صفات اللہ تعالیٰ کے مباحث میں نہیں پڑتے بس طالب کی معرفت الی اللہ کی طرف رہنمائی کرتے ہیں اور اپنے عقیدے کے بارے مختصراً کہتے ہیں کہ:

ناظرم من با خدا وحاظرم من با نبی
در شریعت کاملم بر دینِ احمد من قوی[1]

**ترجمہ:** "میں ناظرِ خدا اور حاظرِ نبی ﷺ ہوں اس لیئے شریعت میں کامل اور دینِ احمدی ﷺ میں قوی ہوں۔[2]"

اور اپنی عقیدت نبی ﷺ، آلِ نبی ﷺ اور اصحابِ نبی ﷺ سے اسی "نور الہدیٰ" میں یوں بیان کرتے ہیں: "

دوست دارم سیداں نورِ نبی ﷺ
نور دیدہء فاطمہ حضرت علی
دشمنِ سادات دشمنِ مصطفی ﷺ
ہر کہ دشمن مصطفی ﷺ دشمنِ خدا[3]

ترجمہ: "میں سادات سے دوستی رکھتا ہوں کہ وہ نبی ﷺ کا نور ہیں اور حضرت علی اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہما کے نورِ نظر ہیں۔ سادات کا دشمن مصطفی ﷺ کا دشمن ہے اور مصطفی ﷺ کا دشمن خدا کا دشمن ہے۔[4]"

اس پر مزید وضاحت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ:

---

[1] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، مع اردو ترجمہ از سید امیر نیازی، (لاہور: العارفین پبلشرز)، ص: 128۔

[2] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 129۔

[3] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، ص: 496۔

[4] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 497۔

[لیکن سیداں را از کدام احوال وکدام افعال وکدام اعمال وکدام قال شناختہ می شود؟ از شریعت وقدمِ محمدی ﷺ وخلقِ محمدی ﷺ وصدق از حضرت صدیق وعدل از حضرت عمر وحیا از حضرت عثمان وشجاعت از حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہم، وغزا از حضرت محمد رسول اللہ ﷺ و ترکِ دنیا از ام المؤمنین حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا وسعادت ورضا وارادات از حضرت امام حسن وحضرت امام حسین رضی اللہ تعالی عنہما۔[1]]

ترجمہ: "لیکن سیدوں کو کن احوال و کن افعال و کن اعمال و کن اقوال سے پہچانا جا سکتا ہے؟ سید کی پہچان یہ ہے کہ وہ شریعت کا عامل ہو، قدمِ محمدی ﷺ پر گامزن ہو، خلقِ محمدی ﷺ سے آراستہ ہو، صدق میں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ جیسا صاحبِ صدق ہو، عدل میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسا صاحبِ عدل ہو، حیا میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جیسا باحیا ہو اور شجاعت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ جیسا شجاع ہو، جہاد میں حضرت محمد رسول اللہ ﷺ جیسا مجاہد ہو، ترکِ دنیا میں حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا جیسا تارکِ دنیا ہو اور سعادت ورضا وارادت حضرت امام حسن و حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما کا نمونہ ہو۔[2]"

یعنی سلطان باہو کی اعتقادی فکر وہی ہے جو اہلِ سنت والجماعت کے ایک مسلم کا نظریہ ہوتا ہے۔ کہ سید اگر شریعت کا مکمل پابند ہے تو وہی سید قابلِ قدر اور قابلِ تقلید ہے۔ اسکا ادب و احترام واجب ہے۔ اور شریعت کی پابندی صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی اتباع، اہلِ بیت کی پیروی اور نبی کریم ﷺ سے محبت اور انکے نقشِ قدم پر عمل کرنے سے ہی ہوتی ہے۔

سلطان باہو کی تعلیمات کے نزدیک توحید باری تعالی، احدیت خدا اور معرفت رب العالمین کے مضمون کو مرکزی حیثیت حاصل ہے۔ آپ اللہ تعالی کو ہستیئ واحد اور مطلق قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

"ھو الواحد ھو المقصود ولا موجود إلا ھو"[3]۔

پھر فرمایا:

بگرد عالم چو گردیدم ھو الحق ھو پسندیدم

یکے خوانم یکے دانم ندانم غیر الا ھو[4]

---

[1] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ص: 496۔

[2] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ترجمہ: سید امیر خان نیازی، ص: 497۔

[3] سلطان باہو، دیوان باہو، تحقیق وترجمہ از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: باہو پبلیکیشنز، طبع سوم: 2008ء)، ص: 30۔

[4] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 30۔

# نظریہءتوحید صوفیاء کے نزدیک

صوفیاء کے نزدیک وحدت کے نظریات دو قسموں کے ہیں: اول وحدت الوجود اور دوم وحدت الشہود۔ دیکھنا یہ ہے کہ وحدت الوجود کیا ہے اور اس نظریہ کے مفکرین اور پیروکار کونسے ہیں؟ اسی طرح وحدت الشہود کا بھی مطالعہ ضروری ہے اور یہ سب درج ذیل ہے:۔

## نظریہ وحدۃ الوجود:

مفہوم: اسکو فارسی میں ہمہ اوست کہا جاتا ہے۔ اور اسکی تعریف اور وضاحت یہ ہے کہ اس نظریئے کے حامل لوگ کہتے ہیں کہ کائنات میں جو کچھ بھی موجودات ہیں وہ اللہ کا ہی ہونا ہے۔ اللہ نے وحدت سے کثرت میں نزول فرمایا اور مختلف تنزلات سے گزر کر عالم ناسوت [1] میں ظاہر ہوا۔ اور جو کچھ کائنات میں ہمیں نظر آتا ہے وہ ایک وہمی صورت، ایک سایہ اور عکس ہے مگر حقیقت میں جو کچھ بھی ہے وہ اللہ تعالی ہے۔ موجودات تمام موت کے بعد اپنے اصل مبدا یعنی خدا سے مل جاتی ہیں۔

شیخ محیی الدین محمد بن علی المعروف بابن العربی (569ھ – 638ھ) نے اسلامی تصوف میں نظریہ وحدت الوجود پیش کیا۔ مسلمان مفکرین اور صوفیاء نے یونانی فلسفہ اور علم الکلام سے متاثر ہو کر اسلامی تعلیمات، نظریات اور عقائد کو قدیم فلسفیانہ نظریات سے ہم آہنگ کر کے اسے اسلام کے مطابق بنانے کی کوشش کی۔ امام رازی نے دلائل سے علم الکلام کے زور پر اسلامی حقائق کو ثابت کرنے کی کوشش کی۔ جبکہ ابن العربی نے مکاشفات کے ذریعے تصوف میں وحدت الوجود کی بنیاد رکھی۔ جس سے مراد "ہمہ اوست" ہے۔

یہ نظریہ پانچ صدیوں تک تصوف کی دنیا پہ چھایا رہا۔ شیخ ابن عربی کے اس نظریئے کی تائید و تشریح میں بڑی بڑی کتابیں تحریر کی گئیں۔ انکے نظریئے کو تقویت دینے کیلئے صوفیاء نے دو چیزوں کو بنیاد بنایا۔ 1- قرآن مجید کی آیاتِ متشابہات، 2- حالت سکر میں اکابرینِ صوفیاء کے مستانہ نعرے جنکو بطور ثبوت پیش گیا۔

## وحدت الشہود:

مفہوم: اس نظریہ کو فارسی میں "ہمہ از اوست" کہا جاتا ہے۔ یعنی کائنات کی ہر شے اللہ تعالی نہیں ہے بلکہ اللہ کی طرف سے ہے اور اسکی ذات کی شاہد ہے کہ اللہ ایک ہے۔ اس نظریہ میں تمام سلوک کی منازل سے گزر کر سالک مقام عبدیت کو ہی تمام مقامات سے بالاتر سمجھ لیتا ہے۔

---

[1] عالمِ دنیا کو عالَمِ ناسوت کہتے ہیں۔

### وحدت الشہود کی ابتدا:

مغل شہنشاہ اکبر کے زمانے میں حکومت الحاد اور بے دینی کا شکار تھی۔ اکبر نے دین الٰہی کو سرکاری مذہب قرار دیا تھا۔ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی بجائے لا الہ الا اللہ اکبر خلیفۃ اللہ کہا جاتا تھا۔ سلام مسنون کی بجائے اللہ اکبر جل جلالہ کہا جاتا۔ دربار میں سجدہ کی طرز پر فرشی سلام کو رواج دیا گیا۔ بادشاہ گویا دیوتا بنا بیٹھا تھا۔ ہندو جوگیوں اور بعض مسلمان صوفیاء اس بات پر متفق ہو گئے تھے کہ رام ورحیم ایک ہیں۔ بعض متصوفین سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے بے پرواہ ہو چکے تھے۔ وہ شریعت اور معرفت کو دو علیحدہ علیحدہ شعبے خیال کرتے تھے۔

اسی زمانے میں شیخ احمد سرہندی المعروف مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ سال 971ھ میں پیدا ہوئے۔ تصوف کے سلسلہ نقشبندیہ میں خواجہ باقی باللہ کے مرید تھے۔ پہلے تو آپ وحدت الوجود کے قائل تھے مگر کچھ خرابیاں دیکھنے کے بعد ان نظریات کا شدت سے انکار اور ابطال کیا۔ آپ نے اپنے استدلال کی بنیاد کلامیہ یا فلسفیانہ رنگ کی بجائے اپنے کشف اور شہود پر رکھی۔ شیخ نے دین میں رواج پانے والی بدعات اور صوفیاء کے عقائد بد کے خلاف احتجاج اور جہاد کیا۔ سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو زندہ کیا اور صوفیاء کو بتایا کہ نبوت اور ولایت کا فرق محض درجات کا نہیں بلکہ نوعیت کا فرق ہے۔ نبوت کی ہر حال میں اتباع لازم ہے جبکہ ولایت کی اتباع لازم نہیں۔ ولایت کسبی ہے اللہ کے فضل سے ہر شخص حاصل کر سکتا ہے جبکہ نبوت کسب سے حاصل نہیں ہوتی۔

شیخ کے نزدیک روحانی ترقی جو خدا تک لے جاتی ہے اس کے تین مدارج ہیں:۔

1- **سیر الی اللہ:** یہ وہ مقام ہے کہ جس میں، سالک اسماء وشیون الٰہی کے اظلال کا مشاہدہ کرتا ہے۔
2- **سیر فی اللہ:** اس مقام میں، سالک پہلے مقام سے عروج کر کے یہ محسوس کرتا ہے، کہ وہ اللہ کی ذات کا مشاہدہ کر رہا ہے۔
3- **سیر عن اللہ:** اس مقام میں، وہ رجعت پا کر اللہ کے مشاہدے سے، واپس پلٹ آتا ہے اور عبودیت کو ہی اپنی منزل بنالیتا ہے۔ عام آدمی کی طرح، وہ فرائض کی بجا آوری میں منہمک ہو جاتا ہے۔ شریعت پر عمل کرتا ہے اور انبیاء علیہم السلام کی طرح اپنی ساری طاقت اصلاحِ خلق پر صرف کر دیتا ہے۔ اس طرح شیخ نے یہ نتیجہ اخذ کیا، کہ کائنات کی ہر شے اللہ نہیں ہے بلکہ منجانب اللہ ہے اور اسکی ذات کی شہادت دے رہی ہے، کہ اللہ ایک ہی ہے۔ اس نظریہ کو، مجدد الف ثانی وحدت الشہود کا نام دیتے ہیں جس میں تمام منازلِ سلوک سے گزر کر، سالک مقام عبدیت کو ہی تمام مقامات سے بالاتر سمجھ لیتا ہے۔

مجدد الف ثانی کے نزدیک ، اللہ تعالی تمام ایسے اسماء اور صفات سے بالاتر ہے جو ہمارے ادراک میں آسکیں۔ وہ تمام شیون واعتبارات، تمام ظہور وبطون اور تمام محسوس ومعقول اور موہوم، ومتخیل سے ماوراء ہے۔

## سلطان باہو کا نظریہ وحدت:

سلطان باہو نے وحدت الوجود کے نظریئے کی طرف اپنے رجحان کا اظہار کیا ہے۔ یہ نظریہ انکی تصنیف "رسالہ روحی" میں بدرجہ اتم موجود ہے۔ اور صاف نظر آتا ہے۔ جیسا کہ وہ فرماتے ہیں: [اگر پردہ رااز خود بر اندازی، ہمہ یک ذات ودوئی ہمہ از احوال چشم است]۔[1] یعنی: اگر تو اپنی ذات سے خودی کا پردہ ہٹادے تو تجھے ایک ہی ذات جلوہ گر نظر آئے گی۔

اسی طرح اپنے بارے میں سلطان باہو فرماتے ہیں: [می گوید مصنف تصنیف، معتکف حریم جلال وجمال ھاھویت حق، محو شہود ذات مطلق، عین عنایت از شہود مشہود معبود علی الحق، در مہد ناز "سبحانی ما اعظم شانی" بہ صدر عزت، تاج معرفت وحدت مطلق بر سر وردائے تصفیہ وتزکیہ انت انا وانا انت در بر الملقب من الحق بالحق سر اسرار ذات یاھو فنا فی ھو فقیر باہو]۔[2] یعنی: ھاھویت حق (ذات مطلق) کے حرم جمال وجلال کے معتکف ہو کر مشاہدہ ذات مطلق میں محو رہنے والا، شہود ومشہود ومعبود علی الحق کی عین عنایت سے مہد ناز "سبحانی ما اعظم شانی" کے مقام عزت میں معرفت وحدت مطلق کا تاج سر پر اٹھانے والا اور تصفیہ وتزکیہ "انت اناوانا انت" کی چادر اوڑھ کر بار گاہ حق سے حق باہو لقب پانے والا اس کتاب کا مصنف سر اسرار ذات یاہو فنا فی ھو فقیر باہو کہتا ہے۔۔۔

اسکے علاوہ پورے کا پورا رسالہ روحی شریف اسی نظریئے کا عکاس ہے۔

سلطان باہو کا دعویٰ ہے کہ وہ ذات باری تعالی کا استغراق رکھتے ہیں، اور انکے افکار کا سر چشمہ عشق وعرفان ہی ہے۔ شاعری میں آپ وجودی اور شہودی فلسفہ کی تاثیر کے ساتھ عشق، سر مستی، درد اور ہجر کی واردات کے قائل ہیں۔ آپ انتہائے عرفان کو پہنچنے کیلئے مخصوص فکر وحدت الوجود کی رکھتے تھے اور اسی وجہ سے وہ علم عنایت اور علم لدنی کی طرف توجہ دلاتے تھے۔ اور ابتداء میں ہی آپکے زیر تعلیم وتلقین علوم صوفیہ (فرائض وسنن، علم باطن اور مکاشفہ قلوب پر مبنی علوم) رہے ہیں۔ جنکی طرف امام غزالی نے نشاندہی کی ہے: **[فاعلم أنه قسمان علم مكاشفة وعلم معاملة فالقسم الأول علم المكاشفة وهو علم الباطن وذلك غاية العلوم فقد قال بعض العارفين من لم يكن له نصيب من هذا العلم أخاف عليه سوء الخاتمة وأدنى نصيب منه التصديق به وتسليمه لأهله - - - وأما القسم الثاني وهو علم المعاملة فهو علم أحوال القلب أما ما يحمد منها فكالصبر والشكر والخوف والرجاء والرضا والزهد والتقوى والقناعة والسخاء ومعرفة المنة لله تعالى في جميع الأحوال والإحسان وحسن الظن وحسن الخلق وحسن المعاشرة والصدق والإخلاص]**[3]

ترجمہ: "راہ آخرت کے لئے علم دو قسم کا ہے۔ ایک علمِ مکاشفہ دوم علمِ معاملہ۔ پہلی قسم جو علم مکاشفہ ہے وہ علم باطن ہے جو علوم کی انتہاء ہے۔ عارفین میں سے کسی نے کہا ہے کہ جسے اس علم کا حصہ نہیں ملا مَیں اس کے انجام کیلئے خائف ہوں۔ یہ علم ایک نور ہے جو

---

[1] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 11، العارفین پبلیکیشنز، لاہور، مع ترجمہ سید امیر خان نیازي۔

[2] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 11۔

[3] الغزالی، احیاء علوم الدین، 1/ 19-20۔

قلب کی تطہیر اور تزکیہ کے دوران جب بری عادات کو قلب سے پاک کیا جاتا ہے تو ظاہر ہو جاتا ہے جسکے نتیجے میں معرفت حاصل ہوتی ہے۔ دوسری قسم کے علم کا تعلق قلب کے احوال سے ہے اور ان احوال میں بعض پسندیدہ ہیں (جیسے محاسن اخلاق)۔۔۔اور بعض ناپسندیدہ ہیں جیسے رذائل اخلاق۔۔۔" سلطان باہو اس راہ میں عشق کی تلقین کرتے ہیں کیونکہ عشق ہی ہے جس کی مدد سے انسان معرفت اور قرب خدا کی منازل تک پہنچ سکتا ہے۔ لہذا آپ کی فکر ہے کہ انسان کو اس جہاں میں عشق کے علاوہ کسی اور چیز سے دل نہ لگانا چاہیئے۔ سلطان باہو کی نظر میں عشق کی انتہاء فقر ہے جو فنا فی اللہ سے عبارت ہے۔ اس فکر کی تائید کیلیئے شیخ فرید الدین عطار کا قول بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: (مرا سہ چیز می باید ز کونین، بنا بستن، عمل کردن، شدن عین۔[1]) ترجمہ: "مجھے تین چیزیں مطلوب ہیں اس کائنات سے، کہ بنیاد قائم کروں (علم کی)، عمل کروں (علم پر)، اور پھر وہی کچھ ہو جاؤں۔[2]" انکا مقصد ایک ہی تھا کہ علم پر عمل کر کے وہی ہو جاؤں یعنی اسکی ذات میں فنا ہو جاؤں۔ گویا سلطان باہو کے نزدیک یہ قطرہ کا دریا سے متحد ہونا ہے جو انکے نزدیک انتہائے سیر و مرتبہ کاملین ہے اور یہ فقر حقیقی ہے۔

### فلسفہء تنزل اور سلطان باہو:

سلطان باہو کا ایک خاص فلسفہ تنزل کا ہے، جسکی وضاحت یہ ہے کہ سلطان باہو کے نزدیک اللہ تعالی نے جب کائنات کی تخلیق کا ارادہ فرمایا تو اپنے نور سے نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پیدا فرمایا۔ اس کیفیت کو اہل تصوف احدیت سے واحدیت کی طرف نزول کہتے ہیں۔ سلطان باہو کہتے ہیں حق تعالی کا یہ نزول جبروت میں ہے، اور ملائکہ کی تخلیق پر یہ نزول ملکوت میں ہے، اور انسان ودنیا کی تخلیق پر یہ نزول ناسوت میں شمار ہوتا ہے۔ اور تمام عالم خود انسان کے اندر موجود ہے۔

اس فلسفے پر سلطان باہو کہتے ہیں: [چوں خداوند عز وجل علی خواست کہ خود را آشکارہ کند وعالمی را پیدا آرد، چہار درجہ تنزل فرمودہ و ہرچہ را بنامی مسمی گردانید خاصیتی وانبساطی در ہر یک بینا نہادہ وہر چند کہ فرو تنزل گردد وکسافت ناسوت وبود را در وی جائی،درجہ اول لاہوت درجہ جبروت ودرجہ سوم ملکوت ودرجہ چہارم ناسوت خواند۔ ۔ ۔ بیرون از وی چیزی نیست][3]

ترجمہ: "جب اللہ تعالی نے چاہا کہ اپنے کو ظاہر فرمادیں اور جہاں پیدا فرمادیں تو اس مقصد کے لیئے چار مدارج تک تنزل فرمایا۔ اور ہر درجہ کا جو نام تعین کیا گیا در اصل اسمیں اسکے مطابق خاصیت اور حدود آجاتی ہیں۔ پھر جس قدر بھی تنزل کا عمل بڑھتا ہے اس میں دوری اور ناسوت کی کثافت شامل ہو جاتی ہے۔ اس تنزل میں درجہ اول لاہوت، درجہ دوم جبروت، درجہ سوم ملکوت اور درجہ چہارم ناسوت

---

[1] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 44۔

[2] سلطان باہو، سلطان الوہم، ترجمہ از سلطان الطاف، ص: 45۔

[3] سلطان باہو، سلطان الوہم، مرتبہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: باہو پبلیکیشنز، 2013ء)، ص: 138، 140۔

کہلاتا ہے۔ اس ترتیب کے مطابق پہلے مقام میں کنت کنزا مخفیا سے نزول فرمایا گویا یہاں احدیت مطلق اقدس سے جو غنی عن العالمین ہے انکی خصوصی حمد ہے، لاہوت کے پردے سے جبروت کے صحرا میں نزول فرمایا۔ اول ماخلق اللہ نوری کا فرمان اسی درجہ کے لیئے ہوا ہے۔ یہاں پر ہی وہ ذات احمد مرسل جو اولی و تعین اولی ہے کا نور خلق ہوا۔ اس کے بعد مقام جبروت سے عالم ملکوت کو رخ فرمایا اس کے بعد اپنے فیض قدس سے ملکوت ناسوت کو تنزل فرمایا اور ہر عالم کا اپنی عظیم حکمت سے انتظام کر دیا اور ہر ایک مقام عطا فرمایا۔ اور آخر میں چاروں عالم ایک وجود میں ایک شجر کی مانند ہوئے۔ اسکی شاخ جبروت، اسکا پتہ ملکوت اور اسکا پھل ناسوت ہے۔ تخم ریزی میں انسان کا تخم انسان کامل میں تمام شجر موجود نمایاں ہے۔ پس یہ چاروں عالم ایک انسان میں ودیعت کر دیئے گئے ہیں۔ اور اس سے باہر کچھ بھی نہیں ہے۔"[1]

سلطان باہو کا شعر ہے:

غیر ہر گز نیست باہو در جہاں جملہ کہ اوست

ایں حقیقت راس را جز دوستاں فہم کرا ست[2]

اور اسی طرح فرماتے ہیں کہ: [از اجسام عناصر خاکی بہ ہزار مظہر ظہور آثار جمال وجلال قدرتہائے کاملہ آینہء با صفا ساختہ، تماشاء روئے زیبا مے فرماید، خود بہ خود قمار عشق می بازد، خود نظر، خود ناظر وخود منظور۔ خود عشق، خود عاشق وخود معشوق۔[3]] یعنی (اللہ تعالی نے) اپنی قدرتہائے کاملہ سے ہزارہا قسم کے اجسام عناصر خاکی کو اپنے جمال وجلال کا آئنہ بنادیا جس میں وہ اپنے رخ زیبا کے جلوے دیکھ رہا ہے اور اپنے آپ کے ساتھ عشق کی بازی کھیل رہا ہے۔ خود ہی نظر ہے، خود ہی ناظر اور خود ہی منظور ہے۔ خود ہی عشق ہے، خود ہی عاشق اور خود ہی معشوق ہے۔[4]

اور پھر آگے فرماتے ہیں کہ: [اگر پردہ را از خود بر اندازی، ہمہ یک ذات ودوئی؟ ہمہ از احوال چشم یســــت۔[5]] یعنی: (اے طالب حق!) اگر تو اپنی ذات سے خودی کا پردہ ہٹادے تو تجھے ایک ہی ذآت جلوہ گر نظر آئیگی۔ یہ جو کثرت ودوئی تجھے نظر آتی ہے تو محض تیری آنکھ کے بھینگے پن کا نتیجہ ہے۔[6]

---

[1] سلطان باہو، سلطان الوہم، اردو ترجمہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 139، 141۔

[2] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 110، غزل نمبر: 41۔

[3] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 9۔

[4] سلطان باہو، رسالہ روحی، ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 10۔

[5] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 11۔

[6] ترجمہ رسالہ روحی، از سید امیر خان نیازی، ص: 12۔

مزید براں سلطان باہو اپنا تعارف یوں کراتے ہیں کہ: [مصنف تصنیف، معتکف حریم جلال وجمال هاهویت حق، محو شہود ذات مطلق، عین عنایت از شہود مشہود معبود علی الحق، در مہد ناز "سبحانی ما اعظم شانی" بہ صدر عزت، تاج معرفت ووحدت مطلق بر سر ورداء تصفیہ وتزکیہ انت انا وانا انت در بر الملقب من الحق بالحق سر اسرار ذات یاهو فنا فی هو فقیر باہو عرف اعوان ساکن قرب وجوار قلعہ شور حرّسہا اللہ تعالی من الفتن والجور [1]] یعنی: هاهویت حق (ذات مطلق) کے حرم جمال وجلال میں معتکف ہوکر مشاہدہ ذات مطلق میں محو رہنے والا، شہود ومشہود ومعبود علی الحق کی عین عنایت سے مہد ناز "سبحانی ما اعظم شانی" کے مقام عزت میں معرفت وحدت مطلق کا تاج سر پر سجانے والا اور تصفیہ و تزکیہ "انت انا وانا انت" کی چادر اوڑھ کر بارگاہ حق سے حق باہو لقب پانے والا اس کتاب کا مصنف سر اسرار ذات یاهو فنا فی هو فقیر باهو عرف اعوان ساکن قرب وجوار قلعہ شور اللہ تعالی اسے فتنوں اور جور وستم سے محفوظ رکھے[2]۔ اسی طرح کی مزید عبارت بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں: [عارف واصل بہ ہر جا دیدہ کشاید بہ جز دیدارش نہ بیند ونقش غیر وخودی از بر اندازد تا بہ مطلق مطلق شود[3]] یعنی: عارف واصل جدھر بھی نظر اٹھاکر دیکھتا ہے اسے دیدار الٰہی کے سوا کچھ بھی نظر نہیں آتا اور وہ اپنی ہستی اور غیریت کے تمام نقوش مٹاکر مطلق کے ساتھ مطلق ہو جاتا ہے۔[4]

ارواحِ فقر جو انکے خیال میں نورِ محمدی ﷺ سے پیدا ہوئے ہیں انکی تعریف وتوصیف بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ: [گـاہی جسد نوری پوشیدہ بہ تقدیس وتنزیہ می کوشیدند گاہی گاہی قطرہ در بحر وگاہی بحر در قطرہ ورداء فیض عطا "اذا تم الفقر فهو الله"بر ایشاں پس بہ حیات ابدی وتاج عز سرمدی "الفقر لا یحتاج الی ربہ ولا الی غیرہ" معزز ومکرم از آفرینش آدم علیہ السلام وقیام قیامت ہیچ آگاہی ندارند وقدم ایشاں بر سر جملہ اولیاء وغوث وقطب۔ اگر آنہا را خدا خوانی بجا واگر بندہ خدا دانی روا علم من علم[5]] یعنی: اس حالت میں کبھی وہ نوری اجسام کے ساتھ تقدیس وتنزیہ میں کوشاں رہیں اور کبھی قطرہ سمندر میں اور کبھی سمندر قطرہ میں کا مصداق بن کر اذا تم الفقر فهو الله کی چادر اوڑھے رہیں۔ انہیں حیات ابدی حاصل ہے اور وہ الفقر لا یحتاج الی ربہ ولا الی غیرہ کے تاج عزت سے دائمی طور پر معزز ومکرم ہیں۔ وہ مشاہدہ جمال حق میں اس طرح مستغرق ہیں کہ انہیں پیدائش آدم علیہ السلام اور قیام قیامت کی بھی خبر نہیں۔ انکا قدم جملہ اولیاء، غوث اور قطب کے سر پر ہے۔ (وہ اس شان سے یکتا بخدا ہیں کہ) اگر انہیں خدا کہا جائے تو بجا ہے اور اگر بندہ خدا سمجھا جائے تو روا ہے۔ انکی اس کیفیت کو وہی سمجھ سکتا ہے جسے اسکی جانکاری نصیب ہو جائے۔[6]

---

[1] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 13،11۔

[2] سلطان باہو، رسالہ روحی، ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 14،12۔

[3] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 13۔

[4] سلطان باہو، رسالہ روحی، ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 14۔

[5] سلطان باہو، رسالہ روحی، ص: 15۔

[6] سلطان باہو، رسالہ روحی، مترجم، ص: 16۔

"امیر الکونین" میں فرماتے ہیں کہ: [اسم اللہ ذات کے تصور سے کی گئی دعوت میں جسم میں سے ہر غیر اللہ کی محبت ختم ہو جاتی ہے اور اسکی بجائے دل میں پاک محبت پیدا ہو جاتی ہے۔ اسکے بعد اس شخص کا ہر عمل مجلس نبوی ﷺ سے ہوتا ہے۔ وہ اپنی بیداری یا مستی میں غرق فی اللہ رہتا ہے۔ اسکا باطن معمور رہنے لگتا ہے۔ اسکے سامنے مؤکل، ارواح اور ملائکہ قطاروں کی صورت میں منتظر کھڑے رہتے ہیں۔ اسکے اپنے احوال و مراتب کی کسی دوسرے کو کوئی خبر نہیں ہوتی۔ بلکہ وہ تو خود ہی ہزار تجلیات کی جلو میں رہتا ہے۔ اس بندے کے تمام اعضاء، رگ و ریشے اور ہڈیوں تک نور ہی نور ہو جاتا ہے۔ یہ سارے مراتب "ہمہ اوست: کے ہوتے ہیں[1]]

خلاصہ یہ ہے کہ سلطان باہو عشقِ ذات اللہ میں فنا ہو کر وحدت الوجودیت کے نظریئے کو ترجیح دیتے ہیں جو نظریہ ابنِ عربی کا تھا۔ اور جو وحدت الشہود کا نظریہ شیخ احمد سرہندی کا ہے سلطان باہو اس نظریئے کی طرف بھی اسطرح مائل نظر آتے ہیں کہ وہ شریعت کے اصولوں کو بھی اپنے لیئے مشعلِ راہ سمجھتے ہیں اور شریعت پر عمل کی تلقین کرتے ہیں جبکہ زیادہ تر وحدت الجود نظریئے کے حامل لوگ شریعت کے اصولوں پر عمل کرنے کی زیادہ ترغیب نہیں دیتے۔

سلطان باہو دیوانے باہو میں کہتے ہیں:

بیرون منہ قدم ز شریعتِ محمدی

گر عارفی تو محرم اسرار الحقیقت[2]

ترجمہ: شریعتِ محمدی ﷺ سے باہر اپنا قدم نہ رکھ

تو اگر عارف ہے (اور) حقیقت کے اسرار کا محرم ہے۔[3]

## رویتِ باری تعالیٰ و محبت الٰہی فکرِ سلطان باہو میں

رویتِ باری تعالیٰ میں امت کا اختلاف اس حیثیت سے ہے کہ اللہ تعالیٰ جنتیوں کو بعد از دخول جنت اپنا دیدار کرائینگے یا نہیں۔ اہل سنت اور جمہور امت کا نظریہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا دیدار جنتیوں کو ضرور ہو گا اور یہ ممکن ہے۔ مگر سلطان باہو اس دنیا میں بھی اللہ کے دیدار کو عشاق کیلیئے ممکن قرار دیتے ہیں۔ آپ کے افکار کا مرکزی نقطہ اور مقصود محبتِ الٰہی میں محو ہو کر دیدارِ حق تعالیٰ ہے اور اسی دنیا میں یعنی حیاتِ عارضی میں ہی آپ طالب کو رویت حق کی راہ بتاتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں:

دیدہ ام دیدار حق صد بارہا

---

[1] سلطان باہو، امیر الکونین، ترجمہ و تحقیق: محمد علی چراغ، (لاہور: نذیر برادرز پبلشرز، طبع: زاہد بشیر پرنٹرز، لاہور، سن طبع: 2006ء) ص: 204۔

[2] سلطان باہو، دیوانِ باہو، غزل نمبر 26، ص: 80۔

[3] سلطان باہو، دیوانِ باہو مترجم، ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 81۔

نفس و شیطان نگنجد خارہا[1]

فرماتے ہیں اگر کسی کو محبوب حقیقی کے دیدار اور قربت کا شوق نہیں تو اسکی زندگی فضول ہے:

ہر کرا نشد وحدتِ لقا

باد لعنت زندگی آں بے حیا[2]

فرماتے ہیں دولتِ دیدار اور قربِ الٰہی تصورِ اسم اللہ سے ہی حاصل ہوتی ہے:

ہر کہ از خود بگذرد و آں یافت

پیشوائے اسم اللہ ساخت[3]

اِس دیدارِ الٰہی میں پر کیف محسوسات وارد ہوتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں:

گر بنگرم جان مے رود گر جان رود چوں بنگرم

حیران دریں کارے شدم یا بنگرم یا جان دھم[4]

لقائے الٰہی اور قرب خدا کا فلسفہ مزید واضح ہو جاتا ہے جب آپ فرماتے ہیں:

ہر کہ در دنیا نبیند حق لقاء

بے نصیبے او بود آخر کجا[5]

آپکے نزدیک چشم بینا سے اسی دنیا میں بھی ممکن اور جائز ہے چنانچہ فرماتے ہیں:

بیں امروز چوں گویند فردا

بعین از عین بینم نیست پردا[6]

مظہر ذات حق تعالی بر حق ہے آپ فرماتے ہیں:

ہر کرا حق پوشد آں کافر پلشت

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 100۔

[2] سلطان باہو، امیر الکونین، ص: 20۔

[3] سلطان باہو، فضل اللقاء، مترجم: شریف عارف نوری، (لاہور: پروگریسو بکس، 1994ء)، ص: 151۔

[4] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، العارفین، ص:288۔

[5] سلطان باہو، امیر الکونین، ص:140۔

[6] سلطان باہو، امیر الکونین، ص:20۔

ہر کہ گوید دیدہ ام اہل از بہشت

گر کسی گوید بدہ صورت نشان

آں لایزالی بے مثال ولامکاں[1]

آپ کو اس بات کا یقین ہے کہ اسی جہاں میں اللہ تعالی انسان کے اتنا قریب ہے کہ اس ذات کا دیدار ہو سکتا ہے۔ اگر انسان اپنے اندر وہ صلاحیت پیدا کرلے تو دیدار الہی سے محظوظ ہو سکتا ہے:

ہر کہ اینجا ندید محروم است

در قیامت ز لذت دیدار[2]

اور اسی سوچ کو عین الفقر میں آپ مؤید کرتے ہوئے شیخ عبد القادر جیلانی کی طرف منسوب الہام وکشف بیان کرتے ہیں: {الإنسان سري وأنا سره[3]} یہ قول شیخ عبد القادر کے الہامات میں سے ہے[4]

اسی طرح یہ قول بھی نقل کرتے ہیں:{من طلبني وجدني ومن وجدني عرفني ومن عرفني أحبني ومن أحبني عشقني ومن عشقني قتلته ومن قتلته فعلي ديته ومن علي ديته فأنا ديته[5]} اسکو حدیث قدسی کہا گیاہے مگر یہ بھی صوفیانہ الہامات میں سے ہے، حدیث اور تخریج کی مشہور کتب اور مصادر میں سے یہ حدیث نہیں ملی۔ اور الہامات اور کشف کو بھی صوفیاء حضرات حدیث قدسی کہدیتے ہیں۔ جیسے غوثیات شیخ عبد القادر جیلانی کے الہامات اور کشف کی طرف منسوب ہیں۔

اس قربِ الہی کے تصور کا صوفیاءِ کرام درج ذیل آیت سے استدلال کرتے ہیں: ﴿وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ﴾[6] اس آیت کریمہ سے بھی اللہ تعالی کا قرب واضح ہو جاتا ہے لیکن سلطان باہو کے نزدیک اللہ کی لقا اور دیدارِ حق حق اہلِ دل صفا اور محبت والوں کو نصیب ہوتا ہے جسکا تخیل اور گمان ہر وقت اسی ذات کی تلاش میں لگا ہو۔ اور جو اپنے نفس کو دنیا کی آلائشوں سے پاک رکھے۔

[1] سلطان باہو، امیر الکونین، ص:106۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص:121۔

[3] سلطان باہو، عین الفقر، مترجم، ص:

[4] الحمدوني، الشيخ منصور بن سليمان الحمدوني، حجة المؤمن، ص:143.

[5] سلطان باہو، عین الفقر، (لاہور: العارفین پبلشرز، 2016ء)، ص: 50۔

[6] سورۃ البقرۃ1: 186۔

جیسا کہ آپ نے فرمایا:

دیدار در انوار بیند عارفاں

لامکاں لاھوت در صاحب عیاں[1]

یعنی صاحب معرفت لوگ ذات حق کا دیدار کر سکتے ہیں اور دیکھنے والے لامکاں اور لاھوت کو بھی دیکھ لیتے ہیں۔

قُربِ الٰہی کا استدلال درج ذیل آیت سے بھی کرتے ہیں: ﴿وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ﴾[2] ہم اس (انسان) کے شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ: {رأيت ربي تبارك وتعالى[3]} اور ایسے ہی سلطان باہو اس حدیث سے استناد بھی کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: {أنا عند ظن عبدي فليظن بي ما يشاء[4]} اور اس حدیث کی سند ہر لحاظ سے ٹھیک ہے۔ امام بیہقی نے اسکو شعب الایمان میں، امام احمد بن حنبل نے اپنی مسند میں، اور ابن حبان رحمہم اللہ تعالی نے اپنی صحیح میں نقل کیا۔[5] اور حدیث جبریل سے بھی رب تبارک وتعالی کی لقا اور دیدار ثابت ہو رہا ہے اور آپکی فکر کی کی تائید ہوتی ہے جب رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم احسان اور خلوص کی تعریف کرتے ہوئے فرماتے ہیں: {الإحسان أن تعبد الله كأنك تراه الحديث[6]} یعنی احسان اور خلوص یہ ہے کہ اللہ تعالی کی عبادت ایسے کر گویا تو اسے دیکھ رہا ہے۔ اس سے بھی دیدار الٰہی کا امکان ظاہر ہوتا ہے۔

اس سے اس امر کا ثبوت پایہ تکمیل تک پہنچتا ہے کہ اللہ تعالی کا جنت میں دیدار اور اس ذات کی رویت برحق ہے مگر سلطان باہو کی فکر میں اس دنیا میں بھی عشاق اور عارفین اسے دیکھتے ہیں مگر "ليس كمثله شيئ" کے مصداق اسکا کوئی نشان نہیں بتاسکتے۔

---

[1] سلطان باہو، امیر الکونین، ص:48۔

[2] سورۃ ق50: 16۔

[3] أحمد بن حنبل ، أبو عبدالله، الشيباني، المسند،باب مسند عبد الله بن العباس بن عبد المطلب عن النبي صلى الله عليه و سلم، (القاهرة : مؤسسة قرطبة )، عدد الأجزاء : 6، ج1/ص 285، رقم حديث 2580۔

[4] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 44۔

[5] الحاكم، محمد بن عبدالله، أبو عبدالله ،الحاكم ،النيسابوري،المستدرك على الصحيحين، (بيروت: دار الكتب العلمية –الطبعة الأولى ، 1411 – 1990)، تحقيق : مصطفى، عبد القادر عطا، عدد الأجزاء : 4،ج 368/4، رقم حديث: 7603- و شعب الإيمان، أبو بكر، أحمد بن الحسين، البيهقي، ( بيروت دار الكتب العلمية ، الطبعة الأولى ، 1410) ، تحقيق : محمد السعيد بسيوني زغلول، عدد الأجزاء : 7. ، ج 6/2، رقم الحديث: 1006، وصحيح ابن حبان بترتيب ابن بلبان، محمد بن حبان بن أحمد ، أبو حاتم ، التميمي البستي، (بيروت: مؤسسة الرسالة –الطبعة الثانية ، 1414 – 1993)، تحقيق : شعيب الأرنؤوط، عدد الأجزاء : 18، ج 401/2، رقم الحديث:633، ومسند الإمام أحمد بن حنبل،491/3، رقم الحديث: 16059.

[6] البخاري، الصحيح، باب سؤال جبريل النبي صلى الله عليه و سلم عن الإيمان والإسلام والإحسان وعلم الساعة، 1/ 27، رقم 50.

## بحثِ دوم: تخلیقِ نورِ محمدی و عشقِ نبی ﷺ سلطان باہو کی نظر میں

اس فصل میں نورِ محمدی ﷺ کی تخلیق اور حقیقت کے بارے میں سلطان باہو کا نظریہ پیش کیا گیا ہے کہ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کیسے اپنے نبی ﷺ کے نور کو پیدا کیا پھر اسی نور سے کائنات کی تخلیق کی گئی۔ اور پھر سلطان باہو کا نبی ﷺ سے عشق اور حیاتِ نبی ﷺ کا سلطان باہو کی فکر میں مطالعہ کیا گیا۔ اور اسکے علاوہ سلطان باہو کی خلفاء اربعہ سے عقیدت کا جائزہ بھی لیا گیا۔

### رسالت کا مفہوم:

رسالت اللہ اور اسکے ذو العقول مخلوق کے درمیان سفارت کا نام ہے تا کہ بندوں کی امراض کا ازالہ کیا جائے اور انکے شکوک وشبہات اور جہالت کو دور کیا جائے خواہ وہ امور دنیا کے متعلق ہوں جیسے عدل وانصاف کے قوانین یا آخرت کے متعلق ہوں جیسے ثواب ابدی وغیرہ کیونکہ انسانی عقول ان چیزوں کو بذاتِ خود نہیں جان سکتیں جیسا کہ تفسیر روح البیان میں ہے (**والمراد ما يتعلق بالرسالة وهى سفارة العبد بين الله وبين ذوى الالباب من خلقه اى ايصال الخبر من الله الى العبد { ويخشونه } فى كل ما يأتون ويذرون لا سيما فى ارم تبليغ الرسالة حيث لا يقطعون منها حرفا ولا تأخذهم فى ذلك لومى لائم { ولا يخشون احدا الا الله } وفى وصفهم بقصرهم الخشية على الله تعريض بما صدر عنه عليه السلام من الاحتراز عن لائمة الخلق بعد التصريح**)[1] اور یہی بات اسی طرح فیض القدیر میں بھی ہے[2]۔

اللہ تعالی نے لاکھ سے زیادہ انبیاء اور رسول مبعوث فرمائے اس سلسلے کی آخری کڑی جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ آپکو اللہ نے تمام انس وجن کیلئے آخری پیغمبر بنا کر بھیجا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت وفرمانبرداری جس طرح ہر مسلم پر واجب ہے اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی جان ومال سے بھی زیادہ محبت کرنا بھی واجب ہے۔

## تخلیق نورِ محمدی ﷺ سلطان باہو کے نزدیک

سلطان باہو کا یہ عقیدہ تھا کہ اللہ تعالی نے سب سے پہلے اپنے نور سے نورِ محمدی ﷺ پیدا کیا اور پھر اس نور محمدی سے ساری کائنات بنائی۔ چنانچہ فرماتے ہیں: [چوں خدا تعالی خواست کہ خداوندیئ خود را آشکار کنم نور از نورِ خود

---

[1] حقي، إسماعيل حقي بن مصطفى الإستانبولي الحنفي الخلوتي، روح البيان۔، (بيروت: دار النشر / دار إحياء التراث العربي) ، عدد الأجزاء / 10، ج7 / ص141۔

[2] المناوي، محمد عبد الرؤوف، فيض القدير شرح الجامع الصغير من أحاديث البشير النذير ، (بيروت: دار الكتب العلمية - لبنان، الطبعة الاولى 1415ه- 1994م) ، ج1 / ص22۔

جدا ساخت ودر آئنہء محبت معرفت جمالیت مشاہدہ نورِ خود را بخود بین شد، مبتلا و مشتاق گشت ونامِ آں نورِ خود را خطاب نورِ محمدﷺ۔ نامِ محمد حبیب از آں است۔ حق سبحانہ وتعالی بزبانِ قدرت فرمود: اے حبیبِ من! بجنبید وبما ہم سخن شو۔" نورِ محمد ﷺ در جنبش وجوش آمد وگفت: "یا اللہ جل جلالہ" ۔ نامِ اللہ از نورِ محمد ﷺ اظہار شد][1]۔ترجمہ: "جب حق تعالی نے اپنی خداوندی کو ظاہر کرنا چاہا تو اپنی ذات کے نور سے ایک نور کو جدا فرمایا اور جب اپنی محبت و معرفت و جمالیت کے آئینے میں اس نور کو دیکھا تو خود ہی اس کے اشتیاق میں مبتلا ہو گیا اور اسے نورِ محمد ﷺ کا خطاب دیا اور حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا نامِ حبیب اِس وجہ سے پڑا کہ حق سبحانہ وتعالی اپنی زبانِ قدرت سے فرمایا: " اے حبیب! جنبش فرماؤ اور ہم سے کلام فرماؤ۔" اِس پر نورِ محمد ﷺ نے جنبش فرمائی اور بولے: "یا اللہ جل جلالہ!۔" اسم اللہ کا اظہار سب سے پہلے نورِ محمد ﷺ ہی سے ظاہر ہوا۔][2]

یعنی سب سے پہلے اللہ کے نور سے نورِ محمد ﷺ پیدا کیا گیا اور پھر محمد رسول اللہ ﷺ کی دوستی کے باعث اللہ تعالی نے کن کا حکم فرمایا۔ اس کن کے حکم سے نور محمد رسول اللہ سے کل مخلوقات اٹھارہ ھزار عالم، ارواح، جن وانس ملائکہ کی تمام ارواح صف بہ صف کھڑے ہوئے اور میدان میں ازل سے مراتب بمراتب ظاہر ہوئے۔ اس پر آپ مزید فرماتے ہیں: [بعد از آں حق سبحانہ وتعالی نظرِ جمالیت دستِ راست بہ روحِ محمد ﷺ کرد وفرمود بزبانِ قدرت کن فیکون کل مخلوقاتِ جن وانس وملائکہ موجوداتِ ہژدہ ہزار عالم وحوش وطیور پیدا شد۔ بعد از آن از دستِ چپ نظر کرد کہ از آن نارِ شیطان و دنیا و نفسِ امارہ ظاہر گردید۔][3]ترجمہ: " اس کے بعد حق سبحانہ وتعالی نے روحِ محمد ﷺ کے دائیں جانب جمالیت کی نظر سے دیکھا اور زبانِ قدرت سے فرمایا: "کن" (ہو جاؤ) اور "فیکون" (پس ہو گیا) اور کل مخلوقاتِ جن وانس وملائکہ اور اٹھارہ ہزار عالم کی کل موجودات ووحوش وطیور پیدا ہو گئے۔ اس کے بعد اللہ تعالی نے بائیں جانب نظر کی تو اس سے نارِ شیطانی اور دنیا اور نفسِ امارہ پیدا ہو گئے۔"[4]

اور محک الفقر امیں ہی لکھتے ہیں کہ: [بدانکہ زمین قطرہ ایست نزدیک وسعتِ آسمان وآسمانہا قطرہ اند نزدیکِ بلندی وفراخیءلوحِ محفوظ ولوحِ محفوظ قطرہ ایست نزدیکِ قلم وقلم قطرہ ایست نزدیکِ کرسی وکرسی قطرہ ایست نزدیکِ عرشِ اکبر وکنگرہءعرشِ اکبر بیشمار اند وبر ہر کنگرہ نوشتہ شدہ است ذکرِ کلمہ طیب لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔][5]

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 466۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ترجمہ از سید امیر نیازی، ص: 467۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 112۔

[4] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ترجمہ سید امیر نیازی، ص: 471۔

[5] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 224۔

ترجمہ: [جان لو کہ زمین آسمانوں کی وسعت کے سامنے ایک ذرہ ہے، اور آسمان لوح کی بلندی اور فراخی کے سامنے ایک ذرہ ھیں، اور لوح قلم کے مقابلہ میں ایک ذرہ ہے اور قلم کرسی کے مقابلہ میں ایک ذرہ ہے، اور کرسی عرش اکبر کے سامنے ایک ذرہ ہے اور عرش اکبر کے کنگرہ کے سامنے، جبکہ عرش اکبر کے بیشمار کنگرے ہیں، اور ہر ایک کنگرے پر ذکر کلمہ طیب لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہوا ہے، اور ھر کنگرہ پر ایک قندیل لٹکی ہوئی ہے، اور ھر قندیل میں اللہ تعالی کی قدرت سے چودہ طبق ھیں زمین و آسمان کے ساتھ طبق در طبق، اور طبق میں اٹھارہ ہزار عالم ہیں جہاں ہر شخص اپنی زبان سے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھتا ہے][1]

عین الفقر میں فرماتے ہیں کہ: [دانی چوں حق سبحانہ وتعالی خواست از خود اسم ذات جدا ساخت وازاں نور محمدی ظہور گشت ودر آئینہ قدرت (توحید) خود دید وبدید نش بنور محمد صلی اللہ علیہ وسلم مشتاق مائل عاشق ودیوانہ خود بر خود خطاب، رب الارباب حبیب اللہ یافت واز نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کل مخلوقات ہزدہ عالم پیدا شد][2]

یہ نظریہ اکثر صوفیاء کبار کا ہے، اس نظریئے کا استدلال صوفیاء کرام اس حدیث سے بھی کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: {أول ما خلق الله نور نبيك يا جابر[3]} اگرچہ حدیث کی سند معترض علیہ ہے مگر حدیث مشہور بین الناس ہے۔ اسی مفہوم کی صحیح سند کی حدیث امام ترمذی وغیرہم نے نقل کی ہے: {عن أبي هريرة قيل يارسول الله متى وجبت لك النبوة؟ قال وآدم بين الروح والجسد}[4] یعنی آدم کی پیدائش سے بھی پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے نبوت ثابت ہوگئی تھی۔ اس سے بھی مذکورہ فکر پر استدلال ممکن ہے۔

محقق دوانی اس بارے فرماتے ہیں کہ: [وتحقیق کلام دریں مقام آنست۔۔۔۔۔ وعندہ ام الکتاب][5]

یعنی یہ بات محققانہ طور پر کہی جاسکتی ہے کہ تمام اصحاب نظر وبرہان اور ارباب شہود وعیان کے مطابق وہ موتی جو امر کن فیکون سے قدرت وارادہ ایزد تعالی سے اس دریائے غیب سے ساحل شہادت پر باہر آیا اور وہ وسیع الاثر نورانی موتی تھا جسے حکماء عقل اول کا نام دیتے ہیں۔ اور بعض احادیث کے مطابق اسے قلم اعلی کہا گیا ہے اور اکابرین ائمہ واصحاب کشف وتحقیق نے اسے حقیقت محمدیہ کہہ کر پکارا۔ وہ جواہر نورانی اپنی تخلیق کو اور اپنی تخلیق سے جو کچھ مزید تخلیق اور صادر ہو سکتا ہے، ہر موجود میں جو تھا، جو ہے، جو ہو گا اسمیں موجود ہے

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ترجمہ سید امیر نیازی، ص: 225۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 70،72۔

[3] العجلوني، إسماعيل بن محمد الجراحي، كشف الخفاء ومزيل الالباس عما اشتهر من الاحاديث على ألسنة الناس، بیروت: دار إحياء التراث العربي، بدون سن الطبع، ص:265.

[4] الترمذی، السنن، كتاب المناقب عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 1 في فضل النبي صلى الله عليه و سلم، 5/ 585، رقم حدیث 3609۔

[5] دوانی، جلال الدین، علامہ، اخلاق جلالی، (نولکشور: لکھنو، سن ندارد)، ص: 256۔

اور سب ظاہر حقائق طی علمی کے ساتھ اسکی حقیقت میں شامل ہے جس طرح کہ ایک دانہ میں شاخیں، پتے، پھل اور پھول موجود ہوتے ہیں۔ اسی ترتیب سے اسی جوہر میں موجود ہیں اور غیب سے شہود میں آتے ہیں۔ يَمْحُوا اللَّهُ مَا يَشَاءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهُ أُمُّ الْكِتَابِ[1]

سلطان باہو اور دیگر صوفیہ کے نزدیک حقیقتِ محمدیہ کے نکات ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے درج ذیل اخذ کئے ہیں:

1- تمام خارجی موجودات کا ظہور حقیقت محمدیہ سے ہوتا ہے حتی کہ انکے ظاہر ہونے کی ترتیب بھی وہی ہے جو حقیقت محمدیہ میں پنہاں ہے۔
2- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کائنات کے جملہ حقائق لطیفہ ہیں۔
3- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جوہر بسیط نورانی ہیں۔
4- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عقل اول اور قلم اعلی ہیں۔
5- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مخلوق میں سب سے اول ہیں۔

## عقیدہ حیاتِ نبی و عشقِ نبی ﷺ سلطان باہو کی نظر میں

نبی کریم ﷺ کی حیات کے بارے میں سلطان باہو کا نظریہ بالکل واضح اور سخت نظر آتا ہے وہ اس بارے میں کہتے ہیں کہ: [حیاتی حیات النبی کہ تمام امت را حیات وحیاتی وحب ازوست در مغز وپوست.ہر کہ حیات النبی را حیات نخواند وممات داند خاک در دهن. او رو سیاه او فی الدنیا والآخرة از شفاعت محمدی محروم ماند][2] ترجمہ: تمام امت کی حیات وزندگی اور تمام محبت جو ہر ایک امتی مغز و پوست میں جاری و ساری ہے اس کا دارو مدار حیات النبی ﷺ کے عقیدے پر ہے۔ جو کوئی حیات النبی ﷺ کا قائل نہیں اور حضور ﷺ کو مردہ سمجھتا ہے اسکے منہ میں مٹی، دنیاو آخرت میں اس کا منہ کالا، وہ شفاعتِ محمد ﷺ سے محروم ہے۔[3]

اس فکر کو اگر تعلیمات نبوی ﷺ کی روشنی میں دیکھا جائے تو درج ذیل احادیث سے اس فکر کی تائید کی جاسکتی ہے کہ: {ح عَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ -صلى الله عليه وسلم- « إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فِيهِ خُلِقَ آدَمُ وَفِيهِ قُبِضَ وَفِيهِ النَّفْخَةُ وَفِيهِ الصَّعْقَةُ فَأَكْثِرُوا عَلَىَّ مِنَ الصَّلاَةِ فِيهِ فَإِنَّ صَلاَتَكُمْ مَعْرُوضَةٌ عَلَىَّ ». قَالَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلاَتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ أَرِمْتَ يَقُولُونَ بَلِيتَ. فَقَالَ « إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ حَرَّمَ عَلَى الأَرْضِ أَجْسَادَ الأَنْبِيَاءِ ».}[4] اس حدیث کی سند کو شیخ البانی نے صحیح کہا ہے۔

---

[1] سورۃ الرعد13: 39۔

[2] سلطان باہو، عقل بیدار، مترجم ومرتب سَید امیر خان نیازی، ص: 286۔

[3] سلطان باہو، عقل بیدار، مترجم سَید امیر خان نیازی، ص: 287۔

[4] ابو داود،السنن، کتاب الصلاۃ، باب فَضْلِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَلَيْلَةِ الْجُمُعَةِ، 405/1، رقم : 1049۔

اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے: **{حدثنا عمرو بن سواد المصري . حدثنا عبد الله بن وهب عن عمرو بن الحارث عن سعيد بن أبي هلال عن زيد بن أيمن عن عبادة بن نسي عن أبي الدرداء قال : – قال رسول الله صلى الله عليه و سلم ( أكثروا الصلاة علي يوم الجمعة . فإنه مشهود تشهده الملائكة . وإن أحدا لن يصلي علي إلا عرضت علي صلاته حتى يفرغ منها ) قال قلت وبعد الموت ؟ قال ( وبعد الموت . إن الله حرم على الأرض أن تأكل أجساد الأنبياء . فنبي الله حي يرزق }**[1] یہ حدیث بھی ٹھیک ہے سند کے لحاظ سے[2]۔

سلطان باہو کا بھی یہی نظریہ حیاۃ النبی ﷺ کے متعلق ہے اور شاہ عبد الحق دہلوی کا بھی اسی طرح کا نظریہ ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: [آنحضرت ﷺ ہمیشہ مومنین کا مقصود اور عابدوں کی آنکھوں کے ٹھنڈک ہیں اور تمام احوال واوقات میں اور بالخصوص عبادت کی حالت میں اور اس حالت کی انتہا میں جب وجود میں نورانیت اور ان احوال کا انکشاف زیادہ اور قوی حالت میں ہونے لگتا ہے۔ حضور کا قرب باعث راحت ہو جاتا ہے۔][3]

پاک وہند کے اکثر مسلمان بھی اسی نظریہ کے حامل ہیں اور اسی نظریہ کو باعث نجات سمجھتے ہیں۔

## عشق رسول ﷺ اور سلطان باہو:

عشق رسول ﷺ کے بارے میں سلطان باہو کا نظریہ معروف ہے کہ محبت رسول ہی عین ایمان ہے، اسی نظریئے کی تائید میں اپنی کتاب عین الفقر میں آپ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرتے ہیں: **{لا يؤمن أحدكم حتى أكون أحب إليه من والده وولده والناس أجمعين[4]}[5]**

سلطان باہو نبی ﷺ کی محبت میں اتنے غرق ہیں کہ وہ دل کی ہر حرکت کو دیدار مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ:

دل کہ جنبد مے نماید کبریا

دل کہ جنبد شد مشرف بالقا

---

[1] ابن ماجه، السنن، كتاب الجنائز، باب ذكر وفاته صلى الله عليه و سلم، 1/ 524، رقم: 1637۔

[2] في الزوائد هذا الحديث صحيح إلا أنه منقطع في موضعين . لأن عبادة روايته عن أبي الدرداء مرسلة قاله العلاء . وزيد بن أيمن عن عبادة مرسلة قاله البخاري۔

[3] محدث دہلوی، عبد الحق، اشعۃ اللمعات، ص:401۔

[4] البخارى، الصحيح، كتاب الإيمان، حب الرسول صلى الله عليه و سلم من الإيمان، 14/1 ، رقم 15) ، ومسلم، الصحيح، كتاب الإيمان، باب وُجُوب مَحَبَّةِ رَسُولِ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– أَكْثَرَ مِنَ الأَهْلِ وَالْوَلَدِ وَالْوَالِدِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ وَإِطْلاَقِ عَدَمِ الإِيمَانِ عَلَى مَنْ لَمْ يُحِبَّهُ هَذِهِ الْمَحَبَّةَ، 49/1 ، رقم 178 -

[5] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 368۔

دل کہ جنبد نور رحمت جان صفا

دل کہ جنبد یافت مجلس مصطفےٰ[1]

عشق مصطفیٰ کی بام عروج کا یہ آخری درجہ ہے کہ دل کی ہر حرکت سے ہی مجلس محمدی نصیب ہو جاتی ہے، اور سلطان باہو اس درجے پہ فائز نظر آتے ہیں۔

## سلطان باہو کی عقیدت خلفاء اربعہ سے:

نبی کریم ﷺ کی محبت کے علاوہ سلطان باہو خلفاءِ اربعہ کے ساتھ بھی عقیدت کو ضروری سمجھتے ہیں، وہ اپنے عقیدے کی تشریح کرتے ہوئے کتاب نور الہدیٰ میں فرماتے ہیں کہ: [طریقہ قادری مؤمن مسلمان صاحب سنت جماعت سنی دوستدار پاک مذہب حنفیہ با چہار یار است۔ باطن مست ودر شریعت هوشیار است][2]

اور کتاب "عقل بیدار" میں کہتے ہیں کہ: [من کہ سنی دوست دار چہار یار][3] یعنی میں سنی ہوں اور (نبی ﷺ کے) چاروں یاروں سے محبت رکھتا ہوں۔

یعنی سلطان باہو نبی کریم ﷺ کے ساتھ بھی عشق و محبت اور نبی ﷺ کے اصحاب و آل سے بھی عقیدت کا اظہار کرتے ہیں۔

---

[1] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 89۔

[2] سلطان باہو، نور الہدیٰ کلاں، خطی، 1312ھ، ص: 230، مملوکہ سلطان غلام دستگیر۔

[3] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 108۔

## بحثِ سوم: دنیا کی ناپائداری سلطان باہو کی نظر میں

### مفہوم دنیا:

دنیا دنا یدنو سے ہے اسکا لفظی معنی قریب ہے۔ اور اس جہاں فانی کو اس لئے دنیا کہتے ہیں کہ یہ ہمارے بہ نسبت جہان آخرت کے زیادہ قریب ہے۔ اسی طرح ابن فارس نے بھی کہا ہے ملاحظہ ہو **(الدال والنون والحرف المعتل أصلٌ واحد يُقاس بعضُه على بعض، وهو المقارَبَة. ومن ذلك الدّنِيُّ، وهو القَريب، مِن دنا يدنُو. وسُمِّيت الدُّنيا لدنوّها، والنِّسبة إليها دُنْياوِيّ.)**[1]

### مفہوم آخرت:

لفظ آخرت اسم فاعل کے صیغے "آخر" کی مؤنث ہے بمعنی بعد میں آنے والی شے۔ اور اب یہ لفظ اس دنیا کے بعد میں آنے والے جہاں پہ بولا جاتا ہے کیونکہ اس جہان فانی کے بعد میں آخرت کا جہاں آتا ہے جیسا کہ علامہ آلوسی کہتے ہیں:**(والآخرة تأنيث الآخر اسم فاعل من أخر الثلاثي بمعنى تأخر وإن لم يستعمل كما أن الآخر بفتح الخاء اسم تفضيل منه وهي صفة في الأصل كما في { الدار الاخرة } ( القصص83 ) و { يُنشِيء النشأة الاخرة } ( العنكبوت؛0 2 ) ثم غلبت كالدنيا . والوصف الغالب قد يوصف به دون الاسم الغالب)**[2]

ہر انسان جو بھی اس دنیا میں آیا ہے اسکو موت ضرور آنی ہے اس نے دنیا سے رخصت ہونا ہے۔ پھر قبر میں قیامت تک رہنا ہے اسکو عالم برزخ کہتے ہیں پھر قیامت کے بعد سب کو دوبارہ اللہ زندہ کریگا اور حساب کتاب کے بعد کفار و مجرمین جہنم میں جائینگے اور مؤمنین و مخلصین جنت میں ابدی زندگی گزاریں گے۔ مرنے کے بعد کے دونوں مقامات کو آخرت کہتے ہیں۔

### دنیا سلطان باہو کی نظر میں:

سلطان باہو نے دنیا اور دنیا دار کی اپنی ہر تصنیف میں پرزور مذمت کی ہے کیونکہ انکو اسکی بیوفائی کا یقین راسخ اور کامل ہے۔

---

[1] ابن فارس، معجم مقاییس اللغۃ: 2/303۔

[2] الألوسي ، محمود الألوسي، أبو الفضل، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، (بيروت: دار إحياء التراث العربي، بدون السن) عدد الأجزاء : 30، ج1/ص122.

فرماتے ہیں:

دنیا است عین جیفہ کلاب اند طالبان

قول واضح است از نبی آخر الزمان[1]

پھر فرماتے ہیں کہ:

حب دنیا راس آمد کل خطا

تا نہ پنداری کہ ایں باشد عطا[2]

آپ دنیا کی بے ثباتی اور اسکے انجام سے اچھی طرح باخبر تھے، اسے ہر گز پسند نہ فرماتے تھے۔ مگر آپکے نزدیک وہ دنیا کیا چیز ہے جس سے آپکو شدید نفرت ہے؟ آپ دنیا اسکو کہتے ہیں جو انسان کو اللہ تعالی سے غافل کردے اور اپنے رب حقیقی سے دور اور جدا کردے۔ آپ "عین الفقر" میں فرماتے ہیں: (ترجمہ)[دنیا کیا ہے اور کسے کہتے ہیں؟ دنیا وہ ہے جو بندہ کو خدا اسے دور کردے، پس درھم تو تونگری ھے مگر قناعت کے ساتھ۔۔ کسی انسان نے خدائی کا دعوی نہیں کیا جس نے کیا وہ پہلے تونگر اور مالدار ھوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسکے تصرف میں خیال رکھا کہ کہیں اھل دنیا میں نہ ہو جاؤں۔][3] یعنی دنیا کی ہر وہ چیز جو تجھے اللہ تعالی سے غافل کردے وہ قابل نفرت ہے، ورنہ دنیا قابل نفرت نہیں اگر وہ اللہ کے ذکر سے دور نہ کرے تو۔

اسی طرح کتاب "اسرار القادری" میں فرماتے ہیں کہ: (ترجمہ) دنیا ان پانچ چیزوں کے علاوہ جائز نہیں: اول نان، دوم آب، سوم گھر، چہارم لباس، پنجم علم جو عمل میں آئے۔

اور "عین الفقر" میں ہی ہے کہ: [دنیا کی مثال دریا کی سی اور اھل دنیا کی مچھلی اور مگرمچھ کی سی ہے۔ اور اھل علم مرغابی کی طرح ہیں جو ہمیشہ پانی کی سطح پر رہے ہیں مگر پانی سے اپنے پر تر نہیں کرتے۔ اور فقر مرغ سفید کی طرح دریا کے کنارے رھتا ہے اور جو کچھ نصیب میں ہوتا ہے پانی سے لے لیتا ہے اور کھالیتا ہے][4]۔

---

[1] سلطان باہو، دیوان باہو، (خطی، 1306ھ، مملوکہ سلطان غلام دستگیر) ص: 18۔

[2] نفس مصدر۔

[3] سلطان باہو، عین الفقر، (خطی، 1209ھ، مملوکہ سید سلطان شاہ) ص: 92۔

[4] سلطان باہو، عین الفقر، (خطی، 1209ھ، مملوکہ سید سلطان شاہ) ص: 104۔

اس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ آپ کے نزدیک نفس دنیا سے فوائد حاصل کرنا قباحت کا کام نہیں بلکہ دنیا اور متاع دنیا اسوقت قبیح اور ملعون بن جاتے ہیں جب انسان ان میں اتنا مشغول ہو جائے کہ رب تعالی کی یاد سے غافل ہو جائے اور دنیا و متاع دنیا میں اتنا دل لگ جائے کہ اللہ تعالی کی محبت ختم ہو جائے۔

اپنے اسی مؤقف کی تائید میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث مبارکہ پیش کرتے ہیں: {الدنیا ملعونة وما فیها ملعون إلا ذکر الله تعالی[1]} یہ حدیث کے ایک حصے کا مفہوم ہے۔ حدیث کی پوری عبارت اور متن اس طرح ہے: {حدثنا علي بن میمون الرقي . حدثنا أبو خلید عتبة بن حماد الدمشقي عن ابن ثوبان عن عطاء بن قرة عن عبد الله بن ضمرة السلولي . قال حدثنا أبو هريرة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم وهو يقول: ( الدنيا ملعونة . ملعون مافيها إلا ذكر الله وما والاه أو عالما أو متعلما )}[2]

اسی طرح دنیا کی بے ثباتی اور فانی ہونے کا ذکر کرتے ہوئے صوفیاء کا مشہور قول نقل کرتے ہیں: [ الدنیا یوم ولنا فیها صوم][3] پورا قول "تفسیر روح البیان" میں مذکور ہے: قال بعض الکبار :الدنیا یوم ولنا فیه صوم ولا یکون إفطاره إلا علی مشاهدة الجمال.[4] اسی طرح حکماء کا مقولہ بھی اکثر نقل کرتے ہیں: [الدنیا ظل زائل][5] یہ حکماء کا مقولہ ہے جس کو خطباء اپنے خطبات میں بیان کرتے ہیں۔

سلطان باہو کا یہ یقین کامل ہے کہ یہ دنیا فانی ہے اسکو کوئی دوام نہیں۔ اپنے قاری کو وہ یہ بات ذہن نشین کرانا چاہتے ہیں تاکہ حب دنیا میں مشغول ہو کر فکر آخرت نہ بھول جائے جو دائمی جائے قرار ہے۔ چنانچہ وہ اپنی تصانیف میں اس فکر کو اجاگر کرتے ہوئے حضرت علی کے قول کو بھی بیان کرتے ہیں: [الدنیا جیفة وطلابها کلاب][6] پورا قول اس طرح ہے: [الدنیا جیفة فمن أرادها فلیصبر علی مخالطة الکلاب.][7] سلطان باہو سرہ کا یہ عقیدہ ہے کہ دنیا چند روزہ ہے آخر موت ہے، سب کو مرنا ہے اپنی چند روزہ زندگی گزار کر رخت سفر باندھ جانا ہے۔ اور یہ آپکی فکر تعلیمات قرآن و سنت سے اخذ کی جا سکتی ہے۔ جیسا کہ ارشاد ربانی ہے: ﴿كُلُّ نَفْسٍ

[1] سلطان باہو، عین الفقر، مترجم، ص: 34، ترجمہ از عبدالستار ٹونکی، 2007ء۔

[2] ابن ماجه،السنن، کتاب الزهد، باب مثل الدنیا، 1377/2، رقم حدیث: 4112۔قال الشیخ الألباني : حسن

[3] سلطان باہو، عین الفقر مترجم، ص56۔:

[4] حقی، روح البیان، تحت آیت نمبر 26، سورت مریم۔

[5] سلطان باہو، عین الفقر مترجم، ص56۔:

[6] سلطان باہو، عین الفقر مترجم، ص: 97۔

[7] علاء الدین برہان پوری، کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال، رقم حدیث: 8564۔

ذَائِقَةُ الْمَوْتِ﴾[1] اسی طرح: ﴿ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ (26) وَيَبْقَى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ (27) ﴾[2] قرآن میں آیا ہے۔ اسکے علاوہ سلطان باہو نے خود نصوص اور اقوال بھی پیش کیئے جن میں سے کچھ ثبوت کے طور پر ذکر کر دیئے گئے ہیں۔

## خلاصہ فصل:

نتیجہ بحث یہ ہے کہ سلطان باہو توحیدِ الٰہی میں غرق ہو کر اللہ تعالیٰ کی محبت اور معرفت میں فنا ہو کر دیدار الٰہی کے طلبگار ہوتے ہیں اور طالبین معرفتِ خدا کو بھی اسی چیز کا درس دیتے ہیں کہ طالب مولیٰ بن جاؤ اور اسکے لئے وہ اطاعت رسول ﷺ اور عشق رسول بھی ضروری سمجھتے ہیں۔ اور نبی ﷺ کی حیات کے بھی قائل ہیں اور روحانی طور پر اللہ تعالیٰ کے قرب اور دیدار کو اور مجلس محمدی میں بھی حاضری کو اس دنیا میں ممکن سمجھتے ہیں اور یہ انکے جذبہ عشق کی انتہا کی مثال ہے۔ اور آپ رسول اللہ ﷺ کے خلفاءِ اربعہ سے بھی محبت رکھتے ہیں۔ مزید براں سلطان باہو طالبین کی رہنمائی کیلیئے انکو دنیا کی حقیقت بتلاتے ہیں کہ یہ جہان فانی ہے اس جہاں میں مسافروں کی طرح رہنا سیکھو۔ اسی کو اپنا متاع نہ سمجھنا کہ یہ تو کفار اور جانوروں کی خصلت ہے کہ دنیا کی طلب میں اپنے مولیٰ کو بھول جاتے ہیں۔ مؤمن اس جہاں کی اصلیت سے واقف ہوتا ہے، وہ تو اپنے رب کی رضا کا طالب ہوتا ہے، جب اسکا اللہ اس سے راضی ہو جاتا ہے تو طالب اپنا مقصد پالیتا ہے۔ یہی مؤمن کی شان ہے کہ وہ اپنے مولیٰ کی رضا کے حصول میں جو اشیاء مانع ہوتی ہیں ان سے نفرت کرکے دور رہتا ہے۔ اپنے افکار کی تائید میں وہ احادیث نبوی علیٰ صاحبہا التحیۃ والسلام اور بعض سلف کے اقوال پیش کرتے ہیں۔

---

[1] سورۃ آل عمران 3: 185، وسورۃ الانبیاء 21: 35، والعنکبوت 29: 57۔

[2] سورۃ الرحمان 55: 26، 27۔

# فصلِ دوم: سلطان باہو کی عملی و اخلاقی فکر

اس فصل میں سلطان باہو کی عملی واخلاقی فکر کو بیان کیا گیا جس میں عبادات میں سے نماز، روزہ، زکاۃ اور حج کا سلطان باہو کی فکر میں جائزہ لیا گیا اور محاسنِ اخلاق کی سلطان باہو کی ترغیب کا مطالعہ بھی کیا گیا اور اسکے علاوہ رذائلِ اخلاق کی مذمت کا بھی مطالعہ کیا گیا جن سے سلطان باہو بہت دور رہنے کی تلقین کرتے ہیں۔ اس ضمن میں اس باب کی درج ذیل چار بحثیں ہیں:

**بحثِ اول: نماز، روزہ وز کواۃ اور سلطان باہو کی فکر**

**بحثِ دوم: حج، ذکر اللہ تعالی و تلاوتِ قرآن کریم اور سلطان باہو کی فکر**

**بحثِ سوم: خدمتِ خلق، جاں نثاری وعفوودرگذر اور سلطان باہو کی فکر**

**بحثِ چہارم: صفائے قلب و مذمت رذائل سلطان باہو کی فکر میں**

## تعارفِ فصل:

سلطان باہو شریعت پر عمل کرنے کے بہت زیادہ پابند تھے اور عبادت الٰہی کی بہت تلقین فرماتے تھے۔ فرماتے ہیں: [میدانی کہ انسان را پیدائش از عبادت دوام آزمائش است، نہ از برائے نفس پروری آسائش است ونہ از برائے روز معاش بعیش خوردن طعام عاش۔ ایں ہوس از دل بتراش، حیلہ وحجت شیطانی رابگزار وروبمعرفت مولیٰ آر۔ قولہ تعالیٰ: ﴿إِنِّي وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِي فَطَرَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ حَنِيفًا وَمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ (79)[1]﴾ [2]اور آپ ایسی طریقت کے خلاف تھے جو شریعت کے سوا ہو۔ انکا تصوف فنا فی اللہ اور بقاباللہ کی تعلیم کے گرد ہی گھومتا نظر آتا ہے۔ مگر آپکا طریق کہیں بھی احکام شریعت کی پیروی سے خالی نہیں ہے۔ آپ "امیر الکونین" میں فرماتے ہیں:

جز شریعت نیست راہ معرفت ☆☆☆ اہل بدعت چیست باشد خر صفت

شریعتے خلوت بود بر تن تمام ☆☆☆ بے شریعت نیست عارف اہل خام[3]

آپکا تصوف فقر فنا فی اللہ اور بقاباللہ کی تعلیم و تلقین پر مشتمل ہے۔ مگر آپکا یہ دعوی ہے کہ آپکا طریق شریعت متین کے احکامات اور پیروی سے خالی نہیں۔ کتاب اورنگ شاہی میں وہ فرماتے ہیں:

ہر مراتب از شریعت یافتم ☆☆☆ پیشوائے خود شریعت ساختم[4]

اسی طرح مزید فرماتے ہیں:

بیرون منہ قدم ز شریعت محمدی ☆☆☆ گر عارفی تو محرم اسرار الحقیقت[5]

یعنی ارکان اسلام، نماز، روزہ، زکاۃ، حج، ذکر اور تلاوت قرآن وغیرہا پر عمل کرے اور نفسانی خواہشات کو چھوڑے قولہ تعالیٰ: ﴿فَمَنْ كَانَ يَرْجُو لِقَاءَ رَبِّهِ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا﴾[6] اور جو اپنے رب کی ملاقات سے مشرف ہونا چاہتا ہے اسے چاہیئے کہ وہ عمل صالح اختیار

---

[1] سورۃ الانعام 6: 79۔

[2] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 282۔

[3] سلطان باہو، امیر الکونین اردو ترجمہ، ص: 148، مترجم و محقق محمد علی چراغ، (لاہور: نذیر سنز پبلشرز، سن اشاعت: 206ء)، کل صفحات: 216۔

[4] سلطان باہو، اورنگ شاہی، مع ترجمہ و تحقیق از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: سن اشاعت اول 2011ء، باہو پبلیکیشنز) ص: 22۔

[5] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 80، غزل نمبر 26۔

[6] سورۃ الکہف 18: 110۔

کرے۔ اور سلطان باہو کہتے ہیں کہ: [عمل صالح غیر ماسوی اللہ ہوائے نفسانی کو چھوڑ کر استغراق فی اللہ سے دیدار الٰہی اور لقائے خدا کی طرف متوجہ ہونے کو کہتے ہیں][1]

اور روایت پیش کرتے ہیں کہ: {إذا رأيت رجلا يطير في الهواء ويأكل النار ويمشي على الماء وترك سنة من سنتي فأضربه بالنعلين}[2] یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا تارک اور شریعت پہ عمل نہ کرنے والا اصلی فقیر اور اللہ والا نہیں ہوتا بلکہ وہ مستدرج ہوتا ہے۔ اسی طرح روایت ہے: {الأحمق من اتبع الهوى وتمنى على الله المغفرة}[3] یعنی عمل صالح کے بغیر خواہشات کی پیروی سے بخشش نہیں ہوتی بلکہ اعمال صالحہ ضروری ہیں۔ لکھتے ہیں کہ:

بیروں منہ قدم ز شریعت محمدی

گر عارفی تو محرم اسرار الحقیقت[4]

اسی ضمن میں ایک حکایت بیان کرتے ہیں کہ: [ایک روز شیخ جنید بغدادی اور شیخ شبلی دونوں شہر سے باہر ایک صحراء میں چلے گئے، نماز کا وقت ہوا تو دونوں نماز پڑھنا ادا کرنا چاہتے تھے کہ اتنے میں ایک لکڑہارا آنکلا اور اس نے اپنی پیٹھ پر سے لکڑیوں کا گٹھا اتارا، اور شیخ کی جماعت میں شامل ہونے لگا۔ شیخ نے اسکو امامت کیلئے آگے کھڑا کر دیا۔ اس بزرگ نے رکوع اور سجود میں بہت وقت لگایا۔ جب نماز سے فارغ ہوئے تو پوچھا کہ اتنی دیر کیوں کرتے تھے؟ اس نے جواب دیا کہ میں تسبیح پڑھتا تھا اور جب تک لبیک عبدی کا جواب نہ سنتا سر نہ اٹھاتا تھا، بس دیر اسی وجہ سے ہو جاتی تھی۔ یہ فقیر باہو کہتا ہے کہ اہل نماز کیلئے سجدہ میں وقت تا وقت لبیک کی آواز آتی ہے اور عارف باللہ کیلئے ہر دم اور ہر ساعت بلکہ ہر وقت لبیک عبدی جاری رہتا ہے،][5] اس نظریئے کی تائید کیلئے سلطان باہو آیت قرآنی پیش کرتا ہے: **{فاذكروني أذكركم}**[6]

---

[1] سلطان باہو، قرب التوحید، مترجم از فقیر الطاف حسین قادری، (لاہور: شبیر برادرز 40، اردو بازار)، ص: 37۔

[2] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 26، طرفۃ العین، ص: 17۔

[3] کلید التوحید خورد، ص 9، کلید التوحید کلاں، ص: 318۔

[4] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 80۔

[5] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 37۔

[6] سورۃ البقرۃ، 152۔

## بحثِ اول: نماز، روزہ، زکوٰۃ اور سلطان باہو کی فکر

### نماز اور سلطان باہو کی فکر:

سلطان باہو کہتے ہیں کہ نماز اللہ اور بندے کے درمیان راز و نیاز ہے اور راز آواز ہے زندہ دلان اور عاشقین کی نماز کی حقیقت کے بارے میں فرماتے ہیں کہ انکی نماز کے رکوع و سجود میں قرب اللہ تعالی کا اتنا ہوتا ہے کہ اللہ تعالی کی طرف سے جواب آتا ہے لبیک عبدی جب وہ زندہ دل پکارتا ہے سبحان ربی الاعلی۔ کہتے ہیں کہ اصل نماز یہی ہے جو جواب باصواب ہو۔ اپنی تصنیف "اورنگ شاہی" میں فرماتے ہیں: [نماز راز است وراز آواز است کہ برکوع وسجود از حضوری قرب اِلہ اِلہام جواب باصواب یابد لبیک یا اسعد عبدی کہ اللہ حی وقیوم است۔ ایں چنیں نماز زندہ دلان است کہ در مجاہدہ مشاہدہ نماید کہ ہر روز آتش عشق محبت وتعطش شوق ایں آتشِ نورِتوحید کہ آتش دوزخ ازیں آتش گرفتہ وکسیکہ بآتش محبت نسوخت آتش دوزخ براں دل بیفروخت][1] کہتے ہیں اگر نماز اور دیگر عبادات سے قرب خدا حاصل نہیں تو کوئی فائدہ نہیں۔

روزے نفل نمازاں تقویٰ سبھو کم حیرانی ہو

انہیں گلیں رب حاصل ناہیں خود خوانی خود دانی ہو

ہمیش قدیم جلیند ایلیو، سو یار، یار نہ جانی ہو

ورد وظیفے تھیں چھٹ رہسی باہو جد ہو رہسی فانی ہو[2]

یعنی اگر شخص کا باطن پاک نہیں، باطن میں تڑپ لقاء نہیں تو سلطان باہو کی نظر میں ظاہری عبادات سے محض نفس کو تقویت ملتی ہے اور اس سے خود نمائی اور غرور پیدا ہوتا ہے۔ معرفت کی راہ میں غرور جیسے رذائل اخلاق رکاوٹ بنتے ہیں۔ عبادات: نماز، روزہ، زکاۃ، اور حج میں بہت زیادہ فضائل ہیں اور یہ مؤمن کے لیئے ضروری ہیں۔ نماز کے متعلق حضرت سلطان باہو کا نظریہ وہی ہے جو نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں عطا فرمایا۔ یعنی اسلام کا اہم ترین رکن نماز ہے اور اسلام کی پہچان کرانے والی عبادت نماز ہے۔ نماز کی ادائیگی کے بغیر کوئی کامیابی ممکن نہیں۔ ولایت کا کوئی مرتبہ بھی بدوں نماز کے حاصل نہیں ہو سکتا۔ آپ فرماتے ہیں:

---

[1] سلطان باہو، اورنگ شاہی، مترجم از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: طبع اول: سال 2011ء، باہو پبلیکیشنز) ص: 52۔

[2] سلطان باہو، ابیات باہو، مرتب و محقق ڈاکٹر سلطان الطاف علی، (لاہور: باہو پبلیکیشنز) ص: 359۔

فقر از فرض است سنت زاں طلب ☆☆☆ اہل بدعت مرشد اوصاف از کلب [1]

اور عبادت میں خلوص کی انتہا اللہ کا دیدار ہوتا ہے جو کہ مؤمن کی معراج ہے۔ آپ نے روایت بیان کی ہے کہ:

{الصلوة معراج المؤمنين}۔[2] اور اسی خلوص کی وضاحت کرنے کیلئے آپ نے اس آیتِ قرآنی "يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَقْرَبُوا الصَّلَاةَ وَأَنْتُمْ سُكَارَى" کو اپنے کلام میں بار بار پیش کیا۔[3] اسی طرح آپ اور روایت بھی بیان کرتے ہیں: {لا صلاة إلا بحضور القلب}[4] فرماتے ہیں: [ظاہر سلوک میں تو عبودیت کے لیئے سر بسجود رہتے ہیں۔ باطنی سلوک میں غرق فی اللہ معبود ہو کر اسرار ربوبیت کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ قال علیہ السلام: {من لم يؤد فرضا دائما لم يقبل الله له فرض الوقت}[5] یعنی نماز ذکر اور یا نماز دائمی کے بغیر وقتی نماز ادا کرنا، اس طرح کہ فقیری میں بال کی طرح بھی ہو جائے، نماز قبول نہیں ہوگی، چاہے نماز پڑھتے پڑھتے پیٹھ بھی ٹیڑھی ہو جائے][6]۔ گویا کہ انسان کے ہر قول و فعل میں دین کی جھلک نظر آنی چاہیئے اور اسمیں منافقت کی گنجائش بھی نہ ہونی چاہیئے۔ اور یہی بات حدیث جبریل میں بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: {الإحسان أن تعبد الله كأنك تراه فإن لم تكن تراه فإنه يراك}[7] اسی لیئے تو وہ اپنی تصانیف میں حضرت امام اعظم کا قول نقل کرتے ہیں کہ: {سبحانك ما عبدناك حق عبادتك،[8] }

لیکن اگر دل حاضر نہیں تو محض ظاہری نماز سے معرفت اور عرفان حاصل نہیں ہو سکتا۔ آپ فرماتے ہیں: [جاننا چاہیئے کہ نفس ظاہری عبادت، ذکر و مراقبہ و مکاشفہ و کشف و کرامات، ورد و وظائف اور تلاوتِ قرآن کو قبول کرتا ہے۔ ان میں سے ہر ایک صالح عمل کی وجہ سے ثواب ہے لیکن نفس اسم اللہ ذات کے تصور کو جو قرب مع اللہ اور معرفتِ وصال ہے قبول نہیں کرتا۔ کیونکہ اسم اللہ کا تصور نفس کیلئے موت اور اسکے قتل کیلئے تلوار کی مانند ہے][9] پھر کہتے ہیں کہ: [چوں بینی کہ فقیر درعلم ذکر وفکر وریاضت ، زہد وتقوی رنج بسیار کشد بدانکہ ہنوز در بادیہ ضلالت حجاب است تا آنکہ غرق توحید حضور فنا فی اللہ نرسد][10] ترجمہ: "جب تو دیکھے کہ فقیر کو علم ذکر و فکر، ریاضت اور زہد و تقویٰ میں رنج و مصیبت کا سامنا ہے تو جان لے کہ ابھی سنسان میں گمراہی پردہ ہے یہاںتک کہ وہ توحید میں غرق اور فنا فی اللہ میں حاضر نہ ہو جائے۔" یعنی آپ فرماتے ہیں کہ ظاہری عبادت جو سالک کو سلوک میں فریب نفس میں بھی مبتلا کر دیتی ہے اسکی انتہا تزکیہ نفس ہے اس کے سوا معرفت حاصل نہیں ہوتی۔

اسی خلوص کو سلطان باہو یوں بیان کرتے ہیں کہ:

---

[1] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 276۔

[2] سلطان باہو، سلطان الوہم، ص: 56، کشف الأسرار، ص: 12.

[3] سلطان باہو، قرب التوحید، ص: 33۔

[4] سلطان باہو، قرب التوحید، ص: 33۔

[5] سلطان باہو، قرب التوحید، ص: 33۔

[6] سلطان باہو، حجۃ الاسرار،

[7] البخاري، الصحيح، كتاب التفسير، باب تفسير سورة آلم غلبت الروم، (1793/4، رقم 4499) .

[8] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 136، محک الفقر کلاں، ص:424،96۔

[9] سلطان باہو، تیغ برہنہ، مترجم اردو از محمد شریف عارف نوری، (لاہور: پروگریسو بکس، طبع اول: 1994ء)، ص: 63،62۔

[10] سلطان باہو، حجۃ الاسرار، ص: 15۔

جیس دینہہ دامیں درتینڈے تے سجدہ صحی ونج کیتا ہو

اس دینہہ داسر فدا اتھائیں، میں بیا در بار نہ لیتا ہو

سر دیون سر آکھن ناہیں، اساں شوق پیالا پیتا ہو

میں قربان تنہاں توں باہو جنہاں عشق سلامت کیتا ہو [1]

اور یہ بھی آپ فرماتے ہیں کہ:

الف اندر ووچ نماز اساڈے ہکسے جانتیوے ہو

نال قیام رکوع سجودے کر تکرار پڑھیوے ہو

ایہہ دل ھجر فراقوں سڑیا ایہہ دم مرے نہ جیوے ہو

سچا راہ محمد ﷺ والا باہو جیں وچ رب لبھیوے ہو [2]

نماز عشق کی بات کرتے ہوئے وہ کہتے ہیں:

پاک پلیت نہ ہوندے ہرگز توڑے رہندے وچ پلیتی ہو

وحدت دے دریا اچھلے ہک دل صحی نہ کیتی ہو

ہک بتخانیں واصل ہوئے ہک پڑھ پڑھ رہن مسیتی ہو

فاضل سٹ فضیلت بیٹھے باھو عشق نماز جاں نیتی ہو [3]

نماز میں حضوری کے متعلق آپکا ارشاد ہے:

باہجھ حضوری نہیں منظوری توڑے پڑھن بانگ صلاتاں ہو

روزے نفل نماز گزارن توڑے جاگن ساریاں راتاں ہو

باجھوں قلب حضور نہ ہووے توڑے کڈھن سے زکاتاں ہو

باہو باجھ فنا رب حاصل ناہیں ناں تاثیر جماتاں ہو [4]

---

[1] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 236۔

[2] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 102۔

[3] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 179۔

[4] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 136۔

## روزہ سلطان باہو کی نظر میں:

روزے نفل نمازاں تقوٰی سبھو کم حیرانی ہو

انہیں گلیں رب حاصل ناہیں خود خوانی، خود دانی ہو

ہمیش قدیم جلیند ا بلیو، سو یار، یار نہ جانی ہو

ورد وظیفے تھیں چھٹ رہسی باہو، جد ہو رہسی فانی ہو[1]

یعنی اگر شخص کا باطن پاک نہیں، باطن میں تڑپ لقاء نہیں، تو سلطان باہو کی نظر میں ظاہری عبادات سے محض نفس کو تقویت ملتی ہے اور اس سے خود نمائی اور غرور پیدا ہوتا ہے۔ معرفت کی راہ میں غرور جیسے رذائل اخلاق رکاوٹ بنتے ہیں۔ اس کیلئے آپ اپنی تصنیفات میں ابو سعید خراز کا قول پیش کرتے ہیں: {کل باطن مخالف لظاهر فهو باطل}[2]،عبادات: نماز، روزہ، زکاۃ، اور حج میں بہت زیادہ فضائل ہیں اور یہ مؤمن کے لیئے ضروری ہیں۔ روزے کے متعلق بھی حضرت سلطان باہو کا نظریہ وہی ہے جو نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں عطا فرمایا۔ یعنی اسلام کا ایک اہم رکن روزہ ہے اور اسلام میں تقوے کے حصول کا ذریعہ روزے کو سمجھا جاتا ہے۔ روزے کے بغیر تقوی اور معرفت کا کوئی امکان ہی نہیں۔ ولایت کا حصول بھی تقوے اور معرفت کے سوا ممکن نہیں ہو سکتا۔ آپ فرماتے ہیں:

فقر از فرض است سنت زاں طلب ☆☆☆ اهل بدعت مرشد اوصاف از کلب[3]

مگر آپ فرماتے ہیں کہ: [چوں بینی کہ فقیر درعلم ذکر وفکر وریاضت ، زہد وتقویٰ رنج بسیار کشد بدانکہ ہنوز در بادیہ ضلالت حجاب است تا آنکہ غرق توحید حضور فنا فی اللہ نرسد][4] یعنی کہ ظاہری عبادت جو سالک کو سلوک میں فریب نفس میں بھی مبتلا کر دیتی ہے اسکی انتہا تزکیہ نفس ہے اس کے سوا معرفت حاصل نہیں ہوتی۔ معرفت کیلئے تزکیہ نفس بہت ضروری ہے جو عبادت کی روح، مقصد اور غایت وانتہا ہے۔ اس پہ آپ حدیث بیان کرتے ہیں کہ: {الأحمق من اتبع الهوى وتمنى على الله المغفرة}[5] سلطان باہو کا مطلب یہ ہے کہ خواہشات نفسانی کو ختم کیئے بغیر معرفت خدا اور مغفرت کی امید رکھنا عبث ہے۔

---

[1] سلطان باہو، ابیات باہو، مرتب و محقق ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص: 359۔

[2] سلطان باہو، طرفۃ العین، ص: 11، محکم الفقراء، ص :14، نور الہدی کلاں، ص: 216،448،

[3] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 276۔

[4] سلطان باہو، حجت الاسرار، ص: 19۔

[5] سلطان باہو، کلید التوحید خورد، ص 9، کلید التوحید کلاں، ص: 318۔

## زکوٰۃ اور سلطان باہو کا نظریہ:

سلطان باہو دنیا کے مال ومتاع سے پیار کرنے کو سخت ناپسند کرتے ہیں اور بالخصوص جو مال ومتاع اللہ تعالی کی راہ میں خرچ نہ کیا جائے تو ایسے صاحب مال کو اللہ تعالی کے غضب سے ڈراتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

ادھی لعنت دنیاں تائیں تے ساری دنیاں داراں ہو

جیں راہ صاحب دے خرچ نہ کیتی لین غضب دیاں ماراں ہو

پیو واں کولوں پتر کوہاوے بھٹھ دنیاں مکاراں ہو

جنہاں ترک دنیاں دی کیتی باہو لیسن باغ بہاراں ہو[1]

اسی طرح مال دنیا خرچ کرنے اور زکات اور صدقات کی ترغیب دیتے ہوئے حدیث بیان کرتے ہیں کہ: {**الصدقة تنطفئ غضب الرب**}[2] یعنی اگر اللہ کی ناراضگی اور غضب سے بچنا ہے تو صدقات کی طرف رغبت کرو کیونکہ صدقہ اللہ تعالی کے غضب کو دور کر دیتا ہے۔ اور پھر دنیا تو ہے ہی کافر کی جنت اور مؤمن کیلئے قید خانہ جیسا کہ آپ نے حدیث بیان کی: {**الدنيا سجن المؤمنين وجنة الكافرين**}[3] اسی طرح اور حدیث بیان کرتے ہیں جو اس دنیا میں صدقہ کی ترغیب دیتی ہے۔ جیسے: {**الدنيا مزرعة الآخرة**}[4] کہتے ہیں کہ رزق صرف اتنا ہی کافی ہے جو کفایت شعاری سے سے گزارا ہو جائے، اس کی تائید میں سلطان باہو حدیث پیش کرتے ہیں: {**خير الرزق ما يكفي وخير الذكر ما يخفي دون الجهر**}[5] کہ اچھا رزق وہی جو بنیادی ضروریات پورا کرلے اور بہترین ذکر وہ ہے جو خفی ہو ظاہر نہ ہو۔ لہذا جو بنیادی ضروریات سے زائد ہو وہ رزق اللہ تعالی کی راہ میں خرچ کر دینا چاہیئے۔

سلطان باہو سخاوت اور صدقہ وزکواۃ دینے کو ایمان کا قلعہ قرار دیتے ہیں اور بخل اور کنجوسی کو کفر کی زینت سمجھتے ہیں۔ اس ضمن میں آپ حدیث بیان کرتے ہیں، ملاحظہ ہو: {**خلق الله الإيمان وحصنه بالسخاوة والحياء وخلق الكفر**

---

[1] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 90۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 684۔

[3] سلطان باہو، دیدار بخش خورد، ص: 22، فضل اللقاء: ص62، نور الهدی کلاں، ص: 470، کلید التوحید کلاں، ص: 146۔

[4] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، ص: 35، طرفۃ العین، ص: 23، محک الفقر کلان، ص: 426، کلید التوحید کلاں، ص: 72۔

[5] سلطان باہو،، سلطان الوہم، ص: 60۔

**وحصنه بالبخل والجفــاء}**[1] اور سخاوت کو جنت میں داخلے کا سبب اول قرار دیتے ہوئے حدیث بیان کرتے ہیں کہ: { **إن العبد لایدخل الجنة بکثرة الصوم وبکثرة الصلوة إلا بأربع خصال أولها سخاء الیدین وثانیهــا بإصــلاح القلب والثالث بتعظیم لأمر الله والرابع بالشفقة عن خلــق الله}**[2] کہ بندہ جنت میں کثرت صوم وصلاۃ سے داخل نہیں ہو سکتا بلکہ چار چیزوں کیوجہ سے جنت میں داخل ہوتا ہے۔ انمیں سے اول ہاتھوں کی سخاوت، دوم اصلاح قلب، سوم تعظیم لامر اللہ اور چہارم اللہ تعالی کی مخلوق سے شفقت کرنا۔ لہذا جنت میں داخلے کی شرط اول سخاوت اور صدقہ وزکاۃ ہے۔

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 752۔

[2] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 124۔

## بحثِ دوم: حج، ذکر اللہ اور تلاوتِ قرآن مجید سلطان باہو کی نظر میں

### حج بیت اللہ اور سلطان باہو کی فکر:

سلطان باہو کی نظر میں حج بیت اللہ اور طواف خانہ کعبہ بھی عظیم عبادت ہے مگر انکے نزدیک سارے حج، طواف اور بیت اللہ میں حاضر ہونے کی محبت کی اصل لذت تب ہے جب محبوب کی زیارت ہو جائے اور معرفت حق نصیب ہو کر راہ دیدار کی پہچان حاصل ہو جائے۔ اس ضمن میں فرماتے ہیں:

باہو باغ بہاراں کھڑیاں نرگس ناز شرم داہو

دل وچ کعبہ صحی کیتو سے پاکوں پاک پرم داہو

طالب طلب طواف تمامی حب حضور حرم داہو

گیا حجاب تھیو سے حاجی جداں بخشیوس راہ کرم داہو[1]

نفس مارنے کیلئے محض عبادات ظاہری مثلاً حج اور طواف کعبہ کافی نہیں بلکہ اللہ والے کی نظر کرم بھی ضروری ہے۔ فرماتے ہیں:

جل جلیندیاں جنگل بھوندیاں میری ہکا گل نہ پکی ہو

چلے چلیئے مکے حج گزاریاں میری دل دی دوڑ نہ ڈکی ہو

تریہے روزے پنج نمازاں ایہہ بھی پڑھ پڑھ تھکی ہو

سبھے مراداں حاصل ہویاں باہو جاں کامل نظر مہر دی تکی ہو[2]

### تلاوتِ قرآن مجید سلطان باہو کی نظر میں:

سلطان باہو تعلیمات قرآنی پر عمل کرنا اور قرآن کی تلاوت کرنا نہایت ضروری سمجھتے تھے۔ انکا نظریہ وہی ہے جو قرآن نے خود پیش کیا کہ: (فَاقْرَءُوا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ)[3] جتنا آسانی سے ہو سکے قرآن کی تلاوت کرنا ضروری ہے مگر اسکے احکامات پر عمل کرنا اس سے بھی زیادہ ضروری

---

[1] سلطان باہو، ابیات باہو، ص: 129۔

[2] سلطان باہو، ابیات باہو، ص:276۔

[3] سورۃ المزمل 73: 20۔

ہے۔ اور قرآن کریم کے ذریعے معرفتِ خدا اور خوفِ خدا پیدا کرنا ضروری ہے۔ اپنی تصنیف "امیر الکونین" میں کہتے ہیں: [یہ درست ہے کہ علم ظاہر سے لوگوں کو فرض، واجب، مستحب اور دیگر ضروری احکام کا پتا چلتا ہے۔ لیکن علمِ باطن سے عرفانِ الٰہی اور آگاہی توحیدِ حق ہوتی ہے۔][1] اور تعلیمات قرآن کے بارے میں اسی "امیر الکونین" میں فرماتے ہیں: [قرآن مجید کی آیات سات قسم کی ہیں۔ یعنی آیاتِ وعدہ، آیاتِ وعید، آیاتِ امر معروف، آیاتِ نہی منکر، آیاتِ قصص الانبیاء، آیاتِ منسوخ اور آیاتِ ناسخ۔] [2]

سلطان باہو "کلید التوحید کلاں" میں فرماتے ہیں کہ [ہر کہ بہ دو گانہ می خواند سورۃ مزمل در یک ہفتہ می شود کامل مکمل۔][3] ترجمہ: "جو شخص روزانہ سورۃ مزمل کے ساتھ ایک ہفتہ تک دوگانہ پڑھے گا وہ دعوت پڑھنے میں کامل اور مکمل بن جائے گا۔"[4]

اور قرآن مجید کی عظمت اور شان بیان کرتے ہوئے سلطان باہو حدیث پیش کرتے ہیں، ملاحظہ ہو: {إن القرآن حجة الله،}[5] کہ قرآن اللہ تعالیٰ کی حجت ہے مخلوق کیلئے۔ جسکی وجہ سے اللہ کی مخلوق ہدایت یافتہ بن جاتی ہے اس پر عمل کر کے اور اس کا انکار کر کے گمراہ بن جاتی ہے۔

### ذکر اللہ اور سلطان باہو

اللہ تعالیٰ کا ذکر اور عبادات ایسے ہونی چاہیئے جو فنا فی اللہ تک پہنچا دے۔ ورنہ ذکر و فکر کا کوئی فائدہ ہی نہیں ہے: [چوں بنی کہ فقیر در علم ذکر و فکر و ریاضت، زہد و تقوی رنج بسیار کشد بدانکہ ہنوز در بادیہ ضلالت حجاب است تا آنکہ غرق توحید حضور فنا فی اللہ نرسد][6] یعنی کہ ظاہری عبادت جو سالک کو سلوک میں فریب نفس میں بھی مبتلا کر دیتی ہے اسکی انتہا تزکیہ نفس ہے اس کے سوا معرفت حاصل نہیں ہوتی۔

[اسم اللہ کے تصور سے معرفت خدا نصیب ہو جاتی ہے پھر قرب حضور سے وجود مغفور ہو جاتا ہے اب اسکا ذکر مذکور نور ہو جاتا ہے، اور نماز و روزہ، کلمہ و حج نور، زکات نور، ورد و وظائف اور تلاوت قرآن نور اور ہر علم علوم کا پڑھنا نور اور اللہ حی و قیوم کی عبادت کرنا بھی نور بن جاتا ہے][7]

ثابت صدق تے قدم اگیرے تائیں رب لبھیوے ہو

---

[1] سلطان باہو، امیر الکونین، مترجم محمد علی چراغ، 88۔

[2] سلطان باہو، امیر الکونین، ص: 154۔

[3] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 646۔

[4] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ترجمہ از سید امیر نیازی، ص: 647۔

[5] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 89۔

[6] سلطان باہو، حجت الاسرار، ص:

[7] سلطان باہو، قرب التوحید، مترجم: فقیر الطاف حسین قادری، (لاہور: مطبع: اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز)، تاریخ ندارد، ص: 40۔

لوں لوں دے وچ ذکر اللہ داہر دم پیا پڑھیوے ہو

ظاہر باطن عین عیانی ہو ہو پیا سنیوے ہو

نام فقیر تنہاں دا باہو قبر جنہاندی جیوے ہو[1]

دنیاداری میں اگر ذکر اللہ نہ ہو تو سب کچھ حرام ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

دنیا ڈھونڈن والے کتے در در پھرن حیرانی ہو

ہڈی اتے ہوڑ تنہاں دی لڑ دیاں عمر وہانی ہو

عقل دے کوتاہ سمجھ نہ جانن پیون لوڑن پانی ہو

باجھوں ذکر ربے دے باھو کوڑی رام کہانی ہو[2]

ان کا نظریہ ہے کہ ذکر اللہ فکر ذات الٰہی و تفکر در کائنات کے ساتھ ہو تو سودمند ہوتا ہے۔ فکر اور تصور اسم ذات اللہ کے سوا ذکر اللہ کا کوئی فائدہ نہیں.

---

[1] سلطان باہو، ابیات باہو، ص:214۔

[2] سلطان باہو، ابیات باہو، ص:323۔

## بحثِ سوم: خدمتِ خلق، جاں نثاری وعفوودرگذراور سلطان باہو کا نظریہ

### خدمتِ خلق اور سلطان باہو کی فکر

سلطان باہو عشق خدا کے ساتھ ساتھ مخلوق خدا سے بھی محبت اور انکی خدمت کرنے پہ یقین رکھتے ہیں۔ اسی خدمت کے سبب انسان معاشرے کا ایک فائدہ مند فرد بن کر اپنی سیرت اور کردار کو بہتر کر سکتا ہے۔ آپ خدمت خلق کو اپنا شیوہ سمجھتے ہیں اور عوام الناس کو اسی کی تلقین کرتے ہوئے حدیث بیان کرتے ہیں: **"خیر الناس من ینفع الناس"**[1] ترجمہ: بہتر آدمی وہی ہے جو خلق خدا کو نفع پہنچائے۔ نیز کہتے ہیں: "اولیاء الله آنرا گویند کہ نافع است"[2] ترجمہ: اللہ تعالی کا ولی (اللہ والا) اسے کہتے ہیں جو خلقِ خدا کیلئے نفع بخش ہو۔ سلطان باہو کا نظریہ یہ ہے کہ مخدوم سے خادم افضل ہوتا ہے اور خدمت سے ہی افضلیت ملتی ہے یہی معیارِ فضیلت ہے۔ اس ضمن میں وہ کہتے ہیں: "خادم افضل است از مخدوم"[3] ترجمہ: خدمت کرنے والا خدمت کروانے والے سے بہتر ہے۔ اسی طرح قوم کا سردار اور حکمران بھی اسی کو گردانتے ہیں جو مخلوق خدا کی خدمت کرے۔ اس ضمن میں حدیث نبوی علی صاحبہاالصلوۃ والسلام کو ذکر کرتے ہیں کہ: **"سید القوم خادمھم وخیر منھم"**[4] ترجمہ: قوم کا سردار انکا خادم ہوتا ہے اور ان سے بہتر ہوتا ہے۔ آپکی سوچ یہ ہے کہ عوام کیلئے وہی کچھ پسند کرنا چاہیئے جو اپنے لیئے پسند کرو تاکہ آپس میں مزید خلوص ومحبت پیدا ہو سکے اور معاشرے میں اخوت کو فروغ ملے۔ اسکی تائید میں وہ حدیث نبوی علی صاحبہاالصلوۃ والسلام کو ذکر کرتے ہیں کہ: **"لا یؤمن أحدکم حتی یحب لأخیه المسلم مایحب لنفسه"**[5] ترجمہ: تم میں سے کوئی مؤمن نہیں ہو گا جب تک کہ وہ اپنے مسلم بھائی کیلئے وہ کچھ پسند نہ کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔ اسی ضمن میں وہ کہتے ہیں کہ: "فقیر صلحِ کل است"[6] ترجمہ: فقیر صلحِ کل ہوتا ہے۔ نیز کہتے ہیں: "ہر کرا دین ایمان مردہ است منافقت وکفر ومعصیت وحبِ دنیا بردہ است۔"[7] ترجمہ: جس کا دین وایمان مردہ ہو جائے وہ منافقت، کفر، معصیت اور حبِ دنیا میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ سلطان باہو خلق خدا کو ایذا دینے کے بالکل مخالف تھے انکا نظریہ تھا کہ جو مخلوق خدا کی دل آزاری کرے تو وہ خود بھی امن میں نہیں رہ سکتا۔ اور جو مخلوق خدا کیلئے آسانیاں پیدا کرے اللہ بھی اس کیلئے آسانی پیدا کرتا ہے۔ اسکی تائید میں ضرب المثل بیان کرتے ہیں: **"من حفر بئرا لأخیه فقد وقع فیه"**[8] ترجمہ: جس نے اپنے (مسلم) بھائی کیلئے گڑھا کھودا وہ (خود) اسی میں گرا۔ نیز کہتے ہیں:"فقیر باید با خیر خدا ترس بار بردار وکسے را نیازار کہ کردِ بندہ گردِ بندہ"[9] ترجمہ: فقیر کو

---

[1] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ص: 308، محک الفقر کلاں، ص: 262۔

[2] ایضا

[3] سلطان باہو، عین الفقر، مرتب: سَید امیر خان نیازی، ص:176۔

[4] ایضا

[5] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 206۔

[6] ایضا

[7] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 206۔

[8] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 284۔

[9] ایضا

چاہیئے وہ خیر طلب اور خدا ترس ہو، وہ خود تکلیف اٹھائے مگر کسی دوسرے کو دکھ نہ دے کیونکہ بندہ جو بوتا ہے وہی کاٹتا ہے۔ اچھائی کی طرف کسی انسان کو دعوت دینا اور رہنمائی کرنا باعث اجر و ثواب ہے وہ امتِ مسلمہ کو اسی طرف راغب کرتے ہوئے حدیث شریف بیان کرتے ہیں: "الدال علی الخیر کفاعله"[1] ترجمہ: اچھائی کی طرف رہنمائی کرنے والا اس (اچھائی) کے کرنے والے کی طرح ہوتا ہے۔ ہے۔

خدمتِ خلق سے معاشرے میں اخوت، محبت اور بھائی چارے کی فضا پیدا ہوتی ہے اس لئے سلطان باہو کی تعلیمات میں اسکو جابجا بیان کیا گیا تاکہ طالب و سالک اور عقید تمند معاشرے کا بہترین اور کارگر فرد بن کر اپنی سیرت اور اپنا کردار بہترین بنا سکے۔

## جانثاری اور سلطان باہو کی فکر:

دینِ اسلام کی تاریخ کا مطالعہ کریں تو پتہ چلتا ہے کہ ہمارے اسلاف خصوصاً صحابۂ کرام میں جانثاری و قربانی کا کس قدر جذبہ تھا۔ اسی جذبے سے ہی تو اسلامی معاشرے کے افراد میں بہادری اور جانبازی جیسے اوصاف پیدا ہوئے اور کمزوری اور بزدلی ختم ہوئی اور اسلامی نظریئے کے حامل لوگ فردِ واحد کی طرح متحد ہو کر ایک طاقت کا نشان بنے۔ اللہ تعالی اور اسکے رسول ﷺ کی محبت میں فنا ہو جانا اور دنیا کی حرص و طمع کو چھوڑ دینے سے انسانی کردار میں نکھار پیدا ہوتا ہے اور سلطان باہو عشق کی راہ میں جان کو قربان کرنے اور نثار کرنے پہ یقین رکھتے ہیں۔ آپ جان کو راہ محبوب پہ فدا کرنے کو اپنا فخر سمجھتے ہیں۔ کہتے ہیں:

ببازی عشق میبازم دل و جان را فدا سازم

دمِ منصور مینازم یقین خود را فدا سازم

فدا سازم دگر باری سَرِ خود را بدلداری

چہ خوش باشد نکو کاری کہ من خود را فدا سازم

بزلفِ یار دل بستم بہ بستن دل چناں مستم

دو عالم رفت از دستم کنوں خود را فدا سازم[2]

ترجمہ: مَیں عشق کا کھیل کھیل رہا ہوں، دل و جان قربان کر رہا ہوں،

منصور کی طرح (دل و جان قربان کرنے پر) فخر کرتا ہوں، یقیناً خود کو قربان کر رہا ہوں۔

یہ ایک عجیب گھڑی ہے، اے دوستو! اگر تم غمخوار ہو،

---

[1] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 298۔

[2] سلطان باہو، دیوان باہو، ص:34۔

اے پیارو! جان لو کہ مَیں خود کو قربان کر رہا ہوں۔

مَیں محبوب کی زلف (عنبرین) سے دل باندھ چکا ہوں، دل کی اس گرفتاری پر اس قدر بے خود ہوں،

(کہ) دونوں جہان ہاتھ سے دے بیٹھا ہوں، اب خود کو قربان کر رہا ہوں۔

سلطان باہو راہ محبوب میں جان نثاری کو عین ایمان سمجھتے ہیں اور محبوب رب العالمین ﷺ کی محبت میں دنیا کی ہر شے فدا کرنے کو ترجیح دیتے ہوئے کہتے ہیں: "چنانچہ نبی اللہ ﷺ از کعبہ کوچ کرد بحکم اللہ تعالی جانبِ مدینہ متوجہ شدند، پس ہر آنکس اصحاب اختیار کردند کہ اہلِ محبت وجان فدا بودند کہ، از نبی اللہ ﷺ سر ومال وجان دریغ نہ داشتند، کسانی کہ طمعِ وطن وزر وزمین واہل واقربا کردند، از خدمتِ ہجرتِ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ جدا ماندند، لیکن اہلِ محبت طائفہء فقراء اصحاب عاشقِ محمد رسول اللہ ﷺ بودند، جدا ماندند از طمعِ دنیا[1]۔"ترجمہ: جب حضور ﷺ نے اللہ کے ن حکم سے کعبے سے کوچ کیا اور مدینے کی طرف ہجرت کی تو ہر اہلِ محبت اور جانثار صحابی نے بھی آپکی اتباع میں ہجرت کی اور حضور ﷺ پر اپنی جان، مال اور سر قربان کرنے سے دریغ نہیں کیا، اس کے برعکس جن لوگوں کو اپنے وطن، مال، اپنی زمین اور اپنے رشتہ داروں سے زیادہ محبت تھی وہ ہجرت کی خدمت سے جدا اور محروم رہے۔ لیکن اہلِ محبت جماعتِ فقراء اور جو سچے عاشقِ رسول ﷺ تھے وہ آپکے ساتھ ہی ہجرت کر گئے۔ جو بھی سنتِ ہجرت سے محروم رہا وہ طمعِ دنیا کی وجہ سے رہا۔[2] اور اس ضمن میں ارشاد نبوی علی صاحبہا الصلوۃ والسلام بیان کرتے ہیں کہ: "**لا يؤمن أحدكم حتى أكون أحب إليه من ولده ووالده والناس أجمعين**"[3] ترجمہ: تم میں سے کوئی اس وقت تک مؤمن (کامل) نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ اسے مَیں اپنی اولاد، والدین بلکہ تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ بن جاؤں۔ خدا کی محبت میں جان نثار کرنے کو شہادت کا درجہ دیتے ہوئے درج ذیل حدیث بیان کرتے ہیں: "**من مات في حب الله فقد مات شهيدا**"[4] ترجمہ: جو شخص محبتِ الٰہی میں مرا وہ بے شک شہید کی موت مرا۔ سلطان باہو کائنات میں ہر طرف نغمہ لا الہ الا اللہ کی گونج سننا چاہتے تھے۔ آپ سرود اور موسیقی کی آواز کو شیطانی پھندا گردانتے تھے جیسا کہ حدیث پاک میں ہے: "**الجوس مزامير الشيطان**"[5] ترجمہ: آلۂ موسیقی شیطان کے آلات ہیں۔

---

[1] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 368۔

[2] ایضا

[3] سلطان باہو، عین الفقر، ص: 368۔

[4] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 76، محک الفقر کلاں، ص: 434، کلید التوحید کلاں، ص: 190، 242۔

[5] امام مسلم، مسلم بن حجاج بن مسلم، قشیری، (ت:261ھ-875ء)، الجامع الصحیح، (بیروت: دار الجیل س ن) کتاب: اللباس والزینۃ 38، باب: 27، حدیث: 5670۔

اوراسی طرح حدیث ہے: "الغناء ینبت النفاق فی القلب کما ینبت الماء الزرع"[1] ترجمہ: گیت گانا دل میں نفاق پیدا کرتا ہے جیسا کہ پانی کھیت کو پیدا کرتا ہے۔ آپ فرماتے ہیں: [عجب دارم آں مرشد ناتمام کہ طالبان را میرساند بسرود شیطانی مطرب آواز وآوازیکہ در نص قرآن وحدیث وعلم فقہ مسائل کلمہ طیب :"لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ " نباشد آں آواز مطلق شیطانی ۔ شخصے کہ بر آواز شیطانی مبتلا و مشتاق شد آں مردہ دل نفسانی است ۔ ہر آنکس محروم از معرفت الہی ، آواز ازل خدا ومحروم از نماز خدا ومحروم از راہ ازل خدا ومحروم از چشم معرفت واز ازل خدا][2]

ترجمہ: مجھے حیرانی ہے اس مرشدِ ناتمام پر شیطانی سریلی آواز کی طرف پہنچاتا ہے اور وہ آواز قرآن وسنت اور مسائلِ فقہ وکلمہ طیب لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی نہیں ہے بلکہ وہ مطلق شیطانی آواز ہے۔ وہ شخص جو شیطانی آواز میں مبتلا اور اس پر عاشق ہو جاتا ہے وہ مردہ دل نفسانی ہے۔ ہر وہ شخص جو معرفتِ الہٰی اور آوازِ ازلِ خدا سے محروم ہوتا ہے وہ خدا کی نماز، اسکی معرفت اور معرفت کی آنکھ سے محروم ہوتا ہے۔ ذکر اللہ کے علاوہ ہر آواز سلطان باہو کو پسند نہیں تھی وہ ہر وقت اور ہر طرف سے اللہ اللہ کی آواز سننا چاہتے تھے اس لیئے ان پیروں اور رہنماؤں کی مذمت کرتے ہیں جو سرود وموسیقی وغیرہ کے ذریعے اپنے طالبین کو سلوک کی منازل طے کرواتے ہیں۔ آپ کہتے ہیں:

"اندر ھوتے باہر ھو، اے دم ھو دے نال جلیندا ھو

ھو دا داغ محبت والا، ہر دم پیا سڑیندا ھو

جتھے ھو کرے رُشنائی، چھوڑ اندھیرا ویندا ھو

مَیں قربان تنہاں توں باہو، جیہڑا ھو نوں صحی کریندا ھو[3]"

ترجمہ: 1-میرے اندر بھی ھو ہے اور باہر بھی ھو ہی ہے (یعنی وہ ذاتِ واحد دل وجان کے اندر وباہر جلوہ گر ہے) مَیں ھو کے ساتھ ہی زندگی بسر کر رہا ہوں۔

2-ھو نے (مجھے اپنی) محبت کا درد وداغ (عطا کیا ہے) جو ہمیشہ مجھے نیا سوز بخشتا ہے۔

3-جہاں کہیں ھو کی تجلی کار فرما ہوتی ہے تو وہاں اندھیرا (کفر وعصیان کا ہو یا نفسِ امارہ کا) چھوڑ کر چلا جاتا ہے۔

4-اے باہو مَیں اس عارفِ کامل پہ قربان ہو جاؤں جس نے ھو کی معرفت حاصل کر لی۔[4]

یعنی سلطان باہو کہتے ہیں کہ میرے ہر طرف، میرے قلب واذہان میں ہر وقت وہی ذات اور اسی کے قرب کی خواہش اور اسی کی تڑپ رہتی ہے اور اسی پہ میرا سب کچھ قربان اور نثار ہے بلکہ جس نے بھی اس ذات کی پہچان کر لی میرا سب کچھ اس پہ بھی قربان ہے۔ صرف محبوب پہ نہیں بلکہ اسکے ہر پیارے انسان ومؤمن پر بھی جان قربان ہے جو اسکی راہ پہ چل رہا ہے۔ یہ جاں نثاری کی معراج ہے کہ اللہ کی ذات کے

---

[1] امام بیہقی، احمد بن حسین، ابو بکر (ت:458ھ- 1066ء)، سنن البیہقی الکبری، (مکۃ المکرمۃ: مکتبۃ دار الباز، 1994ء- 1414ھ)، کتاب الشہادات، باب: الرجل یغنی فیتخذ الغناء صناعۃ۔۔۔ حدیث: 20795۔

[2] سلطان باہو، گنج الاسرار، (لاہور: شبیر برادرز پبلیشرز، س ن)، ص:17۔

[3] سلطان باہو، ابیاتِ باہو، ص: 87۔

[4] ایضا (سلطان الطاف)

ساتھ ساتھ خلقِ خدا پہ بھی ہمہ قسمی قربانی کیلئے ہمہ وقت تیار ہو بندہ اور اس سے تو اور زیادہ کردار میں بہتری آسکتی ہے جو کہ ایک صوفی کو عموما اور سلطان باہو کو خصوصا مطلوب ہے۔

## عفو ودر گزر اور سلطان باہو کی فکر

سلطان باہو غصہ جیسی گندی عادت کو ناپسند کرتے اور اسے معرفت الٰہی کی راہ میں رکاوٹ سمجھتے تھے۔ فرماتے ہیں: [بدانکہ ہر کہ از عجب وغرور برسد بمعرفت الہی قرب نور الله حضور عجب وغرور است۔ یعنی جلالیت وغصہ از غلبات مستی گویند۔ مستی در حقیقت ومعرفت قرب الله وحضور است یعنی جلالیت بے امن با امن سبب است۔][1] اور عفو ودر گزر جیسے وصف کو پسند فرماتے اور اسکی تعلیم و تلقین فرماتے تھے۔ تکبر کی مذمت کرنا بھی اسی سلسلے کی کڑی ہے کہ غصہ اور تکبر دونوں عفو ودر گزر کی راہ میں رکاوٹ ہوتے ہیں چنانچہ انکو ختم کرنا انکے نزدیک بہت ضروری ہے اسی لیئے جابجا ایسی نامناسب صفات کی مذمت کرتے ہیں اور اس سے بچنے کا سالک کو مشورہ دیتے ہیں۔

## بحثِ چہارم: رذائلِ اخلاق وصفائے قلب سلطان باہو کی فکر میں

اس بحث میں تکبر، خود پرستی، ریاکاری جیسے رذائل کے متعلق سلطان باہو کی فکر کا جائزہ لیا گیا جس سے بچنے کی سلطان باہو سالک کو تلقین کرتے ہیں اور صدق ویقین وصبر جیسے محاسن کے بارے میں ان کے نظریئے کا مطالعہ کیا گیا جسے وہ اپنانے کی سالک کو ترغیب دیتے ہیں اور راہِ سلوک میں اسے ضروری سمجھتے ہیں۔ اس اجمال کی تفصیل درج ذیل ہے:

### مذمت تکبر وخود پرستی اور ریاکاری اور سلطان باہو کی فکر

تکبر، غرور اور عُجب اللہ تعالی کی ذات کے علاوہ کسی کو روا نہیں، جس نے تکبر کیا ذلیل ورسوا ہوا۔ حدیثِ نبوی علی صاحبہا الصلواۃ والسلام میں ہے: "من تواضع رفعه الله فهو في نفسه صغير وفي أعين الناس عظيم ومن تكبر وضعه الله فهو في أعين الناس صغير وفي نفسه كبير"[2]۔ ترجمہ: جس نے عاجزی اختیار کی اللہ نے اسے بلندی عطا فرمائی چنانچہ وہ اپنے آپ میں تو چھوٹا ہوتا ہے مگر لوگوں کی نگاہ میں عظیم ہوتا ہے اور جس نے تکبر کیا اللہ نے اسے ذلیل ورسوا کیا پس وہ لوگوں کی نگاہوں میں ذلیل اور اپنے آپ میں بڑا ہوتا ہے۔ عاجزی اختیار کرنے والا انسان اللہ تعالی کو بھی محبوب اور اسکی مخلوق کو بھی پسند ہوتا ہے اور معاشرے میں اسکی تکریم ہوتی ہے اسکے برعکس متکبر انسان کی معاشرے میں بھی کوئی عزت نہیں ہوتی اور اللہ تعالی کے دربار میں بھی مردود ہوتا ہے۔ جیسے

---

[1] سلطان باہو، گنج الاسرار، ص: 15۔

[2] امام بیہقی، احمد بن حسین، ابو بکر، بیہقی، ((ت:458ھ - 1066ء))، شعب الایمان، (بیروت: دار الکتب العلمیہ، 1410ھ بمطابق)، 7اجزاء، ج:6۔ ص: 276، حدیث نمبر:

ابلیس دربارِ الٰہی میں راندہ درگاہ ہوا۔ سلطان باہو بھی غرور، عجب جیسی گندی عادتوں کو ناپسند کرتے تھے اور اس سے بچنے کی راہِ معرفت کے مسافر کو تلقین کرتے تھے۔ اس سلسلے میں کہتے ہیں:

از من ہزار من شد، ہی ہی هزار ہی ہی
ہی ہی ہزار از من، از من ہزار ہی ہی[1]

ترجمہ: (ایک) "مَیں" سے ہزار "مَیں" پیدا ہوگئے، افسوس، ہزار بار افسوس،
ہزار افسوس اس "مَیں" پر، اس "مَیں" پر ہزار افسوس۔

اور انہیں معرفتِ الٰہی کی راہ میں رکاوٹ سمجھتے تھے۔ فرماتے ہیں: [بدانکہ ہر کہ از عجب وغرور برسد، بمعرفت الہی قرب نور الله حضور عجب وغرور است۔ یعنی جلالیت وغصہ از غلبات مستی گویند۔ مستی در حقیقت ومعرفت قرب الله وحضور است یعنی جلالیت بے امن با امن سبب است۔][2]

ترجمہ: جان لو کہ جو شخص غرور و تکبر میں پہنچتا ہے قربِ نور اللہ اور معرفتِ الٰہی میں حاضری عجیب وغریب ہے۔ یعنی غلبات سے جلالی اور غصے کو مستی کہتے ہیں۔ اصل مستی تو اللہ کا قرب اور حضور ہے۔ یعنی امن کے بغیر جلالی امن کا سبب ہے۔

یعنی غرور و تکبر اللہ سے دوری کا سبب بنتے ہیں اور اس سے بدامنی پیدا ہوتی ہے۔ امن اگر چاہیئے تو قرب اللہ اور معرفت سے ہی ممکن ہے۔ وہ ابیاتِ باہو میں کہتے ہیں:

جاں تائیں خودی کریں خود نفسوں، تاں تائیں رب نہ پانویں ھو
شرط فنانوں جانیں ناہیں، تے نام فقیر رکھاویں ھو
موئے باہجھ نہ سوہندی الفی، اینویں گل وچ پانویں ھو
نام فقیر تد سوہندا باہو، جد جیوندیاں مر جانویں ھو[3]

ترجمہ: (اے درویش) جب تک تو اپنے نفس میں انانیت پاتا ہے تب تک (عرفانِ ذات) رب تعالیٰ نہ پائے گا
(عرفانِ ذات کیلئے تو فنافی الذات ہونا شرط ہے) تو فنا کی شرط کو تو جانتا ہی نہیں (اور تو نے خواہ مخواہ بغیر فنائے نفس اور عرفان حاصل کئے اپنا) نام فقیر رکھ لیا ہے۔
(تو نے اپنے آپکو فقیر کہلا کر یہ جو درویشانہ الفی گلے میں ڈالی ہے) یہ الفی (موتوا قبل ان تموتوا) کی موت حاصل کیئے بغیر (گلے میں پہن لینا) زیب نہیں دیتی (تو نے یہ درویشانہ فنافی اللہ کا لباس) یونہی گلے میں پہن لیا ہے۔
اے باہو! فقیر نام (کہلانا) تو تب زیبا ہے جب (مقامِ سلوک میں فنائے نفس حاصل کر کے) جیتے جی مر جائیں۔

انانیت و تکبر کو سلطان باہو تعمیرِ سیرت میں رکاوٹ جانتے ہوئے اسے ختم کرنے کی تبلیغ و تلقین فرماتے ہیں، حقیقت بھی یہی ہے کہ ایسے رذائل کے ہوتے ہوئے انسان معاشرہ کا اچھا فرد نہیں بن سکتا۔

خود پرستی جیسی لعنت کو بھی آپ بہت ناپسند فرماتے ہیں اور طالب وسالک کو اس سے بچنے کی تلقین کرتے ہوئے کہتے ہیں:

خود پرستی چوں ندانی بے خبر

---

[1] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 90، غزل نمبر 31۔
[2] سلطان باہو، گنج الاسرار، ص: 15۔
[3] سلطان باہو، ابیاتِ باہو، ص: 2773۔

رو روای خویش را بر خود نگر

جامہ را پوشیدہ اے بہر ہوا

کس نمی بیند بتو صافی نظر

پوشش خود را بجز تقوی مکن

با حیا و زیب وزینت خود نگر[1]

ترجمہ: اے بے خبر (انسان)، تواگر خودپرستی کو نہیں جانتا،

توجاؤاپنی (اوڑھی ہوئی) چادر کواپنے اوپر، غور سے دیکھو۔

تونے (نفسانی) نمود و نمائش کے لیئے لباس پہناہواہے (وہ محض بیرونی خول ہے)،

(جس کے باعث) کوئی شخص تجھے (بغیر کھوٹ) صاف نہیں دیکھ پاتا، (تم وہ نہیں ہو جو نظر آتے ہو)۔

اپنالباس سوائے پرہیز گاری کے، اور کوئی اختیار نہ کرو،

جسے تم اپناحیا، لباس اور جمال (ظاہر وباطن) جانو۔

خودپرستی سے نکل کر ہی معرفت کی راہ مل سکتی ہے جب تک انسان میں خودپرستی جیسی مذموم صفت باقی رہتی ہے وہ نہ توراہِ سلوک کا مسافر بن سکتاہے اور نہ ہی معاشرے میں عزیز بن سکتاہے۔ معاشرے کے افراد بھی اسی انسان کی طرف مائل ہوتے ہیں جو خودپرستی جیسے رذائل سے دور ہو اور تواضع وعاجزی اختیار کرے۔

مذمت ریااور سلطان باہو کی فکر:

سلطان باہو تصنع، بناوٹ، مکر وفریب اور ریاکاری کو بہت ناپسند کرتے اور اسے مورد تکذیب ٹھہراتے تھے کیونکہ دکھلاوہ کرنے سے عمل کی جو اصل روح ہے وہ ختم ہو جاتی ہے اور عمل اسکے یعنی خلوص کے بغیر بے فائدہ ہو کر رہ جاتاہے۔ جتنابڑااور اچھا عمل کیاجائے اور خلوص اس میں شامل نہ ہو تو اسکا کوئی اُخروی فائدہ نہیں اور دنیامیں بھی اسکی حقیقت جلدی عیاں ہو جاتی ہے۔ اس طرح وہ خیر کا عمل ضائع ہو جاتا ہے جسے ریاکاری اور دکھلاوے کی غرض سے کیاجائے۔ حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: "إنما الأعمال بالنيات و إنما لكل امرء

[1] سلطان باہو، دیوان باہو، ص:132، غزل نمبر: 51۔

مـــــانوی"[1]۔ ترجمہ: بے شک اعمال نیتوں کے ساتھ خاص ہیں اور ہر شخص کیلئے اسی کا اجر ہے جس کی اس نے نیت کی۔ اسی خلوص کے متعلق سلطان باہو کہتے ہیں:

لباس فقر میپوشی، شراب ھو نمی نوشی

چرا در مکر میکوشی، کنی چوں قصہ افسانہ [2]

ترجمہ: تم فقر کا لبادہ اوڑھے ہوئے ہو (مگر) اس کی شراب نہیں پیتے ہو،

مکر (وفریب) میں کیوں لگے ہوئے ہو، بناوٹی باتیں کرتے ہو۔

مزید براں لکھتے ہیں: [مجھے ان لوگوں پر حیرت ہوتی ہے جو ذکر جہر کے ساتھ دن رات اللہ اللہ کرتے رہتے ہیں اور وہ سنگدل اسم اللہ کی غایت سے بے خبر ہوتے ہیں اور وہ رجعت کھاتے ہوئے اہل بدعت پریشان حال ہوتے ہیں۔ ان کا سر نفسانی خواہش کے تحت ہوتا ہے۔ پس معلوم ہوا کہ انکی خلوت لوگوں کیلئے دام تزویر ہے اور انکا حجرہ محض حجاب ہے۔ وہ بادشاہ اور امراء کو مرید کرنے اور انہیں مسخر کرنے میں لگے رہنے کے باعث خراب حال رہتے ہیں][3]۔

محک الفقراء میں کہتے ہیں: [علم رحمانی عبادت سعادت وقلب صفا ست ودر علم شیطانی طمع، بخل،رشوت وریا ست][4] ترجمہ: "علم رحمانی عبادت، سعادت اور دل کی صفائی ہے"۔ اسی ریاکاری کی مذمت کرتے ہوئے آپ درج ذیل حدیث بیان کرتے ہیں: **"الریاء اشد من الکفر والکفر من النار"**[5] ترجمہ: "ریاکاری کفر سے سخت ہے اور کفر (کا صلہ) جہنم ہے"۔ ایسے ہی ایک اور قول بیان کرتے ہیں جو انکی ریاکاری سے نفرت کا اظہار کرتا ہے۔ ملاحظہ ہو: **"الریاء والزناء وشرب الخمر و حب الدنیا یأکل الإیمان کما تأکل النار الحطب"**[6] ترجمہ: "ریاکاری، زنا، شراب نوشی اور دنیا کی محبت ایمان کو ایسے کھا جاتی ہے جیسے آگ ایندھن کو کھاتی ہے"۔ اسی ریاکاری کی وضاحت کرتے ہوئے آپ کہتے ہیں کہ: **"الریاء أشد من الکفر"**[7] ترجمہ: "ریا کفر

---

[1] بخاری، محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بن مغیرہ، ابوعبداللہ، جعفی، بخاری، (194ھ بمطابق 810ء- 256ھ بمطابق 870ء)، صحیح بخاری، (بیروت: دار ابن کثیر، الیمامہ، 1407ھ بمطابق 1987ء)، باب: کیف کان بدء الوحی، حدیث نمبر 1، ج: 1، ص:3۔

[2] سلطان باہو، دیوانِ باہو، ص:38، غزل نمبر: 5۔

[3] سلطان باہو، کلید التوحید خورد، مترجم محمد شریف عارف نوری، ص: 33، 34۔

[4] سلطان باہو، محک الفقراء کلاں، ص،514۔

[5] سلطان باہو، محبۃ الأسرار، (لاہور: پروگریسو بکس، 1993ء)، ص:35۔

[6] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 324

[7] سلطان باہو، طرفۃ العین، (لاہور: شبیر برادرز، 1997ء)، ص: 22 و قرب التوحید، (، لاہور: شبیر برادرز، س ن)، ص: 33، 27، 22، و محک الفقر کلاں، ص: 460، 248۔

سے زیادہ سخت ہے"۔ اس طرح سلطان باہو ریاکاری اور اس جیسی معاشرے میں ناپسندیدہ چیزوں سے نفرت کا اظہار کرتے ہیں تا کہ عقید تمند اِن برائیوں سے بچ کر اپنا کردار سنوار سکے اور پھر معاشرے کے استحکام میں اچھا کردار ادا کر سکے۔

## صبر ویقین اور سلطان باہو کی فکر

تلقینِ صبر:

صبر جیسا وصف ایک فرد کیلئے انتہائی ضروری ہے۔ اس معاشرے میں اگر مقام بنانا ہے اور بہتر اور مثبت کردار ادا کرنا ہے تو صبر کا دامن ہر مقام پر تھام کر رکھنا پڑتا ہے۔ انسانی معاشرے میں ہر وقت حالات کسی فرد کیلئے سازگار نہیں رہتے، خوشی کے ساتھ غم، آسانی کے ساتھ تنگی اور خوشحالی کے ساتھ ساتھ بدحالی کا بھی سامنا کرنا پڑتا ہے۔ انسان کو ہر حال میں معتدل رہنا چاہیئے تا کہ وہ اس معاشرے کا فائدہ مند فرد بن سکے۔ سلطان باہو اپنے افکار میں صبر اور ثابت قدمی کی بہت تلقین فرماتے تھے اور اس پر بہت اصرار فرماتے ہوئے کہتے ہیں:

بر امیدِ وصلِ او، دل زنده دار *** یک زمان گوید ترا ، باری تعال[1]

ترجمہ: اس (مالکِ حقیقی) سے ملاقات (اور وصال) کے لیئے تو اپنے دل کو بیدار رکھ،

وہ باری تعالی تو تجھے ایک زمانہ سے (قرآن حکیم اور دیگر الہامی کتب میں) فرمارہا ہے کہ آجاؤ۔

ثبتوا اقدامکم اے سالکان *** راه ملا متہا بجو اے صادقان [2]

ترجمہ: اے طالبو! ثابت قدم رہو، ملامتوں کی راہ تلاش کرو اے سچے لوگو!

یعنی وہ اپنے عقید تمند کو ہر حال میں صبر کرتے ہوئے ثابت قدم رہنے کی تلقین فرماتے ہیں کہ ناامیدی کو چھوڑو اور استقامت اختیار کرو ایک دن ضرور کامیاب ہو جاؤ گے۔ جب انسان پر امید اور صبر وشکر کرنے والا بن جاتا ہے تو اسے معاشرے میں اچھی نظر سے دیکھا جاتا ہے اور وہ معاشرے میں سختی وخوشحالی دونوں صورتوں کا مثبت انداز سے سامنا کر کے اپنی سیرت وکردار میں نکھار پیدا کر سکتا ہے۔

**تلقینِ یقین:**

---

[1] سلطان باہو، دیوانِ باہو، ص: 56، غزل نمبر: 14۔

[2] سلطان باہو، دیوان باہو، ص: 58، غزل نمبر: 15۔

یقین مؤمن کا ایک گراں قدر سرمایہ ہے اسی یقین اور استقامت سے مؤمن اپنی ہر منزل اور مقصد تک بآسانی پہنچ سکتا ہے۔ سلطان باہو اپنے کلام میں یقین (یعنی ایمان کی پختگی اور توکل) کو سرمایا سمجھتے تھے۔ ناامیدی اور یاس کو پاس تک بھٹکنے نہ دیتے تھے۔ یقین کی حقیقت کے بارے میں کہتے ہیں:

اصل یقین است یقین کن طلب *** محرم اسرار شو از راز رب[1]

ترجمہ: بنیادی چیز یقین ہے اس لیئے تو خدا سے یقین مانگ تا کہ تو رازِ ربوبیت کے اسرار سے واقف ہو جائے۔

اسی یقین سے تو کائنات بھی مسخر ہو جاتی ہے اور ہر مشکل منزل آسان ہو جاتی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

اصل یقین است یقین گر شود *** کار تو از ہفت فلک بگزرد[2]

ترجمہ: تیرا اصلی سرمایہ یقین ہے، اگر یہ تجھے حاصل ہو جائے تو تُو ساتوں آسمانوں سے بھی آگے نکل جائے۔

اور یہ یقین اللہ تعالی کا راز ہے جو یقین والے پر ہی منکشف ہو تا ہے۔ اس بارے وہ کہتے ہیں:

یقین از حق شود حق راز اللہ *** خطی در کش بگرد ما سوی اللہ[3]

ترجمہ: یقین سے اسرارِ الٰہی کھلتے ہیں، یقین سوائے اللہ کے، ہر چیز کی نفی کرتا ہے۔

یہ یقین اطاعت کی معراج اور اسکی انتہائی صورت ہے۔ سلطان باہو کہتے ہیں:

یقین شد از تا وقت مردن *** یقین باطاعت است لب گور بردن[4]

ترجمہ: یہ یقین ہی تو ہے جو بندے کو مرتے دم تک اطاعتِ الٰہی میں محو رکھتا ہے۔

ایمان کی اصل اور ایمان کا سرمایہ یقین کو گردانتے ہیں:

یقین سرمایہ ایمان نورش *** یقین با معرفت قرب حضورش[5]

---

[1] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 48۔

[2] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص:556۔

[3] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص:552۔

[4] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص:450۔

[5] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص:552۔

ترجمہ: یقین ایمان کا نوری سرمایہ ہے اور اس کا تعلق معرفتِ قربِ حضور سے ہے۔

یعنی یقین سے ہی کائنات کی ہر چیز کو مسخر کیا جا سکتا ہے اور رب کی اطاعت کی یہ انتہائی شکل و صورت ہے۔ ایک فردِ معاشرہ میں اگر یہ عظیم وصف پیدا ہو جائے تو اسکی عادت و سیرت اور کردار سنور سکتا ہے۔

## خلوصِ دل و صدقِ مقال اور سلطان باہو کا نظریہ

### صفائے قلب:

دل کی صفائی اور پاکیزگی ہی در اصل سیرت و کردار کا نکھار ہے۔ تزکیہ نفس کیلئے سلطان باہو جھوٹ، دل آزاری اور لالچ سے بچ کر سچائی اختیار کرتے ہوئے منبعِ خلق بننے کی طالب کو راہ دکھاتے ہوئے درج ذیل روایات کو نقل کرتے ہیں:

سلطان باہو غیبت کی برائی میں روایت بیان کرتے ہیں: **"الغيبة أشد من الزنا"**[1] ترجمہ: غیبت زنا سے زیادہ سخت ہے۔

مسلمان کی دل آزاری سے بچنے کی تلقین میں حدیث بیان کرتے ہیں: **"المسلم من سلم المسلمون من لسانه ويده"**[2] ترجمہ: مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے مسلمان سلامت رہیں۔

خوش خلقی کی تلقین اور جھوٹ سے پرہیز کیلئے روایت بیان کی: **"كن صادقا ومعدن الأخلاق ولا تكن في فرقة الكاذبين"**[3] ترجمہ: سچائی اختیار کر اور اخلاق کا پیکر ہو جا اور جھوٹے لوگوں کے گروہوں میں سے نہ ہو۔ علماء کو لالچ سے دور رہنے کی تلقین میں روایت کو پیش کیا: **"لكل شيئ آفة وآفة العلم الطمع"**[4] ترجمہ: ہر شے کیلئے آفت ہوتی ہے اور علم کی آفت لالچ ہے۔

سلطان باہو نفس کی پاکیزگی کیلئے کہتے ہیں:

گرو باید مصلی را بدست آور قدح می را
مصفا کن دل وجان را مشو خود مرد فرزانہ
چہ شد فرزانہ گر گردی بہ نیمی جو نمی ارزی
بماندم مردمی گردی شوی گر مرد دیوانہ[1]

---

[1] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص:126۔

[2] سلطان باہو، کشف الأسرار (لاہور: شبیر برادرز، س ن)، ص: 31۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 234۔

[4] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 390-

ترجمہ: جائے نماز کو گروی رکھ کر شرابِ معرفت کا پیالہ ہاتھ میں لینا چاہیئے،

دل وجان کو پاک وصاف کرکے عقلمند آدمی ہونے کا گھمنڈ چھوڑ دے۔

کیا ہوا تو اگر حکیم ودانا بھی بن گیا (مگر اس جہان میں تو) تیری قدر نیم جو کے برابر بھی نہیں،

تو اس وقت مرد کہلا سکتا ہے جب (راہِ عمل) دیوانہ وار نکل پڑے۔[1]

## صدقِ مقال:

اچھی اور سچی بات کرنا سلطان باہو کی اہم تعلیمات میں سے ہے۔ سچائی کو ایمان کا حصہ اور جھوٹ کو ایمان کیلئے زہرِ قاتل سمجھتے ہیں۔ بات کیجائے تو اچھی اور سچی ورنہ خاموشی بہتر ہے۔ وہ جھوٹ بولنے والے کو نبی ﷺ کا امتی نہیں سمجھتے۔ اور حق بات ضرور اور ہر حال میں کرنی چاہیئے اور نااہل سے گفتگو میں احتیاط لازم ہے، ہر کسی سے اسکی اہلیت کے مطابق بات کرنا اچھا طریقہ ہے۔ سچائی میں برکت ہوتی ہے اور سچائی کا راستہ ہر گز نہیں چھوڑنا چاہیئے ورنہ جھوٹ اور غلط باتوں سے خاموشی بہتر ہے۔ اس سب کو سلطان باہو اپنی تصنیفات میں مختلف اقوال اور روایات کے حوالے سے بیان کرتے ہیں۔ ملاحظہ ہو:

1- سلطان باہو اچھی بات کہنے کی تلقین کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں:

"قل خيرا وإلا فاسكت"[2]

ترجمہ: اچھی بات کہو ورنہ خاموش رہو۔ یعنی غلط بات کرنے سے بہتر ہے کہ خاموشی میں وقت گزارو۔

2- سلطان باہو جھوٹ کی مذمت بیان کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں:

"الكذاب ليس من أمتي"[3]

ترجمہ: جھوٹا میرا امتی نہیں ہے۔ جھوٹ بولنے والے کو دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔

3- سلطان باہو کلمہ حق سے خاموشی کی مذمت بیان کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں:

"الساكت عن كلمة الحق شيطان أخرس"[4]

ترجمہ: کلمۂ حق سے خاموش رہنے والا گونگا شیطان ہے۔ حق کا کلمہ کہنے کو افضل جہاد کہا گیا ہے۔

---

[1] سلطان باہو، دیوان باہو، ص:38، غزل نمبر 5۔

[2] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ص: 552۔

[3] سلطان باہو، طرفۃ العین، ص: 24، محبۃ الأسرار، ص:37، کلید التوحید کلاں، ص:98۔

[4] سلطان باہو، محکم الفقراء، ص: 102۔

4- سلطان باہو کلام حکمت کی وضاحت کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں: **لاتکلم کلام الحکمة عند الجاهل**"[1]
ترجمہ: حکمت کی بات جاہل کے سامنے نہ کیجائے۔ یعنی جاہل کو حکمت کی بات سنانے سے بہتر ہے کہ خاموشی اختیار کی جائے۔

5- سلطان باہو صدق کی فضیلت بیان کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں: **"مع الصدق ترى العجائب"**[2]

6- ترجمہ: سچائی کے ساتھ عجائبات دیکھی جاتی ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ سچائی کے بہت کرشمے ہوتے ہیں اسے کسی حال میں نہیں چھوڑنا چاہیئے۔

7- سلطان باہو سکوت کی تعریف کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں: **"من سکت سلم ومن سلم نجا"**[3] ترجمہ: جس نے خاموشی اختیار کی اس نے سلامتی پائی اور جس نے سلامتی پائی اس نے نجات پائی۔ یہاں بھی سلطان باہو فضول اور غلط بات سے بچنے کی ترغیب دیتے ہیں۔

8- سلطان باہو جھوٹ اور ایمان کا فرق بیان کرتے ہوئے روایت پیش کرتے ہیں:**"المؤمن لا یکذب"**[4] ترجمہ: مؤمن جھوٹ نہیں بولتا۔ یعنی ایمان اور جھوٹ دو متضاد چیزیں ہیں، دونوں اکٹھے نہیں ہو سکتیں۔

**فرقہ واریت اور فکرِ باہو**

فرقہ واریت اور تفرقہ بازی معاشرے کے امن کیلئے زہرِ قاتل ہے اور انسانی شخصیت اس سے بہت متاثر ہوتی ہے اگر یہ مذموم برائی انسان کے اندر پائی جائے تو اس کی سیرت کی بہتر تشکیل نہیں ہو پاتی۔ یہی وجہ ہے کہ سلطان باہو مسلکی اختلافات اور فرقہ واریت کی بحث میں ہر گز نہیں پڑتے اور اس سے براءت کا اظہار کرتے ہیں۔ اس ضمن میں وہ کہتے ہیں:

نامَیں سنی نامَیں شیعا میرا دوہاں تو دل سڑیاھو

مک گئے سب خشکی پینڈے جدوں دریا رحمت وچ وڑیاھو

کئی من تارے تر تر ہارے کوئی کنارے چڑھیاھو

صحیح سلامت چڑھ پار گئے باہو جنہاں مرشد دالڑ پھڑیاھو [1]

---

[1] سلطان باہو، نور الہدی کلاں، ص: 320۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 362۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 362۔

[4] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 362۔

ترجمہ: میں نہ تو محض سنی ہوں اور نہ ہی شیعہ ہوں (کیونکہ یہ سب فرقہ پرستی میں مبتلا ہیں اور معرفتِ ذات و توحید سے ناشناسا۔ انکی فرقہ ورانہ ذہنیت کی وجہ سے) میرا دل دونوں سے جلا ہوا ہے۔

(مذاہب کے فرقہ ورانہ اختلافات کی) سب خشک منازل (اس وقت طے ہو گئیں) جب کہ (خالقِ حقیقی کے رحمت کے رحمت اللعالمین محمد مصطفی ﷺ) کے دریائے رحمت میں داخل ہوئے۔

(دریائے معرفت وتوحید میں) کئی غیر شناور تیر تیر کر ہار گئے (اور اسے عبور نہ کر سکے اور سینکڑوں ہزاروں میں سے) کوئی ایک خوش نصیب کنارے پر بعافیت بامراد پار چڑھ گئے۔

اے باہو (اس دریائے معرفت وتوحید) سے تو وہی صحیح وسلامت پار ہوئے جنہوں نے مرشد (کامل) کا دامن پکڑا۔

سلطان باہو کہتے ہیں کہ سنی شیعہ کے چکروں میں پڑنے سے علمِ حقیقی سے دوری ہو جاتی ہے جس سے معرفتِ ذات وتوحید سے بھی بیگانگی ہو جاتی ہے اسی لیئے وہ اپنے عقید تمندوں کو یہی پیغام دیتے ہیں کہ تفرقہ بازی اور فرقہ واریت میں پڑے بغیر راہِ حق پہ چلو اس سے کامیاب ہو جاؤ گے اور اللہ کی رحمت پھر دنیا و آخرت میں تمہیں ڈھانپ لے گی۔ معاشرے میں بھی امن سے جیؤ گے اور بامراد بھی ہو جاؤ گے۔

سلطان باہو ان لوگوں سے نفرت کرتے نظر آتے ہیں، جو فرقہ واریت میں پڑ کر امتِ مسلمہ کو تقسیم کرتے ہیں، اور معاشرے کا امن خراب کرتے ہیں۔ اپنے دور کے دو مسلم گروہوں کی گروہ بندی سے بیزاری کا اظہار کر کے وہ آج کے مسلم کو بھی یہ پیغام دے گئے کہ فرقہ واریت میں حق نہیں مل سکتا اگر راہِ حق پہ چلنا ہے اور حق کو تلاش کرنا ہے تو محبت، اخوت، راست بازی اور امن کی فضا پیدا کرو۔ علم وعرفان کی اگر پختگی چاہیئے تو بھی اللہ کی (اتحاد والی یعنی قرآن وسنت کی) رسی کو مضبوطی سے پکڑے رکھو اسی کا اللہ تعالی نے ہمیں حکم دیا ہے۔

مرشدِ کامل سے یہاں انکی مراد سید المرسلین ﷺ ہیں کہ انہی کی پیروی ہی کامیابی کی ضمانت ہے اور دونوں جہانوں میں سرخ روئی کا سبب ہے۔ آج کے اس پر فتن دور میں اگر مسلمان سلطان باہو کی اس فکر پر عمل کریں تو بے شمار معاشرتی مسائل سے چھٹکارا ممکن ہے اور ایسے لوگ معاشرے کی فضا پر امن رکھنے میں مدد ومعاون ہو سکتے ہیں۔

[1] سلطان باہو، ابیاتِ باہو، ص: 578۔

# فصلِ سوم: سلطان باھو کی روحانی فکر اور انکی انفرادیت

اس باب کی آخری اور تیسری فصل میں سلطان باھو کے انفرادی اور روحانی افکار کا مطالعہ کیا گیا۔ ان میں فکرِ سلطان الوہم، دعوتِ بر قبور، ابوالبشر آدم سے پہلے کئی اور آدموں کی تخلیق وغیرہ کا جائزہ لیا گیا ہے۔ اس ضمن میں چار بحثیں درج ذیل ہیں:

بحثِ اول: سلطان باہو کا نظریہ اسم اللہ و دعوت بر قبور

بحثِ دوم: سلطان باہو کا فلسفہ سلطان الوہم

بحثِ سوم: تخلیقِ انسانیت کے بارے سلطان باہو کا نظریہ

بحثِ چہارم: فقر و فقیر اور سلطان باہو کا نظریہ

## بحثِ اول: سلطان باہو کا نظریہ اسم اللہ ودعوت بر قبور

سلطان باہو کی تعلیمات میں سے دو خصوصی تلقین وارشاد اسم اللہ ودعوت ہر سالک اور صاحب طریقت کیلئے لازمی قرار دیتے ہیں۔ آپ اسم اللہ کو عرفان کا سرچشمہ قرار دیتے ہیں۔ آپ نے مبتدیوں کیلئے تصور اسم اللہ کی تلقین فرمائی ہے۔ آپ کے نزدیک جب تک نفس کا قلع قمع نہ ہو جائے حق تعالی کا وصال نہیں ہو سکتا اور نفس کو تصور اسم اللہ سے ہی مارا جا سکتا ہے۔ اس ضمن میں آپ فرماتے ہیں:

باہو باسم اللہ دل بکوش ☆☆☆ اسم اللہ راچہ داند خود فروش [1]

اسم اللہ ذوق بخشد باوصال ☆☆☆ بے زبان گوید سخن بس قیل و قال [2]

اسم ذات اللہ کے تصور سے اسم اللہ کو اپنے جسم میں اس طرح بساؤ جیسے بسم میں الف سمایا ہوا ہے:

چناں کن جسم رادر اسم پنہاں ☆☆☆ کہ میگر دد الف در بسم پنہاں [3]

آپ نے فرمایا کہ اسم اللہ ہمیشہ کا رفیق ہے اسے اپنا سبق بنالو۔ دیکھیئے شعر:

ہر چہ خوانی اسم اللہ رابخواں ☆☆☆ اسم اللہ باتوماند جاوداں [4]

اسی طرح پھر فرماتے ہیں کہ اسم کی برکت سے دل کی تاریکی ختم ہو جاتی ہے:

اسم اللہ ہمچو در دل آفتاب ☆☆☆ ظلمت از انوار او گردد خراب [5]

اسم اللہ کی حقیقت کو کون سمجھتا ہے، آپ فرماتے ہیں:

کنہ اسم اللہ محمد یافتہ ☆☆☆ جان فدا برا سم اللہ ساختہ [6]

اسم اللہ کے بنیادی فوائد کیا ہیں؟ آپ فرماتے ہیں کہ:

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کبیر، ص: 57۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کبیر، ص: 23۔

[3] سلطان باہو، مفتاح العارفین، ص: 31۔

[4] سلطان باہو، مفتاح العارفین، ص: 76۔

[5] سلطان باہو، محک الفقر کبیر، ص: 45۔

[6] سلطان باہو، فضل اللقاء، ص: 34۔

از تصور اسم اللہ جان صفا☆☆☆از تصور اسم اللہ شد بقا[1]

اسم اللہ کا تصور شیطان سے بچنے کا سبب ہے۔ اس ضمن میں آپ فرماتے ہیں:

عارفاں راا سم اللہ شد نصیب☆☆☆نفس و شیطان در نگنجند با حبیب[2]

کہتے ہیں کہ اسم اللہ کا تصور سیم وزر سے زیادہ اچھا ہے:

اسم اللہ بہ بود از سیم وزر☆☆☆روز و شب با اسم اللہ خوش نگر[3]

اسم اللہ کی قدر و منزلت کتنی ہے، آپ فرماتے ہیں:

اسم اللہ بس گراں است بے بہا☆☆☆ایں حقیقت رابداند مصطفیٰ[4]

وہ یہاں پہنچ کر تو بات ہی ختم کر دیتے ہیں کہ اسم اللہ طالب کو مطلوب یعنی اللہ تک پہنچا دیتا ہے:

از میاں نقش بین نقاش را☆☆☆معرفت توحید ایں است حق لقا

غرق فی التوحید شو در ذاتِ نور☆☆☆اسم اللہ بر دحاظر با حضور[5]

## دعوتِ قبور سلطان باہو کی فکر میں:

سلطان باہو کی صوفیانہ تعلیمات میں دعوت ایک خصوصی فلسفہ ہے جیسا کہ تصور اسم اللہ بیان ہوا ہے۔ اسم اللہ اور دعوت دونوں کے عمل میں سالک کو محبوب حقیقی کا وصال عطا ہوتا ہے یہ فکر ہے سلطان باہو کی۔ آپکی تصنیفات میں دعوت سے مراد دعوت اھل قبور ہے۔ سالک اپنے احوال اور مدارج کے مطابق روحانی کی قبر پر قرآن حکیم کی دعوت پڑھتا ہے اور روحانی کی توجہ مبذول کراتا ہے۔ جس سے وہ روحانی قوت کے مطابق استفادہ کرتا ہے۔ صاحب دعوت اھل مزار روحانی سے ہمکلام ہوتا ہے اور سوالات کے جوابات حاصل کرتا ہے۔ اور اگر صاحب مزار روحانی ولی اللہ اور کامل ہو تو صاحب دعوت کو اپنے مقصود تک پہنچا دیتا ہے۔

---

[1] سلطان باہو، قرب دیدار، ص:43۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر خورد، ص:52۔

[3] سلطان باہو، مفتاح العارفین، ص:47۔

[4] سلطان باہو، محک الفقر کبیر، ص:89۔

[5] سلطان باہو، امیر الکونین، ص: 89۔

اگر سالک کو فقر کے راستے میں کوئی تکلیف یا پریشانی در پیش آئے تو دعوت کے ذریعے سے اس میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔
رسالہ محبت الاسرار میں فرماتے ہیں کہ: (چوں بنی بہیچ وجہ طالب را۔۔۔۔در مجلس حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ببرد)[1]

یعنی جب دیکھے کہ طالب اللہ کو راہ فقر میں کسی طرح بھی خلاصی نہیں مل رہی تو اسے چاہیئے کہ اللہ تعالی کی یاد کو رجوع کرے اور قرآن شریف کو اپنا پیشوا بنالے جیسا کہ گہرے سمندر میں کشتی کا وجود پانی پر ہوتا ہے۔اسی طرح زندہ قلب غوث قطب کی قبر پر سوار ہو جائے جیسے کہ گھوڑے پر سوار ہوا جاتا ہے اور جو کچھ بھی قرآن شریف سے جانتا ہے پڑھتا جائے تو فوراہی روحانی صاحب قبر گھوڑے کی مانند بجلی کی سرعت توحید اللہ تعالی میں مستغرق کر کے مقصد تک رسائی کرا دیتا ہے یا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں پہنچا دیتا ہے۔

اسی طرح اور جگہ پہ کہتے ہیں:

(لائق دعوت خواندن۔۔۔۔۔۔۔بر نفس مغرور اہل ہوا)[2]

یعنی دعوت پڑھنے کا اہل عالم عامل مکمل کامل اکمل عارف باللہ صاحب قرب وصال ہے جسے رجعت میں پڑنے کا کوئی نہیں ہوتا۔
سمجھ لینا چاہیئے کہ دعوت پڑھنا اور رجعت سے سلامت رہنا غالب الاولیاء کا ہی کام ہے نہ کہ ایسا شخص جو اہل ہوا وہوس ہو اور اپنے نفس پر مغرور ہو۔

سلطان باہو کا دعوت پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر صاحب دعوت کو کسی کامل عامل سے پہلے اجازت لینی چاہیئے اور وضو میں ہی رہنا چاہیئے۔ اور روحانی قبر کے پاس جاکر دوگانہ نفل ادا کرے، اسکے بعد قرآن شریف کی تلاوت کرے اور متوجہ ہو جائے۔ اگر روحانی سے جواب باصواب مل جائے تو بہتر ورنہ پھر قبر پر سوار ہو جائے۔ البتہ قبر پر سوار ہونے کا عمل صرف تین مقاصد کیلئے جائز ہے، اول برائے فتح اسلام جب کفار کے ساتھ جنگ ہو رہی ہو، دوم عام وخاص مسلمانوں کے منفعت کیلئے، سوم اہل بدعت وبیدین کے دفع کرنے کیلئے۔ البتہ دعوت پڑھنے والے کو ان تین مقاصد کی خاطر رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لینا ہوگی۔ سلطان باہو کہتے ہیں کہ:

ہر کرا رخصت نباشد از حضور ☆☆☆ ایں مراتب کے بیابد از قبور[3]

---

[1] سلطان باہو، محبت الاسرار، ص: 21۔
[2] سلطان باہو، مجالستہ النبی، ص: 13۔
[3] سلطان باہو، مجالستہ النبی، ص: 13۔

## بحثِ دوم: فلسفہ سلطان الوہم سلطان باہو کی نظر میں

سلطان الوہم ایک صوفی فکر ہے جو سلطان باہو نے متعارف کرائی ہے۔ اسکی تشریح یوں ہے کہ سالک فقیر جب اوہام میں پختہ تر ہو جاتا ہے سلطان الوہم کے درجات کو پہنچ جاتا ہے۔ وہم کا تعلق دل سے ہے اور دل حقیقت کی راہ میں موزوں ترین مقام ہے۔ سلطان الوہم فقیر یادرویش کو لطیف نوری قوت عطا ہو جاتی ہے، جس سے وہ ہر جسم میں اور ہر شکل میں جس میں بھی چاہے ظاہر ہو جاتا ہے۔

اپنی کتاب " سلطان الوہم "میں سلطان باہو کہتے ہیں: (اے جانِ عزیز! دریں مقام سالک منتہی واصل گردد وہمہ امورات نہایت ولایت چنانچہ کفر شد محقق شود یک بیک درو ظاہر گردد وصورتی وہر شکل کہ خواہد شود وہر جا کہ خواہد بود وتصریف کہ خواہد بکند بہ مجرد خاطری در دل گماشتن مؤثرہ آید و بتصریفِ سلطان وھم بر ہمہ عالَمِ تصرف او نافذ گردد۔ ودر یک ساعت ہزار مختلف ظاہر وباطن پیدا آید، ہمہ یکی بیکی نمائی عناصرِ وی طبائع گردد۔و ہر طبقی وہر صورتی کہ خواہد متبدل شود۔)[1]

ترجمہ: "اے عزیز! اس مقام پر سالک اپنے انتہا کو واصل ہوتا ہے اور اپنی دوستی کے تمام امور جیسے کہ کفر سے آگہی و تحقیق کر لیتے ہیں، اس میں فرداً فرداً ظاہر ہو جاتا ہے اور پھر جس شکل وصورت میں وہ چاہے اور جہاں بھی وہ جانا چاہے اور جہاں بھی گردش کرنا چاہے کر سکتا ہے۔ (اس طرح انکا) دل میں کوئی خیال قائم کرلینا اثر پذیر ہو جاتا ہے اور سلطان وہم کے تصرف سے ایک جہاں پر فکری تصرف نافذ ہو جاتا ہے۔ گھڑی بھر میں لاتعداد اور مختلف ظاہر وباطن کے مشاہدات رونما ہو جاتے ہیں البتہ ہر ایک عناصر کا ظہور اس کے ذوقِ طبع میں سما جاتا ہے اور وہ جس درجہ اور جس شکل میں وہ چاہے تبدیل ہو جائے۔[2]"

یعنی اس مقام پر منتہی درجے کا سالک واصل ہو جاتا ہے اور تمام امور میں ولایت کی انتہاء میں محقق ہو جاتا ہے، اور جس صورت اور شکل میں وہ چاہے ہو جاتا ہے، اور جہاں کہیں چاہے پہنچ جاتا ہے اور جو بھی تصرف چاہے اختیار کرلیتا ہے۔ محض دل کے اندر تصور لاتا ہے تو اسکا اثر ہو جاتا ہے، اور سلطان الوہم کے تصرف سے تمام جہاں پر اسکا تصرف نافذ ہو جاتا ہے، اور ایک ساعت میں مختلف ظاہر وباطن ہزار طرح نمودار ہو جاتے ہیں۔ اور وہ جس مقام اور جس صورت میں چاہے تبدیل ہو جاتا ہے اور وہ ہوا میں ہوا کی طرح، خاک میں خاک کی طرح ہو سکتا ہے۔

---

[1] سلطان باہو، سلطان الوہم، ترجمہ وتحقیق از ڈاکٹر سلطان الطاف علی، ص:138۔

[2] سلطان باہو، سلطان الوہم، ترجمہ، ص: 139۔

## بحثِ سوم: تقسیمِ اوقات اور ابو البشر آدمؑ سے پہلے کئی آدموں کی تخلیق:

### تقسیمِ اوقات اور سلطان باہو کا نظریہ:

ارشاد خداوندی ہے: ﴿ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَأْنٍ﴾ [1] ترجمہ: "وہ ہر روز کام میں مصروف رہتا ہے۔[2]"

اسکی سلطان باہو نے جو تفسیر بیان کی ہے اس کا خلاصہ ملاحظہ ہو: [دن رات میں چوبیس گھڑیاں ہیں اور ہر گھڑی میں انیس ہزار لوگ پیدا ہوتے ہیں اور ہر سال میں انہتر کروڑ اسی لاکھ اور ساٹھ ہزار نفوس پیدا ہوتے ہیں۔ اور آقا ﷺ سے روایت کے مطابق انیس ہزار عاشق ذاتِ اللہ دنیا پہ آتے ہیں اور دنیا انکی برکات سے قائم ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ {میری امت کے ابدال چالیس ہیں اور وہ ہمیشہ رہتے ہیں۔ چنانچہ بائیس شام میں اور اٹھارہ عراق میں جب ان میں سے ایک مر جاتا ہے تو اللہ اس کی جگہ دوسرا لے لیتا ہے۔ ان چالیس کی تعداد ہمیشہ قائم رہتی ہے۔ جب قیامت نزدیک ہو گی تو وہ یکا یک دنیا سے اٹھ جائینگے۔ اور اولیاء اللہ کی تعداد ہمیشہ تین سو چھپن اس دنیا پہ قائم رہتی ہے۔ ان میں سے تین سو ابطال، چالیس ابدال، سات سیاحت کے، پانچ اوتاد، تین قطب اور ایک غوث، یہ سب اولیاء کے مراتب میں ہوتے ہیں۔ چنانچہ معلوم ہوا کہ کسی زمانہ میں بھی ان تین سو چھپن اولیاء کی تعداد میں کمی نہیں ہوتی۔ ان نفوس کی حقیقت تجلیات ذاتیہ اور اسماء صفاتیہ میں بارہا اضمحلال لایا جاتا ہے اور حضرت واجب الوجود ناقص افراد کی تکمیل کیلئے انکو مقام تنزل پر لاتے ہیں۔ انکے مراتب میں بھی فرق ہے۔ انہیں مردان خدا کی شرح میں حضرت عباس اور عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما بھی روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ: اولیاء اللہ ہمیشہ تین سو کی تعداد میں روئے زمین پر رہتے ہیں جنکے دل آدم علیہ السلام کے دل کے مطابق ہیں۔ چالیس اولیاء موسی علیہ السلام کے دل کے مطابق، سات اشخاص کے دل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دل کے مطابق، پانچ اشخاص کے دل جبریل علیہ السلام کے مطابق، تینا شخاص کے دل میکائیل علیہ السلام کے دل کے مطابق اور ان میں سے ایک کا دل اسرافیل کے دل کے مطابق ہوتا ہے۔[3]"

### ابو البشر آدمؑ سے پہلے کئی آدموں کی تخلیق سلطان باہو کی نظر میں

سلطان باہو کے تفردات میں سے ایک نظریہ یہ بھی ہے کہ ابو البشر آدمؑ سے پہلے بھی پندرہ ہزار آدم پیدا کیئے جن میں سے ہر ایک کی عمر دس دس ہزار سال تھی اور ان سے پہلے ایک آدم پیدا کیا گیا تھا جس کی عمر ایک ہزار سال تھی۔ یعنی حضرت آدمؑ کی پیدائش سے پہلے پندرہ کروڑ ایک ہزار سال کائنات کو پیدا کیا گیا پھر اس کے بعد حضرت آدمؑ ابو البشر کی تخلیق ہوئی۔

---

[1] سورۃ الرحمان 55: 29۔

[2] فتح محمد جالندہری، مولانا، فتح الحمید ترجمہ قرآن مجید، دعوۃ اکیڈمی، اسلام آباد، 2006ء، ص: 1271۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، مترجم: سید امیر خان نیازی، (لاہور: العارفین پبلیکیشنز، پاکستان، طبع اول: 2007ء، سن اشاعت 2015ء) ص: 623۔

اس ضمن میں وہ فرماتے ہیں کہ: (اللہ تعالی نے جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ: اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میں نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام سے پہلے بھی آدم پیدا کیا تھا جسکی عمر ایک ہزار سال کی تھی۔ اسکے بعد پندرہ ہزار اور آدم پیدا کیئے۔ جن میں سے ہر ایک کو میں نے دس دس ہزار سال کی عمر دی تھی۔ انکے بعد میں نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام کو پیدا کیا۔)[1]

[1] سلطان باہو، عین العارفین، ص: 19۔

## بحثِ چہارم: فقر و فقیر اور سلطان باہو کی فکر

سلطان باہو صوفیانہ اصطلاح فقر ہے جو صوفیاء کا اعلی اور ارفع مقام ہے۔ آپکی نظر میں فقر ماسوی اللہ کو سر اسر فراموش کر دینا ہے۔ دنیامیں اسطرح پرورش پانا کہ آلائش دنیوی سے پاک وشفاف رہناہے۔ فقیر اس دنیامیں اپنے جسم کے ساتھ ضرور رہتاہے مگر وہ در حقیقت ناسوت میں نہیں ہو تا ہے۔ آپکی فکر میں فقیر ورد ووظائف، چلہ و ریاضت میں نہیں بلکہ ہمیشہ فنافی اللہ اور بقاباللہ ہو تا ہے۔ اصل میں پیر وہ ہے جو فقیر ہو ورنہ طریقت میں ارشاد کے لائق نہیں۔ فرماتے ہیں:

فقر شاہی ہر دوعالم بے نیاز وباخدا

احتیاجی کسے نباشد مر نظرش مصطفی[1]

ترجمہ: فقر بادشاہی ہے، دونوں جہان سے بے نیازی ہے اور اللہ تعالی سے ملادیتی ہے۔ کسی کی احتیاجی نہیں رہتی اس پر خاص نظر مصطفی ﷺ کی ہوتی ہے۔

اسی طرح آپ نے فرمایا:

فقر فخرے انبیاءواولیاء☆☆☆ فقر فخرے راچہ داند پر ہوا[2]

ترجمہ: "فقر انبیاءواولیاء کا فخر ہے، فقر کے فخر کو اہلِ دنیاوہوس کیاجانیں؟[3]"

فرماتے ہیں فقر کا تعلق نورِ مطلق سے ہوتا ہے:

فقر از نور است نور از نور شد☆☆☆ قلب قالب نور جان مغفور شد[4]

ترجمہ: "فقر نور سے ہے نور سے نور ہوا قلب کا قالب نورانی اور جان روح مغفرت شدہ ہے۔[5]"

فقر کی کیفیت کیاہے اسکے بارے آپکی وضاحت ملاحظہ کریں:

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 108۔

[2] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، ص: 560۔

[3] سلطان باہو، محک الفقر کلاں، مترجم، سید امیر خان نیازی، ص: 561۔

[4] سلطان باہو، قرب دیدار، مترجم محمد شریف عارف نوری، (لاہور: پروگریسو بکس، 1993ء)، ص: 74۔

[5] سلطان باہو، قرب دیدار، ص: 74۔

فقر نور سر وحدت از خدا☆☆☆ہر کہ فقرش یافت نفسش شد فنا[1]

ترجمہ: فقر وحدتِ الٰہی کے راز کا نور ہے، جس نے اسکے فقر کو پالیا اس کا نفس فنا ہو گیا۔یعنی نفسِ امارہ فقر کی وجہ سے مر جاتا ہے اور انسان رذائل سے بچ جاتا ہے۔

کہتے ہیں کہ فقیر کیلئے خاموشی ہی بہتر ہے:

فقر دانی چیست دائم در لاہوت ☆☆☆ فقر را بہتر بود ہر دم سکوت [2]

ترجمہ: "اے باہو! فقر کو تو کیا سمجھتا ہے ؟فقر ہر دم لاہوت میں رہنے کا نام ہے اور اس کیلئے دائمی سکوت چاہیئے۔[3]"

پھر فقر کی تعریف میں فرماتے ہیں:

فقر یک علم است با حکمت حکم ☆☆☆ مردہ را زندہ کند با سخن کن [4]

ترجمہ: فقر ایک علم ہے حکمت کے ساتھ حکم ہے، لفظِ کن سے مردہ کو زندہ کرتا ہے۔

فقر گنج از گنجی بے شمار ☆☆☆ فقر با اخلاص صدق و اعتبار [5]

ترجمہ: "فقر بے شمار خزائنِ الٰہی میں سب سے قیمتی خزانہ ہے جسے با اخلاص صدق و اعتبار سے حاصل کیا جاسکتا ہے۔[6]"

فقر عین سراسرار ربانی ہے اس کے وصف میں مزید فرمایا:

فقر عین است عین عین بین☆☆☆چونکہ دو عین یک شود حق الیقین[7]

ترجمہ: فقر عین ہے، عین اسی عین کو دیکھنے والا، جب کہ دو عین ایک حق الیقین ہو گئے۔

فقر را عاجز مبین عاجز مداں ☆☆☆ بادشاہی فقر دارد جاوداں[8]

---

[1] سلطان باہو، محک الفقر خورد، ص: 13۔

[2] سلطان باہو، عین الفقر، مع اردو ترجمہ از سید امیر خان نیازی، ص: 356۔

[3] سلطان باہو، عین الفقر، ترجمہ، ص: 357۔

[4] سلطان باہو، عقل بیدار، ص: 47۔

[5] سلطان باہو، اسرار قادری، مترجم سید امیر نیازی، (لاہور: العارفین پبلیشرز، طبع ثالث 2014ء)، ص: 52۔

[6] سلطان باہو، اسرار قادری، ترجمہ، ص: 53۔

[7] سلطان باہو، گنج الاسرار، (لاہور: شبیر برادرز)، مترجم: فقیر الطاف حسین، ص:19۔

[8] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، (لاہور: العارفین پبلیکیشنز، اشاعت: 2015ء)، ص: 184۔

ترجمہ: "فقر کو نہ تو عاجز سمجھو اور نہ عاجز جانو کہ فقر کو لازوال بادشاہی حاصل ہے۔[1]"

اس ضمن میں فرمایا:

فقر خاص الخاص حق توحید ذات ☆☆☆ ہر کہ آید در فقر گردد نجات [2]

ترجمہ: "فقر توحیدِ ذات کی خاص الخاص حقیقت ہے، جس نے فقر اختیار کیا وہ نجات پا گیا۔[3]"

سلطان باہو فقر کو دریائے توحید کے نور سے گردانتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ تمام مخلوق کا ظہور فقر کے نور سے ہے۔ انہیں معانی میں فرمایا:

فقر دریائیست از توحید نور ☆☆☆ کل و جز مخلوق شد از وی ظہور [4]

ترجمہ: "فقر نورِ توحید کا ایک دریا ہے جس سے کل و جز کی تمام مخلوق کا ظہور ہوا۔[5]"

پھر فرماتے ہیں فقر لایحتاج ہے:

فقر لایحتاج صاحب گنج زر ☆☆☆ از گنج زر بہتر بود فقرش نظر [6]

ترجمہ: " فقرِ "لایحتاج" سونے کے خزانے والا ہے، سنہری خزانے سے فقر کی ایک نظر بہتر ہوتی ہے۔"

اور پھر نگاہِ فقر کی فضیلت میں کہتے ہیں:

فقر را بہ شناس عارف از نظر ☆☆☆ نظر فقرش بہ بود از سیم و زر [7]

ترجمہ: "عارف فقر کو ایک ہی نظر سے پہچان لیتا ہے، نگاہِ فقر سیم و زر سے زیادہ قیمتی شے ہے۔[8]"

---

[1] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ترجمہ، ص: 185۔

[2] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 184۔

[3] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ترجمہ، ص: 185۔

[4] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 184۔

[5] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، ص: 184، ترجمہ، ص: 185۔

[6] سلطان باہو، نور الہدیٰ خورد، ص: 15۔

[7] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، 642۔

[8] سلطان باہو، کلید التوحید کلاں، 642، ترجمہ سید امیر خان نیازی، ص: 643۔

اس ضمن میں امتِ محمدیہ ﷺ کے صاحبِ فقر کی فضیلت بیان کرتے ہوئے آپ حدیث نبوی پیش کرتے ہیں کہ فقراء لوگ دنیاداروں سے پہلے جنت میں جائینگے۔ حدیث ملاحظہ ہو: {فقير أمتي دخل الجنة قبل الأغنياء ستين سنة}[1] ترجمہ: "میری امت کا فقیر جنت میں مالدار لوگوں سے ساٹھ سال پہلے داخل ہو گا۔"

اسی طرح بہت ساری احادیث بلکہ محکم الفقراء خورد میں تو چالیس احادیث بیان کر دی ہیں جن میں فقر اور فقراء کی فضیلت بیان کی گئی ہے۔ ان سب کو دوسرے باب میں بیان کیا گیا ہے۔

الغرض جن افکار کی تائید میں سلطان باہو نے احادیثِ مبارکہ کو اپنی تصنیفات میں روایت کیا وہ افکار توحید ورسالت، اخلاقیات، عبادات اور روحانیت کے متعلقہ ہیں۔ ان میں سے فکرِ وحدت، عشقِ الہی اور دونوں جہانوں میں رویت خدا جیسے افکار ہیں۔ رسالت کے تخلیقِ نورِ محمدی ﷺ، عشقِ رسول اور مجلسِ محمدی میں حضوری جیسے مضامین، اخلاقیات میں رذائل سے بچنے کی تلقین اور محاسن کو اپنانے کی تعلیم کے متعلق اور روحانیت میں فقر و فقیر، اسم ذات اللہ، دعوت بر قبورِ روحانی، فلسفہ سلطان الوہم اور تخلیقِ آدمؑ جیسے مضامین شامل ہیں جن کو سلطان باہو نے اپنی تصنیفات میں زیادہ بیان کیا اور احادیث انکی تائید میں روایت کیں۔

---

[1] سلطان باہو، قرب التوحید، ص:15۔

# باب سوم: سلطان باہو کی بیان کردہ احادیثِ صحیحہ کی تنقیح و تنقید

اس تحقیق کے اہم ترین ابواب میں سے یہ تیسرا باب ہے۔اس میں سلطان باہو کی بیان کردہ احادیث وروایات کے مطالعہ کے بعد جو احادیثِ صحیحہ تھیں ان کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں اس باب کی درج ذیل دو فصلیں ہیں:

## فصل اول: سلطان باہو کی بیان کردہ صحاح ستہ کی مرویات

## فصل دوم: سلطان باہو کی بیان کردہ صحاح ستہ کی مرویات کے علاوہ صحیح احادیث

## فصلِ اول: سلطان باہو کی بیان کردہ احادیثِ صحاح ستہ

پہلی فصل میں سلطان باہو کی روایت کردہ وہ احادیث ہیں جو کتبِ صحاحِ ستہ میں مذکور ہیں اگرچہ کچھ لفظی تغیر کے ساتھ بھی ہیں ان میں سے ہر ایک کا الگ حوالہ دیا گیا کہ فلاں صحیح کتاب کی حدیث ہے اور اصل عبارت بھی ذکر کی گئی۔ اس فصل میں اکیانوے / 91 احادیث ہیں۔ اس طرح سلطان باہو کی بیان کردہ 500 احادیث وروایات میں سے اکانوے احادیث صحاح ستہ کی مرویات میں سے ہیں جن کی تفصیل الفا بائی ترتیب کے ساتھ درج ذیل ہے:۔

-1 **حدیث:**

**الأحمق من اتبع الهوى وتمنى على الله المغفرة**۔ترجمہ: بیوقوف وہ ہے جو خواہش کی اتباع کرے اور اللہ سے مغفرت کی تمنا رکھے۔

**مصدر:**

کلید التوحید خورد، ص 9، کلید التوحید کلاں، ص: 318، مفتاح العارفین، ص:150.

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

**{الكيس من دان نفسه وعمل لما بعد الموت والعاجز من أتبع نفسه هواها وتمنى على الله}**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث الفاظ کی کچھ تبدیلی سے صحاح ستہ کی ہے[1].

-2 **حدیث:**

**إذا مررتم برياض الجنة فارتعوا قالوا بلى يا رسول الله وما رياض الجنة قال حلقة الذكر.** ترجمہ: جب تم جنت کے باغات سے گزرو تو چر لیا کرو۔ انہوں (صحابہ ء کرام) نے کہا کیوں نہیں اے اللہ کے رسول، اور جنت کے باغات کونسے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ذکر کے حلقے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 252۔

[1] الترمذی، السنن، کتاب صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلى الله عليه و سلم،باب 25 ، ج4/ص638 ، رقم 2459) وقال : حسن . وابن ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب ذكر الموت والاستعداد، ج2/ص1423 ، رقم 4260.

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

**{إذا مَرَرْتُمْ بِرِيَاضِ الجنة فَارْتَعُوا قالوا وما رياضُ الجنةِ قال حِلَقُ الذِّكْرِ}**[1]- ترجمہ: "جب تم جنت کے باغات کے پاس سے گزرو تو کچھ کھا پی لیا کرو، انہوں (صحابہ) نے کہا جنت کے باغات کونسے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ذکر کے حلقے"۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث تھوڑی سی لفظی تبدیلی کے ساتھ عین الفقر میں بیان ہوئی ہے۔ اور یہ صحاح ستہ کی حدیث ہے اصل عبارت ذکر کر دی گئی ہے۔

3- **حدیث:**

**أفضل الذكر لاإله إلا الله محمد رسول الله** -ترجمہ: سب سے بہترین ذکر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 696،30، کلید التوحید کلاں، ص: 434،288۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث میں الفاظ "محمد رسول الله" کی زیادتی کی گئی ہے اور یہ تشریحی زیادتی ہے۔ مگر حدیث اسناداً ٹھیک ہے صحاح ستہ کی کتاب میں مذکور ہے۔ سند اور حدیث ملاحظہ ہو:۔( **جابر بن عبد الله يقول سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم : يقول {أفضل الذكر لاإله إلا الله . وأفضل الدعاء الحمد لله}**[2]-ترجمہ: بہترین ذکر لا الہ الا اللہ اور بہترین دعا الحمد للہ ہے۔

4- **حدیث:**

**ألا أخبركم بخير أعمالكم وأزكاها عند مليككم وأرفعها في درجاتكم وخير (من إنفاق الذهب والفضة والورق وخير لكم) من أن تلقوا عدوكم فتضربوا أعناقهم ويضربوا أعناقكم، قالوا بلى يارسول الله قال: ذكر الله تعالى**-ترجمہ: کیا میں تمہیں تمہارے سب سے بہترین عمل کا نہ بتاؤں جو تمہارے مالک

---

[1] الترمذی، محمد بن عيسى بن سورة بن موسى السلمي البوغي الترمذي، أبو عيسى(209 - 279 ه = 824 - 892 م): من أئمة علماء الحديث وحفاظه، من أهل ترمذ (على نهر جيحون) تتلمذ للبخاري، وشاركه في بعض شيوخه.وقام برحلة إلى خراسان والعراق والحجاز وعمي في آخر عمره.وكان يضرب به المثل في الحفظ.مات بترمذ.من تصانيفه (الجامع الكبير – ط) باسم (صحيح الترمذي) في الحديث، مجلدان، و (الشمائل النبوية – ط) و (التاريخ) و (العلل) في الحديث ، (الاعلام للزركلي، 322/6) السنن، (بيروت : دار إحياء التراث العربي) ، تحقيق : أحمد محمد شاكر وآخرون، عدد الأجزاء : 5 وقال : حسن غريب .كتاب الدعوات، باب 83، ج5/ص532 رقم 3510.

[2] ابن ماجه (209 – 273 ه = 824 – 887 م) محمد بن يزيد الربعي القزويني، أبو عبد الله، ابن ماجه: أحد الائمة في علم الحديث. من أهل قزوين. رحل إلى البصرة وبغداد والشام ومصر والحجاز والرى، في طلب الحديث. وصنف كتابه (سنن ابن ماجه – ط) مجلدان، وهو أحد الكتب الستة المعتمدة.(الاعلام للزركلي، 144/7) السنن، (بيروت : دار الفكر )، تحقيق : محمد فؤاد عبد الباقي، عدد الأجزاء : 2.كتاب الادب، باب نمبر: 55، فضل الحامدين،1239/2، رقم الحديث: 3800۔

کے ہاں سب سے پاکیزہ، تمہارے درجات میں سب سے اعلیٰ، تمہارے سونا چاندی خرچ کرنے سے زیادہ بہتر اور اس سے بھی افضل ہے کہ تم دشمن سے لڑو اور انکی گردنیں کاٹو اور وہ تمہاری گردنیں کاٹیں؟ انہوں نے عرض کی کیوں نہیں اے اللہ کے رسول، تو آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 148۔

## تنقیح و تنقید:

مذکورہ حدیث صحاح ستہ کی کتب میں سے ہے اور صحیح السند ہے۔ حدیث کی صحیح عبارت ذیل ہے:۔ **عن أبي الدرداء رضي الله عنه قال : قال النبي صلى الله عليه و سلم {ألا أنبئكم بخير أعمالكم وأزكاها عند مليككم وأرفعها في درجاتكم وخير لكم من إنفاق الذهب والورق وخير لكم من أن تلقوا عدوكم فتضربوا أعناقهم ويضربوا أعناقكم ؟ قالوا بلى قال ذكر الله تعالى فقال معاذ بن جبل رضي الله عنه ما شيء أنجى من عذاب الله من ذكر الله}**[1]

5- **حدیث:**

**ألا وإن فى جسد ابن آدم مضغة إذا صلحت صلح الجسد كله وإذا فسدت فسد الجسد كله ألا وهى القلب**-ترجمہ: توجہ سے سنیں کہ ابنِ آدم کے جسم میں ایک لو تھڑا ہے جب وہ ٹھیک ہو تو پورا جسم ٹھیک ہوتا ہے اور جب وہ خراب ہو تو پورا جسم خراب ہو جاتا ہے، سنو! وہ دل ہے۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 46۔

## تنقیح و تنقید:

مذکورہ حدیث صحیحین کی متفق علیہ حدیث ہے اور دیگر کتبِ صحاح میں بھی مذکور ہے۔[2]

---

[1] الترمذی، السنن، کتاب الدعوات، باب فضل الذکر، 459/5، رقمِ حدیث: 3377۔

[2] البخاری، محمد بن إسماعيل، أبو عبدالله، البخاري، الجعفي(ت:256)، الجامع الصحيح المختصر المعروف صحیح بخاری ، (اليمامة – بيروت : دار ابن كثير ، ، الطبعة الثالثة ، 1407 – 1987)، تحقيق : د. مصطفى ديب البغا أستاذ الحديث وعلومه في كلية الشريعة – جامعة دمشق، عدد الأجزاء : 6، كتاب الايمان، باب 37، من استبرأ لدينه، 28/1 ، رقم 52-

ومسلم بن الحجاج بن مسلم، أبو الحسين، القشيري النيسابوري، الجامع الصحيح المسمى صحيح مسلم، (بيروت : دار الجيل + دار الأفاق الجديدة )، ثمانية أحزاء في أربع مجلدات، كتاب المساقاة، باب أَخْذِ الْحَلاَلِ وَتَرْكِ الشُّبُهَاتِ،50/5 ، رقم 4178-

6- **حدیث:**

**اللهم أحيني مسكينا وأمتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين.** ترجمہ: "اے اللہ! مجھے حالتِ مسکینی میں زندہ رکھ اور حالتِ مسکینی میں موت دے اور مجھے مسکینوں کے گروہ میں اٹھانا"۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 35، طرفۃ العین، ص: 23،292، توفیق الہدایت، ص: 131۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث صحاح ستہ کی جامع ترمذی کی حدیث کا ایک حصہ ہے۔ امام ترمذی نے اسے غریب کہا ہے، شیخ البانی نے صحیح کا درجہ دیا۔ پوری حدیث درج ذیل ہے:۔{ **عن أنس : أن رسول الله صلى الله عليه و سلم قال اللهم أحيني مسكينا وأمتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين يوم القيامة فقالت عائشة لم يا رسول الله ؟ قال إنهم يدخلون الجنة قبل أغنيائهم بأربعين خريفا يا عائشة لا تردي المسكين ولو بشق تمرة يا عائشة أحبي المساكين وقربيهم فإن الله يقربك يوم القيامة** }.[1] **قال الشيخ الألباني : صحيح**[2]

7- **حدیث:**

**اللهم إني أعوذ بك من علم لا ينفع وعمل لا يرفع وقلب لا يخشع ومن نفس لا تخشـــع ودعـــاء لا يسمع اللهم اني اعوذ بك من هؤلاء الاربع.** ترجمہ: اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں ایسے علم سے جو نفع نہ دے اور ایسے عمل سے جو درجات بلند نہ کرے اور ایسے دل سے جو نہ ڈرے اور ایسے نفس سے بھی جس میں خوف نہ ہو اور ایسی دعا سے جو سُنی نہ جائے۔ اے اللہ میں ان چاروں سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

**مصدر:**

گنج الاسرار، ص: 10۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث تھوڑے سے لفظی تغیر سے درج ذیل کتبِ صحاح ستہ میں مذکور ہے۔[3]

---

[1] الترمذی، السنن، كتابالزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم،باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، 577/4 ، رقم 2352.

[2]الألباني ، السلسلة الصحيحة، 618/1، رقم 308.

[3]أبو داود ، السنن، كتاب الوتر، باب فِي الِاسْتِعَاذَةِ،567/1 ، رقم 1550 ، والنسائی ، السنن، كتاب الاستعاذة، باب الاستعاذة من نفس لا تشبع ، 263/8 ، رقم 5467 ،وابن ماجه، السنن، كتاب الأدب، باب الاستغفار، 1261/2 ، رقم 3837 .

8- **حدیث:**

**أنا مع عبدي يذكرني في تحرك الشفتان أنا عند ظن عبدي بي أنا معه إذا ذكرني في نفسه ذكرته في نفسي وإذا ذكرني في ملإ ذكرته في ملإ خير منه-** ترجمہ: میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جو میرا ذکر کرتا ہے، ہونٹوں کی حرکت میں، میں اپنے متعلق اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جب وہ مجھے اپنے دل میں یاد کرتا ہے تو میں اسے اپنے دل میں یاد کرتا ہوں اور جب وہ لوگوں میں مجھے یاد کرتا ہے تو میں بھی اسے ان لوگوں میں یاد کرتا ہوں جو ان سے بہتر ہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 252۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے صحاح ستہ میں مذکور ہے، "فی تحرک شفتان" کے الفاظ "عین الفقر" میں زیادہ کیئے گئے، اور یہ حدیث صحیح السند ہے۔ اصل عبارت درج ہے۔ ملاحظہ ہو:{**يقول الله أنا عند ظن عبدى بى وأنا معه إذا ذكرنى فإن ذكرنى فى نفسه ذكرته فى نفسى وإن ذكرنى فى ملإ ذكرته فى ملإ خير منهم وإن تقرب إلى شبرا تقربت إليه ذراعا وإن تقرب إلى ذراعا تقربت إليه باعا وإن أتانى يمشى أتيته هرولة[1]**}-

9- **حدیث:**

**إن الشيطان لايتمثل بي-**ترجمہ: شیطان میری صورت اختیار نہیں کر سکتا۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 11، محبۃ الأسرار، ص: 17۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے کتبِ صحاح میں مذکور ہے۔ جیسے:{ **من رآنى فى المنام فقد رآنى فإن الشيطان لا يتمثل بى**}[2]

10- **حدیث:**

**إن فقراء أمتي ليدخلون الجنة قبل أغنيائهم خمسين مأة عـــام-** ترجمہ: بے شک میری امت کے فقراء امیروں سے پچاس سو سال پہلے جنت میں داخل ہونگے۔

---

[1]البخاری،کتاب التوحید، باب قول الله تعالى { ويحذركم الله نفسه } / آل عمران 28، (2694/6 ، رقم 6970) ، ومسلم ، كتاب الذكر والدعاء والتوبة، باب الْحَثِّ عَلَى ذِكْرِ اللَّهِ تَعَالَى، 62/8 ، رقم 6981 ۔

[2]الترمذی، السنن، كتاب الفتن عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 4 ما جاء في قول النبي صلى الله عليه و سلم : ( من رآني في المنام فقد رآني) 535/4 ، رقم 2276. وقال : صحيح . وابن ماجه، السنن، كتاب تعبير الرؤيا ، باب رؤية النبي صلى الله عليه و سلم في المنام، 1285/2 ، رقم 3905..

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 374۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث میں "خمسین ماۃ" عام کا مطلب کثرت زمانہ کو بیان کرنا ہے نہ کہ وقت مقرر کو۔ اس مفہوم کی صحیح صریح حدیث موجود ہے جیسے: {یدخل فقراء المسلمین الجنة قبل أغنیائهم بنصف یوم وهو خمس مائة عام[1]} اور اسی طرح یہ بھی الفاظ آئے ہیں: {تدخل فقراء المسلمین الجنة قبل أغنیائهم بأربعین خریفا} هذا حدیث حسن[2]۔

-11 **حدیث:**

إن القرآن حجة الله-ترجمہ: بے شک قرآن اللہ کی حجت ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 89۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث اگرچہ روایت باللفظ سنداً ٹھیک نہیں ہے مگر روایت بالمعنی کے طور پر صحیح ہے، کیونکہ یہ صحیح حدیث کا روایت بالمعنیٰ ایک جملہ ہے۔ پوری حدیث درج ذیل ہے:- {الطهور شطر الإيمان والحمد لله تملأ الميزان وسبحان الله والحمد لله تملآن ما بين السماء والأرض والصلاة نور والصدقة برهان والصبر ضياء والقرآن حجة لك أو عليك كل الناس يغدو فبائع نفسه فمعتقها أو موبقها}[3]

-12 **حدیث:**

إن القرآن حجة الله تعالى على الخلائق-ترجمہ: بے شک قرآن مخلوق کے خلاف اللہ تعالیٰ کی حجت ہے۔

---

[1] الترمذی،السنن،کتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم،باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، (578/4 ، رقم 2354) وقال : صحيح . وابن ماجه (1380/2 ، رقم 4122) . وأخرجه أيضًا : النسائى فى الكبرى (412/6 ، رقم 11348)، 26741.

[2] الترمذی، الجامع الصحيح سنن الترمذي،کتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم،باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، (578/4 ، رقم 2355) وقال : حسن .

[3] مسلم، الصحيح، كتاب الطهارة، باب فضل الوضوء، 203/1 ، رقم 223 ، والترمذی، السنن، كتاب الدعوات، باب 86، 535/5 ، رقم 3517- وقال : صحيح .

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:36، توفیق الہدایت، ص:185۔

حدیث نمبر گیارہ والا حکم اس حدیث کا ہے تھوڑا سا لفظی تغیر تھا باقی سب وہی ہے۔

13- **حدیث:**

**إن القرآن رحمة الله على الخلائق**-ترجمہ: بے شک قرآن مخلوق کیلئے اللہ کی رحمت ہے۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص:155.

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث اگرچہ روایت باللفظ سنداً ٹھیک نہیں ہے مگر روایت بالمعنی کے طور پر صحیح ہے، کیونکہ صحیح حدیث میں آیا ہے کہ قرآن تیرے لیئے حجت ہے یا تیرے خلاف حجت ہے اور تیرے لیئے حجت کا مفہوم ہے کہ تیرے لیئے رحمت ہے۔ سلطان باہو نے اپنے الفاظ میں اس کو بیان کیا ہے۔ صحاح ستہ کی حدیث درج ذیل ہے:- **{الطهور شطر الإيمان والحمد لله تملأ الميزان وسبحان الله والحمد لله تملآن ما بين السماء والأرض والصلاة نور والصدقة برهان والصبر ضياء والقرآن حجة لك أو عليك كل الناس يغدو فبائع نفسه فمعتقها أو موبقها}**[1]

14- **حدیث:**

**إن لله ملائكة يطوفون في الطرق يلتمسون اهل الذكر فإذا وجدوا قوما يذكرون الله تنادوا وهلموا إلى حاجاتكم فيخفون باجنحتهم إلى السماء الدنيا**.ترجمہ: بے شک اللہ کے فرشتے راستوں میں پھرتے ہیں ذکر والوں کو تلاش کرتے ہوئے۔ پھر جب کسی قوم کو اللہ کا ذکر کرتے پا لیتے ہیں تو بلاتے ہیں کہ آجاؤ اپنی ضرورتوں کی طرف، پھر اپنے پروں کو آسمانِ دنیا کی طرف پھیلا دیتے ہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 248۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے تغیر کے ساتھ صحیحین میں مذکور حدیث کا ایک حصہ ہے اور حدیث بالفاظِ صحیحہ مکمل درج ذیل ہے:۔ **عن أبي هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه و سلم {إن لله ملائكة يطوفون في الطرق يلتمسون أهل الذكر فإذا وجدوا قوما يذكرون الله تنادوا هلموا إلى حاجتكم . قال فيحفونهم بأجنحتهم إلى السماء الدنيا قال فيسألهم ربهم وهو أعلم منهم ما يقول عبادي ؟ قال تقول يسبحونك**

---

[1] مسلم، الصحيح، كتاب الطهارة، باب فضل الوضوء، 203/1 ، رقم 223 ، والترمذی، السنن، كتاب الدعوات، باب 86، 535/5 ، رقم 3517- وقال : صحيح .

ويكبرونك ويحمدونك ويمجدونك قال فيقول هل رأوني ؟ قال فيقولون لا والله ما رأوك قال فيقول وكيف لو رأوني ؟ قال يقولون لو رأوك كانوا أشد لك عبادة وأشد لك تمجيدا وأكثر لك تسبيحا قال يقول فما يسألونني ؟ قال يسألونك الجنة قال يقول وهل رأوها ؟ قال يقولون لا والله يا رب ما رأوها قال يقول فكيف لو أنهم رأوها ؟ قال يقولون لو أنهم رأوها كانوا أشد عليها حرصا وأشد لها طلبا وأعظم فيها رغبة قال فمم يتعوذون ؟ قال يقولون من النار قال يقول وهل رأوها ؟ قال يقولون لا والله يا رب ما رأوها قال يقول فكيف لو رأوها ؟ قال يقولون لو رأوها كانوا أشد منها فرارا وأشد لها مخافة قال فيقول فأشهدكم أني قد غفرت لهم . قال يقول ملك من الملائكة فيهم فلان ليس منهم إنما جاء لحاجة . قال هم الجلساء لا يشقى بهم جليسهم} رواه شعبة عن الأعمش ولم يرفعه.ورواه سهيل عن أبيه عن أبي هريرة عن النبي صلى الله عليه و سلم-[1]

15- **حدیث:**

إن الله جميل ويحب الجمال- *ترجمہ: بے شک اللہ حسین ہے اور حسن کو پسند کرتا ہے۔*

**مصدر:**

*عین العارفین، ص: 14۔*

**تنقیح وتنقید:**

*مذکورہ حدیث صحیح مسلم کی حدیث کا ایک جملہ ہے۔ اور پوری حدیث درج ذیل ہے:* عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ عَنِ النَّبِيِّ –صلى الله عليه وسلم– قَالَ:{لاَ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِى قَلْبِهِ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِنْ كِبْرٍ . قَالَ رَجُلٌ إِنَّ الرَّجُلَ يُحِبُّ أَنْ يَكُونَ ثَوْبُهُ حَسَنًا وَنَعْلُهُ حَسَنَةً. قَالَ:إِنَّ اللَّهَ جَمِيلٌ يُحِبُّ الْجَمَالَ الْكِبْرُ بَطَرُ الْحَقِّ وَغَمْطُ النَّاسِ}[2]

16- **حدیث:**

إن الله ليسأل العبد يوم القيامة . حتى يقول . ما منعك إذ رأيت المنكر أن تنكره ؟ فإذا لقن الله عبدا حجته قال يا رب رجوتك وفرقت من الناس. *ترجمہ: بے شک اللہ تعالی بندے سے قیامت کے دن سوال کریگا یہانتک کہ یہ بھی پوچھے گا کہ جب تونے برائی دیکھی تو اسے ناپسند کیوں کیا؟ چنانچہ جب اللہ بندے کو تلقین کریگا تو بندہ کہے گا اے رب! میں نے آپ سے امید رکھی اور لوگوں سے دور رہا(یعنی لوگوں سے امید نہ رکھی)*

**مصدر:**

*مفتاح العارفین، ص: 159۔*

[1] البخاری،الصحیح، باب: فضل ذکر الله، جلد: 5، ص:2353، رقم حدیث: 6045، أخرجه مسلم في الذكر والدعاء والتوبة، باب فضل مجالس الذكر رقم 2689.

[2] مسلم،الصحیح، کتاب الایمان، باب تحریم الکبر، 65/1، رقم الحدیث: 275۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث صحیح السند صحاح ستہ کی حدیث ہے۔ ملاحظہ ہو: **أبو سعيد الخدري يقول سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم يقول: {إن الله ليسأل العبد يوم القيامة . حتى يقول . ما منعك إذ رأيت المنكر أن تنكره ؟ فإذا لقن الله عبدا حجته قال يا رب رجوتك وفرقت من الناس[1]} في الزوائد إسناده صحيح . رجاله ثقات۔**

17- **حدیث:**

**إنما الأعمال بالنيات۔** ترجمہ: یقیناً اعمال (کا دارومدار) نیتوں پر ہے۔

**مصدر:**

جامع الاسرار، ص:2۔ توفیق الہدایت، ص:83، امیر الکونین، ص:36.

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث صحیحین کی مشہور حدیث کا ایک جملہ ہے پوری حدیث درج ذیل ہے: **عمر بن الخطاب رضي الله عنه على المنبر قال سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم يقول : {إنما الأعمال بالنيات وإنما لكل امرىء ما نوى فمن كانت هجرته إلى دنيا يصيبها أو إلى امرأة ينكحها فهجرته إلى ما هاجر إليه}[2]**

18- **حدیث:**

**أنا مدينة العلم وعلي بابها۔** ترجمہ: میں علم کا شہر اور علی اس کا دروازہ ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 11۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر کے ساتھ سننِ ترمذی میں موجود ہے اور سنداً اسے ضعیف کہا گیا ہے۔ ترمذی کے الفاظ درج ذیل ہیں: ( **قال رسول الله صلى الله عليه و سلم {أنا دار الحكمة و علي بابها} قال هذا حديث غريب منكر**[3]۔

---

[1] ابن ماجه، السنن، كتاب الفتن، باب قوله تعالى يأيها الذين آمنوا عليكم أنفسكم، 1332/2، رقم حدیث: 4017۔

[2] البخاری، الصحيح، بدء الوحي، باب كيف كان بدء الوحي إلى رسول الله صلى الله عليه و سلم، رقم الحدیث: 1، 54 ، 2392 ، 3685 ، 4783 ، 6311 ، 6553، و صحیح مسلم في كتاب الإمارة بقوله قوله صلى الله عليه و سلم إنما الأعمال بالنية رقم 1907۔

[3] الترمذی، السنن، كتاب المناقب، باب 20 مناقب علي بن أبي طالب رضي الله عنه، 637/5 ، رقم 3723، وقال : غريب منكر .

19- **حدیث:**

**إن الله يحب الفقراء الأغنياء**-ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ (دل کے) غنی فقیروں کو پسند کرتا ہے۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 80، محک الفقر کلان، ص: 430، کلید التوحید کلاں، ص: 400-

**تنقیح وتنقید:**

یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ نہیں ہے البتہ اس مفہوم کی حدیث صحاح ستہ کی سنن ابن ماجہ میں موجود ہے، ملاحظہ ہو: {**إن الله يحب عبده المؤمن الفقير المتعفف أبا العيال**}[1]

20- **حدیث:**

**إتقوا دعوة المظلوم فإنها ليس بينه وبين الله حجـــاب**-ترجمہ: مظلوم کی بددعا سے بچو کیونکہ اس کے اور اللہ کے درمیان پردہ نہیں ہوتا۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:140۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے صحیحین میں مذکور ہے۔ اصل عبارت یہ ہے: {**وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُومِ فَإِنَّهَا لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللَّهِ حِجَابٌ**}[2]

21- **حدیث:**

**أنه كان في بعض غزوة فلما انصرفوا على وادي جعلوا يكبرون ويهلون ويرفعون أصواتهم فقال النبي عليه السلام يا أيها الناس لا ترفعوا أصواتكم على أنفسكم انكم لا تدعون أصم ولا غائبا أنما تدعون سميعا قريبا انه معكم أينما كنتم**-ترجمہ: بے شک آپ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کسی غزوہ میں تھے پھر واپسی میں ایک وادی میں تھے تو لوگ (صحابہء کرام) بلند آواز سے تکبیر و تہلیل کہنے لگے تو نبی صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے فرمایا: اے لوگو! اپنی آوازوں کو اپنے آپ سے

---

[1] ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب فضل الفقراء ، 1380/2 ، رقم 4121 ، قال أحمد بن أبي بكر بن إسماعيل الكناني (سنة الولادة 762/ سنة الوفاة 840،) : هذا إسناد ضعيف القاسم بن مهران لم يثبت سماعه من عمران وموسى بن عبيدة الربذى ضعيف . (مصباح الزجاجة في زوائد ابن ماجه، 216/4، تحقيق محمد المنتقى الكشناوي،(بیروت: الناشر دار العربية، سنة النشر 1403)، عدد الأجزاء 4)

[2] البخاری، الصحيح، كتاب الزكاة، باب أخذ الصدقة من الأغنياء وترد في الفقراء حيث كانوا، 544/2، 1425، 2316، ومسلم، الصحيح، كتاب الايمان، باب الدُّعَاءِ إِلَى الشَّهَادَتَيْنِ وَشَرَائِعِ الإِسْلاَمِ، 37/1، رقم 130۔

بلند نہ کرو کیونکہ تم کسی بہرے اور دور کھڑی ذات کو نہیں پکار رہے بلکہ تم قریبی اور سننے والے کو پکارتے ہو جو تمہارے ساتھ ہوتا ہے جہاں کہیں تم ہوتے ہو۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 72۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کی تھوڑی سی تبدیلی سے صحیحین کی حدیث ہے، اصل الفاظ ملاحظہ ہوں: **{یا أیها الناس أربعوا علی أنفسکم فإنکم لا تدعون أصم ولا غائبا إنکم تدعون سمیعا قریبا وهو معکم}**[1]۔

22- **حدیث:**

**التائب من الذنب کمن لا ذنب له۔** ترجمہ: گناہ سے توبہ کرنے والا اس شخص کی طرح ہوتا ہے جس کا کوئی گناہ نہ ہو۔

**مصدر:**

محکم القراء، ص: 48، عین العارفین، ص: 102۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کتب صحاح میں بالسند مذکور ہے[2]

23- **حدیث:**

**تنام عيني ولا ينام قلبي۔** ترجمہ: میری آنکھیں سو جاتی ہیں لیکن دل نہیں سوتا۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، 20، نور الہدی کلاں، ص:246، محکم القراء، ص: 50، کلید التوحید خورد، ص: 19، محک الفقر کلاں، ص: 164، کلید التوحید کلاں، ص: 82۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث صحیح بخاری کی ہے۔[3]

---

[1] البخاری، الصحیح، کتاب الجهاد والسیر، باب ما یکره من رفع الصوت في التکبیر، 1091/3 ، رقم 2830، ومسلم، باب استحباب خفض الصوت بالذکر، 2076/4 ، رقم 2704۔

[2] ابن ماجه، السنن، کتاب الزهد, باب ذکر التوبة ،1419/2، رقم 4250۔

[3] البخاری،الصحیح ، کتاب المناقب،باب کان النبي صلی الله علیه و سلم تنام عیناه ولا ینام قلبه، الجامع الصحیح ، 1308/3، رقم الحدیث3376۔

24- **حدیث:**

**ینام عیني ولاینام قلبي-** ترجمہ: میری آنکھ سوجاتی ہے مگر دل نہیں سوتا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص:32، مفتاح العارفین، ص: 54۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث میں الفاظ کا کچھ تغیر ہے اور حدیث بالمعنی کے زمرے میں صحیح ہے۔ گزشتہ حدیث کے حکم میں ہے۔

25- **حدیث:**

**الحب لله والبغض لله-** ترجمہ: (کسی سے) محبت بھی اللہ کیلئے اور عداوت بھی اللہ کیلئے ہو۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 762، 284، 268، مفتاح العارفین، ص:128.

**تحقیق وتنقید:**

مذکورہ حدیث مکمل نہیں ہے بلکہ حدیث کا ایک حصہ ہے اور یہ حدیث مختلف الفاظ کے ساتھ بیان کی گئی ہے بیہقی نے بھی بالسند ذکر کی ہے، اسکی عبارت ملاحظہ کریں: **(عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ: أَيُّ عُرَى الْإِيمَانِ أَوْثَقُ ؟ قَالَ: {الْحُبُّ لِلَّهِ وَالْبُغْضُ لِلَّهِ}**[1] "اور اس مفہوم کی ایک حدیث صحاح ستہ میں بھی مذکور ہے، ملاحظہ ہو: **عَنْ أَبِى أُمَامَةَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– أَنَّهُ قَالَ:{مَنْ أَحَبَّ لِلَّهِ وَأَبْغَضَ لِلَّهِ وَأَعْطَى لِلَّهِ وَمَنَعَ لِلَّهِ فَقَدِ اسْتَكْمَلَ الإِيمَانَ}**[2].

26- **حدیث:**

**دعوة المظلوم مستجابة-** ترجمہ: مظلوم کی دعا مقبول ہوتی ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 140۔

---

[1] البیھقی ، شعب الإیمان، بَابٌ فِي مُبَاعَدَةِ الْكُفَّارِ وَالْمُفْسِدِينَ وَالْغِلْظَةِ عَلَيْهِمْ، فَصْلٌ مِنْ هَذَا الْبَابِ مُجَانَبَةُ الْفَسَقَةِ , وَالْمُبْتَدِعَةِ وَمَنْ لَا يُعِينُكَ عَلَى طَاعَةِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ، 75/12، رقم 9066۔

[2] أبو داود، السنن ، كتاب السنة ، باب الدَّلِيلِ عَلَى زِيَادَةِ الإِيمَانِ وَنُقْصَانِهِ، (بیروت: دار الكتاب العربی بدون السن، عدد الاجزاء 4 (16)، 4 /354، رقم الحدیث: 4683۔

### تنقیح وتنقید:

مذکور حدیث ایک حصہ ہے صحیح حدیث کا، صحاح ستہ کی کتبِ حدیث میں مذکور ہے۔اور حدیث کا پورا جملہ درج ذیل ہے:۔
{ واتق دعوة المظلوم فإن دعوة المظلوم مستجابة }[1]۔

27- **حدیث:**

حثوا في وجوه المداحين التراب۔ترجمہ:خوشامدیوں کے منہ پر مٹی پھینکو۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کبیر، ص: 552۔توفیق الہدایت، ص:61.

### تحقیق وتنقید:

مذکورہ حدیث کو امام مسلم نے اپنی صحیح میں بیان کیا۔ملاحظہ کریں:۔ وَقَالَ أَمَرَنَا رَسُولُ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– {أَنْ نَحْثِىَ فِى وُجُوهِ الْمَدَّاحِينَ التُّرَابَ}[2].

28- **حدیث:**

خسوه في وجوه الراحين التراب۔ترجمہ:خوشامدیوں کے منہ پر مٹی پھینکو۔

**مصدر:**

قرب التوحید، ص:39۔.

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث کے الفاظ درست نہیں لکھے گئے صحیح حدیث صحیح مسلم میں اس طرح مذکور ہے: عَنْ أَبِى مَعْمَرٍ قَالَ قَامَ رَجُلٌ يُثْنِى عَلَى أَمِيرٍ مِنَ الأُمَرَاءِ فَجَعَلَ الْمِقْدَادُ يَحْثِى عَلَيْهِ التُّرَابَ وَقَالَ: { أَمَرَنَا رَسُولُ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– أَنْ نَحْثِىَ فِى وُجُوهِ الْمَدَّاحِينَ التُّرَابَ}[3].

29- **حدیث:**

الحسد يأكل الحسنات كما تأكل النار الحطب. ترجمہ: حسد نیکیوں کو کھاجاتا ہے جیسے آگ لکڑیوں کو کھاتی ہے۔

---

[1] البخاري، الصحيح، كتاب الجهاد والسير ،باب قول النبي صلى الله عليه و سلم لليهود ( أسلموا تسلموا ) ، 1113/3، رقم 2894.

[2] مسلم، الصحىح، كتاب الزهد والرقائق،باب النَّهْىِ عَنِ الْمَدْحِ إِذَا كَانَ فِيهِ إِفْرَاطٌ وَخِيفَ مِنْهُ فِتْنَةٌ عَلَى الْمَمْدُوحِ. (15) ، 228/8، رقم الحدىث 7697۔

[3] مسلم، الصحىح، كتاب الزهد والرقائق،باب النَّهْىِ عَنِ الْمَدْحِ إِذَا كَانَ فِيهِ إِفْرَاطٌ وَخِيفَ مِنْهُ فِتْنَةٌ عَلَى الْمَمْدُوحِ. (15) ، 228/8، رقم الحدىث 7697۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 378۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

**إياكم والحسد فإن الحسد يأكل الحسنات كما تأكل النار الحطب**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث صحاح ستہ میں سے ابوداود کی سنن میں مذکور ہے[1]۔

30- **حدیث:**

**الحياء من الايمان**. ترجمہ: حیا ایمان میں سے ہے۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص: 58۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث صحاح ستہ کی صحیح السند حدیث ہے[2]۔

31- **حدیث:**

**الدنيا ملعونة وما فيها ملعون إلا ذكر الله تعالى**-ترجمہ: دنیا ملعون ہے اور جو اس میں ہے وہ بھی ملعون ہے سوائے اللہ کے ذکر کے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 13، محبۃ الأسرار، ص: 23، عین الفقر، ص: 66۔

---

[1] أبو داود، سليمان بن الأشعث السجستاني ، دار الكتاب العربي ــ بيروت، عدد الأجزاء : 4، ،كتاب الادب، باب فِي الْحَسَدِ،276/4 ، رقم 4905.

[2] مسلم ، الصحيح، كتاب الايمان، باب شُعَبِ الإِيمَانِ , 46/1 ، رقم 163 ، والترمذى، كتاب الإيمان 41 عن رسول الله صلى الله عليه و سلم،باب 7 ما جاء أن الحياء من الإيمان، (11/5 ، رقم 2615) وقال : حسن صحيح .

### تنقیح وتنقید:

یہ حدیث کے ایک حصے کا مفہوم ہے اور حدیث صحاح ستہ میں سے ہے۔ حدیث کی پوری عبارت اس طرح ہے: **أبو هريرة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم وهو يقول: {الدنيا ملعونة . ملعون مافيها إلا ذكر الله وما والاه أو عالما أو متعلما}**[1]

-32 **حدیث:**

**الدنيا سجن المؤمنين وجنة الكافرين**-ترجمہ: دنیامؤمنوں کیلئے قید اور کافروں کیلئے جنت ہے۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 22، فضل اللقاء: ص62، نور الھدی کلاں، ص: 470، کلید التوحید کلاں، ص: 146، جامع الاسرار، ص: 5۔

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث کتبِ حدیث میں درج ذیل الفاظ کے ساتھ مذکور ہے، اور صحاح ستہ میں سے ہے: **{الدنيا سجن المؤمن وجنة الكافر}**[2]

-33 **حدیث:**

**الرياء أشد من الكفر**-ترجمہ: ریاکاری کفر سے زیادہ سخت ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 22، قرب التوحید، ص: **33،27،22**، محک الفقر کلاں، ص: 460،248، بدون الحدیث: **کلید التوحید کلاں**، ص: 408۔

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث بتغیر الالفاظ سنن ابن ماجہ میں موجود ہے، ملاحظہ ہو:۔ **{إن يسير الرياء شرك وإن من عادى أولياء الله فقد بارز الله بالمحاربة إن الله يحب الأبرار الأتقياء الأخفياء الذى إذا غابوا لم يفتقدوا وإذا حضروا لم يدعوا ولم يعرفوا قلوبهم مصابيح الهدى يخرجون من كل غبراء مظلمة}**[3]

---

[1] ابن ماجه،السنن، كتاب الزهد، باب مثل الدنيا، 1377/2، رقم حديث: 4112۔قال الشيخ الألباني : حسن

[2] مسلم، الصحيح،كتاب الزهد والرقاق، باب 1، (210/8 ، رقم 7606) ، والترمذى، السنن،كتاب الشهادات عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 16 ما جاء أن الدنيا سجن المؤمن وجنة الكافر، (562/4 ، رقم 2324) وقال : حسن صحيح . وابن ماجه،السنن، كتاب الزهد، باب مثل الدنيا، 1378/2 ، رقم 4113-

[3] ابن ماجه، السنن، كتاب الفتن، باب من ترجى له السلامة من الفتن، 1320/2 ، رقم 3989-

34- **حدیث:**

**رأيت ربي في قلبي**-ترجمہ: مَیں نے اپنے رب کو اپنے دل میں دیکھا ہے۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص:84، عین الفقر، ص:184۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث لفظی تبدیلی کے ساتھ کتبِ صحاح ستہ میں موجود ہے اور اسکی سند صحیح ہے۔ اصل عبارت درج ذیل ہے:( **عن ابن عباس عن النبي صلى الله عليه و سلم قال : {أتاني ربي في أحسن صورة فقال يا محمد قلت لبيك ربي وسعديك قال فيم يختصم الملأ الأعلى ؟ قلت ربي لا أدري فوضع يده بين كتفي فوجدت بردها بين ثديي فعلمت ما بين المشرق والمغرب قال يا محمد فقلت لبيك رب وسعديك قال فيم يختصم الملأ الأعلى ؟ قلت في الدرجات والكفارات}**[1].

35- **حدیث:**

**ستفرق أمتي على ثلاثة وسبعين فرقة اثنان وسبعين منها هالك وواحد منها ناجية۔**

ترجمہ: عنقریب میری امت تہتر فرقوں میں تقسیم ہو گی۔ بہتر ان میں سے ہلاک ہونے والے ہیں اور ایک نجات پانے والا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:564۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث صحاح ستہ کی حدیث ہے، ابو داود وابن ماجہ نے ذکر کی ہے۔ ابو داود کے الفاظ درج ذیل ہیں: **(قال رسول الله صلى الله عليه وسلم : {أَلَا إِنَّ مَنْ قَبْلَكُمْ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ افْتَرَقُوا عَلَى ثِنْتَيْنِ وَسَبْعِينَ مِلَّةً وَإِنَّ هَذِهِ الْمِلَّةَ سَتَفْتَرِقُ عَلَى ثَلَاثٍ وَسَبْعِينَ ثِنْتَانِ وَسَبْعُونَ فِي النَّارِ وَوَاحِدَةٌ فِي الْجَنَّةِ وَهِيَ الْجَمَاعَةُ}**[2]

---

[1]الترمذي، السنن، كتاب تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 39 ومن سورة ص، 367/5، رقم 3234.

[2]ابو داود، السنن، كتاب السنة، باب شرح السنة، 4/ 324 حديث رقم: 4599، وابن ماجه، السنن، كتاب الفتن، باب افتراق الامم، 1322/2، رقم 3992.

36- **حدیث:**

**سلام عليكم يا أهل الجنة . . . فتنسون النعيم اذا اراها** -ترجمہ: اے اہلِ جنت سلامتی ہو تم پر، پھر اللہ ان کو دیدار کرائیگا اور وہ جنت کو بھول جائیں گے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 142، کلید التوحید کلاں، ص: 124۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر کے ساتھ سنن ابن ماجہ میں موجود ہے، ملاحظہ ہو:۔ **عن جابر بن عبد الله: – قال رسول الله صلى الله عليه و سلم {أهل الجنة في نعيمهم إذ سطع لهم نور . فرفعوا رءوسهم فإذا الرب قد أشرف عليهم من فوقهم . فقال السلام عليكم يا أهل الجنة قال وذلك قول الله ﴿ سلام قولا من رب رحيم ﴾[1]. قال فينظر إليهم وينظرون إليه . فلا يلتفتون إلى شيء من النعيم ما داموا ينظرون إليه حتى يحتجب عنهم ويبقى نوره وبركته عليهم في ديارهم}[2]**

37- **حدیث:**

**سبق المفردون قيل المفردون يا رسول الله قال الذاكرون الله كـــثيرا.** ترجمہ: مفردون بازی لے گئے، کہا گیا مفردون کون ہیں اے اللہ کے رسول ﷺ؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ کا بہت زیادہ ذکر کرنے والے۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 58۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث صحیح الفاظ کے ساتھ درج ذیل ہے اور صحیح مسلم میں مذکور ہے، ملاحظہ ہو: **{سيروا هذا جُمْدَان ســـبق الْمُفَرِّدُون قالوا وما الْمُفَرِّدُون يا رسول الله قال الذاكرون الله كثيرا والذاكرات}[3]**)

38- **حدیث:**

**سيأتي زمان على أمتي يقرأون القرآن ويصلون في مساجد وليس فيهم إيمان**-ترجمہ: عنقریب میری امت پر ایک زمانہ آئے گا کہ لوگ قرآن کی تلاوت کرینگے اور مسجدوں میں نمازیں پڑھیں گے مگر ان میں ایمان نہیں ہو گا۔

---

[1] سورة يس : 58-

[2] ابن ماجه، السنن، باب فيما أنكرت الجهيمة، 65/1 ، رقم 184-

[3] مسلم، الصحيح، كتاب الذكر والدعاء والتوبة ، باب الحث على ذكر الله تعالى،: 63/8 ح6983۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 296۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کچھ تغیرِ الفاظ کے ساتھ ہے اصل عبارت درج ذیل ہے: ۔**{سَيَخْرُجُ فِى آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ أَحْدَاثُ الأَسْنَانِ سُفَهَاءُ الأَحْلاَمِ يَقُولُونَ مِنْ خَيْرِ قَوْلِ الْبَرِيَّةِ يَقْرَءُونَ الْقُرْآنَ لاَ يُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُونَ مِنَ الدِّينِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ فَإِذَا لَقِيتُمُوهُمْ فَاقْتُلُوهُمْ فَإِنَّ فِى قَتْلِهِمْ أَجْرًا لِمَنْ قَتَلَهُمْ عِنْدَ اللَّهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ}.**[1]۔

39- **حدیث:**

**الشيطان جاثم على قلب ابن آدم فإذا ذكر الله خنس وتولى الشيطان وإذا غفل التقم محدثه ومناه۔** ترجمہ: شیطان ابنِ آدم کے دل پر چمٹا رہتا ہے پس جب وہ اللہ کا ذکر کرتا ہے تو شیطان کھسک کر اس سے پھر جاتا ہے اور جب وہ (ابن آدم) غافل ہو جاتا ہے تو اس پر وسوسوں سے حملہ آور ہو جاتا ہے۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 54۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کتبِ حدیث میں موجود ہے اور اسکی شاہد صحیح بخاری کی معلق حدیث بھی موجود ہے: **(عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِي قَوْلِهِ : {الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ} قَالَ : الشَّيْطَانُ جَاثِمٌ عَلَى قَلْبِ ابْنِ آدَمَ ، فَإِذَا سَهَا وَغَفَلَ وَسْوَسَ ، وَإِذَا ذَكَرَ اللَّهَ خَنَسَ.)**[2]

اور صحیح بخاری کی حدیث معلقاً اسکی شاہد ہے جو درج ذیل ہے:**ویذكر عن ابن عباس { الوسواس } / 4 / إذا ولد خنسه الشيطان فإذا ذكر الله عز و جل ذهب وإذا لم يذكر الله ثبت على قلبه۔**[3]

40- **حدیث:**

**الشيطان انما يصير مستوليا على الانسان.** ترجمہ: بے شک شیطان انسان پر غالب ہو جاتا ہے۔

---

[1]مسلم، الصحيح، كتاب الزكاة ، باب التَّحْرِيضِ عَلَى قَتْلِ الْخَوَارِجِ. ،: 113/3ح2511۔

[2]ابن أبي شيبة، أبو بكر عبد الله بن محمد بن أبي شيبة العبسي الكوفي (159 ــ 235 هــ)، مُصنف ابن أبي شيبة،تحقيق : محمد عوامة. طبعة الدار السلفية الهندية القديمة، باب كلام ابنِ عبّاسٍ رضي الله عنه، 369/13، رقم الحديث: 35919.

[3]البخاري، الجامع الصحيح، كتاب التفسير، باب تفسير سورة { قل أعوذ برب الناس }،ترجمة الباب، 1903/4.

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

یہ حدیث کچھ الفاظ کی تبدیلی سے مذکور ہے جیسے: { **إذا كان يوم القيامة قيل لهم انظروا من أطعمكم كسرة أو سقاكم شربة أو كساكم ثوبا فخذوا بيده ثم امضوا به إلى الجنة**} اصل عبارت ہے۔[1]۔

**شواہد:**

ارشاد ربانی ہے: . ﴿إِنْ تُبْدُوا الصَّدَقَاتِ فَنِعِمَّا هِيَ وَإِنْ تُخْفُوهَا وَتُؤْتُوهَا الْفُقَرَاءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكُمْ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِنْ سَيِّئَاتِكُمْ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ﴾ [2]

اور ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے: {**إن الصدقة لتطفئ غضب الرب وتدفع ميتة السوء**}.[3]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث بھی سند اور الفاظ کے لحاظ سے اگرچہ کمزور ہے مگر مفہوم قرآن وسنت سے اخذ کیا جا سکتا ہے، جیسا کہ اوپر شواہد بیان کیئے گئے ہیں۔

5- **روایت:**

**اتخذوا أيادي الفقراء قبل أن تفني دولتكم**-ترجمہ: فقراء کے مددگار بنو اپنی دولت ختم ہونے سے قبل۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

مذکورہ حدیث "کنز العمال" میں اور اس کے علاوہ کتبِ ضعیفہ میں تھوڑے تغیر کے ساتھ مذکور ہے۔ اور اس کو محدثین نے موضوعات میں شمار کیا ہے۔ ملاحظہ ہو: (**حديث أكثروا معرفة الفقراء واتخذوا عندهم الأيادي فإن لهم دولة الحديث**)[4]

---

[1] الغزالي ، محمد بن محمد الغزالي، أبو حامد، إحياء علوم الدين، دار االمعرفة – بيروت، عدد الأجزاء : 4،ج4/ص197.

[2] سورۃ البقرۃ2: 271.

[3] الترمذی، السنن ، كتاب الزكاة ، باب ما جاء في فضل الصدقة، 52/3 ، رقم 664.

[4] علاء الدین برہان پوری، کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال، 468/6، رقمِ حدیث: 16582، وملا علی قاری، الأسرار المرفوعة في الأخبار الموضوعة المعروف بالموضوعات الكبرى، ص: 78، تحقيق محمد الصباغ، بيروت، دار الأمانة / مؤسسة الرسالة، سنة النشر 1391 هـ - 1971م، عدد الأجزاء 1۔

**تجزیہ:**

**مذکورہ حدیث حدیث کے کسی مستند مصدر میں موجود نہیں ہے اور نہ اس کے مفہوم کے صحیح شواہد ملے۔**

**6- روایت:**

**حب الفقراء والمساكين من أخلاق المرسلين ومجالستهم من أخلاق المتقين وإضرارهم من أخلاق المنافقين-**

ترجمہ: فقراء اور مساکین کی محبت رسولوں کے اخلاق میں سے ہے۔ اور ان کے ساتھ بیٹھنا متقین کے اخلاق میں سے ہے۔ اور ان کو نقصان دینا منافقین کے اخلاق میں سے ہے۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

**عن ابن عمر قال : قال رسول الله صلى الله عليه وسلم : « إن لكل أمر مفتاحا ، ومفتاح الجنة حب الفقراء والمساكين والعبيد ، وهم جلساء الله يوم القيامة »)**[1]

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حالت مسکینی کو پسند فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا: **{اللهم احيني مسكينا وامتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين}**[2]

**تجزیہ:**

یہ حدیث بھی بہت کوشش کے بعد ان الفاظ کے ساتھ کسی مستند مصدرِ حدیث سے نہیں ملی مگر اسکے مفہوم کی حدیثیں کتبِ موضوعات میں مذکور ہیں۔ گرچہ سند اور الفاظ کے لحاظ سے مضبوط نہیں مگر مفہوم کو درست کہا جا سکتا ہے کیونکہ نبی ﷺ نے حالتِ مسکینی کو پسند فرمایا۔

**7- روایت:**

**يا بلال عش فقيرا ولا تعش غنيا قال بلال من لي ذلك يارسول الله صلى الله عليه وسلم فقال هو ذالك وإلا في النار-**

ترجمہ: اے بلال! فقیری حالت میں زندگی گزار، اور مالداری حالت میں زندگی نہ گزار۔ حضرت بلال نے عرض کی اے اللہ کے رسول ﷺ میرے لیئے یہ حکم ہے کیا؟ آپ ﷺ نے فرمایا یہ آپ کیلئے حکم ہے، ورنہ جہنم میں۔

---

[1] الألباني ، محمد ناصر الدين، السلسلة الضعيفة، 581/3، رقمِ حدیث: 1394، الرياض ، مكتبة المعارف، عدد الأجزاء : 11.

[2] الترمذی، السنن ، كتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، 577/4، رقمِ حديث: 2352، و ابنِ ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب مجالسة الفقراء، 1381/2، رقمِ حديث: 4126۔

### تنقیح وتنقید:

یہ حدیث بھی گزشتہ حدیث کے حکم میں ہے۔

8- **روایت:**

**إنه قال في تفسير قوله تعالى يأيها الذين آمنوا اتقوا الله وابتغوا إليه الوسيلة الوسيلة إلى الله تعالى حب الفقراء۔**

ترجمہ: بے شک آپ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم نے اللہ تعالیٰ کے قول: ﴿**يأيها الذين آمنوا اتقوا الله وابتغوا إليه الوسيلة**﴾ کے بارے میں فرمایا: اللہ تعالیٰ کی طرف وسیلے سے مراد فقراء سے محبت ہے۔

### تنقیح وتنقید:

یہ حدیث بھی بہت تلاش کے بعد کسی مصدر سے نہیں ملی۔ یہ صوفیاء کی اپنی تفسیر ہے جو سلطان باہو نے بیان کی ہے۔

9- **روایت:**

**يدخل الفقراء من امتي قبل الأغنياء بنصف يوم وهو خمس مأة عام۔**

ترجمہ: میری امت کے فقراءمالداروں سے آدھادن پہلے جنت میں داخل ہو گا۔ اور آدھادن پانچ سو سال کے برابر ہے۔

### تنقیح وتنقید

یہ حدیث صحاح ستہ کی کتب میں موجود ہے اور درج ذیل ہے:**يدخل فقراء المؤمنين الجنة قبل الأغنياء بنصف يوم . خمسائة عام)**[1]

10- **روایت:**

**مر عيسى ابن مريم في بعض الصحارى فرآى رجلا جلس لعبادة الصنم فكسره وقال للوثنى قم ياعبد الله و اعبد الله الذي هو افضل ما تعبده قال فما صفته قال هو رب الدنيا وأهلها قال عيسى ففهم۔**

ترجمہ: حضرت عیسیٰؑ بن مریمؑ کسی جنگل سے گزرے تو انہوں نے ایک آدمی کو دیکھاجو بیٹھابُت کی پُوجا کر رہا تھا۔ انہوں نے بُت کو توڑ دیا۔ اور بُت پرست سے کہا اے اللہ کے بندے! کھڑے ہو جاؤ اور اللہ کی عبادت کرو جو تیری عبادت کے زیادہ لائق ہے۔ اُس نے کہا اس کی کیا صفت ہے؟ آپؑ نے فرمایاوہ دنیا اور دنیاوالوں کا پالن ہار ہے حضرت عیسیٰؑ نے فرمایاپس سمجھ جا۔

---

[1] ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد، باب منزلة الفقراء، 1380/2، رقم 4122، والترمذى، السنن، كتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، 578/4 ، رقم 2355، وقال : حسن.

### تنقیح وتنقید

یہ حدیث بھی مجھے کسی مصدر سے نہیں ملی مگر مفہوم قرآن وسنت کے خلاف نہیں ہے۔

11- **روایت:**

**قال اتخذوا أيادي الفقراء فإن لهم عند الله دولته**۔ترجمہ: آپ نے فرمایا فقراء کے مدد گار بنو کیونکہ ان کے پاس دولت ہوتی ہے۔

### تنقیح وتنقید:

اسی فصل کی حدیث نمبر 5 میں اس کا حکم گزر چکا ہے حدیث وہی ہے الفاظ کا تھوڑا فرق ہے۔

12- **روایت:**

**یاطالب الدنیا البر فترك البر اثم**۔ترجمہ: اے دنیا کے طلبگار نیکی کرو، نیکی کا چھوڑنا گناہ ہے۔

### تنقیح وتنقید

یہ صوفیانہ مقولہ ہے جو سلطان باہو نے بیان کیا ہے۔

13- **روایت:**

**من أراد أن يجلس مع الله فليجلس مع أهل التصوف**۔ترجمہ: جس نے اللہ کے ساتھ بیٹھنے کا ارادہ کیا اسے چاہیئے کہ وہ صوفیاء کے پاس بیٹھے۔

### تنقیح وتنقید:

اس حدیث کو امام سیوطی نے موضوع کہا ہے ملاحظہ ہو: **(عن أبي هريرة مرفوعا من سره أن يجلس مع الله تعالى فليجلس مع أهل الصوف، موضوع والمتهم به الجويباري)**.[1]

---

[1] السُّيوطي، جلال الدين ، اللآلي المصنوعة في الأحاديث الموضوعة،224/2،دار الكتب العليمة، عدد الأجزاء : 2

امام ابن الجوزی نے بھی اس پر ایسا ہی تبصرہ کیا ہے۔ ملاحظہ کیجئے: **هذا موضوع والمتهم به الجويبارى وقد بينا في مواضع أنه كذاب وضاع وقد روى سليمان بن أرقم عن الزهري عن ابن المسيب عن أبي هريرة عن النبي صلى الله عليه وسلم: " من سره أن يجد حلاوة الايمان فليلبس الصوف " وسليمان تركوه.**[1]

اس حدیث کے شواہد صحیح احادیث اور قرآنی آیات سے نہیں ملے۔

14- **روایت:**

**قال النبي صلى الله عليه وسلم لعائشة يا عائشة جالس الفقراء والمساكين تجالسهم في الآخرة يدخلون الجنة بغير حساب وتلقني معهم يوم القيامة۔**

ترجمہ: نبی ﷺ نے حضرت عائشہ سے فرمایا۔ فقراء اور مساکین کے ساتھ بیٹھ تو آخرت میں بھی انکے ساتھ بیٹھے گا، جنت میں بغیر حساب کے داخل ہو گا اور قیامت والے دن مجھے ان کے ساتھ ملنے کا شرف حاصل کرے گا۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

حدیث میں ہے: **{أحبوا الفقراء وجالسوهم وأحب العرب من قلبك وليردك عن الناس ما تعلم من نفسك}**[2]

روایت بیان کی گئی:-**{اطلعت في الجنة فرأيت أكثر أهلها الفقراء واطلعت في النار فرأيت أكثر أهلها النساء}**[3]

حدیث میں ارشاد ہے :**{الجلوس مع الفقراء من التواضع وهو من أفضل الجهاد}**[4]

---

[1] ابن الجوزی، الموضوعات، 49/3۔

[2] الحاكم، المستدرک، 368/4 ، رقم 7947 ، وقال : صحيح الإسناد .

[3] البخاری، الصحيح ، كتاب بدء الخلق، باب ما جاء في صفة الجنة وأنها مخلوقة، 3 /1184، رقم حدیث: 3069، [ 4902 ، 6084 ، 6180 ] ، و مسلم، الصحیح ، كتاب الرقاق،باب أَكْثَرُ أَهْلِ الْجَنَّةِ الْفُقَرَاءُ وَأَكْثَرُ أَهْلِ النَّارِ النِّسَاءُ وَبَيَانُ الْفِتْنَةِ بِالنِّسَاءِ، 8 /88، رقمِ حديث: 7114۔

[4] الديلمى ، 124/2 ، رقم 2646 . قال الخطيب : قال لى محمد بن يوسف القطان : كان يضع الحديث .

**تجزیہ:**

شواہد کی بنا پر حدیث کا مفہوم درست ہے۔

15- **روایت:**

**إن رحمة الله بخمسة نفر الملائكة والمجاهدين والفقراء والشهداء ورجل يبكي من خشية الله تعالى خلوة۔**

ترجمہ: بے شک اللہ کی رحمت پانچ لوگوں پر ہوتی ہے: فرشتے، مجاہدین، فقراء، شہداء اور اس شخص پر جو اللہ کے ڈر کی وجہ سے تنہائی میں روتا ہے۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

**﴿فَضَّلَ اللَّهُ الْمُجَاهِدِينَ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقَاعِدِينَ دَرَجَةً﴾** [1]

**﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ﴾** [2]

**﴿إِنَّ الَّذِينَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ كَبِيرٌ﴾** [3]

**:۔ عن أنس : أن رسول الله صلى الله عليه و سلم قال {اللهم أحيني مسكينا وأمتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين يوم القيامة فقالت عائشة لم يا رسول الله ؟ قال إنهم يدخلون الجنة قبل أغنيائهم بأربعين خريفا يا عائشة لا تردي المسكين ولو بشق تمرة يا عائشة أحبي المساكين وقربيهم فإن الله يقربك يوم القيامة}** [4]

---

[1] سورۃ النساء4: 95.

[2] سورۃ آل عمران3: 169.

[3] سورۃ الملک67: 12.

[4] الترمذي، السنن، كتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، 577/4، رقم 2352.

**تجزیہ:**

یہ حدیث بھی بسیار کوشش کے بعد کسی مصدر سے نہیں ملی مگر مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ مختلف قرآنی آیاتِ مبارکہ اور احادیث کو ملا کر مفہوم درست قرار دیا جاسکتا ہے۔

16- **روایت:**

**لا تطغوا في أهل التصوف والخرق فإن أخلاقهم من أخلاق الأنبياء ولباسهم لباس الأتقياء۔**

ترجمہ: صوفیاء سے سرکشی نہ کرو کیونکہ ان کا اخلاق انبیاء کے اخلاق میں سے ہے اور ان کا لباس متقین کے لباس کی طرح ہے۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

**۔عن أنس : أن رسول الله صلى الله عليه و سلم قال{ اللهم أحيني مسكينا وأمتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين يوم القيامة فقالت عائشة لم يا رسول الله ؟ قال إنهم يدخلون الجنة قبل أغنيائهم بأربعين خريفا يا عائشة لا تردي المسكين ولو بشق تمرة يا عائشة أحبي المساكين وقربيهم فإن الله يقربك يوم القيامة}[1]**

**– {أحبوا الفقراء وجالسوهم وأحب العرب من قلبك وليردك عن الناس ما تعلم من نفسك}[2].**

**– {اطلعت في الجنة فرأيت أكثر أهلها الفقراء واطلعت في النار فرأيت أكثر أهلها النساء}[3]**

**– {الجلوس مع الفقراء من التواضع وهو من أفضل الجهاد}[4]**

**تجزیہ:**

شواہد کی بنا پر حدیث کے مفہوم کو ٹھیک کہا جاسکتا ہے۔

---

[1] الترمذي، السنن، كتاب الزهد عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 37 ما جاء أن فقراء المهاجرين يدخلون الجنة قبل أغنيائهم، 577/4، رقم 2352.

[2] الحاكم، المستدرك، 368/4 ، رقم 7947 ، وقال : صحيح الإسناد .

[3] البخارى، الصحيح ، كتاب بدء الخلق،باب ما جاء في صفة الجنة وأنها مخلوقة، 1184/3، رقمِ حديث: 3069، و مسلم، الصحيح ، كتاب الرقاق،باب أَكْثَرُ أَهْلِ الْجَنَّةِ الْفُقَرَاءُ وَأَكْثَرُ أَهْلِ النَّارِ النِّسَاءُ وَبَيَانُ الْفِتْنَةِ بِالنِّسَاءِ، 88/8، رقمِ حديث: 7114۔

[4] الديلمى ، الفردوس بماثور الخطاب، 124/2 ، رقم 2646 . قال الخطيب : قال لى محمد بن يوسف القطان : كان يضع الحديث .

17- **روایت:**

**أرغبوا في دعاء أهل التصوف فإنهم أصحاب الجوع والعطش فإن الله تعالى ينظر إليهم فيسرع إجابتهم۔**

ترجمہ: صوفیاء کی دُعا میں رغبت رکھو کیونکہ وہ بھوک وپیاس والے ہوتے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ انکی طرف نظر کرم کرتا ہے اور جلدی دُعا قبول فرماتا ہے۔

## تنقیح وتنقید:

اس حدیث کا حکم بھی حدیث نمبر 17 والا ہے۔

18- **روایت:**

**قال أسهل ابن سعيد جاء رجل إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يارسول الله علمني علما إذ أنا علمت به أفلحت قال اتق الله وأحب الناس وازهد في الدنيا يحبك الله تعالى وازهد في الناس يحبك الناس۔**

ترجمہ: اسہل بن سعید نے کہا کہ ایک آدمی رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کی اے اللہ کے رسول ﷺ مجھے ایسا علم سکھاؤ جب میں سیکھ لوں تو کامیاب ہو جاؤں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اللہ سے ڈر، لوگوں سے پیار کر اور دنیا سے منہ موڑ لے اللہ تعالیٰ تجھ سے محبت کرے گا اور لوگوں کی چیزوں میں رغبت نہ لے لوگ تجھ سے محبت کریں گے۔

## تنقیح وتنقید:

یہ حدیث صحاح ستہ میں مذکور ہے۔ مذکورہ حدیث میں عبارت کی کچھ غلطیاں تھیں جو ٹھیک کی گئیں۔ یہ صحاح ستہ کی حدیث ہے: **{ازهدْ فى الدنيا يحبَّك اللهُ وازهدْ فيما فى أيدى الناسِ يحبَّك الناسُ }**[1]

[1] ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب الزهد في الدنيا، 1373/2 ، رقم 4102 .

19- **روایت:**

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم الفقر شین عند الناس وزین عند الله یوم القیامة۔**ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا فقر لوگوں کے ہاں عیب ہے اور قیامت کے دن اللہ کے ہاں زینت ہو گا۔

## تنقیح و تنقید

یہ حدیث "کنز العمال" میں موجود ہے اگرچہ ضعیف ہے مگر مفہوم ٹھیک ہے: **{الفقر شین عند الناس وزین عند الله یوم القیامة}**[1] **قال المناوی : فیه محمد بن مقاتل الرازی لا المروزی قال الذهبی فی الذیل : ضعیف .**[2]

اسکے شواہد نہیں ملے۔

20- **روایت:**

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم رکعتان من فقیر في فقره أحب إلی الله تعالی من سبعین رکعة غني في غنائه ورکعتان من الغني الشاکر أحب إلی الله تعالی من الدنیا وما فیها۔**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا حالتِ فقر میں دو رکعتیں امیر کی مالداری کی حالت میں ستر رکعتوں سے زیادہ اللہ کو محبوب ہیں۔ اور مالدار شکر گزار کی دو رکعتیں اللہ کو دنیا اور اشیاءِ دنیا سے زیادہ محبوب ہیں۔

## تنقیح و تنقید:

یہ حدیث بھی کسی حدیث کے مصدر میں موجود نہیں ہے اور نہ اسکے شواہد ملے۔

21- **روایت:**

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من تشبه بقوم فهو منه ومن أحب شیئا فهو معه یوم القیامة۔**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے جس قوم کی تشبیہ اختیار کی وہ اسی قوم سے ہو گا۔ اور جس نے جس شے سے محبت کی وہ شے اس کے ساتھ ہو گی۔

---

[1] علاء الدین برھان پوری، کنز العمال، 381/6، رقمِ حدیث: 16595۔

[2] المناوي، زین الدین عبد الرؤوف، الإمام الحافظ، التیسیر بشرح الجامع الصغیر،الریاض، مکتبة الإمام الشافعي، 1408هـ - 1988م، الطبعة: الثالثة،عدد الأجزاء / 2.ج351/2۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث دو صحیح حدیثوں کا مجموعہ ہے جو درج ذیل ہیں: **{من تشبه بقوم فهو منهم}**[1] – **{المرء مع من أحب}**[2].

22- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لأنس رضي الله عنه للخادم في خدمة المؤمن مثل أجر الصائم بالنهار والقائم بالليل ومثل أجر المجاهدين في سبيل الله الذين لاترد دعوتهم ومثل أجر الحاج ومثل أجر المبتل فطوبى للخادم يوم القيامة وللخادم يوم القيامة شفاعته في الناس مثل غنم ربيع ومضر فقلت يارسول الله صلى الله عليه وسلم فإن كان الخادم فاجرا قال يا أنس الخادم السوء أفضل عند الله من ألف عابد مجتهد وللخادم مثل أجر من يخدمه من غير أن ينقص من أجورهم شيئ-**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے حضرت انس سے فرمایا مؤمن کی خدمت میں خادم کا اجر دن کے روزہ دار، رات کے قیام کرنے والے کی طرح ہے۔ اور اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والوں جیسا اجر، حج کرنے والے جیسا اجر، تکلیف میں مبتلا شخص جیسا اجر ہے۔ پس قیامت والے دن خادم کی خوش نصیبی ہے، اور خادم کی قیامت والے دن لوگوں کی شفاعت ہوگی قبیلہ ربیع اور مضر کی بکریوں کی طرح۔ پھر مَیں نے عرض کی اے اللہ کے رسول ﷺ اگر خادم فاجر ہو تو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اے انس بُرا خادم اللہ کے ہاں ہزار مجتہد عابد سے بہتر ہے۔ اور خادم کیلئے ان لوگوں جیسا اجر ہوگا جنہوں نے اس کی خدمت کی انکے اجر سے کوئی کمی بھی نہیں کی جائیگی۔

## تنقیح وتنقید:

اس حدیث کے مشہور الفاظ درج ذیل ہیں۔ اور اس کی سند اور متن کے بارے حافظ ابن حجر کی رائے بھی مذکور ہے۔ وہ اس حدیث کو موضوع اور منکر قرار دیتے ہیں: **عن أنس بن مالك لا يكاد يعرف الصقت به نسخة مكذوبة رأيتها قبح الله من وضعها انتهى وهي من روية محمد بن مقاتل الرازي عن جعفر بن**

---

[1]أبو داود، السننِ ،كتاب اللباس ، باب فِي لُبْسِ الشُّهْرَةِ.، 44/4 ، رقم 4031.

[2]البخارى، الصحيح، كتاب الأدب ، باب علامة الحب في الله عز و جل، 2283/5 ، رقم 5819 ، ومسلم، الصحيح ، البر والصلة والآدب ، باب الْمَرْءُ مَعَ مَنْ أَحَبَّ، 2032/4 ، رقم 2639 .

**هارون الواسطي عن سمعان فذكر النسخة وهي أكثر من ثلاث مائة حديث أكثر متونها موضوعة من اقبحها حديث:**

**{الخادم في أمان الله عز و جل ما دام الخادم في خدمة المؤمن وللخادم في الخدمة أجـــر الصـــائم القائم وكاجر المجاهد في سبيل الله الذي لا يسكن روعه وكاجر الحاج والمعتمر. الحديث) وفيـــه كلام آخر وأورد الجوزجاني من هذه النسخة حديثا وقال منكر وفي سنده غـــير واحـــد مـــن المجهولين}[1]**

23- **روایت:**

**عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه قال أفضل الأشياء ثلاثة العلم والفقر والزهد۔**

*ترجمہ: نبی ﷺ نے فرمایا تین چیزیں سب سے بہتر ہیں: علم، فقر اور زہد۔*

**تنقیح و تنقید:**

*اِس حدیث کو بھی کسی حدیث کے مصدر سے تلاش نہیں کیا جاسکا۔*

24- **روایت:**

**جاء رجل إلى النبي صلى الله عليه وسلم فقال ما الفقر قال خزانة من خزائن الله تعالى ثم قال ما الفقر يا رسول الله قال كرامة من كرامات الله تعالى لا يعطيه الله نبيا مرسلا أو وليا مخلصا وأجر العبد الكريم على الله تعالى۔**

*ترجمہ: ایک آدمی نبی ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ فقر کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا اللہ کے خزانوں میں ایک خزانہ ہے۔ پھر اس نے یہی سوال دہرایا تو آپ ﷺ نے فرمایا اللہ کی کرامتوں میں سے ایک کرامت ہے جو اللہ تعالیٰ کسی نبی مرسل یا ولی مخلص کو نہیں دیتا۔ اور بندے کا اجر اللہ تعالیٰ پر ضروری ہوتا ہے۔*

**تنقیح و تنقید:**

*مذکورہ حدیث کو بھی کسی حدیث کے مصدر سے تلاش نہیں کیا جاسکا۔*

25- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم كلا م الفقراء كلام الله تعالى ومن يتهاون بكلامهـــم فقـــد تهاون بكلام الله تعالى ومن عادى الفقراء كفاه الله تعالى إياهم۔**

---

[1]حافظ ابن حجر، أحمد بن علي بن حجر، أبو الفضل، العسقلاني، الشافعي، لسان الميزان،بيروت، مؤسسة الأعلمي للمطبوعات، الطبعة الثالثة ، 1406 – 1986، تحقيق : دائرة المعرف النظامية – الهند، عدد الأجزاء : 7.ج،114/3.

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا فقراء کا کلام اللہ کا کلام ہوتا ہے اور جو ان کی بات میں سستی کرے تو تحقیق اس نے اللہ کے کلام میں سستی کی۔ اور جو فقراء سے دشمنی رکھے اللہ اسے فقراء کی طرف سے کافی ہے۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث بھی کسی حدیث کے مصدر سے تلاش نہیں مل سکی۔

26- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم فضل الفقراء على الأغنياء كفضلي على جميع خلق الله تعالى وهو الفقير الذي لايعلم الناس بموته ومرضه-**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مالداروں پر فقراء کی فضیلت ایسے ہے جیسے میری فضیلت اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق پر۔ اور فقیر وہ ہوتا ہے جس کی موت اور مرض کے بارے میں لوگوں کو علم نہ ہو۔

**تنقیح وتنقید:**

یہ حدیث بھی موضوع ہے۔ کسی مصدرِ حدیث میں مذکور نہیں۔

27- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم خلق الله كل خلق من طين الأرض وخلق الأنبياء والفقراء من طين الجنة فمن أراد أن يكون عبد الله تعالى فليكرم الفقراء-**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ہر مخلوق کو زمین کی مٹی سے بنایا اور انبیاء و فقراء کو جنت کی مٹی سے بنایا۔ پس جو اللہ تعالیٰ کا بندہ بننا چاہے اسے چاہیئے کہ فقراء کی عزت کرے۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث بھی صوفیانہ شطحیات میں سے ہے۔ کسی بھی حدیث کی مستند کتاب میں درج نہیں ہے۔

28- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الأغنياء في الدنيا والآخرة هو الفقراء ولولا الفقراء لهلك الأغنياء-**

ترجمہ: رسول ﷺ نے فرمایا دنیا اور آخرت میں غنی لوگ (در حقیقت) فقیر ہی ہیں۔ اور اگر فقراء نہ ہوتے تو اغنیاء ہلاک ہو جاتے۔

**تنقیح وتنقید:**

حدیثِ مذکور کا آخری حصہ صرف روح البیان اور غرائب القرآن میں مذکور ہے۔[1]کسی مصدرِ حدیث سے ثابت نہیں۔

29- **روایت:**

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم مثل الفقراء مع الأغنیاء کمثل العصا بید الأعمی۔**

ترجمہ: رسول ﷺ نے فرمایا فقراء کی مالداروں کے ساتھ مثال ایسے ہے جیسے اندھے کے ہاتھ میں ڈنڈا۔

**تنقیح وتنقید:**

حدیثِ مذکور بھی کسی مصدر سے نہیں ملی۔ اور نہ اس کے مفہوم کی کوئی حدیث ملی۔ یہ بھی صوفیانہ احادیثِ نفسیہ میں سے ہے۔

30- **روایت:**

**قال علیه الصلوة والسلام لعن الله من أکرم غنیا لغنائه ولعن الله من اهان فقیرا لفقره ویسمی في السماوات عدو الله وعدو الأنبیاء ولایستجاب له دعوة ولایقضی له حاجة۔**

ترجمہ: آپ ﷺ فرمایا اللہ تعالیٰ نے لعنت کی اس شخص پر جس نے کسی مالدار کی مالداری کی وجہ سے عزت کی۔ اور اللہ تعالیٰ نے لعنت کی ان لوگوں پر جنہوں نے کسی فقیر کی فقر کی وجہ سے توہین کی۔ اور آسمانوں میں ان کو اللہ اور نبیوں کا دشمن شمار کیا جائے گا۔ اور ان کی دعا قبول نہیں کی جاتی اور ان کی ضرورت بھی پوری نہیں ہوتی۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

**– عن ابن مسعود قال : قال رسول الله صلی الله علیه و سلم : {من أصبح محزونا علی الدنیا أصبح ساخطا علی ربه و من أصبح یشکو مصیبته فإنما یشکو ربه و من دخل علی غني فتضعضع له ذهب ثلثا دینه}**[2]. محدثین نے اسکی سند کو بھی ضعیف قرار دیا ہے۔[3]

---

[1] اسماعیل حقی، تفسیر روح البیان، 346/1، والنیسابوري، الحسن بن محمد بن حسین، نظام الدین، القمي، غرائب القرآن ورغائب الفرقان، 41/2، دار الکتب العلمیة – بیروت / لبنان – 1416 هـ – 1996 م، الطبعة : الأولی، عدد الأجزاء / 6، تحقیق : الشیخ زکریا عمیران.

[2] البیهقي، شعب الایمان، باب في الصبر علی المصائب و عما تنزع إلیه النفس من لذة و شهوة، 213/7، رقمِ حدیث: 10045۔

[3] القاری، الاسرار المرفوعة فی اخبار الموضوعة، 339/1.

**عن أبي هريرة قال : قال رسول الله صلى الله عليه و سلم: {إن الله قال من عادى لي وليا فقد آذنته بالحرب}[1]**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ نہیں ملی مگر اسکے مفہوم کی حدیث کو بیہقی نے شعب الایمان میں بالسند ذکر کیا ہے۔ اور دوسرا حصہ صحیح بخاری کی حدیث سے درست قرار دیا جاسکتا ہے جب کہ فقراء سے مراد اولیاء اللہ لیا جائے جیسا کہ سلطان باہو مراد لیتے ہیں۔

31- **روایت:**

**قال الرسول صلى الله عليه وسلم إن الملائكة عليهم السلام يستغفرون للفقراء ويشفعون لهم يوم القيامة ومن شفع له الملائكة ما أحسن حاله۔**

ترجمہ: رسول ﷺ نے فرمایا بے شک فرشتے فقراء کیلئے استغفار کرتے ہیں اور ان کیلئے قیامت والے دن شفاعت کریں گے۔ اور جن کیلئے فرشتے شفاعت کریں انکا کیا ہی خوب حال ہو گا۔

## تنقیح و تنقید

**شواہد:**

- ﴿ وَالْمَلَائِكَةُ يُسَبِّحُونَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَيَسْتَغْفِرُونَ لِمَنْ فِي الْأَرْضِ﴾ [2]

- ﴿الَّذِينَ يَحْمِلُونَ الْعَرْشَ وَمَنْ حَوْلَهُ يُسَبِّحُونَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَيُؤْمِنُونَ بِهِ وَيَسْتَغْفِرُونَ لِلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَحْمَةً وَعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِينَ تَابُوا وَاتَّبَعُوا سَبِيلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيمِ﴾ [3]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کا مفہوم شواہد کی بنا پر درست قرار دیا جاسکتا ہے مگر اس عبارت کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

[1] البخاري، الصحيح، كِتَاب الرِّقَاقِ، بَاب التَّوَاضُعِ، رقم: 6021.

[2] سورۃ الشوریٰ 42: 5.

[3] سورۃ غافر 40: 7.

32- **روایت:**

**قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم إن الله تعالى ينظر إلى الفقراء كل يوم خمس مأة مرة فيغفرلهم بكل نظر سبع خطيئة۔**

ترجمہ: نبی ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ فقراء کو روزانہ پانچ سو دفعہ دیکھتا ہے اور ایک نظر سے ان کے سات گناہ معاف فرماتا ہے۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث فقراء کا قول ہے جسے الفاظ کے تغیر کے ساتھ سلطان باہو نے رایت بالمعنیٰ کے طور پر ذکر کیا، ملاحظہ ہو: وَقَوْلِ الْفُقَرَاءِ: **{إنَّ اللَّهَ تَعَالَى يَنْظُرُ إلَى الْفُقَرَاءِ بِتَجَلِّيهِ عَلَيْهِمْ فِي ثَلَاثَةِ مَوَاطِنَ عِنْدَ مَدِّ السِّمَاطِ عِنْدَ قِيَامِهِمْ فِي الِاسْتِغْفَارِ أَوْ الْمَجَازَاتِ الَّتِي بَيْنَهُمْ، وَعِنْدَ السَّمَاعِ}.**[1]

33- **روایت:**

**الفقر ذلة في الدنيا وعزة في الآخرة۔** ترجمہ: فقر دنیا میں رسوائی اور آخرت میں عزت ہے۔

**تنقیح وتنقید**

**حکم:**

ان الفاظ کے ساتھ حدیث کسی مصدرِ حدیث میں نہیں ہے۔

**شواہد:**

**{الفقر شين عند الناس وزين عند الله يوم القيامة }**[2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کی ایک شاہد حدیث موجود ہے سند اس کی بھی کمزور ہے[3]۔ اس کو البانی نے بھی "السلسلۃ الضعیفۃ" میں بیان کیا ہے۔[4]

---

[1] ابن تيمية، تقي الدين، أحمد بن عبد الحليم بن تيمية ، أبو العباس ،الحراني (المتوفى : 728هـ)الفتاوى الكبرى، 424/2، المحقق : محمد عبدالقادر عطا – مصطفى عبدالقادر عطا، دار الكتب العلمية، الطبعة الأولى 1408هـ – 1987م، عدد الأجزاء : 6.

[2] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 3/ 154، رقم 4418.

[3] السيوطی، جلال الدين، جامع الاحادیث، 26/15، رقمِ حديث: 14882۔

[4] الألباني، محمد ناصر الدين الألباني، السلسلة الضعيفة،29/9، رقمِ حديث: 4028،مكتبة المعارف – الرياض، عدد الأجزاء : 11.

34- **روایت:**

**قال النبي صلى الله عليه وسلم من آذى مؤمنا فقيرا بغير حق فكأنما هدم الكعبة وقتل ألف ملك من المقربين۔**

ترجمہ: نبی ﷺ نے فرمایا جس نے مؤمن فقیر کو ناحق تکلیف دی گویا کہ اس نے کعبے کو گرادیا اور ایک سو مقرب فرشتوں کو قتل کر دیا۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث ابو نعیم اصفہانی[1] نے اخبارِ اصبہان میں ذکر کی ہے۔ وہاں سے لی گئی ہے۔ ملاحظہ ہو: **عن سالم ، عن أبيه ، قال : قال رسول الله صلى الله عليه وسلم : « من آذى مؤمنا فقيرا بغير حق فكأنما هدم مكة عشر مرات ، وبيت المقدس ، وكأنما قتل ألف ملك من المقربين »[2] حكمِ حدیث:**

حدیث کسی مستند کتاب میں موجود نہیں ہے۔

**شواہد:**

**{إن الله قال من عادى لى وَلِيًّا فقد آذَنْتُهُ بالحرب ...الحديث}[3]**

**تجزیہ:**

اگرچہ سند اسکی نا قابل اعتبار ہے مگر حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے۔ اسکی تائید میں صحیح حدیث موجود ہے۔

35- **روایت:**

**قال الرسول صلى الله عليه وآله وسلم حرمة المؤمن الفقير عند الله تعالى اعظم من سبع السماوات وسبعة الأرضين والجبال وما فيها والملائكة المقربين۔**

ترجمہ: رسول ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے ہاں مؤمن فقیر کی حرمت ساتوں آسمانوں اور ساتوں زمینوں، جو کچھ اس میں ہے ان سے اور مقرب فرشتوں سے بھی زیادہ ہے۔

---

[1]أبو نعيم، أحمد بن عبد الله بن أحمد الاصبهاني (336 - 430 ه = 948 - 1038 م): حافظ، مؤرخ، من الثقات في الحفظ والرواية.ولد ومات في أصبهان.من تصانيفه (حلية الاولياء وطبقات الاصفياء - ط) عشرة أجزاء، و (معرفة الصحابة) كبير، بقيت منه مخطوطة في مجلدين، عليها قراءة سنة 551 في مكتبة أحمد الثالث، بطوبقبو سراي، باستنبول، الرقم 497 كما في مذكرات الميمني - خ.و (طبقات المحدثين والرواة) و (دلائل النبوة - ط) و (ذكر أخبار أصبهان - ط) مجلدان، وكتاب (الشعراء - خ)(الاعلام للزركلي، 157/1)

[2]أبو نعيم الأصبهاني ، أخبار أصبهان، 3/ 216، رقم: 779 -

[3]البخارى، الصحيح، كتاب الرقاق ، باب التواضع، 2384/5 ، رقم 6137 .

**تنقیح وتنقید**

**حکم:**

یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ کتبِ حدیث میں موجود نہیں

**شواہد:**

اسکی تائید کیلئے حدیث موجود ہے۔ ملاحظہ ہو: **عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو ، عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم . قَالَ: {لزوال الدنيا أهون على الله من قتل رجل مسلم}.**[1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث معنوی طور پر درست ہے کیونکہ اس کی شاہد حدیث موجود ہے، اگرچہ الفاظ اور سند کمزور ہے۔

36- **روایت:**

**قال الرسول صلى الله عليه وآله وسلم للجنة ثمانية أبواب سبعة منها للفقراء وواحد للأغنياء۔**

ترجمہ: رسول ﷺ نے فرمایا جنت کے آٹھ دروازے ہیں انمیں سے سات فقراء اور ایک مالداروں کیلئے۔

**تنقیح وتنقید:**

**حکم:**

مذکورہ حدیث کسی مصدر سے نہیں ملی۔ موضوع روایت ہے۔

**شواہد:**

اس کے مفہوم کا کوئی شاہد نہیں ملا۔

**تجزیہ:**

لفظاً اور معناً حدیث کسی مصدر سے نہیں ملی صوفیانہ مقولہ ہے۔

37- **روایت:**

**قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم إن الله ينظر إلى هذه الأمة بالعلماء والفقراء فالعلماء ورثتي والفقراء أحبائي۔**

---

[1] الترمذي، السنن، كتاب الديات عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 7 ما جاء في تشديد قتل المؤمن، 4/ 16، رقم 1395، و"النَّسائي، السنن، كتاب تحريم الدم ، باب تعظيم الدم، 2/ 284، رقم 3439.

ترجمہ: نبی ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ اس امت کے علماء اور فقراء کی طرف نظر فرماتا ہے۔ پس علماء میرے وارث اور فقراء میرے محبوب ہیں۔

**شواہد:**

قرآن میں ارشاد ہے: ﴿إِنَّمَا يَخْشَى اللَّهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ﴾ [1]

حدیث میں ارشاد ہے: { مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَطْلُبُ فِيهِ عِلْمًا سَلَكَ اللَّهُ بِهِ طَرِيقًا مِنْ طُرُقِ الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلاَئِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَإِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِي السَّمَوَاتِ وَمَنْ فِي الأَرْضِ وَالْحِيتَانُ فِي جَوْفِ الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ وَإِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الأَنْبِيَاءِ وَإِنَّ الأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلاَ دِرْهَمًا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ }[2]

{إن الله يحب عبده المؤمن الفقير المتعفف أبا العيال}[3]

**تجزیہ:**

حدیث کسی مصدر سے نہیں ملی مگر معنوی طور پر شواہد کی بناپر درست ہے۔

38- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم سراج الأغنياء في الدنيا والآخرة حب العلماء والفقراء۔**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دنیا اور آخرت میں مالداروں کا چراغ علماء اور فقراء کی محبت ہے۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

اسکے مفہوم کی مؤید درج ذیل حدیث ہے: **{ أكرموا العلماء وقدروهم وحبوا المساكين وجالسوهم وارحموا الأغنياء وعفوا عن أموالهم }**[4]

---

[1] سورۃالفاطر35: 28.

[2] ابو داود، السنن،كتاب العلم،كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 19 ما جاء في فضل الفقة على العبادة، باب الْحَثِّ عَلَى طَلَبِ الْعِلْمِ، 354/3، رقم 3643، والترمذي، السنن، 5/ 548، رقم 2682.

[3] ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب فضل الفقراء ، 1380/2 ، رقم 4121 ، قال أحمد بن أبي بكر بن إسماعيل الكناني (سنة الولادة 762/ سنة الوفاة 840،) : هذا إسناد ضعيف القاسم بن مهران لم يثبت سماعه من عمران وموسى بن عبيدة الربذى ضعيف . (مصباح الزجاجة في زوائد ابن ماجه، 216/4، تحقيق محمد المنتقى الكشناوي، بيروت: دار العربية، سنة النشر 1403، عدد الأجزاء 4)

[4] الديلمی، الفردوس بماثور الخطاب، 76/1 ، رقم 224.

**عن أبي وائل عن عبد الله : عن النبي صلى الله عليه و سلم أنه قال ( المرء مع من أحب)**[1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث اور اس سے پہلے کی حدیث لفظا اور سند ادرست نہیں ہے مگر اس کے مفہوم جیسی احادیث ملتی ہیں جو اسکی مؤید ہیں کیونکہ علماء اور مساکین کی محبت نصوص سے ثابت ہے جو کہ معروف ہے۔

39- **روایت:**

**الفقر فخري والفقر مني**-ترجمہ: فقر میرا فخر ہے اور مجھ سے ہے۔

40- **روایت:**

**قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم الفقر فخري وبه أفتخر على سائر الأنبيـــاء علـــيهم السلام-**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: فقر میرا فخر ہے اور اسی سے مَیں تمام انبیاء پر پر فخر کرتا ہوں۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

اس حدیث کے شواہد موجود نہیں ہیں۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث اور اس سے پہلے کی حدیث کی سند کے بارے میں علامہ حوت بیروتی کا تذکرہ درج ہے۔ انہوں نے اس کو باطل قرار دیا۔: – **حديث الفقر فخري وبه أفتخرحديث باطل كماقال ابن حجر)**[2]

فقر کے متعلق جتنی مشہور احادیث ہیں ان سب کی اسناد موضوع ہیں۔

اس فصل میں جیسا کہ نام سے معلوم ہے فقر کے متعلق چالیس احادیثِ سلطان باہو کا مطالعہ کیا گیا۔ تنقیح و تنقید کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ یہ ہے کہ ان چالیس /40 میں سے صرف تین /3 احادیثِ صحیحہ ہیں جو صحاح ستہ کی کتب میں موجود ہیں، باقی سینتیس /37 احادیث ضعیف اور موضوع ہیں۔ ان میں سے بارہ /12 ایسی موضوع اور ضعیف مرویات ہیں جن کے مفہوم کے شواہد نہیں ملے اور قرآن وسنت میں ان کا مفہوم موجود نہیں ہے۔ اس اربعین /40 میں سے پچیس / 25 ایسی ضعیف اور موضوع مرویات ہیں جن کے شواہد موجود ہیں اور ان شواہد کی بناپر ان کا مفہوم درست قرار دیا جاسکتا ہے۔

---

[1] البخاري، الصحيح،كتاب الأدب، باب علامة الحب في الله عز و جل، 2283/5، رقم 5816.

[2] الحوت البيروتى، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، رقمِ حديث: 976، ص:98۔

## خلاصہ باب:

مذکورہ باب کو دو فصلوں میں تقسیم کیا گیا۔ فصلِ اول میں سلطان باہو کی تصنیفات میں موجود احادیث میں سے ان احادیث کا مطالعہ کیا گیا جن کی سند کو محدثین نے ضعیف قرار دیا ہے۔ ان احادیث کا اس طرح مطالعہ کیا گیا کہ جن کی عبارت میں تغیر تھا انکی صحیح عبارت کی نشاندہی کی گئی اور ان سب ضعیف احادیث کے توابع اور شواہد تلاش کرنے کی کوشش کی گئی تا کہ یہ روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں شمار کی جاسکیں۔ اس طرح کی احادیث وروایات کی تعداد چھپن / 56 ہے۔ تنقیح وتنقید کے بعد چون / 54 احادیث کے توابع وشواہد مل سکے اور انکے مفہوم کو درست قرار دیا گیا جب کہ دو /2 مرویات کے شواہد نہ مل سکے لہٰذا انکے مفہوم کو قرآن وسنت کی روشنی میں درست قرار نہیں دیا گیا۔

باب کی دوسری فصل میں اربعینِ سلطان باہو کا مطالعہ کیا گیا۔ اس طرح کہ ان میں سے جو ضعیف اور موضوع مرویات ہیں انکے بھی توابع اور شواہد تلاش کیئے گئے تا کہ انکے مفہوم کو شواہد کی بنا پر درست قرار دیا جاسکے۔ ان چالیس /40 میں سے صرف تین /3 احادیثِ صحیحہ ہیں جو صحاح ستہ کی کتب میں موجود ہیں، باقی سینتیس /37 احادیث ضعیف اور موضوع ہیں۔ ان میں سے بارہ /12 ایسی موضوع اور ضعیف مرویات ہیں جن کے مفہوم کے شواہد نہیں ملے اور قرآن وسنت میں ان کا مفہوم موجود نہیں ہے۔ اس اربعین /40 میں سے پچیس / 25 ایسی ضعیف اور موضوع مرویات ہیں جن کے شواہد موجود ہیں اور ان شواہد کی بنا پر ان کا مفہوم درست قرار دیا جاسکتا ہے۔

# باب پنجم: سلطان باہو کی ذکر کردہ موضوعات اور اقوالِ اسلاف کی تنقیح و تنقید

اس باب کی درج ذیل دو فصلیں ہیں:

## فصل اول: سلطان باہو کی ذکر کردہ موضوعات

## فصلِ دوم: سلطان باہو کے ذکر کردہ اقوالِ اسلاف

## تعارفِ باب:

اس باب میں سلطان باہو کی بیان کردہ تریسٹھ موضوع مرویات کو بیان کیا گیا ہے اور انکے توابع وشواہد تلاش کرنے کی کوشش کی گئی۔ اس کے علاوہ ان اقوالِ اسلاف کو بھی بیان کیا گیا جن کو تصنیفاتِ باہو میں حدیث کہا گیا مگر تلاش کے بعد پتہ چلا کہ وہ اسلاف کے اقوال تھے۔ اس سلسلے میں اس باب کی دو فصلیں بنتی ہیں۔ پہلی فصل میں موضوعاتِ سلطان باہو اور دوسری میں اقوالِ اسلاف بیان کیئے گئے۔

# فصل اول: سلطان باہو کی ذکر کردہ موضوعات

اس فصل میں ان سب مرویاتِ سلطان باہو کے توابع اور شواہد تلاش کرنے کی کوشش کی گئی جن کو محدثین نے سند کے لحاظ سے موضوع کہا ہے۔ ان کی سند میں کوئی واضع الحدیث موجود تھا یا بلاسند احادیث تھیں دونوں طرح کی موضوعاتِ سلطان باہو کی مؤیدات کو تلاش کیا گیا ہے تاکہ جن روایاتِ سلطان باہو کو محدثین نے ذکر کیا اور انکی سند کو موضوع کا درجہ دیا ان کی سند مجہول تھی ان کو روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں لایا جاسکے۔ اس سلسلے میں اس فصل میں سلطان باہو کی بیان کردہ پانچ سو/500 مرویات میں سے اکہتر/71 مرویات کی تنقیح وتنقید کی گئی ہے۔اس تجزیاتی اور تطبیقی مطالعہ کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ یہ ہے کہ ان تریسٹھ مرویات میں سے ساٹھ/ 60 مرویات کے توابع اور شواہد قرآن وسنت میں موجود ہیں اور اس طرح ان مؤیدات کی موجودگی میں سلطان باہو کی بیان کردہ وہ احادیث بھی قابلِ قبول ہوجاتی ہیں جن کو محدثین نے موضوع قرار دیا ہے۔ اسکے علاوہ ان تریسٹھ موضوعات میں سے گیارہ/ 11 مرویات ایسی ہیں جنکے مفہوم کی مؤیدات نہیں ملیں اور ان کا مفہوم قرآن وحدیث سے ثابت نہیں ہوسکا۔ ان سب کی تفصیل الفابائی ترتیب سے ذیل میں کی درج کی گئی ہے:

1- **روایت:**

**أبدال أمتي أربعون إثنان وعشرون بالشام وثمانية عشر في العراق ما مات واحدهم إلا الله أقام مكانه أبدالا وإذا جاء الأمر۔**

ترجمہ: میری امت کے چالیس ابدال ہیں، بائیس شام میں اور اٹھارہ عراق میں ہیں۔ جب ان میں سے ایک کی وفات ہوجاتی ہے تو اس کے درجے پہ اللہ کسی اور کو ابدال بنادیتا ہے حتیٰ کہ قیامت آجائے گی۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 44، عین الفقر، ص: 370۔

### تنقیح وتنقید

**شواہد:**

اس جیسی حدیث "المتفق والمفتـــرق" میں خطیب بغدادی[1] نے بیان کی ہے جس میں مذکورہ حدیث کا پہلا حصہ ہے کہ " میری امت کے ابدال چالیس ہیں" اور دوسرا حصہ کہ "22 شام میں اور 18 عراق میں" نہیں ہے بلکہ پھر حدیث مختلف ہے، اور وہ یہ ہے (**عن أنس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: { أبدال أمتي أربعـــون**

[1]الخطيب البغدادي، أحمد بن علي بن ثابت بن أحمد بن مهدي أبو بكر الخطيب البغدادي الحافظ الإمام في الصنعة وأحد عصره في الحفظ، وكان اشعرى العقيدة حسن الايراد والاحتجاج صحيح العبارة وكان حسن الخط والقراءة والفهم والحفظ ، توفي في ذي الحجة سنة ثلاث وستين وأربع مائة[المنتخب من كتاب السياق لتاريخ نيسابور، تقي الدين أبو إسحاق إبراهيم بن محمد الصيرفيني، سنة الولادة 582هـ/ سنة الوفاة 641هـ، تحقيق خالد حيدر، (مكان النشر بيروت : الناشر دار الفكر للطباعة والنشر التوزيع،عسنة النشر 1414هـ)، ص: 112۔

رجلا أنا وأصحابي أهل علم وإيمان أربعين سنة ومن الأربعين إلى الثمانين أهل بر وتقوى ومن الثمانين إلى العشرين ومائة أهل تراحم وتواصل ومن العشرين ومائة إلى الستين ومائة أهل تدابر وتقاطع ومن الستين ومائة إلى الثمانين ومائة أهل هرج..}[1]

**تجزیہ:**

اس حدیث کی شاہد حدیث بھی ضعیف ہے اور اس کے مکمل مفہوم پر شاہد بھی نہیں۔ یہ مفہوم صوفیاء میں مشہور ہے قرآن وسنت سے اخذ نہیں ہے۔

-2 **روایت:**

**ادلك ياعلي طريقا تجد الله بذلك الطريق قال عليه السلام قل ياعلي لاإله إلاالله اغمض عينيك وارفع صوتك و أنا أسمع لاإله إلا الله محمد رسول الله.**

ترجمہ: اے علی! مَیں تیری رہنمائی ایسے طریقے پر نہ کروں جس سے تو اللہ کو پالے آپ ﷺ نے فرمایا اے علی لا الہ الا اللہ آنکھیں بند کر کے کہو اور اپنی آواز کو بلند کر کے، جبکہ مَیں سنوں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

**مصدر:**

اورنگ شاہی، ص: 42۔ اسرار القادری، ص: 150، بالفاظِ مختلف

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

مذکورہ حدیث کے کلمات اور جملے لغوی اعتبار سے درست نہیں ہیں، اصل جملے درج ہیں: **{قال له علي كيف أذكر يا رسول الله فقال له صلى الله عليه وسلم غمض عينيك وأسمع مني ثلاث مرات ثم قل مثلها وأنا أسمع فقال صلى الله عليه وسلم لا إله إلا الله ثلاث مرات مغمضاً عينيه ثم قالها علي كذلك}**[2]

**شواہد:**

حدیث کا مفہوم ایک دوسری حدیث سے ملتا ہے جو صحیح السند ہے اور وہ درج ذیل ہے: **(جابر بن عبد الله رضي الله عنهما يقول : {سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم يقول أفضل الذكر لا إله إلا الله وأفضل الدعاء الحمد لله}**[3]

---

[1] الخطيب البغدادي، المتفق والمفترق ،ص:963 ۔

[2] عبد الرحمن بن حسن الجبرتي,تاريخ عجائب الآثار في التراجم والأخبار, (بیروت: دار الجيل , عدد الأجزاء : 3) ، ج1/ص346۔ و ابن عجيبة ، ايقاظ الهمم شرح متن الحكم، 1/ 61.

[3] الترمذی، السنن،كتاب الدعوات عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 9 ما جاء أن دعوة المسلم مستجابة، 462/5 ، رقم 3383. وقال : حسن غريب . والنسائی، السنن الكبرى 208/6 ، رقم 10667 ، وابن ماجه، السنن، 1249/2 ، رقم 3800 .

**تجزیہ:**

حدیثِ مذکور حدیث کی کسی کتاب میں مذکور نہیں ہے۔ اس میں کلمہ طیب کے ذکر کا نبی ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حکم دیا۔ کلمہ طیبہ کے ذکر کے متعلق تو شواہد موجود ہیں مگر نبی ﷺ کا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اس طرح ذکر اللہ سکھانا ثابت نہیں ہے۔ مگر مفہوم قرآن وسنت کے مخالف بھی نہیں ہے۔

-3 **روایت:**

**اربعة جواهر في نفس بني آدم يزيلها أربعة أشياء اما الجواهر فالعقل والدين والحياء والعمل الصالح.الغضب يزيل العقل والزناء يزيل الدين والطمع يزيل الحياء والرياء يزيل العمل الصالح۔**

ترجمہ: بنی آدم کے نفس میں چار جوہر ہوتے ہیں جن کو چار چیزیں زائل کر دیتی ہیں۔ وہ جوہر عقل، دین، حیااور عملِ صالح ہے۔ غصہ عقل کو زائل کرتا ہے، زنا دین کو زائل کرتا ہے، لالچ حیا کو زائل کرتی ہے اور ریاکاری اچھے عمل کو زائل کرتی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 750۔

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

یہ حدیثِ مذکور الفاظ کے کچھ تغیر سے تصوف کی کتاب" **بريقة محمودية في شرح طريقة محمدية وشريعة نبوية**" میں مذکور ہے۔ اسکے علاوہ کتبِ حدیث میں موجود نہیں۔ اور وہ درج ذیل ہے:(**قَالَ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:{أَرْبَعَةُ جَوَاهِرَ فِي جِسْمِ بَنِي آدَمَ يُزِيلُهَا أَرْبَعَةُ أَشْيَاءَ أَمَّا الْجَوَاهِرُ فَالْعَقْلُ وَالدِّينُ وَالْحَيَاءُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ الْغَضَبُ يُزِيلُ الْعَقْلَ وَالْحَسَدُ يُزِيلُ الدِّينَ وَالْغِيبَةُ تُزِيلُ الْعَمَلَ الصَّالِحَ وَالطَّمَعُ يُزِيلُ الْحَيَاءَ}**[1]۔

**شواہد:**

غصہ کے بارے میں ارشاد نبی ﷺ ہے: **{لا يقضين حكم بين اثنين وهو غضبان}**[2].ا

ور اسی طرح حسد کی مذمت میں یہ حدیث: **{إياكم والحسد فإن الحسد يأكل الحسنات كما تأكل النار الحطب}**[3].

---

[1] الخادمي، ابو سعيد، بريقة محمودية في شرح طريقة محمدية وشريعة نبوية، (مطبعة شركت صحافية، دار الخلافة العلية، 1318ھ)، ج3/ص349۔

[2] البخاری، الصحيح، كتاب الأحكام، باب هل يقضي القاضي أو يفتي وهو غضبان،2616/6 ، رقم 6739۔

[3] أبو داود، السنن،كتاب الأدب،باب فِي الْحَسَدِ ، 276/4 ، رقم 4903۔

علاوہ ازیں غیبت کے بارے میں یہ حدیث:{من عير أخاه بذنب لم يمت حتى يعمله }(الترمــذی – حســن غریب[1].

مزید براں غیبت کی مذمت کے متعلق یہ حدیث:{أتدرون ما هذه الرِّيح هذه ريح الذين يغتابون الناس}[2].

**تجزیہ:**

معنوی طور پر حدیث صحیح ہے کیونکہ مختلف احادیث کو ملا کر مفہوم لیا جا سکتا ہے۔

4- **روایت:**

**أشد البلاء على الأنبياء ثم على الأولياء ثم على الأفقياه ثم على عامتهم-**

ترجمہ: سب سے زیادہ سخت آزمائشیں نبیوں پر، پھر ولیوں پر پھر فقہاء پر پھر عام لوگوں پر ہوتی ہیں۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:43۔

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

مذکورہ حدیث کو اسماعیل حقی نے اپنی تفسیر میں بیان کی ہے۔ ملاحظہ ہو: (قوله عليه الصلاة والسلام: {اشد البلاء على الانبياء ثم الاولياء ثم المثل فالامثل}[3]

**شواہد:**

ارشاد باری تعالیٰ ہے:﴿وَلِيُمَحِّصَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا وَيَمْحَقَ الْكَافِرِينَ (141) أَمْ حَسِبْتُمْ أَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَلَمَّا يَعْلَمِ اللَّهُ الَّذِينَ جَاهَدُوا مِنْكُمْ وَيَعْلَمَ الصَّابِرِينَ﴾ [4]

ارشادِ ربانی ہے: ﴿وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتَّى نَعْلَمَ الْمُجَاهِدِينَ مِنْكُمْ وَالصَّابِرِينَ وَنَبْلُوَ أَخْبَارَكُمْ﴾ [5]

---

[1] الترمذی، السنن،كتاب صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 53، (661/4 ، رقم 2505) وقال : غريب وليس إسناده بمتصل.

[2] أحمد، المسند، كتاب مسند المكثرين من الصحابة، باب مسند جابر بن عبد الله رضي الله عنه، (351/3 ، رقم 14826) قال المنذری (331/3) والهيثمى (91/8) : رجاله ثقات .

[3] اسماعيل حقی، روح البيان, 82/2۔

[4] سوره آل عمران، 141، 142۔

[5] سورة محمد، 31.

**تجزیہ:**

یہ حدیث بھی سند اور الفاظ کے لحاظ سے اگرچہ کمزور ہے مگر مفہوم قرآن وسنت کے مطابق ہے کہ جتنا کوئی اللہ تعالی کو زیادہ محبوب ہوتا ہے اتناہی زیادہ اسے آزمایاجاتا ہے پھر آزمائش کے بعد اسے انعام واکرام سے نوازاجاتا ہے۔

-5 **روایت:**

**أغمض عينيك ياعلي في قلبك تسمع لاإله إلا الله**-ترجمہ: اے علی! آنکھیں بند کر کے دل میں لا الہ الا اللہ سنو۔

**مصدر:**

تیغ برہنہ، ص: 48،توفیق الہدایت، ص:163۔

**تنقیح وتنقید:**

اسی فصل کی حدیث نمبر ایک میں تفصیل گزر چکی ہے یہ اس حدیث کا ہی ایک ہی حصہ ہے۔

-6 **روایت:**

**اللهم اجعلني مظلوما ولاتجعلني ظالما**-ترجمہ:اے اللہ مجھے مظلوم بنااور ظالم نہ بنا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 292،مفتاح العارفین، ص:103. اسرار القادری، ص:122.

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

حدیث درج ذیل ہے: ۔ **عن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه و سلم : {قال ربكم وعـــزتي وجلالي لأنتقمن من الظالم في عاجله وآجله ولأنتقمن ممن رأى مظلوما فقدر أن ينصره فلم يفعل}**[1]

ایک اور روایت بھی موجود ہے۔ جیسے:(**عن ابن عباس : أن رسول الله صلى الله عليه و سلم بعث معاذ بن جبل إلى اليمن فقال (اتق دعوة المظلوم فإنها ليس بينها وبين الله حجاب)**[2]

---

[1] الطبراني، المعجم الكبير,باب العين (عبد الله بن عباس)، 10 /278، 10652۔

[2] الترمذي، السنن، كتاب البر والصلة عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 68 ما جاء في دعوة المظلوم، ج4/ ص368، رقم 2014.

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیثِ نبوی علی صاحبہا التحیۃ والسلام ان الفاظ کے ساتھ کسی بھی حدیث کی کتاب میں نہیں ہے مگر مفہوم درست ہے کیونکہ اسکی شاہد معجم کبیر طبرانی میں موجود ہے۔ س کے علاوہ بھی مظلوم کو رسول اللہ ﷺ نے پسند کیا ہے اور ظالم کی مذمت میں بہت سارے احکام وارد ہوئے ہیں۔

-7 **روایت:**

**الانتظار أشد من الموت**-ترجمہ: انتظار موت سے زیادہ سخت ہے۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 52، طرفۃ العین، ص: 33، نور الہدیٰ کلاں، ص: 292 بدون الحدیث۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

قرآن وسنت میں اس کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث سنداً موضوع ہے۔ حوالہ ملاحظہ ہو:{**وقد ورد عن العباس في معناه لا يتم المعروف إلا بتعجيله ، وشاع على الألسنة واشتهر أن الانتظار أشد من الموت**}[1] اور اس کا مفہوم بھی قرآن وسنت میں موجود نہیں۔

-8 **روایت:**

**إن لله فى الخلق ثلاثمائة قلوبهم على قلب آدم ولله فى الخلق أربعون قلوبهم على قلب موسى ولله فى الخلق سبعة قلوبهم على قلب إبراهيم ولله فى الخلق خمسة قلوبهم على قلب جبريل ولله فى الخلق ثلاثة قلوبهم على قلب ميكائيل ولله فى الخلق واحد قلبه على قلب إسرافيل فإذا مات الواحد أبدل الله مكانه من الثلاثة وإذا مات من الثلاثة أبدل الله مكانه من الخمسة وإذا مات من الخمسة أبدل الله مكانه من السبعة وإذا مات من السبعة أبدل الله مكانه من الأربعين وإذا مات الأربعين أبدل الله مكانه من الثلاثمائة وإذا مات من الثلاثمائة أبدل الله مكانه من العامة باسم يرفع الله أولياء هذه الأمة -**

ترجمہ: بے شک اللہ کی مخلوق میں تین سو لوگوں کے دل آدمؑ کے دل جیسے ہیں اور اللہ کی مخلوق میں سے چالیس کے دل موسیٰؑ جیسے ہیں اور اللہ کی مخلوق میں سے سات کے دل ابراہیمؑ کے دل جیسے ہیں، اور اللہ کی مخلوق میں سے پانچ کے دل

[1] العجلونی، کشف الخفاء، 384/1، رقم حدیث:1229۔

جبریلؑ کے دل جیسے ہیں، اور اللہ کی مخلوق میں سے تین کے دل میکائیل کے دل جیسے ہیں، اور اللہ کی مخلوق میں سے ایک کا دل اسرافیل علیہم السلام کے دل جیسا ہے، پس جب ایک کی وفات ہو جاتی ہے تو اس کی جگہ اللہ ان تین میں سے ایک کو دے دیتا ہے اور جب ان تین میں سے کسی ایک کی وفات ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ ان پانچ میں سے کسی کو اسکی جگہ دیدیتا ہے، اور جب ان پانچ میں سے کسی کی وفات ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ ان سات میں سے کسی کو اسکی جگہ دے دیتا ہے، اور جب سات میں سے کسی کی وفات ہو جاتی ہے تو چالیس میں سے اللہ کسی کو اس کی جگہ دے دیتا ہے، اور جب چالیس میں سے کسی کی وفات ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ تین سو میں سے کسی کو اسکی جگہ دے دیتا ہے اور جب ان تین سو میں سے کسی کی وفات ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ اس امت کے عام اولیاء میں سے کسی کو اسکے درجے تک پہنچا دیتا ہے۔

اور محکم الفقراء، ص: 44 میں **فبهم يحيى ويميت ويمطر وينبت ويدفع البلاء** کے الفاظ کا اضافہ ہے۔ جن کا معنیٰ ہے کہ: پس جن کی وجہ سے اللہ زندگی اور موت دیتا ہے اور بارشیں برسا کر نباتات اگاتا ہے اور مصیبتیں ٹالتا ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 372۔ محکم الفقراء، ص: 44۔

## تنقیح وتنقید:

**شواہد:**

اس کی تابع حدیث اور کوئی قرآنی آیت نہیں ملی۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کو علاء الدین برہان پوری نے اپنی کتاب میں بیان کیا ہے۔ اور اس کو ابن جوزی نے موضوعات میں شمار کیا ہے۔[1]

9- **روایت:**

**إن الله لاينظر إلى صوركم ولاينظر إلى أعمالكم ولكن ينظر إلى قلوبكم ونياتكم۔**

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور اعمال کو نہیں دیکھتا بلکہ وہ تمہارے دلوں اور تمہاری نیتوں کو دیکھتا ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص :70، سلطان الوہم، ص: 4، کلید التوحید کلاں، ص: 228، عین العارفین، ص: 58، توفیق الہدایت، ص:33-{**إن الله ولا إلى أعمالكم وإنما ينظر إلى قلوبكم ونيـــاتكم**}، محبۃ الأسرار، ص: 34، تیغ برہنہ، ص: 39، نور الہدیٰ کلاں، ص:202،538، محک الفقر کلاں، ص:358۔

[1]علاء الدين برهان پوري، كتر العمال في سنن الاقوال، 194/12، رقم 34629، وابن الجوزي، الموضوعات، (بيروت: دار الكتب العلميه) 3/ 150-

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

ارشاد نبوی ہے:{**إنما الأعمال بالنيات وإنما لكل امرئ ما نوى فمن كانت هجرته إلى الله ورسوله فهجرته إلى الله ورسوله ومن كانت هجرته إلى دنيا يصيبها أو امرأة يتزوجها فهجرته إلى ما هاجر إليه**}[1].

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ صرف تفسیر روح المعانی[2]، تفسیرِ رازی[3] اور تفسیر روح البیان[4] میں ہے، حدیث کی کسی کتاب میں نہیں ملی۔ مگر مفہوم درست ہے کیونکہ اسکی مؤید حدیث موجود ہے، جیسا کہ اوپر گزر چکا ہے۔

10- **روایت:**

**إن الله يبغض جسد السمين وبيت اللحمين**-ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ موٹے کے جسم اور گھر کو پسند نہیں کرتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 190۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

کنز العمال کی حدیث درج ذیل ہے: **(عن عمر قال : {إياكم والبطنة فى الطعام والشراب فإنها مفسدة للجسد ، مورثة للسقم ، مكسلة عن الصلاة وعليكم بالقصد فيهما فإنه أصلح للجسد ، وأبعد من السرف وإن الله ليبغض الحبر السمين ، وإن الرجل لن يهلك حتى يؤثر شهوته على دينه}**[5]

اور ذیل میں ایک اور حدیث ہے جو کتاب "اسنی المطالب" میں موضوع قرار دی گئی ہے۔ ملاحظہ ہو:{**ان الله يكره الحبر السمين رواه البيهقي من قول كعب بلفظ يبغض ويروى عن مالك بن دينار وينسبه إلى التوراة وكذا قال الغزالي: إن الله يكره الرجل البطال قال الزركشي لم أجده**}[6]

---

[1] البخاری، الصحیح، 3/1 ، رقم 1 ، ومسلم، الصحیح، 1515/3 ، رقم 1907.

[2] الآلوسی، محمود ابن عبدالله الحسيني، شهاب الدين،روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، 411/10-

[3] الفخر الرازي، محمد بن عمر بن الحسين، الرازي، الشافعي، المعروف بالفخر الرازي، أبو عبد الله، فخر الدين، مفاتيح الغيب من القرآن الكريم،(بيروت: دار إحياء التراث العربي، عدد الأجزاء / 32) ، 560/1-

[4] اسماعیل حقی، روح البیان، 272/8۔

[5] علاء الدین برہان پوری،کنز العمال،15/ 433، رقمِ حدیث: 41713۔

[6] الحوت، بیروتی، اسنی المطالب، ص: 83۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کے الفاظ گرچہ ٹھیک نہیں مگر مفہوم ٹھیک ہے۔ اور تغیرِ الفاظ کے ساتھ کنز العمال میں مذکور ہے۔ حدیث شواہد کی بناپر قابلِ قبول ہوسکتی ہے۔

-11 **روایت:**

**إن الله غيور وأغير مني۔** ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ غیور ہے اور مجھ سے زیادہ غیرت مند ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 642۔

## تنقیح و تنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے کشف الخفاء میں مذکور ہے اور کنز العمال میں بھی ایسے ہی مذکور ہے۔ ملاحظہ ہو: {**إن الله غيور يحب الغيور وإن عمر غيور**}[1]

**شواہد:**

حدیث میں بیان ہوا کہ: {**لا يدخل الجنة مؤمن بسحر ولا ديوث**}[2]

اور یہ بھی ارشادِ نبی ﷺ ہے: **أنه قال : {ثلاثة لا يدخلون الجنة العاق بوالديه و الديوث و رجلة النساء**[3]}

**تجزیہ:**

حدیث کے شواہد کی بناپر مفہوم کو درست قرار دیا جاسکتا ہے۔

-12 **روایت:**

**اتقوا العالم الجاهل قيل من العالم الجاهل؟ قال عالم اللسان وجاهل القلب۔**

ترجمہ: جاہل عالم سے بچو، کہا گیا جاہل عالم کون ہوتا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا زبان کا عالم اور دل کا جاہل۔

---

[1] علاء الدين برهان پوری، کنز العمال، 578/11، رقمِ حدیث:32736، 2- عجلونی، کشف الخفاء، 224/1، رقم الحديث: 690۔

[2] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 5/ 108، رقم 7624.

[3] الحاكم، المستدرك، كتاب الإيمان، 144/1، رقم 244.

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 170، عقل بیدار، ص: 86،توفیق الہدایت، ص:189۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے "کنز العمال" اور "احیاء علوم الدین" میں مذکور ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب ہے۔ اسکے علاوہ مصادرِ حدیث سے نہیں ملی۔ غزالی اور برہان پوری نے جن الفاظ سے بیان کی وہ عبارت درج ذیل ہے: **(عن أبي عثمان النهدى قال سمعت عمر بن الخطاب يقول على المنبر : {إن أخوف مـــا أخاف على هذه الأمة المنافق العليم قالوا وكيف يكون منافق عليم يا أمير المؤمنين قال عالم اللســـان جاهل القلب والعمل}**[1]

**شواہد:**

اس کے کچھ شواہد ذیل میں بیان کیئے گئے ہیں: **{من تعلم العلم ليباهى به العلماء أو ليمارى به الســـفهاء أو يصرف به وجوه الناس إليه فهو فى النار}۔**[2]

**عن جابر بن زيد قال بلغني أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال:{من تعلم العلم للعظمة والرفعة أوقفه الله تعالى موقف الذل والصغار يوم القيامة وجعله الله عليه حسرة وندامة حتى يكون العلم لأهله زينا}**[3]

**عن ابن عمر : عن النبي صلى الله عليه و سلم قال:{من تعلم علما لغير الله أو أراد به غير الله فليتبوأ مقعده من النار }**[4]

---

[1]علاء الدین برهان پوری، کنز العمال 29408، و غزالی، احیاء علوم الدین، 115/1۔

[2]الطبراني فى الأوسط (32/6 ، رقم 5708) ، قال الهيثمى (184/1) : فيه سليمان بن زياد الواسطى قال الطبراني والبزار تفرد به سليمان ، زاد الطبراني : ولم يتابع عليه وقال صاحب الميزان : لا ندرى من ذا . والضياء (72/7 ، رقم 2480) .

[3]الربيع بن حبيب بن عمر الأزدي البصري، الجامع الصحيح مسند الإمام الربيع بن حبيب، ص: 34, رقم: 34-

[4]الترمذی، السنن، كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 6 ما جاء فيمن يطل بعلمه الدنيا ، 33/5، رقمِ حدیث: 2655۔

**تجزیہ:**

شواہد کی بناپر حدیث کے مفہوم کو ٹھیک کہاجاسکتاہے۔

-13 **روایت:**

**أوحى الله تعالى إلى موسى عليه السلام أن لا تركنن إلى حب الدنيا، فلن تأتين بكبيرة هي أشد عليك منها وموسى عليه السلام مر برجل وهو يبكي ورجع وهو يبكي فقال موسى عليه السلام يـــا رب عبدك يبكي من مخافتك فقال ياابن عمران يترل ويترل دموع دم من عينه ورفع يديه حتى يســـقط لم أغفر له وهو يحب الدنيا۔**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ کی طرف وحی کی کہ دنیا کی محبت کی طرف میلان نہ کرنا، ورنہ اس سے بھاری آپ پر کوئی چیز سخت نہ ہوگی، اور موسیٰ علیہ السلام ایک آدمی کے پاس سے گزرے جو رورہا تھا اور جب واپس آئے تب بھی رورہا تھا تو موسیٰ علیہ السلام نے کہااے رب! تیرا بندہ تیرے ڈر کی وجہ سے رورہاہے، تو اللہ تعالیٰ نے فرمایااے ابنِ عمران! وہ اپنا ہاتھ اٹھائے رکھے اور اس کی آنکھوں سے خون کے آنسو گرتے رہیں یہاںتک کہ وہ گر جائے تب بھی مَیں معاف نہیں کرونگاجبکہ وہ دنیاسے محبت کرتاہو۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:46۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

اس حدیث کے مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث احیاء العلوم میں مذکور ہے۔[1] کسی مصدرِ حدیث سے یہ حدیث نہیں ملی۔

---

[1]الغزالی، احیاء علوم الدین، 206/3۔

-14 **روایت:**

**أوحی إلي واذكر ربك كثيرا وكن من التاجرين ولكن ما أوحي إلي أن جمع المال وكن من الشاكرين.**

ترجمہ: میری طرف وحی کی گئی کہ اپنے رب کا کثرت کے ساتھ ذکر کروں اور تاجروں میں سے ہو جاؤں اور لیکن میری طرف یہ وحی نہیں کی گئی کہ مال جمع کروں اور شاکرین میں سے ہو جاؤں۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 54۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث کے الفاظ درست نہیں، یہ حدیث احیاء علوم الدین سے لی گئی ہے اور اسی میں ہی مذکور ہے، اسکے علاوہ کسی کتاب سے نہیں ملی، اور اسکے الفاظ وہاں یہ ہیں:**{أوحي إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم أن سبح بحمد ربك وكن من الساجدين ولم يوح إليه أن كن من التاجرين}**[1]

**شواہد:**

ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِنَ السَّاجِدِينَ ﴾ [2]

**تجزیہ:**

**مذکورہ حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ آیتِ مبارکہ اس پر شاہد ہے۔**

-15 **روایت:**

**الإيمان عريان لباسه التقوى وزينته الحياء وثمرته العلـــم**-ترجمہ: ایمان ننگا ہے جس کا لباس تقویٰ ہے اور اس کی زینت حیاہے اور اس کا پھل علم ہے۔

---

[1] الغزالی، احیاء علوم الدین، 63/2۔

[2] سورۃ الحجر15: 98.

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 206۔ محک الفقر کلاں، ص: 542،

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث کی صحیح عبارت ہے۔{**الإيمان عريان ولباسه التقوى وزينته الحياء وماله الفقه وثمرته العلـــم**} (**الديلمى عن ابن مسعود مرفوعًا . الديلمى عن أبى هريرة موقوفًا**)[1].

**شواہد:**

مصنف ابنِ ابی شیبہ میں ان الفاظ کے ساتھ مذکور ہے: **عَنِ ابْنِ مُنَبِّهٍ ، قَالَ : {الإِيمَانُ عُرْيَانٌ ، وَلِبَاسُهُ التَّقْوَى ، وَمَالُهُ الْفِقْهُ ، وَزِينَتُهُ الْحَيَاءُ}**.[2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کو عجلونی نے موضوع کہا ہے مگر اسکے اطراف بھی بیان کیئے: **وللحديث أطراف أخرى منها : {الإسلام عريان فلباسه الحياء}**[3] حدیث اسناداًثقہ نہیں مگر حدیث کے شواہد موجود ہیں جو اوپر بیان کیئے جا چکے۔

16- **روایت:**

**تجوع ترانی وتجرد تصل**۔ترجمہ: بھوکارہ کر مجھے دیکھ لو اور تنہائی اختیار کر کے مجھ سے مل جاؤ۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:552،

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

اس مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

---

[1] الدیلمی، الفردوس بماثور الخطاب، (112/1 ، رقم 380)۔

[2] ابن ابی شیبہ ، المصنف، 510/13۔

[3]العجلونی، کشف الخفاء، 23/1، رقم حدیث: 27۔

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث کتبِ حدیث میں نہیں ملی، اسکو علامہ حقی نے اپنی تفسیر میں بیان کیاہے اور کہاہے کہ یہ اللہ تعالی کا حضرت عیسی علیہ السلام کو خطاب ہے، ذیل میں ملاحظہ ہو:، **(علق سبحانه نيل سعادة الرؤية بالجوع حيث قال في مخاطبة عيسى عليه السلام : {تجوع تراني}.همي آيد ازحق ندا متصل :{تجوع تراني تجرد تصل}**[1]

کتبِ حدیث میں حدیث کے شواہد نہیں ملے یہ صوفیاء کی بیان کردہ موضوع روایت ہے جس کا مفہوم بھی قرآن وسنت سے مطابقت نہیں رکھتا۔

-17 **روایت:**

**تخلقوا بأخلاق الله تعالى**-ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے اخلاق سے مزین ہو جاؤ۔

## مصدر:

محکم الفقراء، ص: 18، محبۃ الأسرار، ص: 16، **في تعريف الفقر المحب قال باهو: التعظيم لأمر الله تعالى والشفقة على خلق الله تعالى تخلقوا بأخلاق الله تعالى،** (نور الہدی کلاں، ص: 90۔

## تنقیح وتنقید:

## شواہد:

اس مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث کتب حدیث میں مذکور نہیں ہے، شرح العقیدۃ الطحاویہ میں بیان ہوئی ہے اور ساتھ شیخ البانی کی تعلیقات میں اسے موضوع کہا گیاہے۔ ذیل میں ملاحظہ ہو:، **(قال الألباني عنه: لا نعرف له أصلا في شيء من كتب السنة، ولا في "الجامع الكبير" للسيوطي، نعم أورده في كتابه "تأييد الحقيقة العلية" "ق89/ 1"، لكنه لم يعزه**

---

[1] اسماعیل حقی، روح البیان, 106/2۔

**لأحد![1]) وذكر في مفاتيح الغيب, روح البيان, روح المعـــاني.** مذکورہ حدیث کے شواہد بھی کتبِ حدیث میں نہیں ملے۔

18- **روایت:**

**حب الدنيا رأس كل خطيئة وترك الدنيا رأس كل عبادة**-ترجمہ: دنیا کی محبت ہر بُرائی کی جڑ ہے اور دنیا کو چھوڑنا ہر عبادت کی بنیاد ہے۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 12، فضل اللقاء، ص:144، طرفۃ العین، ص:7، کلید التوحید خورد، ص: 45۔

## تنقیح و تنقید

**عبارت:**

بیہقی کی حدیث: **{حُبُّ الدُّنْيَا أَصْلُ كُلِّ خَطِيئَةٍ[2]}**

**شواہد:**

دیلمی نے حدیث بیان کی:**{أكبر الكبائر حب الدنيا[3]}**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کا پہلا حصہ ٹھیک ہے اور کتبِ حدیث میں موجود ہے۔ حدیث کا دوسرا حصہ تشریحی ہے جو مفہومِ مخالف لیئے جانے سے معنوی طور پر درست ہے۔

19- **روایت:**

**حب الفقراء من أخلاق الأنبياء وبغض الفقراء من أخلاق الفرعون**-ترجمہ: فقراء سے محبت انبیاء کے اخلاق میں سے ہے اور فقراء سے بغض فرعون کے اخلاق میں سے ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 48، عین العارفین، ص: 104، نور الہدی خورد، ص: 39، اسرار القادری، ص:58۔

---

[1] صدر الدين، محمد بن علاء الدين عليّ بن محمد ابن أبي العز الحنفي، الأذرعي الصالحي الدمشقي (المتوفى : 792هـــ)،شرح العقيدة الطحاوية، تحقيق : جماعة من العلماء ، تخريج : ناصر الدين الألباني، (قاهرة: دار السلام للطباعة والنشر التوزيع والترجمة (عن مطبوعة المكتب الإسلامي) الطبعة المصرية الأولى 1426هـــ - 2005م عدد الأجزاء : 1)، ص: 120.

[2] البيهقي ، شعب الإيمان، 7/ 323، رقم 10458.

[3] الديلمي، الفردوس بمأثور الخطاب، 1/ 364، رقم 1468.

## تنقیح وتنقید

### عبارت:

ذیل میں اس مفہوم کی حدیث ملاحظہ ہو:،{**حب الفقراء والمساكين من أخلاق الأنبياء والمرسلين وبغض مجالستهم من أخلاق المنافقين**}[1]

### شواہد:

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حالت مسکینی کو پسند فرمایا، حدیث ملاحظہ ہو: {**اللهم أحيني مسكينا وأميتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين**}.[2]

### تجزیہ:

اگرچہ سند اور الفاظ کے لحاظ سے درست نہیں مگر مفہومًا درست ہے، کیونکہ نبی ﷺ نے حالت مسکینی کو پسند فرمایا، جو حدیث میں اوپر بیان ہوا ہے۔

20- **روایت:**

**حب الفقراء مفتاح الجنة**-ترجمہ: فقراء سے محبت جنت کی کنجی ہے۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص:104، نور الہدی خورد، ص: 39۔ توفیق الہدایت، ص:146، اسرار القادری، ص: 58۔

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

ابن مقری کی بیان کردہ حدیث درج ذیل ہے:( **عن ابن عمر قال : قال رسول الله صلى الله عليه وسلم : {إن لكل أمر مفتاحا ، ومفتاح الجنة حب الفقراء والمساكين والعبيد ، وهم جلساء الله يوم القيامة}**[3]

---

[1]اسماعیل حقی، روح المعانی، 71/4۔

[2]ابن ماجه، السنن، كتاب الزهد ، باب مجالسة الفقراء، 381/2، رقم 4126، حاكم، المستدرك، كتاب الرقاق، 358/4 ، رقم 7911.

[3]ابن المقرى، المعجم، باب الحاء، رقمِ حديث: 738۔

**تجزیہ:**

گرچہ سند اور الفاظ کے لحاظ سے مضبوط نہیں مگر مفہوما درست ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حالت مسکینی کو پسند فرمایا۔ جو اسی فصل کی حدیث نمبر 15 میں گذر چکا ہے۔

-21 **روایت:**

**حب الوطن من الایمان-**ترجمہ: وطن کی محبت ایمان سے ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 144، عین الفقر، ص:82،

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

اس حدیث کے مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کو ملا علی قاری وغیرہ نے موضوع قرار دیا ہے۔ ذیل میں ملاحظہ کریں: **{أن حب الوطن من الإيمان} حديث رده المحدثون وحكموا عليه بالوضع، نص عليه الملا علي القاري في كتابه المصنوع في معرفة الحديث الموضوع[1]، والبيروتي في أسنى المطالب[2]، والألباني في السلسلة الضعيفة[3])** قرآن وسنت میں اسکے توابع موجود نہیں۔

-22 **روایت:**

**خزائنتي أعظم من العرش وأوسع من الكرسي والطف من الجنة وأزين من الملكوت وهي قلب المؤمن-**

ترجمہ: میرا خزانہ عرش سے بڑا اور کرسی سے وسیع اور جنت سے زیادہ پُر لطف اور ملکوت سے زیادہ خوبصورت ہے اور وہ مؤمن کا دل ہے۔

---

[1] القاري، على بن سلطان الهروي، المصنوع في معرفة الحديث الموضوع، المحقق : عبد الفتاح أبو غدة، (بیروت: مكتب المطبوعات الإسلامية، عدد الأجزاء : 1) ص: 91، رقمِ حدیث: 106-

[2] الحوت بیروتی، اسنى المطالب، ص: 123، رقمِ حدیث: 551۔

[3] الألباني، محمد ناصر الدين، السلسلة الضعيفة، (الرياض: مكتبة المعارف، عدد الأجزاء : 11)، 110/1، رقمِ حدیث:36.

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 232۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

مذکورہ حدیث کچھ لفظی تغیر کے ساتھ علامہ صفوری[1] نے اپنی کتاب میں ذکر کی جو درج ذیل ہے:{**قال داود عليه السلام يا رب لكل ملك خزانة فما خزانتك قال لي خزانة أعظم من العرش وأوسع من الكرسي وأطيب من الجنة وأنور من الشمس وهي قلب المؤمن**}[2]

**شواہد:**

اس حدیث کا کوئی تابع اور شاہد نہیں ملا۔

23- **روایت:**

**الخلق نصف الإيمان**-ترجمہ: خُلق آدھا ایمان ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کلاں، ص: 270، محک الفقر کلاں، ص:596۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

اس قسم کی احادیث درج ذیل ہیں: **(عن أبي الدرداء عن النبي صلى الله عليه و سلم قال : ( أثقل شيء في الميزان الخلق الحسن )**[3]

**عن مطرف بن عبد الله بن الشخير قال: { أتى رسول الله صلى الله عليه وسلم رجل فقال أي الإيمان أفضل قال الخلق الحسن فأعاد عليه فقال الخلق الحسن فأعاد عليه الثالثة أو الرابعة فاما أقامه واما**

---

[1]الصفوري، عبد الرحمن بن عبد السلام بن عبد الرحمن بن عثمان الصفوري الشافعي(...- 894 ه =...- 1489 م): مؤرخ أديب من أهل مكة.نسبته إلى صفورية في الاردن.من كتبه (المحاسن المجتمعة في الخلفاء الاربعة - خ) في الظاهرية (229 ورقة) و (نزهة المجالس، ومنتخب النفائس - ط) وكتاب (الصيام - خ) في الازهرية، و (صلاح الارواح والطريق إلى دار الفلاح - خ) فقه، في البصرة (العباسية)(الاعلام للزركلي، 310/3)

[2]الصفوری، نزہۃ المجالس ومنتخب النفائس، باب المحبة، ،( بيروت: دار الكتب العلمية بدون السن) ، ص: 52۔

[3] ابن حبان، الصحيح، كتاب البر والإحسان، باب حسن الخلق، 2/ 230، رقم 481.

**أقعده قال أن تلقى أخاك وأنت طليق ثم ما زال رسول الله صلى الله عليه وسلم يحسن الخلق الحسن ويقول هو من الله ويقبح الخلق السوء ويقول هو من الشيطان}**[1]

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث کتب حدیث میں بعینہ نہیں ملتی اس کے باوجود یہ حدیث مشہور بین العوام ہے اور اسکا مفہوم بھی ٹھیک ہے کیونکہ شواہد موجود ہیں۔

24- **روایت:**

**الدنیا تأکل الإیمان کما تأکل النار الحطب**-ترجمہ: دنیا ایمان کو کھا جاتی ہے جیسے آگ لکڑیوں کو۔

### مصدر:

محکم الفقراء، ص: 42، کلید التوحید کلاں، ص:326، گنج الاسرار، ص: 10۔

## تنقیح و تنقید

### شواہد:

**{إياكم والحسد فإن الحسد يأكل الحسنات كما تأكل النار الحطب})**[2].

**قال رسول الله صلى الله عليه و سلم يأتي على الناس زمان الصابر فيهم على دينه كالقابض على الجمر**[3]

**يأتي على الناس زمان ما يبالي الرجل من أين أصاب المال من حلال أو حرام**[4]

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث کتب حدیث میں ان الفاظ کے ساتھ موجود نہیں البتہ احیاء علوم الدین میں درج ذیل الفاظ کے ساتھ موجود ہے:**{لتأتينكم بعدي دنيا تأكل إيمانكم كما تأكل النار الحطب}قال الحافظ العراقي لم أجد له أصلا**[5].

لفظ دنیا کی جگہ حسد کا لفظ کتب حدیث میں مذکور ہے اور شاید سلطان باہو نے حسد کی جگہ لفظ دنیا اس لیئے استعمال کیا ہے کہ یہ جائے حسد ہے، اسمیں زیادہ تر حسد ہی ہوتا ہے۔

---

[1]الهيثمي ، بغية الباحث عن زوائد مسند الحارث بن أبي أسامة، باب في حسن الخلق،( المدينة المنورة: مركز خدمة السنة والسيرة النبوية، الطبعة : الأولى ، 1413 – 1992، المحقق : د. حسين أحمد صالح الباكري، عدد الأجزاء : 2) 818/2، رقم حدیث: 851۔

[2]أبو داود، سنن، كتاب الادب، باب في الحسد، 276/4 ، رقم 4903.

[3] الترمذي، السنن، كتاب الفتن عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 73، 4/ 526، رقم 2260.

[4] النسائي، السنن الكبرى، كتاب البيو ع ، باب اجتناب الشبهات في الكسب، 4/ 3، رقم 6041.

[5]الغزالی، احیاء علوم الدین، 368/4۔

دنیاسے حسد نہ بھی مراد لیاجائے تو بھی حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ اسکے شواہد بھی موجود ہیں جو بیان ہو چکے ہیں۔

25- **روایت:**

**الدنیا ساعة فاجعلها طاعة**۔ترجمہ: دنیا ایک گھڑی ہے اس گھڑی کو اطاعت گزاری بنالے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 68، محبۃ الأسرار، ص: 37۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

قرآن میں ارشادِ ربانی ہے: ﴿**كأنهم يوم يرون ما يوعدون لم يلبثوا إلا ساعة من نهار**﴾ [1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کے بارے ملا علی قاری کی رائے درج ذیل ہے:(**لا أصل لمبناه لكن يصح معناه من قوله تعالى:** ﴿**كأنهم يوم يرون ما يوعدون لم يلبثوا إلا ساعة من نهار**﴾ [2]

معنوی طور پر درست ہے کیونکہ آیتِ مبارکہ سے مفہوم ماخوذ ہے۔

26- **روایت:**

**الدنیا طاعة ولنا فیها راحة، الدنیا ساعة فاجعل فیها طاعة**۔ترجمہ: دنیا اطاعت ہے اور ہمارے لیئے اس میں راحت ہے، دنیا ایک گھڑی ہے پس اس میں اطاعت کرلو۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 24۔ کلید التوحید خورد، ص 11۔

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

**الدنیا طاعة ولیس فیها راحة، الدنیا ساعة فاجعل فیها طاعة**۔

**شواہد:**

﴿**كأنهم يوم يرون ما يوعدون لم يلبثوا إلا ساعة من نهار**﴾ [3]

---

[1] سورۃ الاحقاف 46: 35.

[2] ملا علی قاری، الأسرار المرفوعة في الأخبار الموضوعة المعروف بالموضوعات الكبرى، ص: 199، رقم: 204-

[3] سورۃ الاحقاف 46: 35.

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ آیتِ مبارکہ اس پر شاہد ہے۔

27- **حدیث:**

**الدنیا مزرعة الآخرة**-ترجمہ: دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔

**مصدر:**

محبة الأسرار، ص: 35، طرفة العین، ص: 23، محک الفقر کلان، ص: 426، کلید التوحید کلاں، ص: 72۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

**﴿من كان يريد حرث الآخرة نزد له في حرثه﴾**[1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث بھی لفظی اور اسنادی اعتبار سے ٹھیک نہیں ہے لیکن معنی اسکا قرآن وسنت کے مطابق ہے، روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں آتی ہے۔ اس کو بیروتی نے بے اصل قرار دیا۔[2] اور ملا علی قاری نے اس کی سند کو اجنبی کہا مگر اسکا معنیٰ قرآن کی آیتِ مذکورہ سے ماخوذ کہا ہے۔[3]

28- **روایت:**

**الرفيق ثم الطريق**-ترجمہ: پہلے ہمسفر پھر سفر۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 104،28، شمس العارفین، ص: 22.

**تنقیح وتنقید**

**عبارت:**

**{التمسوا الرفيق قبل الطريق والجار قبل الدار}**[4]

---

[1] سورۃ الشوریٰ42: 20.

[2] الحوت البیروتی،أسنى المطالب،1 /146۔

[3] ملا علي قاري، الأسرار المرفوعة في الأخبار الموضوعة المعروف بالموضوعات الكبرى، 99/1، رقم 205.

[4] السخاوی، عبد الرحمان، المقاصد الحسنة في بيان كثير من الأحاديث المشتهرة على الألسنة، (بيروت: دار الكتاب العربي بدون السن) ص:151، رقم حديث: 163۔

**شواہد:**

**يا خفاف ابتغ الرفيق قبل الطريق فإن عرض لك أمر نصرك وإن احتجت إليه رفدك**[1]

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خطبے کے الفاظ ہیں: **سل عن الرفيق قبل الطريق؛ وعن الجار قبل الدار،**[2]

مذکورہ جملہ حدیث کا حصہ ہے مختلف طرق سے کتب میں موجود ہے اور اس حدیث کو امام سخاوی نے ذکر کیا ہے۔ حدیث کو موضوع اور اسکے مفہوم کو شواہد کی بنا پر درست قرار دیا ہے۔

29- **روایت:**

**الصدق ينجي والكذب يهلك**۔ترجمہ: سچائی نجات دیتی ہے اور جھوٹ ہلاکت میں ڈالتا ہے۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 19۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

شواہدِ حدیث ملاحظہ ہو: **{إن الصدق يهدى إلى البر وإن البر يهدى إلى الجنة وإن الرجل ليصدق حتى يكتب عند الله صديقا وإن الكذب يهدى إلى الفجور وإن الفجور يهدى إلى النار وإن الرجل ليكذب حتى يكتب عند الله كذابا}**[3]

قرآن میں ارشاد ہے: ﴿ **يا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَكُونُوا مَعَ الصَّادِقِينَ**﴾ [4]

اور قرآن میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿**فَنَجْعَلْ لَعْنَةَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ**﴾ [5]

**تجزیہ:**

مذکورہ الفاظ سے مستند کتبِ حدیث میں ثابت نہیں اور معنوی لحاظ سے ٹھیک ہے کیونکہ اسکے شواہد موجود ہیں۔

---

[1] أخرجه الخطيب فى الجامع لأخلاق الراوى وآداب السامع (235/2 ، رقم 1710)

[2] علاء الدين علي بن حسام الدين المتقي الهندي البرهان فوري (المتوفى : 975هـ)، كنز العمال في سنن الأقوال والأفعال، كتاب المواعظ، باب خطب علي ومواعظه رضي الله عنه، 16/ 182.

[3] البخارى، الصحيح، كتاب الأدب، باب قول الله تعالى { يا أيها الذين آمنوا اتقوا الله وكونوا مع الصادقين } / التوبة 119 / . وما ينهى عن الكذب، 2261/5 ، رقم 5743 ، ومسلم، الصحيح، باب قبح الكذب وحسن الصدق . 2012/4 ، رقم 2607 .

[4] سورۃ التوبۃ9: 119.

[5] سورۃ آل عمران3: 61.

30- **روایت:**

**الصلوة معراج المؤمنين-ترجمہ: نماز مؤمنوں کی معراج ہے۔**

**مصدر:**

توفیق الہدایت، ص:116، سلطان الوہم، ص: 56، کشف الاسرار، ص: 12، عقلِ بیدار، ص:250، امیر الکونین، ص:151.

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

**قال يا رسول الله ما الإحسان ؟ قال ( الإحسان أن تعبد الله كأنك تراه فإن لم تكن تراه فإنه يراك )** [1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث صرف روح البیان میں مذکور ہے۔ اسکے علاوہ کسی مستند مصدرِ حدیث میں نہیں ملی۔[2] مگر حدیثِ جبریل اس کے مفہوم کی تائید کرتی ہے اور اسکا مفہوم ٹھیک ہے۔ کیونکہ آپ ﷺ نے عبادت میں دیدارِ الٰہی کیلئے امت کو ترغیب دی۔

31- **روایت:**

**العلماء أمناء لرسول ما لم يخالطوا بالملوك والأغنياء فإذا خالطوهم فاحذروهم لأنهم لصوص الـــدين وقطاع الطريق-**

ترجمہ: علماء رسول کے امین ہوتے ہیں جب تک بادشاہوں اور مالداروں کو نہ ملیں۔ پس جب ان سے مل جائیں تو ان سے بچنا کیونکہ وہ دین کے چور اور ڈاکو ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

کلید جنت، ص: 67۔

---

[1] البخاري، الصحيح، كتاب التفسير، باب تفسير سورة آلم غلبت الروم، 4/ 1793، رقم 4499)

[2] اسماعیل حقی، روح البیان، 45/6.

## تنقیح وتنقید

### عبارت:

**{العلماء أمناء الرسل على عباد الله ما لم يخالطوا السلطان ويداخلوا الدنيا فإن خـالطوا السـلطان وداخلوا الدنيا فقد خانوا الرسل فاحذروهم واعتزلوهم . ولفظ الديلمى واجتنبوهم}-**[1]

### شواہد:

*حدیث میں ارشادِ نبوی ہے:* **{أيما رجل آتاه الله علما فكتمه ألجمة الله يوم القيامة بلجام من نار**[2]

*حدیث میں ہے:* **{إذا رأيت العالم يخالط السلطان مجالسة كثيرة فاعلم أنه لص**[3]

*حدیث میں ارشاد ہے:* **{إن أبغض الخلق إلى الله عز و جل قارئ يزور العمال}**[4]

### تجزیہ:

*مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر کے ساتھ کتبِ حدیث میں مذکور ہے۔ روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں آتی ہے۔ اگرچہ اسناداً ضعیف ہے مگر شواہد موجود ہیں۔ اور امام سیوطی نے بھی شواہد کی بناپر "حسن" کا حکم لگایا۔*[5]

-32 **روایت:**

**علماء أمتي كأنبياء بني إسرائيل**-*ترجمہ: میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے انبیاء کی طرح ہیں۔*

### مصدر:

*نور الہدی کلاں، ص:* 66، 238، 574، *کلید التوحید کلاں، ص:* 412۔ *مفتاح العارفین، ص:*83. *کلید التوحید کلاں، ص:* 546، *(خیر) (فی مفتاح العارفین لفظ خیر من انبیاء)*

---

[1] الديلمی، الفردوس بمأثور الخطاب،باب العين، 75/3 ، رقم 4210 - : قال ابن الجوزى : موضوع إبراهيم لا يعرف والعبدى متروك . وقال المؤلف [ أى السيوطى ] : قوله موضوع ممنوع ، وله شواهد فوق الأربعين فنحكم له عن مقتضى صناعة الحديث بالحسن .**(جامع الاحادیث، رقمِ حدیث: 14504)**

[2] الطبراني، المعجم الكبير،باب العين (عبد الله بن مسعود) 10/ 128، رقم 10197.

[3] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 1/ 276، رقم 1077.

[4] الطبراني، المعجم الاوسط،باب الباء (من اسمه بكر)، 3/ 261، رقم 3090.

[5] السيوطي، جامع الاحادیث، رقمِ حدیث: 14504.

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

شواہدِ حدیث درج ذیل ہیں: {كاد حملة القرآن أن يكونوا أنبياء إلا أنهم لا يوحى إليهم}[1]

عن ابن عباس رفعه: { أقرب الناس من درجة النبوة أهل العلم والجهاد}[2]

اور صحاح ستہ کی حدیث ہے: « مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَطْلُبُ فِيهِ عِلْمًا سَلَكَ اللَّهُ بِهِ طَرِيقًا مِنْ طُرُقِ الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلاَئِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَإِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِى السَّمَوَاتِ وَمَنْ فِى الأَرْضِ وَالْحِيتَانُ فِى جَوْفِ الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ وَإِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الأَنْبِيَاءِ وَإِنَّ الأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلاَ دِرْهَمًا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ »[3]

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث درج ذیل کتب میں ہے اگرچہ اسناداً ضعیف ہے مگر حدیث زبان زد عام ہے، اور سلطان باہو کی کچھ تصانیف میں "علماء امتي خير من انبياء بني اسرائيل" کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں جو کہ کتابت کی غلطی ہی ہو سکتی ہے۔ وہ کسی مصدر سے نہیں ملے اور نہ ہی یہ قرآن وحدیث سے مطابقت رکھتے ہیں۔ جو الفاظ پہلے حدیث کے بیان ہوئے ہیں شواہد کی بنا پر ان کا مفہوم ٹھیک ہے۔

-33 **روایت:**

العلم للعمل ولاللبحث ولاللتفكر-ترجمہ: علم عمل کیلئے ہوتا ہے نہ کہ بحث وفکر کیلئے۔

### مصدر:

کلیدِ جنت، ص: 29۔

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

شواہد اسکے موجود ہیں: حديث عبد الرحمن بن غنم عن عشرة من الصحابة: {تعلموا ما شئتم أن تعلموا فإن الله عز وجل لن ينفعكم حتى تعملوا به}[4]

---

[1] الديلمي، الفردوس بمأثور الخطاب، 1/ 75، رقم 221.

[2] البرهان فوري، كتر العمال في سنن الأقوال والأفعال،4/ 310، رقم 10645.

[3] ابو داود، السنن،كتاب العلم،كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 19 ما جاء في فضل الفقة على العبادة، باب الْحَثِّ عَلَى طَلَبِ الْعِلْمِ، 354/3، رقم 3643، والترمذي، السنن، 5/ 548، رقم 2682.

[4] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 2/ 43، رقم 2250.

**عن حابر بن زيد عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه خرج على أناس من أصحابه وهم يتذاكرون فنون العلم فيما بينهم فقال تعلموا ما شئتم أن تتعلموا لن تكونوا بالعلم علماء حتى تعملوا به**[1]

ایک اور حدیث درج ذیل ہے: **{تعلموا من العلم ما شئتم، فوالله لا تؤجروا بجمع العلم حتى تعملوا**[2]**}**

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث کتب میں نہیں مگر معنوی اعتبار سے درست ہے کیونکہ شواہد موجود ہیں۔

-34 **روایت:**

**العمل والتعظيم لأمر الله و الشفقة على خلق الله-**ترجمہ: عمل کرنا، اللہ کے حکم کی تعظیم کرنا اور اللہ کی مخلوق پر شفقت کرنا۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 13۔

## تنقیح و تنقید

**شواہد:**

قرآن میں ارشاد ہے: **﴿وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ يُدْخِلْهُ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا وَذَلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ﴾** [3]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے حدیث ہے کہ: **{أن النبي صلى الله عليه وسلم قال : الخلق عيال الله , وأحبهم إلى الله أنفعهم لعياله}.**[4]

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث کو علماءِ حدیث نے دیگر الفاظ کے ساتھ موضوعات میں ذکر کیا ہے[5] مگر مفہوم شواہد کی بنا پر درست ہے۔

---

[1] الربيع، المسند، باب الأخبار المقاطيع عن جابر بن زيد رحمه الله ، 1/ 364، رقم 940.

[2] السيوطي، الجامع الصغير، 1/ 296، رقم 3324.

[3] سورۃ النساء4: 13.

[4] البزار، المسند،باب مسند أبي حمزة أنس بن مالك رضي الله عنه، 2/ 334،رقم 6947.

[5] القارى، نور الدين علي بن محمد بن سلطان المشهور بالملا علي القاري, سنة الولادة / سنة الوفاة 1014 هـ ، الأسرار المرفوعة في الأخبار الموضوعة المعروف بالموضوعات الكبرى , تحقيق محمد الصباغ, مكان النشر بيروت: الناشر دار الأمانة / مؤسسة الرسالة, سنة النشر 1391 هـ - 1971م, , عدد الأجزاء 1) ص: 227-

35- **روایت:**

**عينان تزنيان**-ترجمہ: آنکھیں زنا کرتی ہیں۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:108۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

آیتِ کریمہ ملاحظہ ہو: ﴿قُلْ لِلْمُؤْمِنِينَ يَغُضُّوا مِنْ أَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوا فُرُوجَهُمْ ذَلِكَ أَزْكَى لَهُمْ إِنَّ اللَّـهَ خَبِيرٌ بِمَا يَصْنَعُونَ﴾ [1]

**عن ابن عباس قال: كان الفضل بن عباس رديف النبي صلى الله عليه وسلم يوم عرفة وكان الفتى يلاحظ النساء فجعل النبي صلى الله عليه وسلم يصرف وجهه بيده ويقول: {ابن أخي إن هذا يوم من غمض فيه بصره وحفظ فرجه ولسانه غفر له}.** [2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کتبِ حدیث میں نہیں ملی، مگر اس کا مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ شواہد موجود ہیں۔

36- **روایت:**

**الفقر فخري والفقر مني وأفتخر به على سائر الأنبياء والمرسلين**-ترجمہ: فقر میرا فخر ہے اور فقر مجھ سے ہے، اور مَیں اسی کے ذریعے تمام انبیاء اور رسولوں پر فخر کرتا ہوں۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 19، الفقر فخري والفقر مني: محکم الفقراء، ص: 34، فضل اللقاء، 42، محک الفقر کلاں، ص: 290، نور الہدیٰ کلاں، ص: 254، 108، 88، 352، 374، طرفۃ العین، ص:12۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

روایت ہے کہ: **{الفقر أزين على المؤمن من العذار الحسن على خد الفرس}**[3]

---

[1] سورۃ النور24: 30.

[2] علاء الدين البرهان فوري، كنز العمال، 5/ 188، رقم 12562.

[3] الطبرانی، المعجم الكبير، باب الشين (شداد بن اوس الانصاري) 294/7 ، رقم 7181. قال البيروتي: سنده ضعيف . (الحوت البروتي ، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، ص: 198، رقم 974)

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کی سند کے بارے میں علامہ حوت بیروتی نے بطلان کا حکم لگایاہے۔ان کا تذکرہ درج ہے: **(حديث الفقر فخري وبه أفتخرحديث باطل كماقال ابن حجر)**[1]

اس کے مفہوم کی کوئی آیتِ قرآنی یاحدیثِ صحیحہ نہیں ہے جس کی وجہ سے اس پر صحتِ مفہوم کا حکم لگایا جاسکے۔ جو شاہد حدیث ہے اس کو ضعیف کہا گیاہے۔[2] مگر اس شاہد حدیث کی وجہ سے معنیٰ قابلِ قبول ہو جاتا ہے۔

37- **روایت:**

**الفقر خير من النبوة**-ترجمہ:فقر نبوت سے بہتر ہے۔

**مصدر:**

محبت الاسرار،ص: 21۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث نہیں ہے بلکہ سلطان باہو نے قول بیان کیاہے جو صوفیانہ ترشیحات میں سے ہے کیونکہ نبوت کا درجہ ولایت اور فقر بلکہ ہر انسانی وصف سے بلند تر ہوتا ہے اس پہ اتفاق ہے۔البتہ فقر سے صوفیاء حضرات بالخصوص سلطان باہو فنا فی اللہ اور قرب مع اللہ لیتے ہیں لہذا یہ بھی ایک اعلی وصف ہے۔ احادیث میں اسکو سراہا گیاہے، جیسے: **{الفقر أزين على المؤمن من العذار الحسن على خد الفرس}**[3]

38- **روایت:**

**الفقر جهاد أكبر لأن الفقر جهاد مع النفس والجهاد مع الكفار جهاد أصغر، رجعنا من الجهاد الأصغر إلى الجهاد الأكبر-**

ترجمہ: فقر جہادِ اکبر ہے کیونکہ فقر نفس کے خلاف جہاد ہے اور کفار کے خلاف جہاد جہادِ اصغر ہے۔ ہم جہادِ اصغر سے جہادِ اکبر کی طرف لوٹے ہیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں،ص: 500۔

---

[1] الحوت بيروتى، أسنى المطالب، ص: 198، رقمِ حدىث: 976۔

[2] الحوت البروتي ، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، ص: 198، رقم 974-

[3] الطبرانى، المعجم الكبير، باب الشين (شداد بن اوس الانصاري) 294/7 ، رقم 7181. قال البيروتي: سنده ضعيف .( الحوت البروتي ، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، ص: 198، رقم 974)

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

**عن جابر رضي الله عنه قال : قدم على رسول الله صلى الله عليه وسلم قوم غزاة ، فقال صلى الله عليه وسلم { قدمتم خير مقدم من الجهاد الأصغر إلى الجهاد الأكبر . قالوا : وما الجهاد الأكبر ؟ قال : مجاهدة العبد هواه }**[1]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کو محدثین نے ضعیف کہاہے[2] مگر شواہد کی بناپر مفہوم درست ہے۔

-39 **روایت:**

**أكثروا معرفة الفقراء خذوا عندهم الايادي فإن عندهم دولة**-ترجمہ: فقراء کی معرفت کثرت کے ساتھ رکھا کرواور انکے مددگار رہو کیونکہ ان کے پاس خزانہ ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص: 53۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کو صحیح الفاظ کے ساتھ دیلمی وغیرہ نے بھی اپنی کتابوں میں بیان کیاہے مگر سند ضعیف ہے:(**قال عليه السلام: {أكثروا معرفة الفقراء واتخذوا عندهم الأيادى فإن لهم دولة قالوا يا رسول الله وما دولتهم قال إذا كان يوم القيامة قيل لهم انظروا من أطعمكم كسرة أو سقاكم شربة أو كساكم ثوبا فخذوا بيده ثم امضوا به إلى الجنة}**.[3] 2- **{اتخذوا عند الفقراء أيادىَ فإن لهم دولة يوم القيامة}**[4].ناصر البانی نے اس کی سند کو ضعیف قرار دیا۔[5]

-40 **روایت:**

**الفقر سواد الوجه في الدارين**-ترجمہ: فقر دونوں جہان میں روسیاہی ہے۔

---

[1] البيهقي، الزهد الكبير، 1/ 388، رقم 384.

[2]الألباني، محمد ناصر الدين, السلسلة الضعيفة, 475/5, مكتبة المعارف – الرياض, عدد الأجزاء : 11۔

[3]الغزالی، احیاء علوم الدین، 197/4۔

[4]الديلمى, الفردوس بماثور الخطاب، 83/1 ، رقم 261 .

[5]الالباني، سلسلة الأحاديث الضعيفة والموضوعة وأثرها السيئ في الأمة، (الرياض - المملكة العربية السعودية: دار المعارف، 1412 هـ / 1992 م، عدد الأجزاء : 14) 4/ 116، رقم 1613-

**مفہوم:**

سلطان باہو فقر کو بہت زیادہ پسند کرتے ہیں اسی راہ کو نجات سمجھتے ہیں اور اس کے ساتھ دوسری قسم کا ایسا فقر بھی بیان کرتے ہیں جو گمراہی کا سبب ہوتا ہے۔ اس دوسری قسم کا فقر وہ ہے جس پر ایسا شخص چلنے کی کوشش کرتا ہے جسے دل کا غنا حاصل نہیں تو اس کے فقر کو ذلت اور گمراہی گردانتے ہوئے اس طرح کی روایات بیان کرتے ہیں۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 12، نور الہدی کلاں، ص: 168، محک الفقر کلاں، ص: 296۔ مفتاح العارفین، ص: 55.

**تنقیح و تنقید:**

**شواہد:**

**عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: {كَادَ الْفَقْرُ أَنْ يَكُونَ كُفْرًا، وَكَادَ الْحَسَدُ أَنْ يَغْلِبَ الْقَدَرَ }[1]۔**

**عن أبي هريرة أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يقول {اللهم إني أعوذ بك من الفقر وأعوذ بك من القلة والذلة وأعوذ بك أن أظلم أو أظلم}[2]**

**عَنْ عَائِشَةَ رَضِىَ اللَّهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– يُتَعَوَّذُ يَقُولُ : {اللَّهُمَّ إِنِّى أَعُوذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ النَّارِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَشَرِّ فِتْنَةِ الْغِنَى وَشَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ اللَّهُمَّ إِنِّى أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ فِتْنَةِ الدَّجَّالِ}[3]**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث مستند مصادرِ حدیث میں موجود نہیں محدثین نے اسے موضوعات میں ذکر کیا ہے۔[4] مگر شواہد کی بنا پر مفہوم درست ہے۔

---

[1] البيهقي، شعب الایمان، 12/9، رقم الحدیث: 6188۔

[2] النسائي، السنن، كتاب الاستعاذة ، باباالاستعاذة من الذلة، 450/4، رقم 7896.

[3] البيهقي، السنن الكبري، (الهند ببلدة حيدر آباد : مجلس دائرة المعارف النظامية الكائنة، الطبعة : الأولى ــ 1344 هــ)، عدد الأجزاء : 10، ج7/ص12،رقم 13531.

[4] عجلونی، إسماعيل بن محمد، جراحي، كشف الخفاء، 87/2، بیروت، دار احیاء التراث العربی، و الصغاني، الحسن بن محمد, موضوعات، 53/1۔

41- **روایت:**

**قال ربي لكل ملك خزائنة فإني خزائنتك**-ترجمہ: کہااے میرے رب! ہر بادشاہ کے کے خزانے ہوتے ہیں اور مَیں آپ کا خزانہ ہوں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 230۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث غیر معروف ہے کسی بھی حدیث کے مصدر سے نہیں ملی۔ اس طرح کی روایت ایک درج ذیل ہے مگر سنداً درست نہیں: ۔ **{قال داود عليه السلام يا رب لكل ملك خزانة فما خزانتك قال لي خزانة أعظم من العرش وأوسع من الكرسي وأطيب من الجنة وأنور من الشمس وهي قلب المؤمن}**[1]

42- **روایت:**

**القلب عرش الله الأعظم**-ترجمہ: دل اللہ کا عرشِ اعظم ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:230۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث بالفاظ دیگر کتب میں مذکور ہے اور اسکو موضوع کہا گیا ہے۔ ذیل کی حدیث میں تفصیل ملاحظہ ہو۔

43- **روایت:**

**قلب المؤمن عرش الله تعالى**-ترجمہ: مؤمن کا دل اللہ تعالیٰ کا عرش ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 244۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

قال اللہ تعالیٰ: **﴿وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ﴾** [2]

---

[1] صفوری، نزہۃ المجالس ومنتخب النفائس، 52/1.

[2] سورۃ ق50: 16.

قال اللہ تعالیٰ: ﴿اللَّهُ نُورُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ مَثَلُ نُورِهِ كَمِشْكَاةٍ فِيهَا مِصْبَاحٌ﴾ [1]

**عن أبي هريرة رضي الله عنه قال : قال رسول الله صلى الله عليه و سلم ( ويقولون الكرم إنما الكرم قلب المؤمن )** [2]

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث کو موضوع کہا گیا ہے [3] مگر اس کا معنیٰ شواہد کی بنا پر درست قرار دیا جاسکتا ہے کیونکہ سورت نور کی آیت میں مشکات سے مراد قلبِ مؤمن لیا گیا ہے جیسا کہ امام بخاری نے بھی فرمایا: **(هذا مثل ضربه الله عز و جل لبيان شدة ضياء الإيمان في قلب المؤمن ووضوح الأدلة والبراهين في الكون الدالة على الله عز و جل** [4]**)**

اسی طرح دوسرے مذکورہ شواہد سے بھی مفہوم مراد لیا جاسکتا ہے۔

44- **روایت:**

**كنت كنزا مخفيا فأحببت أن أعرف فخلقت الخلق لأعــرف**-ترجمہ: مَیں مخفی خزانہ تھا پھر مَیں نے چاہا کہ اپنی پہچان کراؤں تو مَیں نے مخلوق کو پیدا کیا تا کہ مَیں پہچانا جاؤں۔

### مصدر:

عین الفقر، ص: 24، محبۃ الأسرار، ص: 6، طرفۃ العین، ص: 3، رسالہ روحی شریف، ص: 6، کلید التوحید خورد، ص: 27، کلید التوحید کلاں، ص: 350۔

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

شواہدِ حدیث موجود نہیں ہیں۔

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث موضوع ہے مگر اسکا معنیٰ درست ہے۔ علماءِ حدیث کی آراء ملاحظہ ہوں: **(- حديث كنت كنزا مخفيا لا أعرف ، فأحببت أن أعرف ، فخلقت خلقا وتعرفت إليهم فبي عرفوني . قال ابن تيمية : ليس مــن**

---

[1] سورۃ النور24: 35.

[2] البخاري، الصحيح، كتاب الأدب، باب قول النبي صلى الله عليه و سلم ( إنما الكرم قلب المؤمن )، 5/ 2287، رقم 5829.

[3] العجلوني،إسماعيل بن محمد الجراحي,كشف الخفاء ومزيل الالباس عما اشتهر من الاحاديث على ألسنة الناس, (بیروت: دار إحياء التراث العربي، بدون السن)، 100/2, رقمِ حديث: 1886.

[4] البخاري، الصحيح،كتاب لتفسير،باب سورة النور، 4/ 1769.

**كلام النبي صلى الله عليه وسلم ، ولا يعرف له سند صحيح ، ولا ضعيف ، وتبعه الزركشي وابن حجر ، ولكن معناه صحيح ظاهر ، وهو بين الصوفية دائر۔)**[1]

-45 **روایت:**

**لاتجلسوا مع أهل الهوى والبدعة وإن فيهم عزة كفرة الحـــرب**۔*ترجمہ:خواہش پرست اور بدعتیوں کے پاس مت بیٹھو کیونکہ ان میں جنگی کفار کا غلبہ ہوتا ہے۔*

**مصدر:**

*محک الفقر کلاں،ص:* 362۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

*صحاح ستہ کی حدیث ہے:* **{لا تجالسوا أهل القدر ولا تفاتحوهم}**[2]

*صحیح حدیث میں ہے:* **عن جابر محمد عبد الله قال : كان رسول الله يقول في خطبته : يحمد الله و يثني عليه بما هو له أهل ثم يقول : {من يهد الله فلا مضل له و من يضلل فلا هادي له إن أصدق الحديث كتاب الله و أحسن الهدى هدى محمد و شر الأمور محدثاتها و كل محدثة بدعة و كل بدعة ضلالة و كل ضلالة في النار}**۔[3]

**تجزیہ:**

*مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ نہیں مگر شواہد کی بناپر معنی ٹھیک ہے۔*

-46 **روایت:**

**لاتجلسوا مع أهل البدعة**۔*ترجمہ:بدعتیوں کے پاس نہ بیٹھا کرو۔*

**مصدر:**

*کلید التوحید کلاں،ص:*428،*عین العارفین،ص:* 66،*عین الفقر،ص:* 70،

---

[1] المشيشي ، محمد بن خليل بن إبراهيم، الطرابلسي, (سنة الولادة 1223 هـــ/ سنة الوفاة 1305 هـــ) اللؤلؤ المرصوع فيما لا أصل له أو بأصله موضوع، تحقيق فواز أحمد زمرلي، (بيروت: الناشر دار البشائر الإسلامية، سنة النشر 1415 هـــ)و عدد الأجزاء 1، ص:143، رقمِ حديث: 416.

[2]أبو داود، السنن، كتاب السنة، باب في القدر، 365/4، رقم 4712.

[3]ابن خزيمة، الصحيح، باب صفة خطبة النبي صلى الله عليه و سلم و بدؤه فيها بحمد الله و الثناء عليه، (بيروت: المكتب الإسلامي ، 1390 – 1970، تحقيق : د. محمد مصطفى الأعظمي، عدد الأجزاء : 4 ) 143/3، : 1785-

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کی وضاحت اسی فصل کی حدیث نمبر 39 کے مطابق ہے۔

-47 **روایت:**

**لاتركنن إلى حب الدنيا فلن تأتين بكبيرة هي اشد عليك منها**-ترجمہ: دنیا کی محبت کی طرف میلان نہ کرنا کیونکہ تجھ پر اِس سے زیادہ سخت بھاری کوئی چیز نہیں آئیگی۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 46۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

اسکے توابع اور شواہد موجود ہیں اور درج ذیل ہیں:

**وَمَنْ كَانَ يُرِيدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهِ مِنْهَا وَمَا لَهُ فِي الْآخِرَةِ مِنْ نَصِيبٍ**[1]

**قَالَ رَسُولُ اللَّهِ -صلى الله عليه وسلم- « يُوشِكُ الأُمَمُ أَنْ تَدَاعَى عَلَيْكُمْ كَمَا تَدَاعَى الأَكَلَةُ إِلَى قَصْعَتِهَا ». فَقَالَ قَائِلٌ وَمِنْ قِلَّةٍ نَحْنُ يَوْمَئِذٍ قَالَ « بَلْ أَنْتُمْ يَوْمَئِذٍ كَثِيرٌ وَلَكِنَّكُمْ غُثَاءٌ كَغُثَاءِ السَّيْلِ وَلَيَنْزِعَنَّ اللَّهُ مِنْ صُدُورِ عَدُوِّكُمُ الْمَهَابَةَ مِنْكُمْ وَلَيَقْذِفَنَّ اللَّهُ فِى قُلُوبِكُمُ الْوَهَنَ ». فَقَالَ قَائِلٌ يَا رَسُولَ اللَّهِ وَمَا الْوَهَنُ قَالَ « حُبُّ الدُّنْيَا وَكَرَاهِيَةُ الْمَوْتِ ».**[2]

**قال رسول الله صلى الله عليه و سلم : من أشرب قلبه حب الدنيا التاط منها بثلاث شقاء لا ينفد عناه وحرص لا يبلغ غناه وأمل لا يبلغ منتهاه فالدنيا طالبة ومطلوبة فمن طلب الدنيا طلبته الآخرة حتى يأتيه الموت فيأخذه ومن طلب الآخرة طلبته الدنيا حتى يستوفي منها رزقه**[3]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث حلیۃ الاولیاء اور احیاءعلوم الدین[4] میں مذکور ہے[5] ۔ انکے علاوہ کسی مستند حدیث کی کتاب میں نہیں ہے، اسی سے اسکی ثقاہت کا اندازہ ہوجاتا ہے مگر اس کا مفہوم ٹھیک ہے۔

---

[1] سورۃالشوریٰ 42: 20.

[2] ابو داود، السنن، كتاب الملاحم، باب فِى تَدَاعِى الأُمَمِ عَلَى الإِسْلاَمِ، 4/ 184، رقم 4299.

[3] الطبراني، المعدم الكبير، باب العين (عبد الله بن مسعود)، 162/10، رقم 10350.

[4] الغزالي، احياء علوم الدين، 4/ 368.

[5] أبو نعيم أحمد بن عبد الله الأصبهاني، حلية الأولياء وطبقات الأصفياء، (بيروت: دار الكتاب العربي ، الطبعة الرابعة ، 1405, عدد الأجزاء : 10)، ج 6/ص5۔

48- **روایت:**

**لا يسعني في الأرض ولا في السماء ولكن يسعني في قلب عبد المؤمن**-ترجمہ: نہ زمیں مجھے وسعت دے سکتی ہے اور نہ ہی آسمان، لیکن مؤمن بندے کے دل میں مجھے وسعت ملتی ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 28، محکم الفقراء، ص: 108، محک الفقر کلان، ص: 412۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

حدیث کے مفہوم کا کوئی شاہد نہیں ہے۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث درج ذیل الفاظ کے ساتھ "الفردوس بماثور الخطاب" میں مذکور ہے[1]ا، اسکے علاوہ کسی حدیث کی مستند کتاب میں نہیں ملی۔ ملاحظہ ہو اس کا مفہوم صوفیاء میں شائع ہے مگر اس کی شاہد اور تابع حدیث نہیں ملی۔

49- **روایت:**

**لحمك لحمي ودمك دمي**-ترجمہ: تیرا گوشت میرا گوشت اور تیرا خون میرا خون ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص: 31۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

شاہد حدیث درج ذیل ہے: **{علی منی وأنا من علی ولا یؤدی عنی إلا أنا أو علی}**[2])

اس کے علاوہ: **(من کنت مولاہ فعلي مولاہ)**[3]

---

[1]الديلمي، أبو شجاع شيرويه بن شهردار بن شيرويه الهمذاني الملقب إلكيا، سنة الولادة 445 هـ/ سنة الوفاة 509 هـ، الفردوس بمأثور الخطاب، تحقيق السعيد بن بسيوني زغلول، (مكان النشر بيروت: الناشر دار الكتب العلمية، سنة النشر 1406 هـ - 1986م، عدد الأجزاء 5)، 174/3-

[2] الترمذی، السنن، كتاب المناقب عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 21، 636/5 ، رقم 3719. وقال : حسن غريب . وابن ماجه، السنن، افتتاح الكتاب في الإيمان وفضائل الصحابة والعلم ، فضل علي بن أبي طالب رضي الله عنه، 44/1 ، رقم 119-

[3] الترمذی، السنن، كتاب المناقب عن رسول الله صلى الله عليه و سلم، باب 20 مناقب علي بن أبي طالب رضي الله عنه، 633/5 ، رقم 3713. وقال : حسن غريب . وابن ماجه، السنن، افتتاح الكتاب في الإيمان وفضائل الصحابة والعلم ، فضل علي بن أبي طالب رضي الله عنه، 45/1 ، رقم 121-

**تجزیہ:**

یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ صرف مناقبِ خوارزمی میں ہے یہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نبی ﷺ کا ارشاد ہے۔[1]، اگرچہ کتبِ حدیث میں مذکور نہیں مگر مفہوم ٹھیک ہے۔ کیونکہ اسکی تائید میں دوسری احادیث موجود ہیں۔

50- **روایت:**

**لكل شيئ آفة وآفة العلم الطمع**-ترجمہ: ہر شے کیلئے آفت ہوتی ہے اور علم کی آفت لالچ ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 390، عقل بیدار، ص: 74۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

**قال عبد الله : {ان لكل شيء آفة وآفة العلم النسيان}**[2]

حدیث درج ہے: **{إذا رأيتَ العالِمَ يخالطُ السلطانَ مخالطةً كثيرةً فاعلمْ أنه لِصٌّ}**[3].

حدیث درج ہے: **{العالم عالمان عالم طلب بعلمه الله لم يأخذ عليه طمعًا ولم يشتر به ثمنًا وعالم طلب بعلمه الدنيا اشترى به ثمنًا وأخذ عليه طمعًا بخل به على عباد الله يلجمه يوم القيامة بلجام من نار}**[4]

**تجزیہ:**

یہ حدیث مجھے ان الفاظ کے ساتھ کہیں نہیں ملی، مگر اس طرح کی روایت حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اور اسمیں آفۃ العلم نسیان کو کہا گیا ہے۔ حدیث درج ذیل ہے: معنیً یہ حدیث ٹھیک ہے کیونکہ اس کی شواہد احادیث موجود ہیں جن میں لالچی علماء کیلئے وعیدات بیان ہوئی ہیں۔

51- **روایت:**

**لم يتخذ الله وليا جاهلا**- ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے کسی جاہل کو ولی نہیں بنایا۔

---

[1] الخوارزمي، المناقب، ص:142، رقم حديث 163.

[2]الدارمي، عبدالله بن عبدالرحمن أبو محمد، سنن الدارمي، (بيروت : دار الكتاب العربي ، الطبعة الأولى ، 1407، تحقيق : فواز أحمد زمرلي , خالد السبع العلمي، عدد الأجزاء : 2)ج 1/ص 158، رقم 623-

[3]علاء الدین برہان پوری، 10/186، رقم حدیث: 28973۔

[4]الديلمي، شيرويه بن شهردار بن شيرويه، أبو شجاع، الهمذاني، الملقب إلكيا، سنة الولادة 445 هـ/ سنة الوفاة 509 هـ، الفردوس بمأثور الخطاب، تحقيق السعيد بن بسيوني زغلول، (بيروت: دار الكتب العلمية، سنة النشر 1406 هـ - 1986م، عدد الأجزاء 5)، 74/3 ، رقم: 4207.

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 6، عین الفقر، ص: 120، محک الفقر کلاں، ص:570۔

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

قرآن میں ارشاد ہے: ﴿إِنَّمَا يَخْشَى اللَّهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ﴾ [1]

حدیث میں ارشاد ہے: « مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَطْلُبُ فِيهِ عِلْمًا سَلَكَ اللَّهُ بِهِ طَرِيقًا مِنْ طُرُقِ الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلاَئِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَإِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِى السَّمَوَاتِ وَمَنْ فِى الأَرْضِ وَالْحِيتَانُ فِى جَوْفِ الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ وَإِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الأَنْبِيَاءِ وَإِنَّ الأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلاَ دِرْهَمًا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ »[2]

**تجزیہ:**

حدیثِ مذکور کے بارے ملا علی قاری نے فرمایا ہے کہ موضوع حدیث ہے[3]۔ مگر معنی ٹھیک ہے اور صحیح حدیث میں علم والوں کو ہی انبیاء کا وارث قرار دیا گیا ہے۔ اور قرآن میں علماء کو ہی اللہ سے ڈرنے والے قرار دیا گیا۔

52- **روایت:**

**لولا الفقراء برص الأغنياء**۔ترجمہ: اگر فقراء نہ ہوتے تو مالدار لوگ برص میں مبتلا ہو جاتے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص:410، کلید التوحید کلاں، ص:262، نور الہدی خورد، ص: 39۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

اس مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

---

[1] سورۃ الفاطر 35: 28.

[2] ابو داود، السنن، كتاب العلم، كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 19 ما جاء في فضل الفقة على العبادة، باب الْحَثِّ عَلَى طَلَبِ الْعِلْمِ، 354/3، رقم 3643، والترمذي، السنن، 5/ 548، رقم 2682.

[3] القاري, علي بن سلطان الهروي، المصنوع في معرفة الحديث الموضوع, 156/1، رقمِ حديث: 269۔

**تجزیہ:**

حدیثِ مذکور لفظ کی تبدیلی کے ساتھ صرف تفسیر روح البیان اور غرائب القرآن میں مذکور ہے اسکے علاوہ کسی کتاب میں مذکور نہیں ہے۔ اسکی سند کہیں سے نہیں ملی موضوع روایت ہے۔[1] اور اسکی کوئی تابع یا شاہد بھی نہیں ہے۔

53- **روایت:**

**لولا الفقراء لهلك الأغنياء-**ترجمہ: اگر فقراء نہ ہوتے تو مالدار ہلاک ہو جاتے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص: 410، کلید التوحید کلاں، ص: 262، نور الہدی خورد، ص: 39۔

**تنقیح و تنقید**

**شواہد:**

اس مفہوم کی کوئی حدیث نہیں ملی۔

**تجزیہ:**

حدیثِ مذکور لفظ کی تبدیلی کے ساتھ صرف تفسیر روح البیان اور غرائب القرآن میں مذکور ہے اسکے علاوہ کسی کتاب میں مذکور نہیں ہے۔ اسکی سند کہیں سے نہیں ملی موضوع روایت ہے۔[2] اور اسکی کوئی تابع یا شاہد بھی نہیں ہے۔

54- **روایت:**

**لولاك لما خلقت الأفلاك-**ترجمہ: اگر آپ نہ ہوتے تو مَیں آسمانوں کو نہ بناتا۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کلاں، ص: 22، عین الفقر، ص: 24،

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ حدیث کا حکم حدیث نمبر 57 کے حکم کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔

---

[1] اسماعيل حقى، تفسير روح البيان، 346/1، والنيسابوري، الحسن بن محمد بن حسين، نظام الدين، القمي، غرائب القرآن ورغائب الفرقان، 41/2، (بيروت / لبنان : دار الكتب العلمية ،- 1416 هـ - 1996 م، الطبعة : الأولى، عدد الأجزاء / 6)، تحقيق : الشيخ زكريا عميران.

[2] اسماعيل حقى، تفسير روح البىان، 346/1، والنيسابوري، الحسن بن محمد بن حسين، نظام الدين، القمي، غرائب القرآن ورغائب الفرقان، 41/2۔

55- **روایت:**

**لولاك لما خلقت الأفلاك لولاك لما أظهرت الربوبية-**ترجمہ: اگر آپ نہ ہوتے تو مَیں آسمانوں کو نہ بناتا۔ اگر آپ نہ ہوتے تو مَیں ربوبیت کو ظاہر نہ کرتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 22، عین الفقر، ص: 72۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

**فقد روى الديلمي عن ابن عباس مرفوعا يقول الله عز وجل وعزتي وجلالي لولاك ما خلقت الجنة ولولاك ما خلقت الدنيا**[1]

**عن ابن عباس رضي الله عنهما قال : أوحى الله إلى عيسى عليه السلام : يا عيسى آمن بمحمد و أمر من أدركه من أمتك أن يؤمنوا به فلولا محمد ما خلقت آدم و لولا محمد ما خلقت الجنة و لا النار و لقد خلقت العرش على الماء فاضطرب فكتبت عليه لا إله إلا الله محمد رسول الله فسكن**[2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کے بارے میں عبد الحی لکھنوی کا تذکرہ درج ذیل ہے۔ وہ اس حدیث کو موضوع اور مفہوم کو صحیح قرار دیتے ہیں کیونکہ اس کے شواہد اور توابع موجود ہیں: **(معنى ما اشتهر على لسان القصاص والعوام والخواص من حديث لولاك لما خلقت الأفلاك- قال علي القاري في الموضوعات حديث لولاك لما خلقت الأفلاك قال الصغاني موضوع كذا في الخلاصة لكن معناه صحيح.**[3]

56- **روایت:**

**ما اتخذ الله وليا جاهلا-**ترجمہ: اللہ نے کسی جاہل کو اپنا دوست نہیں بنایا۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 17۔

---

[1] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 227/5، رقم 8031.

[2] الحاكم، المستدرك، كتاب تواريخ المتقدمين من الأنبياء و المرسلين ،من كتاب آيات رسول الله صلى الله عليه و سلم التي هي دلائل النبوة، 2/ 671، رقم 4227.

[3] القاري، على بن سلطان الهروي، المصنوع في معرفة الحديث الموضوع، ص:150، رقم حديث: 255، المحقق : عبد الفتاح أبو غدة، مكتب المطبوعات الإسلامية، عدد الأجزاء : 1.

**تنقیح وتنقید:**

**شواہد:**

قرآن میں ارشاد ہے: ﴿إِنَّمَا يَخْشَى اللَّهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ﴾[1]

حدیث میں ارشاد ہے: « مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَطْلُبُ فِيهِ عِلْمًا سَلَكَ اللَّهُ بِهِ طَرِيقًا مِنْ طُرُقِ الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلاَئِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَإِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِى السَّمَوَاتِ وَمَنْ فِى الأَرْضِ وَالْحِيتَانُ فِى جَوْفِ الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ وَإِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الأَنْبِيَاءِ وَإِنَّ الأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلاَ دِرْهَمًا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ »[2]

**تجزیہ:**

حدیثِ مذکور کے بارے ملا علی قاری نے فرمایا ہے کہ موضوع حدیث ہے[3]۔ مگر معنی ٹھیک ہے اور صحیح حدیث میں علم والوں کو ہی انبیاء کا وارث قرار دیا گیا ہے۔ اور قرآن میں علماء کو ہی اللہ سے ڈرنے والے قرار دیا گیا۔

57- **روایت:**

**اهل البدعة كلاب النار**۔ترجمہ: بدعتی جہنمی کتے ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 70۔

58- **روایت:**

**المبتدعون كلاب النار**۔ترجمہ: بدعتی جہنمی کتے ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

توفیق الہدایت، ص:106، محبۃ الأسرار، ص: 12۔

---

[1] سورۃ الفاطر35: 28.

[2] ابو داود، السنن،كتاب العلم،كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ، باب 19 ما جاء في فضل الفقة على العبادة، باب الْحَثِّ عَلَى طَلَبِ الْعِلْمِ، 354/3، رقم 3643، والترمذي، السنن، 5/ 548، رقم 2682.

[3] القاري, علي بن سلطان الهروي، المصنوع في معرفة الحديث الموضوع, 156/1، رقمِ حديث: 269۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

*اس کی شواہد احادیث موجود ہیں۔ جیسے:* **{أما بعد فإن أصدق الحديث كتاب الله وأفضل الهدى هدى محمد وشر الأمور مُحْدَثَاتُهَا وكل محدثة بدعة وكل بدعة ضلالة وكل ضلالة فى النار}**[1]

**عن ابن أبي أوفى قال : – قال رسول الله صلى الله عليه و سلم ( الخوارج كلاب النار )**[2]

**تجزیہ:**

**أورده ابن الجوزى فى العلل المتناهية،**[3] **وقال : قال الدارقطنى : فيه إسماعيل بن أبان ليس بشىء ، قال أحمد : حدث بأحاديث موضوعة ، وقال ابن حبان : يضع على الثقات**[4]. *مذکورہ حدیث کتب میں مذکور ہے، اگرچہ حدیث کی سند ضعیف ہے مگر معنی اسکا ٹھیک ہے اور قرآن وسنت کے مطابق ہے۔ خوارج بھی بدعتی ہی ہوتے ہیں اور ان کا یہی حکم صحاح ستہ کی حدیث میں مذکور ہے۔*

59- **روایت:**

**من تواضع الغني لغنائه فقد ذهب ثلث دينه**۔ *ترجمہ: جس نے مالدار کی مالداری کی وجہ سے تواضع کی اس کا تہائی دین چلا گیا۔*

**مصدر:**

*محک الفقر کلاں، ص:* 654۔

## تنقیح وتنقید

**عبارت:**

**عن ابن مسعود قال : قال رسول الله صلى الله عليه و سلم : من أصبح محزونا على الدنيا أصبح ساخطا على ربه و من أصبح يشكو مصيبته فإنما يشكو ربه و من دخل على غنى فتضعضع له ذهب ثلثا دينه، الحديث)**[5].

---

[1] ابن ماجه، السنن، باب اجتناب البدع والجدل، (17/1 ، رقم 45 .

[2] ابن ماجه، السنن، افتتاح الكتاب في الإيمان وفضائل الصحابة والعلم، باب في ذكر الخوارج، 1/ 61، رقم 173.

[3] ابن الجوزی، العلل المتناهية، 169/1، رقم 262۔

[4] ابن الجوزی، العلل المتناهية، 169/1، رقم 262۔

[5] البيهقي، شعب الايمان، باب في الصبر على المصائب و عما تنزع إليه النفس من لذة و شهوة، فصل في ذكر ما في الأوجاع و الأمراض و المصيبات من الكفارات، 213/7، رقم حديث:10045، 2- السُّيوطي، جلال الدين، اللآلي المصنوعة في الأحاديث الموضوعة، (بيروت: دار الكتب العليمة، عدد الأجزاء : 2) ج 2/ص268۔

**شواہد:**

شواہدِ موجود ہیں۔ جیسے: **إذا رأيت العالم يخالط السلطان مجالسة كثيرة فاعلم أنه لص**[1]

**{إن أبغض الخلق إلى الله عز و جل قارئ يزور العمال}**[2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ نہیں ملی مگر اسکے مفہوم کی حدیث کو بیہقی نے شعب الایمان میں بالسند ذکر کیا ہے۔ اور سیوطی اور سخاوی نے اسے موضوعات میں بیان کیا ہے۔ شواہد کی بنا پر مفہومِ حدیث درست ہے۔[3].

60- **روایت:**

**من زاد علما ولم يزد ورعا لم يزد من الله إلا بعدا أو مقتا في الشـــريعة**۔ترجمہ: جس کا علم زیادہ ہوا اور تقویٰ زیادہ نہ ہوا تو اللہ تعالیٰ سے دوری یا شریعت میں خرابی میں ہی زیادتی ہو گی۔

**مصدرِ:**

محک الفقر کلاں، ص:452۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

شواہد ذیل میں بیان کیئے گئے ہیں: **{من تعلم العلم ليباهى به العلماء أو ليمارى به السفهاء أو يصرف بـــه وجوه الناس إليه فهو فى النار}**-[4]

**عن جابر بن زيد قال بلغني أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال:{من تعلم العلم للعظمة والرفعة أوقفه الله تعالى موقف الذل والصغار يوم القيامة وجعله الله عليه حسرة وندامة حتى يكون العلم لأهله زينا}**[5]

---

[1] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 1/ 276، رقم 1077.

[2] الطبراني، المعجم الاوسط،باب الباء (من اسمه بكر)، 3/ 261، رقم 3090.

[3] البيهقي، شعب الايمان، باب في الصبر على المصائب و عما تنزع إليه النفس من لذة و شهوة، فصل في ذكر ما في الأوجاع و الأمراض و المصيبات من الكفارات، 213/7، رقم حديث:10045، 2- السُّيوطي، جلال الدين، اللآلي المصنوعة في الأحاديث الموضوعة، (بيروت: دار الكتب العليمة، عدد الأجزاء : 2)، ج 2/ص268-

[4] الطبرانى فى الأوسط (32/6 ، رقم 5708) ، قال الهيثمى (184/1) : فيه سليمان بن زياد الواسطى قال الطبرانى والبزار تفرد به سليمان ، زاد الطبرانى : و لم يتابع عليه وقال صاحب الميزان : لا ندرى من ذا . والضياء (72/7 ، رقم 2480) .

[5] الربيع بن حبيب بن عمر الأزدي البصري، الجامع الصحيح مسند الإمام الربيع بن حبيب، ص: 34, رقم: 34-

**عن ابن عمر : عن النبي صلى الله عليه و سلم قال:{من تعلم علما لغير الله أو أراد به غير الله فليتبوأ مقعده من النار }**[1]

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ تو نہیں مگر الفاظ کے کچھ تغیر سے کتب میں موجود ہے اور اس مفہوم کے شواہد بھی موجود ہیں جس سے حدیث کا مفہوم درست قرار دیا جا سکتا ہے۔

-61 **روایت:**

**من زار غنيا لغنائه خرج ثلث ايمانه منه**۔ترجمہ: جس نے کسی مالدار سے اسکی مالداری کی وجہ سے ملاقات کی اس کا تہائی ایمان چلا گیا۔

## مصدر:

طرفۃ العین، ص: 29۔

## تنقیح و تنقید

## عبارت:

**{من أصبح محزونا على الدنيا أصبح ساخطا على ربه و من أصبح يشكو مصيبته فإنما يشكو ربه و من دخل على غنى فتضعضع له ذهب ثلثا دينه، الحدیث}**[2].

## شواہد:

اسکے شواہد موجود ہیں۔ جیسے: **إذا رأيت العالم يخالط السلطان مجالسة كثيرة فاعلم أنه لص**[3]

**{إن أبغض الخلق إلى الله عز و جل قارئ يزور العمال}**[4]

## تجزیہ:

مذکورہ حدیث کچھ الفاظ کی تبدیلی سے بیان کی گئی ہے، اسے بیہقی نے شعب الایمان میں بالسند ذکر کیا ہے[5]۔ ابن جوزی نے اسے موضوعات میں شمار کیا ہے۔[6] معنوی طور پر ٹھیک ہے کیونکہ شواہد موجود ہیں۔

---

[1] الترمذی، السنن، كتاب العلم عن رسول الله صلى الله عليه و سلم ،باب 6 ما جاء فيمن يطل بعلمه الدنيا، 33/5، رقمِ حديث: 2655۔

[2] البيهقي،شعب الايمان، باب في الصبر على المصائب و عما تترع إليه النفس من لذة و شهوة، 213/7، رقم الحديث: 10045۔

[3] الديلمي، الفردوس بماثور الخطاب، 1/ 276، رقم 1077.

[4] الطبراني، المعجم الاوسط،باب الباء (من اسمه بكر)، 3/ 261، رقم 3090.

[5] البيهقي،شعب الاىمان، باب في الصبر على المصائب و عما تترع إليه النفس من لذة و شهوة ،213/7، رقم الحديث: 10045۔

[6] ابن الجوزی، الموضوعات، 133/3۔

62- **روایت:**

**من أحب العلم والعلماء لم تكتب عليه خطيئـــة**-ترجمہ: جس نے علم اور علماء سے محبت کی اس کا کوئی گناہ نہیں لکھا جائے گا۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 150۔

**تنقیح وتنقید**

**عبارتِ:**

**من أحب العلم والعلماء لم تكتب عليه خطيئة أيام حياته**[1]

**شواہد:**

**عن أبي وائل عن عبد الله : عن النبي صلى الله عليه و سلم أنه قال ( المرء مع من أحب )**[2]
**وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من تعلم العلم لله عزوجل وعمل به حشره الله يوم القيامة آمنا ويرزق الورود على الحوض**[3]
**{ أكرموا العلماء وقدروهم وحبوا المساكين وجالسوهم وارحموا الأغنياء وعفوا عن أموالهم }**[4]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث صرف معجم ابن المقری میں بیان کی گئی ہے۔[5] اس کے علاوہ کسی مصدرِ حدیث سے یہ حدیث نہیں ملی۔ مگر مگر معنی درست ہے کیونکہ علم اور علماء کی فضیلت میں بہت ساری صحیح احادیث موجود ہیں جو اس پر شاہد ہیں۔

63- **حدیث:**

**من ترك ذرة بدعة خير من عبادة الـــثقلين**-ترجمہ: جس نے ذرہ برابر بدعت ترک کی جن وانس کی عبادت سے بہتر ہے۔

---

[1]محمد بن عبدالرحمن بن عمر بن محمد بن عبدالله , نشر طي في فضل حملة العلم الشريف والرد على ماقتهم الخيف،ص:146، جدة – دار المنهاج، الطبعة الأولى ، 1997, عدد الأجزاء : 1-

[2] البخاري، الصحيح،كتاب الأدب، باب علامة الحب في الله عز و جل، 2283/5، رقم 5816.

[3] الربيع، المسند، 1/ 30، رقم 21.

[4]الديلمى، الفردوس بماثور الخطاب، 76/1 ، رقم 224.

[5]محمد بن عبدالرحمن بن عمر بن محمد بن عبدالله ، نشر طي في فضل حملة العلم الشريف والرد على ماقتهم الخيف، (جدة : دار المنهاج، الطبعة الأولى ، 1997، عدد الأجزاء : 1)، ،ص:146-

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 204۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث مفہوما درست ہے روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں آتی ہے۔ اس مفہوم کی حدیث صحاح کی کتب میں موجود ہے اور عبارت درج ذیل ہے: {**أما بعد فإن أصدق الحديث كتاب الله وأفضل الهدى هدى محمد وشر الأمور مُحْدَثَاتُهَا وكل محدثة بدعة وكل بدعة ضلالة وكل ضلالة فى النار**}[1]

64- **روایت:**

**من تنهر البدعة ملأ الله قلبه مع إيمانه**۔ترجمہ: جس نے بدعت کو چھوڑا اللہ اسکا دل ایمان سے بھر دیگا۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:35۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

خطیب بغدادی نے حدیث بیان کی ہے: (**من أعرض عن صاحب بدعة بغضًا له ملأ الله قلبه أمنًا وإيمانًا ومن انتهر صاحب بدعة أمنه الله تعالى يوم الفزع الأكبر ومن أهان صاحب بدعة رفعه الله تعالى فى الجنة مائة درجة ومن سلم على صاحب بدعة أو لقيه بالبشر أو استقبله بما يسره فقد استخف بما أنزل الله على محمد**)[2]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے۔ اس کے معنیٰ کی حدیث الفاظ کے تغیر کے ساتھ خبر واحد ہے جسے خطیب نے بیان کیا ہے۔

65- **روایت:**

**من عرف ربه فقد كل لسانه**۔ترجمہ: جس نے اپنے رب کو پہچان لیا اسکی زبان گونگی ہو گئی۔

---

[1] مسلم ، الصحيح، 592/2 ، رقم 867) ، والنسائى (188/3 ، رقم 1578) ، وابن ماجه (17/1 ، رقم 45 .

[2] أخرجه الخطيب (263/10) وقال : تفرد برواية هذا الحديث الحسين بن خالد وهو أبو الجنيد وغيره أوثق منه)۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 6، تیغ برہنہ، ص: 27، محکم الفقراء، ص: 18، فضل اللقاء، ص:137، اورنگ شاہی، ص: 62.

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

**عن عبد الله أنه ارتقى الصفا فأخذ بلسانه فقال : باللسان قل خيرا تغنم واسكت عن شر تسلم من قبل أن تندم من قبل أن تندم . ثم قال : سمعت رسول الله صلى الله عليه و سلم يقول : أكثر خطايا ابن آدم من لسانه [1]**

**رواه الطبراني ورجاله رجال الصحيح [2]**

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کو محدثین نے موضوع قرار دیاہے:(**حديث من عرف ربه كل لسانه)قال النووي ليس بثابت**)[3]

مگر مفہوم ٹھیک ہے اس کا معنیٰ شواہد میں بیان کی گئی حدیث سے اخذ کیا جاسکتاہے۔

66- **روایت:**

**من قال لا إله إلا الله محمد رسول الله خالصا مخلصا دخل الجنة قالوا يارسول الله وما إخلاصها؟ قال أن يهجر عن المحارم۔**

ترجمہ: جس نے خالص اور مخلص ہو کر **لا إله إلا الله محمد رسول الله** پڑھا جنت میں داخل ہو گا، انہوں (صحابہء کرام) نے عرض کی اے اللہ کے رسول ﷺ اس کا اخلاص کیاہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا حرام کردہ چیزوں کو چھوڑنا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:576۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر کے ساتھ بیان کی گئی ہے اس مفہوم کی بہت ساری احادیث صحیح السند کتب حدیث میں مذکورہیں:{**من قال لا إله إلا الله مخلصًا دخل الجنة قيل وما إخلاصها قال أن تحجزه عن محارم الله**}[4]**قال الهيثمى: فى إسناده محمد بن عبد الرحمن بن غزوان وهو وضاع** [5].

---

[1] الطبراني، المعجم الكبير، باب العين (عبد الله بن مسعود) 197/10، رقم 10446.

[2] الهيثمي، مجمع الزوائد، كتاب الزهد، باب ما جاء في الصمت وحفظ اللسان، 10/ 538، رقم 18154.

[3]القاری،المصنوع ،1 /189، رقمِ حدیث: 348۔

[4]الطبرانی،المعجم الکبیر ،باب الزاي (زيد بن ارقم انصاري)،197/5 ، رقم 5074 . وأخرجه أيضًا : فى الأوسط ، 56/2 ، رقم 1235-

[5]الهيثمي، نور الدين علي بن أبي بكر، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، (بيروت ، دار الفكر، - 1412 هــ، عدد الأجزاء : 10)، ج1/ص162، رقمِ حدیث: 18-

67- **روایت:**

**المؤمن لا يكذب**-ترجمہ: مؤمن جھوٹ نہیں بولتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 362۔

## تنقیح وتنقید

**شواہد:**

اس پر دیگر شواہد موجود ہیں، جیسے آیتِ مبارکہ: ﴿**فَنَجْعَلْ لَعْنَةَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ**﴾ [1]

حدیث: {**إذا كَذَبَ العبدُ كذبةً تباعد عنه المَلَكُ مِيلا من نَتْنِ ما جاء به**}[2].

**عن خالد بن معدان يرفعه قال : ما من رجل يكذب كذبة متعمداً إلا حمله الله إثم من كذب بعد ما بعده**[3]

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ صرف تبیین الحقائق میں مذکور ہے،[4] مگر حدیث کا مفہوم ٹھیک ہے کیونکہ اس کا مفہوم شواہد سے ثابت ہے۔

68- **روایت:**

**الناس على دين ملوكهم**-ترجمہ: لوگ اپنے بادشاہوں کے دین پر ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 734۔

---

[1] سورۃ آل عمران3: 61.

[2] الترمذى، السنن،348/4 ، رقم 1972) وقال : حسن غريب . وابن عدى (283/5 ، ترجمة 1421 عبد الرحيم بن هارون) ، وأبو نعيم فى الحلية، 197/8.

[3] عبد الله بن وهب بن مسلم القرشي أبو محمد المصري، سنة الولادة / سنة الوفاة 197هـــ، الجامع في الحديث، (السعودية : دار ابن الجوزي،سنة النشر 1996م)، تحقيق د . مصطفى حسن حسين أبو الخير،عدد الأجزاء 2، ج2/ ص608، رقم 511.

[4] تبين الحقائق شرح كنز الدقائق، 98/5-

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

صحیح حدیث میں ہے: {أما بعد فإني أدعوك بدعاية الإسلام، أسلم تسلم يؤتك الله أجرك مرتين، فإن توليت فإنما عليك إثم الأريسيين}[1]

وللبيهقي مرسلا عن كعب الأحبار قال: {إن لكل زمان ملكاً يبعثه الله على نحو قلوب أهله}[2]

### تجزیہ:

مذکورہ حدیث کو امام سخاوی نے موضوع قرار دیا ہے اور کہا ہے: (لا أعرفه حديثاً[3]۔)۔ یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ اگرچہ مستند کتب حدیث میں نہیں مگر مفہوم ٹھیک ہے۔ اس پر بیہقی کی مرسل حدیث شاہد ہے اور نبی کریم ﷺ کا خط جو حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ تعالی عنہ قیصر روم ہرقل کے پاس دعوت اسلام لیکر گئے تھے۔ اس میں آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ اگر تو نے اسلام قبول نہ کیا تو عوام کا گناہ بھی تیرے سر پر ہے۔ لہذا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ معنوی طور پر ٹھیک ہے۔

### 69- روایت:

الناس مجزيون بأعمالهم إن خيرا فخير وإن شرا فشر-ترجمہ: لوگوں کو ان کے اعمال کا بدلہ دیا جائے گا۔ اگر اعمال اچھے تو بدلہ اچھا ہوگا اور اگر اعمال بُرے تو بدلہ بھی برا ہوگا۔

### مصدر:

کلیدِ جنت، ص: 29۔

## تنقیح وتنقید

### شواہد:

قرآن کی درج ذیل آیت سے مقتبس ہے: ﴿فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ (7) وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ (8)﴾[4]

---

[1] البخاري، الصحيح،باب كيف كان بدء الوحي إلى رسول الله صلى الله عليه و سلم، 1/ 7، رقم 7.

[2] البيهقي، شعب الايمان، باب في طاعة أولي الأمر، 22/6 رقم: 7389۔

[3] السخاوی، المقاصد الحسنة، ص:689، رقم حديث: 1236۔

[4] سورة الزلزلة 99: 7- 8.

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث اسنی المطالب میں مذکور ہے۔اسے موضوع حدیث کہا گیا ہے: (–الناس مجزيون بأعمالهم إن خيرا فخير وإن شرا فشر, ليس بحديث وقول النحويين إنه حديث غلط)[1] مگر یہ معنوی طور پر ٹھیک ہے کیونکہ اس کا مفہوم قرآنی آیتِ مبارکہ سے ماخوذ ہے۔

70- **روایت:**

**يا فاطمة لا تتكئ على أنك بنت رسول الله اعملي اعملي**-ترجمہ: اے فاطمہ! اس بات پر بھروسہ نہ کرنا کہ تم اللہ کے رسول ﷺ کی بیٹی ہو عمل کرتی رہو۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 27۔

**تنقیح وتنقید**

**شواہد:**

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر کے ساتھ کتبِ حدیث میں مذکور ہے۔اس کا مفہوم ٹھیک ہے اور اسکے شواہد موجود ہیں۔

ملاحظہ ہو:**{يا فاطمة بنت رسول الله اعملى لله خيرا فإنى لا أغنى عنك من الله شيئا يوم القيامة يا عباس يا عم رسول الله اعمل لله خيرا فإنى لا أغنى عنك من الله شيئا يوم القيامة}**[2]اور اس مفہوم کی صحاح ستہ کی حدیث بھی درج ذیل ہے:

**(عَنْ أَبِى هُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا أُنْزِلَتْ هَذِهِ الآيَةُ ﴿وَأَنْذِرْ عَشِيرَتَكَ الأَقْرَبِينَ﴾[3] دَعَا رَسُولُ اللَّهِ –صلى الله عليه وسلم– قُرَيْشًا فَاجْتَمَعُوا فَعَمَّ وَخَصَّ فَقَالَ:{يَا بَنِى كَعْبِ بْنِ لُؤَىٍّ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا بَنِى مُرَّةَ بْنِ كَعْبٍ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا بَنِى عَبْدِ شَمْسٍ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا بَنِى عَبْدِ مَنَافٍ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا بَنِى هَاشِمٍ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا بَنِى عَبْدِ الْمُطَّلِبِ أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ يَا فَاطِمَةُ أَنْقِذِى نَفْسَكِ مِنَ النَّارِ فَإِنِّى لاَ أَمْلِكُ لَكُمْ مِنَ اللَّهِ شَيْئًا غَيْرَ أَنَّ لَكُمْ رَحِمًا سَأَبُلُّهَا بِبَلاَلِهَا}**[4].

---

[1]الحوت البيروتي، أسنى المطالب، 1 /309، رقم حديث: 1625۔

[2]البَزَّارُ، أَحْمَدُ بنُ عَمْرٍو، أَبُو بَكْرٍ، البَصْرِيُّ، الشَّيْخُ، الإِمَامُ، الحَافِظُ الكَبِيْرُ،المسند، 320/7 رقم 2919، وقال : لا نعلم لحذيفة ابنا يقال له سماك إلا في هذا الحديث .

[3]سورۃ الشعراء26: 214۔

[4] مسلم، الصحيح، كتاب الإيمان، باب فِى قَوْلِهِ تَعَالَى ( وَأَنْذِرْ عَشِيرَتَكَ الأَقْرَبِينَ)، 133/1، رقم الحديث: 522۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث کے شواہد موجود ہیں جن کی بنا پر اس کا مفہوم صحت کے درجے تک پہنچ جاتا ہے۔

-71 **روایت:**

**یا لیت رب محمد لم یخلق محمدا۔**ترجمہ: اے کاش! محمد کا رب محمد ﷺ کو پیدا نہ کرتا۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص:24، محکم الفقراء، ص: 40، کلید التوحید کلاں، ص: 46، محبۃ الأسرار، ص:16-

**تنقیح و تنقید:**

**عبارت:**

**قال علیه السلام : "لیت رب محمد لم یخلق محمداً"**[1]

**شواہد:**

اس کے علاوہ اس مفہوم کی کوئی نظیر یا شاہد موجود نہیں۔

**تجزیہ:**

مذکورہ حدیث سوائے تفسیر روح البیان کے کسی بھی مصدر سے نہیں ملی۔ اس کے مہوم کے شواہد بھی قرآن و سنت میں موجود نہیں ہیں۔

مذکورہ فصل میں سلطان باہو کی بیان کردہ پانچ سو/500 روایات میں سے جو موضوع روایات ثابت ہوئیں انکی تنقیح و تنقید کی گئی جن کی تعداد اکہتر/71 ہے۔ اس تجزیاتی اور تطبیقی مطالعہ کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ یہ ہے کہ ان اکہتر روایات میں سے ساٹھ/ 60 روایات کے توابع اور شواہد قرآن و سنت میں موجود ہیں اور اس طرح ان مؤیدات کی موجودگی میں سلطان باہو کی بیان کردہ وہ روایات بھی قابلِ قبول ہو جاتی ہیں جن کو محدثین نے موضوع قرار دیا ہے۔ اسکے علاوہ ان موضوعات میں سے گیارہ / 11 روایات ایسی ہیں جن کے مفہوم کی مؤیدات نہیں ملیں اور ان کا مفہوم قرآن و حدیث سے ثابت نہیں ہو سکا۔

---

[1] اسماعیل حقی، روح البیان، 334/6۔

# فصلِ دوم: اقوالِ اسلاف جن کو تصنیفاتِ سلطان باہو میں حدیث کہا گیا

اس فصل میں وہ سب اقوال ذکر کیئے گئے ہیں جن کو سلطان باہو کی تصنیفات میں احادیث کہا گیا ہے۔ ایسے تمام اقوال کو حوالہ جات سے مربوط کیا گیا ہے جن کو سلطان باہو نے حدیث کا لفظی معنیٰ مراد لیتے ہوئے اپنی تصنیفات میں ذکر کیا۔ ان سب کی تنقیح و تنقید کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ یہ ہے کہ سلطان باہو کی پانچ سو احادیث میں سے چھیاسٹھ /66 روایات اسلاف کے اقوال ہیں جن کی کتب میں نشاندہی کی گئی ہے۔ ان کے حوالے دیئے ہیں کہ سلطان باہو نے اپنی صوفی فکر کی تائید میں کس کس اپنی تصنیف میں ان اقوال کا حوالہ دیا۔ پھر یہ بھی بتایا گیا کہ کس کتاب میں ان کے اقوالِ سلف ہونے کی نشاندہی کی گئی۔ اس سب کی تفصیل ذیل میں حروفِ تہجی کی ترتیب پر دی گئی ہے۔

تمام اقوال ملاحظہ کریں:۔

-1 **قول:**

**أجسامهم في الدنيا وقلوبهم في الآخرة**-ترجمہ: انکے جسم دنیا میں اور انکے دل آخرت میں ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 32۔ اسرار القادری، ص: 166۔

**تنقیح و تنقید:**

یہ قول شیخ عبد الواحد کا ہے امام ثعالبی[1] نے اسے ذکر کیا ہے۔ ملاحظہ ہو: **(صنع عبد الواحد بن زيد طعاما لإخوانه فقام عتبة الغلام على رؤوس الجماعة... فصعق عبد الواحد : أبدان العارفين في الدنيا و قلوبهم في الآخرة. .( جسمي معي غير أن الروح عندكم ... فالجسم في غربة و الروح في وطن )**[2]

-2 **قول:**

**إذا تم الفقر فهو الله**-ترجمہ: جب فقر تمام ہو جائے تو وہی اللہ کا مقام ہے۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 17، محک الفقر کلاں، ص: 50، محبۃ الأسرار، ص: 25،31، محکم الفقراء، ص: 22، رسالہ روحی شریف، ص: 8۔

---

[1] الثعالبي، عبد الرحمن بن محمد بن مخلوف الثعالبي الجزائري، أبو زيد(786 - 875 ه = 1384 - 1470 م)،: مفسر، من أعيان الجزائر، زار تونس والمشرق. من كتبه (الجواهر الحسان في تفسير القرآن - ط) أربعة مجلدات، و (الانوار) في المعجزات النبوية ، و (روضة الانوار ونزهة الاخيار) مجموع، و (جامع الامهات في أحكام العبادات) و (الذهب الابريز في غريب القرآن العزيز) و (الارشاد في مصالح العباد) و (رياض الصالحين).[الاعلام للزركلی، 331/3]

[2] الثعالبي، لطائف المعارف 1 \ 314.

**تنقیح وتنقید:**

اس طرح کے صوفیاء کے اقوال ہیں جنکے بارے علامہ آلوسی کا بیان اور حافظ ابن حجر کی رائے درج ذیل ہے: **[وفي الحديث:{اللهم أغنني بالأفتقار إليك ولا تفقرني بالأستغناء عنك وبهذا ألم بعض الشعراء فقال ويعجبني فقري إليك ولم يكن, ليعجبني لو لا محبتك الفقر وشاع حديث الفقر فخري} وحمل الفقر فيه علــى هذا المعنى وهو على ما قال ابن حجر باطل موضوع وأشد منه وضعا وبطلانا ما يذكره بعض المتصوفة إذا تم الفقر فهو الله سبحانه وتعالى عما يقولون علوا كبيرا]**[1]

-3 **قول:**

**إذا رأيت رجلا يطير في الهواء ويأكل النار ويمشي على الماء وترك سنة من سنتي فأضربه بالنعلين۔**

ترجمہ: جب تو دیکھے کسی آدمی کو ہوامیں اڑتے ہوئے، آگ کھاتے ہوئے اور پانی پر تیرتے ہوئے اور اس نے میری سنت میں سے کوئی سنت چھوڑی ہو تو اسے جوتے مارو۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 26، طرفۃ العین، ص: 17، عین الفقر، ص: 84۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ جملے امام شافعی کے قول کے ہیں جو درج ذیل ہے: **(قال الشافعي رحمه الله تعالى اذا رأيتم الرجل يمشــي على الماء أو يطير في الهواء فلا تصدقوه حتى تعلموا متابعته رسول الله صلى الله عليه و سلم)**[2]

-4 **قول:**

**اشتغل قلبك بالله بكلمة ولولا تشتغل قلبك بالله لاشغل بالغموم والهموم۔**

ترجمہ: اپنے دل کو اللہ کے ساتھ ایک کلمہ سے مشغول رکھو، اور اگر اللہ تعالیٰ کے ساتھ مشغول نہیں رکھو گے تو غموں کے ساتھ مشغول کردے گا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 604۔

**تنقیح وتنقید**

احیاء العلوم میں امام غزالی کا قول ہے: **{فتشغل قلبك بالله وحده فلا يجد الملعون مجالا فيك}**[3]

---

[1] روح المعاني,163/30

[2] حافظ بن أحمد حكمي ، معارج القبول بشرح سلم الوصول إلى علم الأصول، (الدمام : دار ابن القيم ، الطبعة الأولى ، 1410 – 1990, تحقيق : عمر بن محمود أبو عمر, عدد الأجزاء : 3)، ج2/ص438- 2- وقال أبو يزيد البسطامي : إذا رأيتم من يطير في الهواء فلا يغرنكم بفعله يريد إذا لم يتبع السنة .( انظر : إغاثة اللهفان ج 1 ص 144 ، والحلية ج 10 ص 40 والرسالة للقشيري ص 14 ، والاعتصام ج 1 ص 72-

[3] الغزالی، احیاء العلوم، (بیروت : دار االمعرفة ،عدد الأجزاء : 4) ج 4/ص74 ۔

-5 **قول:**

**الأنبياء يصلون في قلوبهم أجسامهم في الدنيا وقلوبهم في الآخرة-**ترجمہ: انبیاء اپنے دلوں میں نماز پڑھتے ہیں انکے جسم دنیا میں اور انکے دل آخرت میں ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

اسرار القادری: ص:166۔

**تنقیح وتنقید:**

صوفیانہ قول بیان کیا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو: (**صنع عبد الواحد بن زيد طعاما لإخوانه فقام عتبة الغلام على رؤوس الجماعة... فصعق عبد الواحد : أبدان العارفين في الدنيا و قلوبهم في الآخرة. .( جسمي معي غير أن الروح عندكم ... فالجسم في غربة و الروح في وطن[1]**)

-6 **قول:**

**الأنس بالله والمتوحش عن غير الله، قول الشيخ عبد القادر-**ترجمہ: اللہ کے ساتھ اُنس ومحبت اور اللہ کے غیر سے بیگانگی۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 26، نور الہدیٰ کبیر، ص: 566، گنج الاسرار، ص: 12، مفتاح العارفین، ص: 54.

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول صوفیاء کا ہے اور درج ذیل ہے:(**– عَلِيَّ بْنَ سَهْلٍ يَقُولُ: " الْأُنْسُ بِاللهِ أَنْ تَسْتَوْحِشَ مِنَ الْخَلْقِ إِلَّا مِنْ أَهْلِ وِلَايَةِ اللهِ، فَإِنَّ الْأُنْسَ بِأَهْلِ وِلَايَةِ اللهِ هُوَ الْأُنْسُ بِاللهِ "[2]) 2-151 – وبإسناده قال : سمعت ذا النون يقول : « إذا أحب القلب الخلوة فقد أوصله حب الخلوة إلى الأنس بالله ، ومن أنس بالله استوحش من غير الله ، فلله در قلوب أنست بجلال الله ، وارتعدت فرقا لهيبته[3]»**

-7 **قول:**

**الإنسان سري وأنا سره-**ترجمہ: انسان میرا راز ہے اور مَیں اس کا راز ہوں۔

---

[1] الثعالبي، لطائف المعارف 1\314.

[2] البيهقي، شعب الايمان، باب في محبة الله عز و جل، 30/2،رقم حديث: 445۔

[3] البیہقی، الزهد الكبير، فصل في العزلة والخمول ، ص: 154، رقمِ حديث: 151۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 3، محبۃ الأسرار، ص: 5، محک الفقر کلاں، ص: 174، عین العارفین، ص:18۔

**تنقیح وتنقید:**

حجۃ المؤمن میں مذکورہ قول کو شیخ عبد القادر کے الہامات میں سے شمار کیا ہے۔[1]

8- **قول:**

**الأنفاس معدودة وكل نفس يخرج بغير ذكر الله فهو ميتة۔** ترجمہ: سانس چند ہیں اور جو سانس اللہ کے ذکر کے بغیر نکلے وہ مردہ ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 38، سلطان الوہم، ص: 54، مفتاح العارفین، ص:101.

**تنقیح وتنقید:**

حلیۃ الاولیاء میں سھیل بن عبد اللہ کے بیان کیئے گئے اقوال میں سے ایک قول کا حصہ ہے پورا قول اس طرح ہے: **وقال الأنفاس معدودة فكل نفس يخرج بغير ذكر الله فهي ميتة وكل نفس يخرج بذكر الله فهي موصولة بذكر الله**[2]**.**

9- **قول:**

**كل نفس يخرج بغير ذكر الله فهو ميتة۔** ترجمہ: ہر سانس جو ذکر اللہ کے بغیر نکلے وہ مردہ ہوتی ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 4۔

**تنقیح وتنقید:**

اس قول کا حوالہ وہی ہے جو اوپر حدیث نمبر 8 میں بیان کیا گیا ہے۔

10- **قول:**

**الإيمان بين الخوف والرجاء۔** ترجمہ: ایمان خوف اور امید کے درمیان ہوتا ہے۔

---

[1] الهمدوني ، الشيخ منصور بن سليمان الهمدوني ، حجة المؤمن، ص:143.

[2] أبو نعيم أحمد بن عبد الله الأصبهاني، حلية الأولياء وطبقات الأصفياء، (بيروت : دار الكتاب العربي ، الطبعة الرابعة ، 1405، عدد الأجزاء : 10) ، ج 10/ص201۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 23، 26، طرفۃ العین، ص: 13، 16، کشف الأسرار، ص: 28، (فضل اللقاء، ص: 126، ) (نور الہدی کلاں، ص:74،102،564، محک الفقر کلاں، ص: 84، 340،کلید التوحید کلاں، ص: 318۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث فقہاء حنفیہ کا مقولہ ہےوقد صرح الحنفية **{أن الإيمان بين الخوف والرجاء}**[1] .

-11 **قول:**

**الجذبة من جذبات الحق توازي عمل الثقلين**-ترجمہ: جذبہء حق جن وانس کے عمل کے برابر ہوتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 604۔ اسرار القادری، ص:76.

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ جملہ امامِ نقشبندیہ بہاء الدین کا ہے۔[2]–اور اس کو صاحبِ "اسنی المطالب" نے بھی موضوع حدیث کہا ہے۔[3]

-12 **قول:**

**جمود العين من قسوة القلوب وقسوة القلوب من كثرة الذنوب وكثرة الذنوب من نسيان الموت ونسيان الموت من حب الدنيا وحب الدنيا رأس كل خطيئة۔**

ترجمہ: آنکھوں کا نہ بہنا دلوں کی سختی کی وجہ سے ہوتا ہے، دلوں کی سختی گناہوں کے زیادہ ہونے کی وجہ سے، گناہوں کی زیادتی موت کو بھولنے سے، موت کا بھولنا دنیا کی محبت کی وجہ سے اور دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص: 59، کلید التوحید کلاں، ص: 310، نور الہدی خورد، ص: 48.

---

[1] أفغاني، شمس الدين بن محمد بن أشرف بن قيصر، أبو عبد الله، (المتوفى : 1420هـ), جهود علماء الحنفية في إبطال عقائد القبورية, (دار الصميعي, الطبعة : الأولى - 1416 هـ - 1996 م عدد الأجزاء : 3) ج1/ص146۔

[2] طاشكبري زادة، سنة الوفاة 968هـ، الشقائق النعمانية في علماء الدولة العثمانية، (مكان النشر بيروت: الناشر دار الكتاب العربي، سنة النشر 1395هـ/ 1975م) ص: 154 ۔

[3] الحوت، محمد بن درويش بن محمد، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، (بیروت :دار الكتب العلمية) ص:340۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث صوفیاء کے اقوال کا خلاصہ ہے، اسی طرح کا ایک قول ملاحظہ ہو: (**قال ثابت البناني [1] كنا نشهد الجنائز فلا نرى إلا متقنعا باكيا فهكذا كان خوفهم من الموت والآن لا ننظر إلى جماعة يحضرون جنـــازة إلا وأكثرهم يضحكون ويلهون ولا يتكلمون إلا في ميراثه وما خلفه لورثته ولا يتفكر أقرانه وأقاربه إلا في الحيلة التي بها يتناول بعض ما خلفه ولا يتفكر واحد منهم إلا ما شاء الله في جنازة نفسه وفي حاله إذا حمل عليها ولا سبب لهذه الغفلة إلا قسوة القلوب بكثرة المعاصي والذنوب حتى نسينا الله تعـــالى واليوم الآخر والأهوال التي بين أيدينا فصرنا نلهو ونغفل ونشتغل بما لا يعنينا فنسأل الله تعالى اليقظة من هذه الغفلة فإن أحسن أحوال الحاضرين على الجنائز بكاؤهم على الميت ولو عقلوا لبكوا علـــى أنفسهم لا على الميت**[2])

13- **قول:**

**حب الدنيا والدين لايسعان في قلب واحد كما لايسع الماء والنار في مكان واحد۔**

ترجمہ: دنیااور دین کی محبت ایک دل میں نہیں سماسکتے جیسے پانی اور آگ ایک جگہ پر اکٹھے نہیں ہو سکتے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 8، محبۃ الأسرار، ص: 12، کلید التوحید کلاں، ص: 402، محک الفقر کلاں، ص: 660۔

14- **قول:**

**حب الدنيا والدين لا يسع في قلوب المؤمن كالماء والنار في اناء واحد۔**

ترجمہ: دنیااور دین کی محبت مؤمن کے دل میں نہیں سماسکتے جیسے پانی اور آگ ایک جگہ پر اکٹھے نہیں ہو سکتے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 79

---

[1] ثابت بنانی، مشہور محدث وراوی ہیں، بصرہ کے رہنے والے تھے۔(طبقات الأسماء المفردة من الصحابة والتابعين وأصحاب الحديث، أحمد بن هارون البرديجي أبو بكر، سنة الولادة 230/ سنة الوفاة 301، تحقيق عبده علي كوشك، (دمشق: دار المأمون للتراث، سنة النشر 1410، عدد الأجزاء 1) ص: 134-

[2] الغزالی، احياء العلوم، الباب السادس في أقاويل العارفين على، 484/4-

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث الفاظ کے کچھ تغیر سے حضرت عیسی علیہ السلام کا قول ہے، جو درج ذیل ہے: (**عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ ؛ قَالَ :– قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلامُ : لا يَسْتَقِيمُ حُبُّ الدُّنْيَا وَحُبُّ الآخِرَةِ فِي قَلْبِ مُؤْمِنٍ ، كَمَا لا يَسْتَقِيمُ الْمَاءُ وَالنَّارُ فِي إِنَاءٍ .**[1])

### 15- قول:

**حب الفقراء حب الرحمان**-ترجمہ: فقراء سے محبت رحمان سے محبت ہے۔

### مصدر:

توفیق الہدایت، ص:147، اسرار القادری، ص: 58۔

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ جملہ حاتم کا قول ہے ملاحظہ ہو: (**محمد بن الليث يقول سمعت حامدا يقول سمعت حاتما يقول من ادعى ثلاثا بغير ثلاث فهو كذاب من ادعى حب الله بغير ورع عن محارمه فهو كذاب ومن ادعى حب الجنة من غير إنفاق ماله فهو كذاب ومن ادعى حب النبي صلى الله عليه و سلم من غير حب الفقراء فهو كذاب**)[2]۔

### 16- قول:

**حق العلماء والفقراء كحق النبي على جميع الأمـــة**-ترجمہ: علماء اور فقراء کا حق تمام امت پر نبی کے حق کی طرح ہوتا ہے۔

### مصدر:

کلیدِ جنت، ص:43۔

---

[1] الدينوري، أحمد بن مروان، أبو بكر، الدينوري المالكي (المتوفى : 333هـــ)، المجالسة وجواهر العلم ، جمعية التربية الإسلامية (البحرين – أم الحصم ) ، (بيروت – لبنان: دار ابن حزم، تاريخ النشر : 1419هـــ، المحقق : أبو عبيدة مشهور بن حسن آل سلمان، عدد الأجزاء : 10) (8 أجزاء ومجلدان للفهارس) 532/3،رقم: 1150۔

[2] ابو نعيم، الاصفهانی، حلیة الاولیاء ،75/8۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث شیخ الصوفیاء ابن عربی کے قول کا خلاصہ ہے: **قال ابن عربي :( اعلم أن مقام الدعوة إلى الله , وهو مقام النبوة والوراثة الكاملة , والحاصل فيه يقال له النبي في زمان النبوة , ويقال له الشيخ الوارث والأستاذ في حق العلماء بالله من غير أن يكونوا أنبياء وهو الذي قالت فيه السادة من أهل طريق الله)**[1]

-17 **قول:**

**حسنات الأبرار سيآت المقربين**-ترجمہ: نیک لوگوں کی نیکیاں مقربین کے گناہ ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 64، تیغ برہنہ، ص: 18، فضل اللقاء، ص : 73، نور الہدیٰ کلاں، ص: 220، کلید التوحید خورد، ص: 7، محک الفقر کلان، ص: 446، کلید التوحید کلاں، ص: 306۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ قول بھی شیخ الصوفیاء سعید الخراز کا ہے، بعض نے جنید بغدادی کی طرف بھی منسوب کیا ہے، جیسے:**(ولقد أحسن الجنيد حيث قال : حسنات الأبرار سيئات المقربين[2]) 2- قال أبو سعيد الخراز قدس سره : حسنات الأبرار سيئات المقربين[3]. 5- ليس بحديث . قال السخاوي : "هو من كلام أبي سعيد الخراز، رواه ابن عساكر في ترجمته[4]**

-18 **قول:**

**خذ ماصفا ودع ما كدر**-ترجمہ: جو صاف ہے وہ پکڑ لو اور جو دھندلا ہے وہ چھوڑ دو۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 274، دیدار بخش خورد، ص: 14، فضل اللقاء، ص:32، کلید التوحید کلاں، ص: 278، جامع الاسرار، ص: 2۔

---

[1]ابن العربی، الأمر المحكم المربوط فيما يلزم أهل طريق الله من الشروط، المنشور مع ذخائر الأعلاق، بتحقيق محمد عبد الرحمن الكروي، ط القاهرة، ص 265 ، 266-

[2]علي بن نايف الشحود، المفصل في الرد على شبهات أعداء الإسلام، 16/8۔

[3]إسماعيل حقي بن مصطفى الإستانبولي الحنفي الخلوتي، تفسير روح البيان، (بیروت: دار النشر / دار إحياء التراث العربی، عدد الأجزاء / 10) ج3/ص397-

[4]السخاوی، المقاصد الحسنة (رقم حدیث: 404)

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول عرب کی ضرب المثل ہے، اور سلطان باہو حدیث کا لفظی معنی یہاں لے کر اسے حدیث کہتے ہیں، علامہ زمخشری نے اسکو امثال العرب میں شامل کیا ہے، ملاحظہ ہو:(**خُذْ مَا صَفَا وَدَعْ مَا كَدِرَ**)[1]

-19 **قول:**

**دع نفسك وتعال**-ترجمہ: اپنے نفس کو چھوڑ کر آجا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 6، محکم الفقراء، ص: 88، طرفۃ العین، ص: 3، کشف الأسرار، ص: 3، جامع الاسرار، ص: 2۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث شیخ الصوفیاء ابویزید کے مکاشفات میں سے ہے، اور اسے علامہ آلوسی نے بیان کیا ہے۔ ملاحظہ ہو:(**قال أبو يزيد في بعض مكاشفاته : إلهي كيف السبيل إليك؟ قال له ربه : دع نفسك وتعال**)[2]

-20 **قول:**

**الدنيا جيفة وطلابها كلاب**-ترجمہ: دنیا مردار ہے اور اسکے طلبگار کتے ہیں۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 27، طرفۃ العین، ص: 17، محکم الفقراء، ص: 36، اورنگ شاہی، ص: 44، محک الفقر کلاں، ص: 466، کلید التوحید کلاں، ص: 404، گنج الاسرار، ص:13۔

**تنقیح وتنقید:**

یہ حضرت علی کا قول ہے۔ پورا قول اس طرح کنز العمال میں بیان کیا گیا ہے: [**الدنيا جيفة فمن أرادها فليصبر على مخالطة الكلاب.**][3]

-21 **قول:**

**الدنيا يوم ولنا فيها صوم**-ترجمہ: دنیا ایک دن کی ہے جس میں ہمارا روزہ ہے۔

---

[1] الزمخشري، محمود بن عمر، أبو القاسم, الزمخشري, المستقصى في أمثال العرب، (بيروت: دارالكتب العلمية ،الطبعة الثانية ، 1987، عدد الأجزاء : 2)، 72/2، مثال نمبر: 257-

[2] اسماعیل حقی، روح البیان، 10/1۔

[3] علاء الدین برھان پوری، کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال، 3 /719، رقم حدیث: 8564۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 37، طرفۃ العین، ص: 24، محک الفقر کلاں، ص: 68۔

**تنقیح وتنقید:**

یہ صوفیانہ قول ہے پورا قول "تفسیر روح البیان" میں مذکور ہے: **قال بعض الكبار :الدنيا يوم ولنا فيه صوم ولا يكون إفطاره إلا على مشاهدة الجمال.**[1]**)**

-22 **قول:**

**قال علي: رأيت في قلبي ربي-**ترجمہ: حضرت علی نے فرمایا: مَیں نے اپنے رب کو اپنے دل میں دیکھا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 27، فضل اللقاء، 59، محکم الفقراء، ص:32،امیر الکونین، ص:84 میں اسے حدیث نبوی کہا گیا ہے اسرار القادری، ص:104 میں بھی)

**تنقیح وتنقید:**

جیسا کہ اوپر بیان ہوا ہے کہ سلطان باہو کی بعض تصنیفات میں اسے حدیث کہا گیا ہے اور بعض میں وضاحت کی گئی ہے کہ یہ حضرت علی کا قول ہے۔ تو معلوم ہوا سلطان باہو حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے تھے نہ کہ اصطلاحی معنی۔

-23 **قول:**

**رؤية وجه الظالم يسود القلب-** ترجمہ: ظالم کے چہرے کو دیکھنا دل کو کالا کرتا ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 180۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث سفیان ثوری کا قول ہے۔ اسے امام دینوری نے "المجالسۃ وجواھر العلم" میں بالسند ذکر کیا ہے۔ ملاحظہ ہو:**حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ نَصْرٍ النُّهَاوَنْدِيُّ : نَا أَبُو حُذَيْفَةَ ؛ قَالَ : سَمِعْتُ سُفْيَانَ الثَّوْرِيَّ يَقُولُ : النَّظَرُ إِلَى وَجْهِ الظَّالِمِ خطيئة** [2]**.**

---

[1] اسماعیل حقی، روح البیان، تحت آیت 26، سورت مریم۔

[2] الدینوری، أبو بكر أحمد بن مروان الدينوري المالكي (المتوفى : 333هــ)،المجالسة وجواهر العلم، 240/2، رقم الحديث: 371، محقق: أبو عبيدة مشهور بن حسن آل سلمان، جمعية التربية الإسلامية (البحرين – أم الحصم ) ، (بيروت — لبنان: دار ابن حزم، سن النشر : 1419هـــ، عدد الأجزاء : 10)، (8 أجزاء ومجلدان للفهارس)۔

24- **قول:**

**سبحانك ما عبدناك حق عبادتك-**ترجمہ: توپاک ہے(اے اللہ) ہم تیری عبادت کا حق ادا نہ کر سکے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 136، محک الفقر کلاں، ص:424،96۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ جملہ امام ابو حنیفہ کے قول کا حصہ ہے، وضاحت اگلی حدیث میں۔

25- **قول:**

**سبحانك ماعرفناك حق معرفتك-**ترجمہ: توپاک ہے(اے اللہ) ہم تیری معرفت کا حق ادا نہیں کر سکے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 424،94، وماعبدناک حق عبادتک۔

**تنقیح و تنقید:**

مذکورہ قول امام ابو حنیفہ کا تغیر کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ اصل قول کی عبارت الاشباہ والنظائر کی شرح میں شہاب الدین مکی نے بیان کی ہے۔ ملاحظہ ہو:**(عن أبي حنيفة رحمه الله بأنه قال وهو في جوف الكعبة سبحانك ما عبدناك حق عبادتك ولكن عرفناك حق معرفتك)**[1]

26- **قول:**

**الشيخ في قومه كنبي في امته-** ترجمہ: شیخ اپنی قوم میں ایسے ہوتا ہے جیسے نبی اپنی امت میں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 112۔

---

[1]زين العابدين ابن نجيم المصري)أبو العباس شهاب الدين أحمد بن محمد مكي الحسيني الحموي الحنفي, سنة الوفاة 1098هـ، غمز عيون البصائر شرح كتاب الأشباه والنظائر، تحقيق شرح مولانا السيد أحمد بن محمد الحنفي الحموي، (لبنان/بيروت: الناشر دار الكتب العلمية، سنة النشر 1405هـ - 1985م، عدد الأجزاء 4)، ج 2/ص203۔

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ قول کو "اللآلی المنثورہ" میں اسلاف کا قول کہا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو: (الشيخ في قومه كالنبي في امته. هذا ليس من كلام النبي وانما يقوله بعض اهل العلم).[1]

### 27- قول:

شيطان الإنس أشد من شيطان الجن-ترجمہ: انسانوں کا شیطان جنوں کے شیطان سے زیادہ سخت ہوتا ہے۔

### مصدر:

کلید التوحید خورد، ص: 69، محک الفقر کلاں، ص: 184، کلید التوحید کلاں، ص: 392۔

### تنقیح وتنقید:

مذکورہ قول مالک بن دینار کا ہے اسکو قرطبی نے اپنی تفسیر میں بیان کیا ہے: (وأورد القرطبي عن مالك بن دينار أنه قال: (إن شيطان الإنس أشد علي من شيطان الجن ، وذلك أني إذا تعوذت بالله ذهب عني شيطان الجن ، وشيطان الإنس يجيئني فيجرني إلى المعاصي عيانا).[2] 2- 1577 –(شياطين الإنس تغلب شياطين الجن) . قال القاري : هو من كلام مالك بن دينار ولعله مقتبس من قوله تعالى * (وكذلك جعلنا لكل نبي عدوا شياطين الإنس والجن) * حيث قدم شياطين الإنس ولأن شياطين الجن تذهب وسوسته بالتعوذ ، ولأن قوة تأثير في اتحاد الجنس [3].

### 28- قول:

الطالب عند المرشد كالميت بين يدي الغاسل-ترجمہ: طالب مرشد کے پاس ایسے ہوتا ہے جیسے میت نہلانے والے کے ہاتھوں میں۔

### مصدر:

تیغ برہنہ، ص: 31، محکم الفقراء، ص: 26، بدون الحدیث، نور الہدی کلاں، ص: 156، قول المشائخ: کلید التوحید کلاں، ص: 282۔

---

[1] الزركشي، محمد بن عبد الله بن بهادر،اللآلي المنثورة في الأحاديث المشهورة، المحقق : محمد بن لطفي الصباغ، المكتب الإسلامي، ص:190.

[2] القرطبي،محمد بن أحمد بن أبي بكر بن فرح، أبو عبد الله، الأنصاري الخزرجي شمس الدين القرطبي (المتوفى : 671 هـ)، الجامع لأحكام القرآن، المحقق : هشام سمير البخاري، دار عالم الكتب، (الرياض: المملكة العربية السعودية، الطبعة : 1423 هـ/ 2003 م)) ج7/ص68۔

[3] العجلونی، کشف الخفاء، 17/2۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول سہل بن عبد اللہ تستری کا ہے۔ ملاحظہ ہو: (سَهْلَ بْنَ عَبْدِ اللهِ التُّسْتَرِيَّ، يَقُولُ: " التَّوَكُّلُ أَنْ يَكُونَ الْعَبْدُ بَيْنَ يَدَيِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ كَالْمَيِّتِ بَيْنَ يَدَيِ الْغَاسِلِ يُقَلِّبُهُ كَيْفَ يُرِيدُ)[1]"

-29 **قول:**

**العادة لا يرد إلا بالموت-** ترجمہ: سر جائے تو عادت جائے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص:320 بدون الحدیث۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول ضرب المثل ہے سلطان باہو نے علاقائی زبان میں ایک ضرب المثل کا عربی میں ترجمہ کیا ہے، اصل مثل ہے:

۔ سر جائے تو عادت جائے۔

-30 **قول:**

**عبادي الذين قلوبهم عرشية وأبدانهم وحشية وهمتهم سماوية وثمره المحبة في قلوبهم مقدوسية وخواطرهم بين الخلق جاسوسة سماء سقفهم والأرض بساطهم والعلم أنيسهم والرب جليسهم-**

ترجمہ: میرے بندے وہ ہیں جن کے دل عرشی ہیں، انکے جسم اجنبی ہیں، انکی ہمتیں آسمانی ہیں، انکا پھل ان کے دلوں میں پاکیزہ محبت ہے، انکی خواہشات مخلوق کے درمیان پوشیدہ ہے، آسمان انکی چھت ہے، زمین انکا بچھونا ہے، علم انکا دوست ہے اور رب انکا ہمنشین ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 92، نور الہدی کلاں، ص: 408، نور الہدی خورد، ص: 48۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول صوفیاء کا ہے اسے اس طرح بیان کیا گیا ہے: (وَسُئِلَ بَعْضُهُمْ عَنْ الصُّوفِيِّ فَقَالَ مِنْ لَبِسَ الصُّوفَ وَأُطْعِمَ الْهَوَى ذَوْقَ الْجَفَا وَكَانَتْ الدُّنْيَا مِنْهُ فِي الْقَفَا وَسَلَكَ مِنْهَاجَ الْمُصْطَفَى صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَذَا كَلَامُهُمْ وَلَوْلَا خَشْيَةُ الْمَلَالِ لَأَوْرَدْنَا عَلَى كُلِّ مَا يُمْكِنُ إيرَادُهُ ( وَإِمَامُ أَرْبَابِ ) أَصْحَابِ

[1] البیهقي، شعب الایمان، باب التوکل بالله عز و جل و التسلیم لأمره تعالى في كل شيء، 2 /108، رقمِ حدیث: 1311۔

(الطَّرِيقَةِ ) أَيْ طَرِيقَةِ كَمَالِ مُتَابَعَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اعْتِقَادًا وَأَخْلَاقًا وَأَعْمَالًا وَسِيرَةً وَلَوْ عَادِيَّةً إلَى أَنْ تَرَكُوا الْأَغْيَارَ لِقَصْرِهِمْ النَّظَرَ إلَى رَبِّ الدَّارِ، فَجَعَلَ اللَّهُ قُلُوبَهُمْ مَعَادِنَ أَسْرَارِهِ وَخَصَّهُمْ مِنْ الْعَالَمِينَ بِطَوَالِعِ أَنْوَارِهِ صَفَّاهُمْ اللَّهُ مِنْ كُدُورَاتِ الْأَرْكَانِ وَرَقَّاهُمْ إلَى الْمَلَكُوتِ مِنْ الْأَكْوَانِ، سَبَقَتْ لَهُمْ مِنْ اللَّهِ الْحُسْنَى وَأَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوَى فَهُمْ أَقْوَامٌ فَهِمُوا عَنْ اللَّهِ وَطَرَحُوا مَا سِوَى اللَّهِ وَسَارُوا إلَى اللَّهِ، خَرَقَتْ الْحُجُبَ كُلَّهَا أَنْوَارُهُمْ وَجَالَتْ حَوْلَ سُرَادِقِ الْعَرْشِ أَسْرَارُهُمْ أَجْسَادٌ رُوحَانِيُّونَ وَأَجْسَادٌ رَبَّانِيُّونَ وَأَرْضِيُّونَ سَمَاوِيُّونَ غُيَّبٌ حُضَّارٌ مُلُوكٌ تَحْتَ أَطْمَارٍ لِلَّهِ تَحْتَ قِبَابِ الْعِزِّ طَائِفَةٌ أَخْفَاهُمْ فِي رِدَاءِ الْعِزِّ إجْلَالًا هُمْ السَّلَاطِينُ فِي أَطْمَارٍ مَسْكَنَةٍ، جَرُّوا عَلَى فَلَكِ الْخَضْرَاءِ أَذْيَالًا غُبْرٌ مُلَابِسُهُمْ شَمٌّ مَعَاطِسُهُمْ اسْتَعْبَدُوا مِنْ مُلُوكِ الْأَرْضِ أَقْيَالًا قُلُوبُهُمْ عَرْشِيَّةٌ وَأَبْدَانُهُمْ عَنْ الْخَلْقِ وَحْشِيَّةٌ أَرْوَاحُهُمْ فِي الْمَلَكُوتِ طَيَّارَةٌ وَأَشْبَاحُهُمْ فِي الْمُلْكِ سَيَّارَةٌ[1])

31- **قول:**

**العلم علمان علم المعاملة وعلم المكاشفة لولا العلماء لصار الناس كالبهائم۔**

*ترجمہ: علم کی دو قسمیں ہیں، علم المعاملہ اور علم لامکاشفہ، اگر علماء نہ ہوتے تو لوگ چوپائیوں کی طرح ہوتے۔*

**مصدر:**

*نور الہدی خورد، ص:* 6۔

## تنقیح وتنقید

*مذکورہ قول کا پہلا حصہ احیاء علوم الدین میں موجود ہے، امام غزالی کا قول ہے اور دوسرا حصہ سلطان باہو کی اپنی تشریح ہے:*{أن العلم علمان علم معاملة وعلم مكاشفة وهو العلم بالله وبصفاته المسمى بالعادة علم المعرفة فأما العلم بالمعاملة كمعرفة الحلال والحرام ومعرفة أخلاق النفس المذمومة والمحمودة وكيفية علاجها والفرار}[2].

32- **قول:**

**العلم نكتة وكثرتها للجهال۔**ترجمہ: *علم ایک نکتہ ہے اور اسکی کثرت جہال کیلئے ہے۔*

**مصدر:**

*محبۃ الأسرار، ص:* 39، *طرفۃ العین، ص:* 25۔ *فضل اللقاء، ص:*22، *عین الفقر، ص:* 172۔

---

[1] الخادمي، بريقة محمودية في شرح طريقة محمدية وشريعة نبوية، (بيروت: دار العلم)، عدد الاجزاء: 6، ج1/ص275-

[2] الغزالی، احياء العلوم, 219/5.

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول حضرت علی کا ہے: **(قال علي : العلم نكتة كثر الجاهلون[1]) 2-(وما أحسن قول أمير المؤمنين علي عليه السلام في مثل ذلك العلم نكتة يسيرة كثرها أهل الجهل[2])**

33- **قول:**

**العلم حجاب الله الأكبر**۔ترجمہ: علم اللہ کا بہت بڑا حجاب ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:28،بدون الحدیث، محک الفقر کلاں، ص: 670، عین العارفین، ص: 72۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول صوفیاء کا ہے، اسکو امام غزالی رحمہ اللہ نے احیاء میں ذکر کیا ہے۔ تفصیل اگلی حدیث میں ہے۔

34- **قول:**

**العلم حجاب الأكبر**۔ترجمہ: علم بڑا حجاب ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، 55، محک الفقر کلاں، ص: 440،434۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث صوفیاء کا مقولہ ہے۔ امام غزالی نے اسے احیاء میں ذکر کیا ہے۔ ذیل میں ملاحظہ کریں: **(قالت الصوفية إن العلم حجاب وأرادوا بالعلم العقائد التي استمر عليها أكثر الناس بمجرد التقليد أو بمجرد كلمات جدلية حررها المتعصبون للمذاهب وألقوها إليهم . فأما العلم الحقيقي الذي هو الكشف والمشاهدة بنور البصيرة فكيف يكون حجابا وهو منتهى المطلب[3])**

35- **قول:**

**فعل الحكيم لايخلو عن الحكمة**-ترجمہ: حکیم کا کوئی فعل حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔

---

[1] الكشميري، محمد أنور شاه ابن معظم شاه الهندي، العرف الشذي شرح سنن الترمذي، المحقق محمود أحمد شاكر، ( بيروت: مؤسسة ضحى للنشر والتوزيع، بدون السن)و 298/1-

[2] القاسمي، محمد بن إبراهيم بن علي بن المرتضى بن المفضل الحسني ، إيثار الحق على الخلق في رد الخلافات الى المذهب الحق من أصول التوحيد، (بيروت: دار الكتب العلمية ، الطبعة الثانية ، 1987)، ص: 16 -

[3] الغزالی، احیاء العلوم،284/1۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 78، فضل اللقاء، ص:127، محک الفقر کلاں، ص:86، عین الفقر، ص: 154۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث عربی مقولہ ہے۔ بعض لوگ اپنی تحریر وتقریر میں ذکر کرتے ہیں، جیسے: (أ- أجمع المسلمون على أن الله تعالى حكيم، ولا يجوز أن يخلو فعل الحكيم من الحكمة، ولا تكون الحكمة إلاّ من فاعلٍ مختارٍ يكون قاصداً بفعله تلك الحكمة، وفاعلاً لها.ب- النصوص الواردة في القرآن الكريم التي ورد فيها التصريح بلفظ الحكمة، كقوله تعالى: ﴿حِكْمَةٌ بَالِغَةٌ﴾[1]، وقوله: ﴿وَأَنْزَلَ اللَّهُ عَلَيْكَ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ﴾[2]. ولا شكّ أن المعطي الحكمة غيره يجب أن يكون حكيماً،[3])

36- **قول:**

الفقر مشقة في الدنيا ومسرة في الآخرة-ترجمہ: فقر دنیامیں مشقت ہے اور آخرت میں مسرت ہے۔

**مصدر:**

جامع الاسرار، ص:9۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث بعض تصوف کی کتب میں مذکور ہے حضرت عیسی علیہ السلام کی طرف منسوب ہے مگر اسکی اسنادی حیثیت کوئی نہیں:(عَنْ عِيسَى عَلَيْهِ وَعَلَى نَبِيِّنَا الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ الْفَقْرُ مَشَقَّةُ الدُّنْيَا مَيْسَرَةُ الْآخِرَةِ[4])

37- **قول:**

الفقر بياض الوجه في الدابن-ترجمہ: فقر دونوں جہاں میں چہرے کی سفیدی ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:62۔

---

[1] سورۃالقمر54: 5.

[2] سورۃالنساء4: 113.

[3] صالح بن الحسين الجعفري الهاشمي, تخجيل من حرف التوراة والإنجيل، ( الرياض، المملكة العربية السعودية: مكتبة العبيكان، الطبعة الأولى، 1419هـ/1998م، عدد المجلدات: 2)، ج1/ص390-

[4] الخادمي، بريقة محمودية في شرح طريقة محمدية وشريعة نبوية، ج1/ص275-

**تنقیح وتنقید:**

یہ مذکورہ حدیث صوفیاء کے اقوال میں سے ہے جن کو سلطان باہو نے احادیث کہا ہے۔

38- **قول:**

**الفقير الصابر خير من غني شاكر**-ترجمہ: صبر کرنے والا فقیر شکر کرنے والے مالدار سے بہتر ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:62۔

39- **قول:**

**في فؤاد المحب نار هو أحر ونار للجحيم أبردهـا**-ترجمہ: محب کے جگر میں ایسی آگ ہوتی ہے جس سے جہنم کی آگ ٹھنڈی ہوتی ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:268۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ شعر ہے حدیث نہیں اسکو نیساپوری نے بیان کیا ہے: (**في فؤاد المحب نار هوى,,,أحر نار الجحيم أبردها. هذا شعر يذكره النيسابوري في تفسيره**[1])

40- **قول:**

**قائلون لا إله إلا الله محمد رسول الله كثيرون ومخلصون منهم قليلون**-ترجمہ: **لا إله إلا الله محمد رسول الله** کہنے والے بہت ہیں اور اس کے ساتھ مخلص کم ہیں۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کلاں، ص: 28،146، کلید التوحید کلاں، ص: 434۔

**تنقیح وتنقید:**

یہ سہل تستری کا قول ہے الفاظ میں کچھ تغیر ہے مگر مفہوم ٹھیک ہے اسکی وضاحت سلطان باہو نے سلطان الوہم میں کر دی ہے:۔ قال سهل تستري: أهل لا إله إلا الله الكثير والمخلصون قليل، سلطان الوہم، ص: 60.

[1] النيسابوري، الحسن بن محمد بن حسين ، نظام الدين،القمي، النيسابوري، غرائب القرآن ورغائب الفرقان، (بيروت / لبنان: دار النشر : دار الكتب العلمية – 1416 هـــ – 1996 م ، الطبعة : الأولى, عدد الأجزاء / 6، تحقيق : الشيخ زكريا عميران) ، ج2/ص117۔

سلطان باہو کی تصنیف نور الہدیٰ اور کلید التوحید کلاں میں مذکورہ قول کو حدیث کہا گیا ہے مگر انکی ایک اور تصنیف سلطان الوہم میں اسی قول کو سہل تستری کا قول کہا گیا ہے۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو حدیث کا لفظی معنیٰ مراد لے کر سلف کے کسی قول کو بھی حدیث کہدیتے تھے۔

-41 **قول:**

**الذين قالوا لاإله إلا الله كثير ومخلصون قليـــل**-ترجمہ: جنہوں نے لا الہ الا اللہ کہا وہ بہت ہیں اور اس کے ساتھ مخلص تھوڑے ہیں۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:100، تیغ برہنہ، ص:48۔

**تنقیح وتنقید:**

اسکا حکم بھی وہی ہے جو مذکورہ بالا حدیث کا حکم ہے صرف الفاظ میں کچھ تبدیلی ہے۔ جس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ سلطان باہو روایت بالمعنیٰ کے قائل تھے۔ کیونکہ اسی قول کی عبارت انکی تصنیف نور الہدیٰ اور کلید التوحید میں محکم الفقراء اور تیغِ برہنہ میں مذکور عبارت سے مختلف ہے۔ مگر معنیٰ اور مفہوم ایک ہے۔

-42 **قول:**

**كل إناء يترشح بما فيه**-ترجمہ: ہر برتن سے وہی چھلکتا ہے جو اس میں ہوتا ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 26، تیغ برہنہ، ص: 26، نور الہدی کلاں، ص: 308 بدون الحدیث، کلید التوحید کلاں، ص: 168،426، محک الفقر کلاں، ص: 674۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث صوفیاء کا قول ہے اور مشہور حدیث ہو چکا ہے، شیخ صوفیاء ابن عربی نے "فصوص الحکم" میں یہ قول ذکر کیا[1]۔ اور ملا علی قاری کا بیان بھی ملاحظہ ہو: (**حديث كل إناء يترشح بما فيه من كلام الصوفية**[2])

[1] ابن العربی، فصوص الحکم، ص: 14۔

[2] القاري، على بن سلطان الهروي، المصنوع في معرفة الحديث الموضوع, المحقق : عبد الفتاح أبو غدة، ( بیروت: مكتب المطبوعات الإسلامية، بدون السن، عدد الأجزاء : 1) ص:135، رقمِ حديث: 225-

-43 **قول:**

**کل باطن مخالف لظاهر فهو باطل**-ترجمہ: ہر باطن جو ظاہر کا مخالف ہو وہ باطل ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 11، محکم الفقراء، ص :14، نور الہدی کلاں، ص: 216، 448، قال اَبو سعید الخراز، محبۃ الاَسرار، ص: 17، کلید التوحید کلاں، ص:34۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول ابو سعید الخراز کا ہے۔ چونکہ سلطان باہو اقوال سلف کو بھی حدیث کہتے ہیں بعض جگہ تو اسکو بھی اس لیئے حدیث لکھ دیا۔ قول درج ذیل حوالہ سے ثابت ہے: **(عن أبي بکر الدقاق قال سمعت أبا سعيد الخراز يقول کل باطن يخالف ظاهرا فهو باطل**[1])

-44 **قول:**

**کل شيئ يرجع إلى أصله**-ترجمہ: ہر شے اپنی اصل کی طرف لوٹتی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 466، قرب التوحید، ص: **22**، کلید التوحید کلاں، ص: 144، امیر الکونین، ص:117.

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث اسلاف کا مشہور قول ہے: **(وقد قيل کل شيء يرجع إلى أصله**[2]**)2- أَمَّا الأُصُولُ فَإِنَّ الشَّـــيْءَ يَرْجِعُ إلَى أَصْلِهِ** [3]).

-45 **قول:**

**کل العالم ميت إلا العاملون وکل العامل ميت إلا الخائفين وکل الخائف ميت إلا الخالصين**-

ترجمہ: ہر عالم مردہ ہے سوائے عمل کرنے والوں کے اور ہر عمل کرنے والا مردہ سوائے ڈرنے والوں کے اور ہر خوف رکھنے والا مردہ ہے سوائے خلوص والوں کے۔

---

[1] الجوزي، عبد الرحمن بن علي بن محمد، أبو الفرج،جمال الدين،الجوزي، ت: 597ه، تلبيس إبليس، (بيروت، لبنان: دار الفکر للطباعة والنشر، الطبعة : الطبعة الأولى، 1421ھـ/ 2001، عدد الأجزاء : 1) ص: 287-

[2] محمد بن عبدالوهاب، الشيخ، رسالة في الرد على الرافضة ، ص39.

[3] السفاريني ، محمد بن أحمد بن سالم، الحنبلي، غذاء الألباب شرح منظومة الآداب، (بيروت / لبنان : دار الكتب العلمية - 1423 هـ - 2002 م، الطبعة : الثانية، تحقيق : محمد عبد العزيز الخالدي، عدد الأجزاء /2)، ج2/ص318.

**مصدر:**

*محک الفقر کلاں، ص: 314۔*

## تنقیح وتنقید:

*مذکورہ قول ذوالنون مصری کا ہے، ملاحظہ ہو:* **(قال علیه الصلاة و السلام الناس كلهم هلكى إلا العـــالمون والعالمون كلهم هلكى إلا العاملون والعاملون كلهم هلكى إلا المخلصون والمخلصون علـــى خطـــر عظيم[1]۔ قال الصغاني موضوع[2]۔2 – أخبرنا أبو عبد الله الحافظ أخبرني أبو بكر بن عبد العزيز قال : سمعت يوسف بن الحسين يقول سمعت ذا النون المصري يقول : الناس كلهم موتى إلا العلماء والعلماء كلهم نيام إلا العاملون والعاملون كلهم يغترون إلا المخلصين والمخلصون على خطر عظيم۔[3])**

46- **قول:**

**لا دين لمن لا شيخ له ومن لا شيخ له فهو شيطان-***ترجمہ: اسکا کوئی دین نہیں ہوتا جس کا کوئی شیخ نہیں ہوتا اور جس کا کوئی شیخ نہیں ہوتا تو وہ شیطان ہے۔*

**مصدر:**

*عین الفقر، ص: 28،(کلید التوحید کلاں، ص:496:* **فيتخذه الشيطان***)گنج الاسرار، ص: 20۔*

## تنقیح وتنقید:

*یہ صوفیاء کا مقولہ ہے کہ معرفت کی راہ پہ شیخ کی رہنمائی کے سوا چلنا گمراہی سے خالی نہیں ہے۔*

47- **قول:**

**لا يشغلهم شيئ عن ذكر الله طرفة العين-***ترجمہ: ان کو اللہ کے ذکر سے پلک جھپکنے کے برابر کوئی شے غافل نہیں کرتی۔*

**مصدر:**

*محبۃ الأسرار، ص: 10، طرفۃ العین، ص: 6، کلید التوحید کلاں، ص: 130۔ توفیق الہدایت، ص:69، مفتاح العارفین، ص:101، محک الفقر کلاں، ص:600۔*

---

[1] الغزالي، محمد بن محمد الغزالي أبو حامد، معارج القدس في مدراج معرفة النفس، (بيروت: دار الآفاق الجديدة –الطبعة الثانية ، 1975, عدد الأجزاء : 1)، ص: 88-

[2] الصغانی، موضوعات ، 1 /38۔

[3] البيهقي، شعب الايمان، باب في إخلاص العمل لله عز و جل وترك الرياء، 5 /345، رقمِ حدیث: 6868۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث فتح الموصلی کا قول ہے اور درج ذیل الفاظ کے ساتھ "جامع العلوم والحکم" میں مذکور ہے: **(قال فتح الموصلي المحب لا يجد مع حب الله للدنيا لذة ولا يغفل عن ذكر الله طرفة عين[1])**

-48 **قول:**

**لي مع الله وقت لايسعني فيه ملك مقرب ولانبي مرسل**-ترجمہ: میرا اللہ کے ساتھ ایک ایسا وقت ہوتا ہے جس میں کسی مَلکِ مقرب اور نہ نبی مرسل کی گنجائش ہوتی ہے۔

**مصدر:**

قرب التوحید، ص: **17**، محبۃ الأسرار، ص: 16، نور الہدی کلاں، ص: 226، محکم الفقراء، ص: 88، طرفۃ العین، ص: 10، محک الفقر کلاں، ص: 298، کلید التوحید کلاں، ص: 336۔

**تنقیح وتنقید:**

حدیث مذکور کو صوفیاء ذکر کرتے رہتے ہیں مگر اسکو امام سخاوی نے موضوع کہا ہے، ملاحظہ ہو:(**- خبر لي مه الله وقت لا يسعني فيه ملك مقرب ولا نبيمرسل, هذا يذكره المتصوفة ولم يبين في الأصل حاله بشيء وليس له سند بل ذكره القشيري[2])**

-49 **قول:**

**ليس الفخر بالمال والنسب فإنما الفخر بالعلم والأدب**-ترجمہ: فخر مال اور نسب سے نہیں بے شک فخر علم وادب سے ہوتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 602۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول شعر ہے اور یہ حضرت علی کے قول سے مستنبط ہے، ملحوظ ہو:**(ولله در الشاعر :ليس الفخر بالمال والنسب,,,,فإن الفخر بالعلم والأدب. ليس اليتيم من مات والده,,,فإن اليتيم بدون العلم والأدب. وهذا الشاعر اقتبس من كلام أمير المؤمنين خليفة رسول رب العالمين موصلالطالب إلى المطالب أمير**

---

[1]بن رجب الحنبلي، عبد الرحمن بن أحمد بن رجب، أبو الفرج، الحنبلي، جامع العلوم والحكم، (بيروت: دار المعرفة —الطبعة الأولى ، 1408ه، عدد الأجزاء : 1)، ص:363۔

[2]الحوت، اسنى المطالب، ص: 240، رقمِ حديث: 1216۔

**المؤمنين علي المرتضى بن أبي طالب كرم الله وجهه شرف "المرء بالأدب لا بالأصل والنسب"[1]** . اور معنی اسکا صحیح احادیث سے مقتبس ہے، جیسے: **(یا أیها الناس إن ربكم واحد وإن أباكم واحد لا فضل لعربی علی عجمی ولا لعجمی علی عربی ولا أحمر علی أسود ولا أسود علی أحمر إلا بالتقوی إن أكرمكم عند الله أتقاكم ألا هل بلغت فليبلغ الشاهد الغائب**[2])

-50 **قول:**

**المفلس في أمان الله تعالى-**ترجمہ: مفلس اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہوتا ہے۔

**مصدر:**

محبۃالأسرار، ص: 37، طرفۃالعین، ص: 23،15، محبۃالأسرار، ص: 25، کلید التوحید کلاں، ص: 202، اسرار القادری، ص:58.

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول ضرب المثل ہے، ملاحظہ ہو: **(قيل في المثل: المفلس في أمان الله[3])**

-51 **قول:**

**من عرف الله لم يكن له لذة مع الخلـــق.** ترجمہ: جس نے اللہ کی معرفت حاصل کرلی اسکی دنیاسے کوئی لذت نہیں رہتی۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 68، محکم الفقراء، ص: 26، نور الہدی کبیر، ص: 566، کلید التوحید کلاں، ص: 90۔ مفتاح العارفین، ص: 54.

**تنقیح وتنقید:**

یہ حدیثِ ذوالنون مصری کا قول ہے جسے سلطان باہو نے اپنے الفاظ میں بیان کیاہے، اصل قول درج ذیل ہے: **(أخبرنـــا أبو عبد الله الحافظ أخبرني محمد بن عبد الله الجنيد قال : سمعت جدي العباس بن حمزة يقول : سمعت**

---

[1]القاضي، عبد رب النبي بن عبد رب الرسول الأحمد، نكري, دستور العلماء أو جامع العلوم في اصطلاحات الفنون, (لبنان / بيروت : دار الكتب العلمية – 1421 هـــ – 2000 م، الطبعة : الأولى, عدد الأجزاء / 4)، ج3/ص15 -

[2]البيهقي ، شعب الإيمان، باب في حفظ اللسان عما لا يحتاج إليه، (289/4 ، رقم 5137) .

[3]إبن المجاور، تاريخ المستبصر, 57/1-

**ذا النون بن إبراهيم يقول : من عرف ربه وجد طعم العبودية و لذة الذكر و الطاعة فهو مع الخلــق ببدنه و قد باينهم بالهموم و الخطرات)**[1]

-52 **قول:**

**من يشغل شيئ عن ذكر الله تعالى فهو صنمك-** ترجمہ: جوکوئی اللہ کی یاد سے غافل کردے وہی تیرا بُت ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص:6، محبۃ الأسرار، ص: 9۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول بعض اسلاف کا ہے اور قرآن کریم کی درج ذیل آیت سے مقتبس ہے: **(قال بعض السلف كـــل مـــا يشغلك عن ذكر الله من مال وولد فهو مشؤوم عليك، وهو الذي نبه عليه الله تعالى بقوله: ﴿اعلموا أنما الحياة الدنيا لعب ولهو وزينة وتفاخر بينكم وتكاثر في الأموال والأولاد﴾**[2]

-53 **قول:**

**مع الصدق ترى العجائب-**ترجمہ: سچائی کے ساتھ عجیب (حکمتوں) کو تو دیکھے گا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلان، ص: 362۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول قشیری کا کچھ تغیر کے ساتھ بیان ہوا ہے، ملاحظہ ہو: **(قال القشـــيري : فارتقـــب العواقـــب تـــرى العجائب**[3]**)**

-54 **قول:**

**الملك لمن غلب-**ترجمہ: مُلک اس کا جو غالب آ گیا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 760، عین الفقر، ص: 154،

---

[1] البيهقي، شعب الايمان، باب في محبة الله عز و جل، 457/1، رقمِ حديث: 708۔

[2] الدميري، حياة الحيوان الكبرى ، 124/1

[3] البحر المديد، 83/7۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول ابن خازم[1] کا ہے۔ اور اسے طبری نے اپنی تاریخ میں بیان کیا ہے: **(قال ابن خازم لأصحابه اجعلوه يومكم فيكون الملك لمن غلب[2])**

55- **قول:**

**من أحب الله لايحب سواه**۔ترجمہ: جس نے اللہ سے محبت کی وہ اس کے سوا کسی سے محبت نہیں کرتا۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 44۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول کچھ تغیر سے جنید بغدادی کا ذکر کیا گیا ہے۔ درج ذیل میں ذکر کیا گیا ہے: **(قال الجنيد : هي أن تنسى الذنب فلا تذكره أبداً ؛ لأنّ مَن أحب اللهَ نسي ما دونه[3]) 2-(وعن فرقد السنحي قال قرأت في بعض الكتب السالفة من أحب الله لم يكن عنده شيء آثر من مرضاته[4])**

56- **قول:**

**من أراد العبادة بعد حصول الوصول فقد كفر واشرك بالله تعالى**۔ترجمہ: جس نے وصول حاصل کرنے کے بعد عبادت کا ارادہ کیا اس نے کفر وشرک کیا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 41، محکم الفقراء، ص:40، قال محی الدین قدس سرہ، طرفۃ العین، عین الفقر، ص: 42، ص:26، قال عبد القادر جیلاني، نور الہدیٰ کبیر، ص:390، محک الفقر کلاں، ص:62۔

---

[1] ابن خازم ، موسى بن عبد الله بن خازم، السلمي(..- 85 ه =..- 704 م): أمير، من الشجعان الاجواد.كان على جيش أبيه وهو أمير خراسان.وقتلأهلها أباه ثائرين، فخرج موسى في جمع قليل يتنقل في البلاد ويقاتل من اعترضه.واحتل حصن (ترمذ) فجعله معقلا له.واجتمع عليه مرة جيشان من العرب والفرس، فكان يقاتل العرب أول النهار والفرس آخر النهار.وأقام في حصنه مستقلا يتحاماه ولاة الامصار مدة خمسة عشر عاما.وعثر به فرسه في معركة مع جيش وجهه إليه المفضل بن المهلب (والي خراسان) بقيادة عثمان بن مسعود، فقتل على مقربة من حصنه. (الاعلام للزركلي، 324/7)

[2] الطبري، محمد بن جرير، الطبري، أبو جعفر، تاريخ الأمم والملوك المعروف تاريخ الطبرى، (بيروت: دار الكتب العلمية – الطبعة الأولى ، 1407، عدد الأجزاء : 5)، ج3/ص389-

[3] أبو العباس الشاذلي، أحمد بن محمد بن المهدي بن عجيبة الحسني الإدريسي الشاذلي الفاسي أبو العباس، البحر المديد، (بيروت: دار النشر / دار الكتب العلمية ، الطبعة الثانية / 2002 م ـــ 1423 هـــ عدد الأجزاء / 8)، ج8/ص127-

[4] بن رجب الحنبلي، أبو الفرج عبد الرحمن بن أحمد بن رجب الحنبلي، جامع العلوم والحكم، (بيروت: دار المعرفة – الطبعة الأولى ، 1408ه)، ص: 76.

**تنقیح وتنقید:**

یہ قول شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ کا ہے جیسا کہ حضرت سلطان باہو کی تصنیف نور الہدیٰ کبیر اور توفیق الہدایت[1] میں کیا گیا۔

57- **قول:**

**من جلس مع ثمانية أصناف من الناس زاده الله ثمانية أشياء. من جلس مع الأغنياء زاده الله حب الدنيا والرغبة فيها ومن جلس مع الفقراء جعل الله له الشكر والرضا بقسمة الله ، ومن جلس مع السلطان زاده الله القسوة والكبر ، ومن جلس مع النساء زاده الله الجهل والشهوة ، ومن جلس مع الصبيان ازداد من اللهو والمزاح ، ومن جلس مع الفساق ازداد من الجرأة على الذنوب وتسويف التوبة ، ومن جلس مع الصالحين ازداد رغبة في الطاعات ، ومن جلس مع العلماء ازداد العلم والورع۔**

**ترجمہ:** جو لوگوں میں سے آٹھ قسم کے پاس بیٹھتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی آٹھ چیزوں میں اضافہ فرماتا ہے۔ جو امیروں کے پاس بیٹھے اللہ اس میں دنیا کی محبت اور رغبت پیدا کرتا ہے۔ جو فقراء کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں شکر اور رضا بر قضا پیدا کرتا ہے۔ جو بادشاہ کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں سختی اور تکبر پیدا کرتا ہے۔ جو عورتوں کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں جہالت اور شہوت پیدا کرتا ہے۔ جو بچوں کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں فضولیات اور مزاق پیدا کرتا ہے۔ جو فاسقین کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں گناہوں پر جرات اور توبہ سے دوری پیدا کرتا ہے۔ جو نیکوں کے پاس بیٹھے اللہ تعالےٰ اس میں نیکیوں کی طرف رغبت میں اضافہ فرماتا ہے اور جو علماء کے پاس بیٹھے اللہ تعالیٰ اس میں علم اور تقویٰ کا اضافہ فرماتا ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید، ص:311۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول فقیہ ابو اللیث کا ہے، اسے امام رازی نے اپنی تفسیر میں ذکر کیا ہے:(**قال الفقيه أبو الليث : من جلس مع ثمانية أصناف من الناس زاده الله ثمانية أشياء.- - - -**[2])

58- **قول:**

**من حفر بئرا لأخيه فقد وقع فيه**-ترجمہ: جس نے اپنے بھائی کیلئے گڑھا کھودا وہ خود اس میں گرا۔

---

[1] سلطان باہو، توفیق الہدایت، ص:71۔

[2] الرازي, محمد بن عمر بن الحسين، الرازي ،الشافعي، المعروف بالفخر الرازي، أبو عبد الله، فخر الدين، مفاتيح الغيب من القرآن الكريم، تفسير الفخر الرازى، (بيروت: دار النشر / دار إحياء التراث العربي، عدد الأجزاء / 32)، ج1/ص328۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 284۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ حدیث کو ناصر البانی نے اسے ضرب المثل کہا ہے۔[1]

-59 **قول:**

**من طلب شيئا وجدّ وجد**۔ترجمہ: جس نے کسی شے کی طلب کی اور کوشش کی اس نے وہ حاصل کر لی۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 47۔

## تنقیح وتنقید:

مذکورہ قول ابو بکر علی بن قہستانی کا ہے۔اسے ابن ابی الدنیا نے بیان کیا ہے: **( الشيخ أبو بكر علي بن الحسن القهستاني شخص الفضل وصورته وينبوع الكرم ومعدنه ... وأنا كاتب من غرر ألفاظه نبذا علق بحفظي فمنها قوله من طلب شيئا وجد وجد ومن قرع بابا ولج ولج [2])** اور تھوڑے سے لفظی تغیر کے ساتھ ملا علی قاری نے بھی بیان کیا ہے:(**حديث: من جد وجد ترجمه السخاوي ولم يتكلم عليه قلت لا أصل له بل هو من كلام بعض الفضلاء**[3]) اور تھوڑے سے لفظی تغیر کے ساتھ علامہ حوت نے بھی بیان کیا ہے: **(– خبر من جد وجد**[4]**)**

-60 **قول:**

**من عرف نفسه بالفناءفقد عرف ربه بالبقاء**۔ترجمہ: جس نے اپنے آپکو فنا میں پہچان لیا اُس نے اپنے رب کو بقا میں پہچان لیا۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 6، محبۃ الأسرار، ص: 9، محکم الفقراء، ص: 20، فضل اللقاء، ص : 71، نور الہدیٰ کلاں، ص: 158، طرفۃ العین،5، کلید التوحید خورد، ص:21۔

---

[1] البانی، السلسلة الصحيحة، 1/ 395.

[2] إبن أبي الدنيا، قرى الضيف، 262/5، رقمِ حديث: 161۔

[3] القارى، الاسرار المرفوعة، 339/1، رقمِ حديث: 480۔

[4] الحوت، محمد بن درويش، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب ، (بيروت: دار الكتب العلمية،) ص:267، رقمِ حديث: 1383۔

## تنقیح وتنقید:

حدیث مذکور ابو سعید خراز کا قول ہے اور اسمیں الفاظ "بالفناء۔ بالبقاء" سلطان باہو کے اپنے ہیں اور یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے۔ محمد بن درویش اور زرکشی نے اسے بیان کیا ہے جو درج ذیل ہے:(- **حدیث من عرف نفسه فقد عرف ربهقال السمعاني إنه لا يعرف مرفوعا وقال النووي ليس بحديث ونسبه بعضهم إلى أبي سعيد الخراز وبعضهم إلى يحيى بن معاذ الرازي[1])2- قال النووي ليس بثابت وقال الامام ابو المظفر بن السمعاني في القواطع في الكلام على التحسن والتقبيح العقلي هذا لا يثبت عن النبي صلى الله عليه وسلم وانما هو لفظ محكي عن يحيى بن معاز الرازي[2])**

-61 **قول:**

**من عرف نفسه فقد عرف ربه**-ترجمہ: جس نے اپنے آپ کو پہچان لیا اُس نے اپنے رب کو پہچان لیا۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص : 71، اورنگ شاہی، ص: 62، نور الہدی کلاں، ص: 158، طرفۃ العین، 6، کلید التوحید خورد، ص: 13، محک الفقر کلاں، ص: 170، کلید التوحید کلاں، ص: 340۔

## تنقیح وتنقید:

حدیث مذکور ابو سعید خراز کا قول ہے:(- **حديث من عرف نفسه فقد عرف ربه قال السمعاني إنه لا يعرف مرفوعا وقال النووي ليس بحديث ونسبه بعضهم إلى أبي سعيد الخراز وبعضهم إلى يحيى بن معاذ الرازي[3])2- قال النووي ليس بثابت وقال الامام ابو المظفر بن السمعاني في القواطع في الكلام على التحسن والتقبيح العقلي هذا لا يثبت عن النبي صلى الله عليه وسلم وانما هو لفظ محكي عن يحيى بن معاز الرازي[4])**

-62 **قول:**

**من عرف الله لا يخفى عليه شيئ**-ترجمہ: جس نے اللہ کی معرفت حاصل کر لی اُس پر کچھ مخفی نہیں رہتا۔

---

[1] الحوت، محمد بن درويش بن محمد، أسنى المطالب ، ص: 277، رقم حدیث: 1435۔

[2] الزركشي، بدر الدين أبي عبد الله محمد بن عبد الله الزركشي، سنة الولادة 745 هـ/ سنة الوفاة 794 هـ، اللآلئ المنثورة في الأحاديث المشهورة المعروف بـ ( التذكرة في الأحاديث المشتهرة )، تحقيق مصطفى عبد القادر عطا، (مكان النشر بيروت: دار الكتب العلمية، سنة النشر 1406 هـ - 1986م،)، ص: 129-

[3] الحوت، محمد بن درويش بن محمد، أسنى المطالب في أحاديث مختلفة المراتب، ص: 277، رقم حدیث: 1435-

[4] الزركشي، بدر الدين أبي عبد الله محمد بن عبد الله الزركشي، سنة الولادة 745 هـ/ سنة الوفاة 794 هـ، اللآلئ المنثورة في الأحاديث المشهورة المعروف بـ ( التذكرة في الأحاديث المشتهرة )، ص: 129-

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 3، محبۃ الأسرار، ص:6، کلید التوحید کلاں، ص:78، امیر الکونین، ص:57.

**تنقیح وتنقید:**

یہ قول ابراہیم الخواص کا ہے جسے سلطان باہو نے بیان کیا، امام بیہقی نے اسکوسند کے ساتھ ذکر کیا ہے: **أخبرنا عبد الرحمن محمد بن الحسين السلمي قال : سمعت الحسين بن يحيى يقول : سمعت جعفر الخلدي يقول : سمعت إبراهيم الخواص يقول : كنت في جبل لكام فرأيت رمانا فاشتهيت فدنوت فأخذت منها واحدا فشققته فوجدته حامضا فمضيت وتركت الرمان فرأيت رجلا مطروحا قد اجتمع عليه الزنابير فقلت السلام عليك فقال : وعليك السلام يا إبراهيم قلت : وكيف عرفتني قال : من عرف الله لا يخفى عليه شيء من دون الله فقلت : أرى لك حالا مع الله فلو سألته أن يقيك شهوة الرمان فإن لدغ الرمان يجد الإنسان ألمه في الآخرة ولدغ الزنابير يجد ألمه في الدنيا وتركته ومضيت.**[1]

63- **قول:**

**الموت جسر يوصل الحبيب إلى الحبيب**-ترجمہ: موت ایک پُل ہے جو دوست کو دوست سے ملا دیتی ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص: 334، محکم الفقراء، ص: 100، طرفۃ العین، ص: 6، محک الفقر کلاں، ص: 276، کلید التوحید کلاں، ص: 242۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ قول حیان بن اسود کا ہے، اور مفہوم حدیث کے مطابق درست ہے:(**وقال حيان بن الأسود الموت جسر يوصل الحبيب إلى الحبيب**)[2]

64- **قول:**

**موتوا قبل أن تموتوا**-ترجمہ: مرنے سے پہلے مر جاؤ۔

**مصدر:**

تیغ برہنہ، ص: 30، 47، طرفۃ العین، ص: 15، قرب التوحید، ص: 36، 12، محک الفقر کلاں، ص: 426، 22، کلید التوحید کلاں، ص: 234، 146۔

---

[1] البيهقي، شعب الايمان، باب في المطاعم والمشارب وما يجب التورع عنه، 48/5، رقم الحديث: 5734۔

[2] السيوطي، جلال الدين عبد الرحمن السيوطي،( سنة الولادة 849هـ/ سنة الوفاة 911هـ) شرح الصدور بشرح حال الموتى والقبور، تحقيق عبد المجيد طعمة حلبي،( لبنان: الناشر دار المعرفة، سنة النشر 1417هـ - 1996م)، ص: 23۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث نبوی ثابت نہیں ہے یہ کلام صوفیاء کا ہے اور موت سے مراد ترک شہوات ہے:(قال الحافظ ابن حجر هو غير ثابت ، وقال القاري هو من كلام الصوفية ، والمعنى موتوا اختيارا بترك الشهوات قبل أن تموتوا اضطرارا بالموت الحقيقي.[1])

65- **قول:**

النهاية هو الرجوع إلى البداية-ترجمہ: انتہا ابتدا کی طرف لوٹنا ہی ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص:30۔ کشف الأسرار، ص: 13، نور الہدی کلاں، ص: 232،290، کلید التوحید کلاں، ص: 146،118، بدون الحدیث: اورنگ شاہی، ص: 72۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کسی مصدر سے نہیں ملی علامہ آلوسی نے اسے جنید بغدادی کا قول قرار دیا ہے:(وقد قيل للجنيد قدس سره ما النهاية فقال الرجوع إلى البداية[2])

66- **قول:**

الوقت سيف قاطع-ترجمہ: وقت کاٹنے والی تلوار ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 656، بدون الحدیث، کلید التوحید کلاں، ص: 182۔

**تنقیح وتنقید:**

ابو بکر الوراق کے قول کا ایک حصہ ہے پورا قول علامہ حقی نے اپنی تفسیر میں یوں بیان ہے: (وعن أبي بكر الوراق قدس سره : طلبنا أربعة فوجدناها في أربعة : وجدنا رضا الله في طاعة الله تعالى ، وسعة المعاش في

---

[1] القاری، الموضوعات الکبری، ص:363۔

[2] اسماعیل حقي، روح المعاني، 67/1۔

**صلاة الضحى ، وسلاءة الدين في حفظ اللسان ونور القلب في صلاة الليل ، فعليك بالتدارك قبل فوت الوقت ، فإن الوقت سيف قاطع.[1])**

مذکورہ فصل میں ایسے تمام اقوال بیان کیئے گئے اور انکو حوالہ جات سے مربوط کیا گیا ہے جن کو سلطان باہو نے اپنی تصنیفات میں حدیث کہا ہے۔ان سب کی تنقیح کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ یہ ہے کہ یہ چھیاسٹھ /66 روایات اسلاف کے اقوال ہیں جن کی کتب میں نشاندہی کی گئی ہے۔

**خلاصہ باب:**

مذکورہ باب میں بھی دو فصلیں تھیں۔ پہلی فصل میں سلطان باہو کی تصنیفات میں ذکر کردہ موضوعات کا مطالعہ کیا گیا جن کو محدثین نے موضوع کا درجہ دیا ہے اور وہ محدثین سلطان باہو سے متقدمین میں سے تھے۔ سلطان باہو کی بیان کردہ پانچ سو روایات کے تحقیقی مطالعہ کے بعد ان میں سے اکہتر / 71 روایات اس طرح کی موضوع ملیں جن کو مذکورہ فصل میں بیان کیا گیا۔ علاوہ ازیں ان کے شواہد و توابع تلاش کرنے کی کوشش کی گئی تاکہ ان روایات کا مفہوم مؤیدات کی بناپر قابلِ قبول ہو سکے اور وہ روایت بالمعنیٰ کے زمرے میں شمار کی جاسکیں۔ ان میں سے ساٹھ /60 روایات کے شواہد و توابع پائے گئے جبکہ گیارہ / 11 روایات کے مفہوم کے شواہد نہ مل سکے اور انکا مفہوم درست ثابت نہ ہو سکا۔

مذکورہ باب کی دوسری فصل میں سلطان باہو کی مرویات میں سے وہ بیان کی گئیں جو تحقیق کے بعد اقوالِ سلف میں سے ثابت ہوئیں۔ اس طرح کے اقوال کی تعداد چھیاسٹھ / 66 ہے۔ ان اقوالِ سلف کے حوالہ جات دینے اور سلف میں سے کسی کی طرف منسوب کرنے پر اکتفا کیا گیا جبکہ انکے مفہوم کے شواہد تلاش نہیں کیئے گئے۔

---

[1] اسماعیل حقی، روح البیان, 8/346.

# باب ششم: اقوالِ سلطان باہو (احادیثِ نفسیہ)

اس فصل میں سلطان باہو کے اقوال بیان کیئے گئے جن کو سلطان باہو نے اپنی تصنیفات میں احادیث کہا ہے۔ ان اقوال کو پہلے کسی محدث نے اپنی کتبِ حدیث میں ذکر نہیں کیا۔ کسی کتابِ حدیث اور کتابِ تخریج میں وہ نہیں ملے۔ ایسے اقوال کو سلطان باہو کی احادیثِ نفسیہ بھی کہ سکتے ہیں۔ احادیثِ نفسیہ وہ احادیث جو صوفیاء اپنی طرف سے بیان کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں ایک سو تریسٹھ اقوالِ سلطان باہو ذکر کیئے گئے جن کو تصنیفاتِ باہو میں حدیث کے عنوان سے بیان کیا گیا مگر مصادرِ حدیث سے بہت زیادہ تلاش کے بعد ان کا ذکر کہیں نہیں ملا جس سے یہی معلوم ہوا کہ یہ سب سلطان باہو کی احادیثِ نفسیہ ہیں جو انہوں نے بیان کیں۔ ان سب اقوالِ باہو کا ترجمہ کیا گیا مگر توابع اور شواہد تلاش نہیں کیئے گئے کیونکہ وہ احادیثِ نبویہ میں سے نہیں ہیں بلکہ اقوال ہیں اور یہ تحقیق احادیثِ نبویہ کے متعلق ہے خصوصی طور پر۔ اس لیئے ان کے شواہد و مؤیدات کی طرف توجہ نہیں دی گئی۔

-1 **حدیث:**

**إخراج حب الدنيا واجب وحب المولى فرض**-ترجمہ: دنیا کی محبت نکالنا واجب اور اللہ سے محبت کرنا فرض ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی خورد، ص: 44۔

-2 **حدیث:**

**الآن كما كان**-ترجمہ: جیسا تھا اب ویسا ہی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 674، نور الہدی کبیر، ص: 354،440، محبۃ الأسرار، ص: 43، قرب التوحید، ص: **22**، کلید التوحید کلاں، ص: 354،102۔

-3 **حدیث:**

**إذا تحيرتم في الأمور فاستعينوا من أهل القبور** -ترجمہ: جب تم معاملات میں حیران ہو جاؤ تو اہلِ قبور سے مدد حاصل کرنا۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 68، نور الہدی کلاں، ص:316، محکم الفقراء، ص:98، طرفۃ العین، ص:35، محبۃ الأسرار، ص:56، محک الفقر کلاں، ص:270۔

4- **حدیث:**

**إذا جاء الجوع يذكر الله وإذا جاء العريان تلذذ في ذكر الله-** ترجمہ: جب بھوک آئے اللہ کا ذکر کرو اور جب بے پردگی آجائے تو اللہ کے ذکر میں لذت حاصل کرو۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 45۔

5- **حدیث:**

**اذکروا ذکرا خالدا-** ترجمہ: ہمیشہ اللہ کا ذکر کرو۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 64۔

6- **حدیث:**

**اصل کل فتنة حجاب بین الله وبین العبد.** ترجمہ: ہر فتنہ کی بنیاد اللہ اور بندے کے درمیان دوری ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی خورد، ص: 40۔

7- **حدیث:**

**أعمال ثلثة ذكر الله في كل حال والمواخات و الصلاح من الكذب والنفاق من نفسه-**

ترجمہ: اعمال تین قسم کے ہیں، ہر حال میں اللہ کا ذکر، بھائی چارہ اور جھوٹ و نفاق سے اپنی اصلاح۔

**مصدر:**

نور الہدی خورد، ص: 45۔

8- **حدیث:**

**أفضل من جميع أعمال الجن والإنس ترك الدنيا-** ترجمہ: سب جن و انس کے اعمال سے بہتر دنیا کو چھوڑنا ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنتِ، ص:39۔

9- **حدیث:**

**أفضل العبادة ذكر الله تعالى-** ترجمہ: بہترین عبادت اللہ کا ذکر ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص:46۔

10- **حدیث:**

**أقربكم مني يوم القيامة أطولكم جوعا وتفكرا**۔ترجمہ: قیامت والے دن تم میں سے سب سے زیادہ میرے قریب وہ ہو گا جو سب سے زیادہ بھُوکا اور متفکر رہا۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:358.

11- **حدیث:**

**اقتلوا الموذيات قبل الإيذاء**۔ترجمہ: تکلیف دہ (جانوروں) کو تکلیف دینے سے پہلے مار دو۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:268،762.

12- **حدیث:**

**اللهم زدني تحيرا**۔ترجمہ: اے اللہ میری حیرانگی میں اضافہ فرما۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 162، توفیق الہدایت، ص:155، مفتاح العارفین، ص:78.

13- **حدیث:**

**إن أولياء الله لا يموتون بل ينتقلون من دار إلى دار**۔ترجمہ: بے شک میرے دوست مرتے نہیں ہیں بلکہ ایک گھر سے دوسرے گھر منتقل ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

اورنگ شاہی، ص: 46، محک الفقر کلاں، ص: 276، کلید التوحید کلاں، ص: 164، فضل اللقاء، ص: 29، آلا اِن اولیاء اللہ لا یموتون بل ینتقلون من دار اِلی دار، نور الہدیٰ کلاں، ص: 148، 322، محکم الفقراء، ص:98۔

14- **حدیث:**

**إن الحسنات يذهبن السيآت والسخاوة تذهب السيآت والكلمة الطيبة تذهب السيآت**۔

ترجمہ: بے شک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں، سخاوت گناہوں کو ختم کر دیتی ہے اور کلمہ طیب بھی بُرائیوں کو ختم کر دیتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 142۔ کلید التوحید کلاں، ص: 578۔

15- **حدیث:**

**إن الناس تحت اللباس**-ترجمہ: بے شک لوگ لباس کے اندر ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:348۔

16- **حدیث:**

**إن رجلا من بني إسرائيل جمع ثمانين تابوتا من العلم كل تابوتا ثمانين ذراعا. . ..**

ترجمہ: بے شک بنی اسرائیل کے ایک آدمی نے علم کے اسی تابوت جمع کیئے اور ہر تابوت اسی ہاتھ کا تھا۔۔۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 542۔

17- **حدیث:**

**إن في جسد بني آدم عشرة انواع من النار، نار الشهوة ونار الحرص ونار الحسد ونار النظر ونار الغفلة ونار الجهل ونار البطن ونار اللسان ونار المعصية ونار الفرج. نار الشهوة لا تدفع الا بالصوم ونار الحرص لا تدفع الا بذكر الموت ونار الحسد لا تدفع الا بصفاء القلب ونار النظر لا تدفع الا بذكر القلب ونار الغفلة لا تدفع الا بذكر الله تعالى ونار الجهل لا تدفع الا باستماع العلم ونار البطن لا تدفع الا بأكل الحلال ونار اللسان لا تدفع الا بتلاوة القرآن ونار المعصية لا تدفع الا بالاستغفار ونار الفرج لا تدفع الا بنكاح الحلال.**

ترجمہ: بے شک بنی آدم کے جسم میں دس قسم کی آگ ہوتی ہے: شہوت کی آگ، حرص کی آگ، حسد کی آگ، دیکھنے کی آگ، غفلت کی آگ، جہل کی آگ، پیٹ کی آگ، زبان کی آگ، نافرمانی کی آگ اور شرمگاہ کی آگ۔ شہوت کی آگ روزہ رکھنے سے، حرص کی آگ موت کو یاد کرنے سے، حسد کی آگ دل کی صفائی سے، نظر کی آگ دل کے ذکر سے،

غفلت کی آگ اللہ کے ذکر سے، جہل کی آگ علم سننے سے، پیٹ کی آگ حلال کھانے سے، زبان کی آگ تلاوتِ قرآن سے، نافرمانی کی آگ توبہ کرنے سے اور شرمگاہ کی آگ نکاح کرنے سے ہی ختم ہوتی ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 460۔

18- **حدیث:**

**إن في جسد آدم مضغة وفي المضغة فؤاد وفي الفؤاد قلب وفي القلب روح وفي الروح سر وفي السر خفي وفي الخفي أنا۔**

ترجمہ: آدمی کے جسم میں ایک گوشت کا لوتھڑا ہے، لوتھڑے میں جگر ہے، جگر میں دل ہے، دل میں روح ہے، روح میں ایک راز ہے، راز میں پوشیدگی ہے اور پوشیدگی میں مَیں ہوں۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 256، عین الفقر، ص:50۔

19- **حدیث:**

**إن في ذكر الجلي عشر فوائد صفاء القلوب وتنبيه الغافلين وصحة الأبدان ومحاربته بأعداء الله تعالى وإظهار الدين ونفي خواطر الشيطان والنفسانية والتوجه إلى الله تعالى والإعراض عن غير الله تعالى وفيه يرفع حجاب بينه وبين الله تعالى-**

ترجمہ: بے شک ذکرِ جہر میں دس فوائد ہیں: دلوں کی صفائی، غافلین کو تنبیہ، جسموں کی صحت، اللہ تعالیٰ کے دشمنوں سے جنگ، دین کا غلبہ، شیطانی اور نفسانی خواہشات کا خاتمہ، اللہ تعالیٰ کی طرف توجہ اور غیر اللہ سے منہ موڑنا، اور اس میں اس کے اور اللہ کے درمیان پردہ اٹھ جاتا ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلان، ص: 436۔ عین الفقر، ص: 256۔

20- **حدیث:**

**إن تحت العرش كنزا مفتاحه لسان الشعراء**-ترجمہ: بے شک عرش کے نیچے ایک خزانہ ہے جس کی کنجی شعراء کی زبان ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 194۔

21- **حدیث:**

**إن أوليائي تحت قبائي لا يعرفهم غيري**-ترجمہ: بے شک میرے اولیاء میری قبا کے نیچے ہوتے ہیں جن کو میرے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔

**مصدر:**

مفتاح العارفین، ص: 51، محبۃ الأسرار، ص: 53،29، فضل اللقاء، 99،) طرفۃ العین، 18، 33، محک الفقر کلاں، ص: 470،668، کلید التوحید کلاں، ص: 232۔

22- **حدیث:**

**الإنسان حكمةالبيان**-ترجمہ: انسان بیان کا حکیم ہوتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کبیر، ص: 610۔

23- **حدیث:**

**الإنسان حكمة الحقيقة**-ترجمہ: انسان حقیقت کا پہچاننے والا ہوتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کبیر، ص: 610۔

24- **حدیث:**

**الاستقامة فوق الكرامة**۔ترجمہ: استقامت کرامت سے بلند ہوتی ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء،40، تیغ برہنہ، ص: 27۔

25- **حدیث:**

**اسم الله شيئ طاهر ولايستقر إلا بمكان طاهر**-ترجمہ: اسم اللہ پاکیزہ شے ہے اور پاکیزہ جگہ میں ہی ٹھہرتا ہے۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 20، محکم الفقراء، ص: 20، اورنگ شاہی، ص: 52، فضل اللقاء، ص :69، نور الہدی کلاں، ص:**262** ، قرب التوحید، ص:31۔

26- **حدیث:**

**إن العبد لايدخل الجنة بكثرة الصوم وبكثرة الصلوة إلا بأربع خصال أولها سخاء اليدين وثانيها بإصلاح القلب والثالث بتعظيم لأمر الله والرابع بالشفقة عن خلق الله-**

ترجمہ: بے شک بندہ نماز وروزہ کی کثرت سے جنت میں داخل نہیں ہو گا۔ وہ تو چار چیزوں سے داخل ہو گا پہلی چیز ہاتھوں کی سخاوت، دوسری دل کی اصلاح، تیسری چیز اللہ کے حکم کی تعظیم اور چوتھی چیز اللہ کی مخلوق سے شفقت ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 124۔ محک الفقر کلاں، ص:538،

27- **حدیث:**

**أوله فنا في الشيخ بعده فنا في الله-**ترجمہ: پہلے فنا فی الشیخ پھر بعد میں فنا فی اللہ۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 20۔

28- **حدیث:**

**التقدير يضحك على التدبير-**ترجمہ: تقدیر تدبیر پر ہنستی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:516۔

29- **حدیث:**

**التوكل والتوحيد توأمان**۔ترجمہ: توحید اور توکل دو جڑواں ہیں۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 20، محک الفقر کلاں، ص: 362،32۔

30- **حدیث:**

**ثلاث يشفعون يوم القيامة كشفاعة الأنبياء الشهداء والأولياء الكاملين والخادم**-ترجمہ: تین قسم کے لوگ قیامت والے دن انبیاء کی طرح سفارش کرینگے۔ شہداء، کامل اولیاء اور خادم۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 23۔

31- **حدیث:**

**جعلت في النفس طريقة الزاهدين وجعلت في القلب طريقة الراغبين وجعلت في الروح طريقة العارفين**-

ترجمہ: نفس میں پرہیزگاروں کا طریقہ بنایا گیا، دل میں رغبت کرنے والوں کا طریقہ بنایا گیا اور روح میں عارفین کا طریقہ بنایا۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:36، عین الفقر، ص: 168،

32- **حدیث:**

**جعلنا الشيخ الكامل نافع الانسان كما جعلنا نبي آخر الزمان**-ترجمہ: ہم نے شیخ کامل کو انسان کا نفع دینے والا بنایا ہے جیسے ہم نے آخری نبی کو بنایا۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:16.

وجعلنا الشیخ الناقص خاسر الانسان کماجعلنا رجیم الشیطان محکم الفقراء، ص: 16، محک الفقر کلاں، ص:310۔

33- **حدیث:**

**جمیع الناس علی أربعة أصناف: کریم وسخي و لئیم وبخیل: الکریم الذي لا یأکل ویعطي والسخي الذي یأکل ویعطي واللئیم الذي لایأکل ولایعطي والبخیل الذي یأکل ولایعطي۔**

ترجمہ: تمام لوگ چار قسم کے ہیں۔ کریم، سخی، لئیم اور بخیل: کریم وہ ہے جو (کسی کو) دیدیتا ہے اور خود نہیں کھاتا، سخی وہ ہے جو خود بھی کھاتا ہے دوسروں کو بھی دیتا ہے، لئیم وہ ہے جو نہ خود کھاتا نہ دوسروں کو دیتا ہے اور بخیل وہ ہے جو خود کھاتا ہے اور کسی کو دیتا نہیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 750۔

34- **حدیث:**

**الجوع زینة الانبیاء.** ترجمہ: بھوک انبیاء کی زینت ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:552۔

35- **حدیث:**

**الجوع مخ العبادة۔**ترجمہ: بھوک عبادت کا مغز ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:358۔

36- **حدیث:**

**حيات الناس بالروح وحيات الروح بالعقل وحياة العقل بالعلم وحياة العلم بالعمل۔**

ترجمہ: لوگوں کی زندگی روح سے ہے، روح کی زندگی عقل سے ہے، عقل کی زندگی علم سے ہوتی ہے اور علم عمل سے زندہ ہوتا ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص:6۔ محک الفقر کلاں، ص: 544،

-37 **حدیث:**

**خلقت الحمار بصورة البشر۔**ترجمہ: گدھے کو انسانی صورت پر پیدا کیا گیا۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 44، عقل بیدار، ص: 62 بدون الحدیث، فضل اللقاء، ص:80، محبۃ الأسرار، ص:47۔

-38 **حدیث:**

**خلق الإنسان من أربعة أشياء: من ماء ونار وطين وريح، فإن كثر ماء فهو اللبيب والعاقل وإن كثر نار فهو حريص وإن كثر طين فهو متواضع وإن كثر ريح فهو منكر ونكير۔**

ترجمہ: انسان کو چار چیزوں سے پیدا کیا گیا: پانی، آگ، مٹی اور ہوا۔ پھر اگر پانی غالب آگیا تو دانا اور عقلمند، اگر آگ غالب آگئی تو تو وہ حریص، اگر مٹی غالب آگئی تو وہ عاجزی کرنے والا اور اگر ہوا غالب آگئی تو وہ انکار کرنے والا بنتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 752۔

-39 **حدیث:**

**خلقت السادات من صلبي وخلقت العلماء من صدري وخلقت الفقراء من نور الله تعالى۔**

ترجمہ: سادات میری صلب سے پیدا کیئے گئے، علماء کو میرے سینے سے پیدا کیا گیا اور فقراء کو اللہ کے نور سے پیدا کیا گیا۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کلاں، ص:108، توفیق الہدایت، ص:135۔

40- **حدیث:**

**خلق الله تعالى كل شيئ من طين الأرض وخلق الله الفقر من طين الجنة-**ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے ہر شے کو زمین کی مٹی سے پیدا کیا، اور اللہ تعالیٰ نے فقر کو جنت کی مٹی سے پیدا کیا۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص: 59۔

41- **حدیث:**

**خلق الله عشر بساتين في قلوب المؤمنين-**ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے مؤمنوں کے دلوں میں دس باغات پیدا کیئے۔

**مصدر:**

مفتاح العارفین، ص:91.

42- **حدیث:**

**الدنيا جنة الحمار.** ترجمہ: دنیا گدھے کی جنت ہے۔

**الدنيا سواد القلب**، ترجمہ: دنیا دل کی سیاہی ہے۔

**الدنيا بيت الكلب**، ترجمہ: دنیا کتے کا گھر ہے۔

**لذة الدنيا لحم الخنزير**، ترجمہ: دنیا کی لذت خنزیر کا گوشت ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 358۔

43- **حدیث:**

**الدنيا حرام على طالب العقبى والعقبى حرام على طالب المولى والدنيا والعقبى حرام على طالب المولى-** ترجمہ: دنیا آخرت کے طلبگار پر حرام ہے، آخرت مولیٰ کے طلبگار پر حرام ہے اور دنیا و عقبیٰ مولیٰ کے متلاشی پر حرام ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید خورد، ص:33، محک الفقر کلاں، ص:136، کلید التوحید کلان، ص:356۔

44- **حدیث:**

**الدنیا بحر والانسان حوت والمرض شبکة والموت صـــیاد**-ترجمہ: دنیا سمندر ہے، انسان مچھلی، بیماری جال اور موت شکاری ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 682۔

45- **حدیث:**

**الدنیا حوض والإنسان فیه حوت والمرض شبکة والأجل صیاد**۔ترجمہ: دنیا تالاب ہے، اس میں انسان مچھلی ہے، مرض جال اور پھندا ہے اور موت شکاری ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص:310۔

46- **حدیث:**

**الدنیا زور ولایحصلها إلا بزور**-ترجمہ: دنیا جھوٹ ہے اور جھوٹ جھوٹ سے ہی حاصل ہوتا ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص : 64، محبۃ الأسرار، ص: 37، طرفۃ العین، ص: 23۔

47- **حدیث:**

**الدنیا منام والعیش فیها احتلام**-ترجمہ: دنیا نیند ہے اور اس میں رہنا احتلام ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 36، قرب التوحید، ص: **19**، کلید التوحید کلاں، ص: 326، عین الفقر، ص: 120۔

48- **حدیث:**

**الدنیا والدین اخوتان لاینکح بین الاخوتین**-ترجمہ: دنیا اور دین دو بہنیں ہیں اور اکٹھے نکاح میں نہیں آسکتیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 660۔

49- **حدیث:**

**الدنیا قوس وحوادثھا سھام ففروا إلی اللہ حتی نجات الناس**-ترجمہ: دنیا کمان ہے اور اسکے حوادث تیر ہیں، پس لوگوں کی نجات کیلئے اللہ کی طرف بھاگو۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 308، محک الفقر کلاں، ص:598، اسرار القادری، ص:30۔

50- **حدیث:**

**الدنیا لکم والعقبی لکم والمولی لي**-ترجمہ: دنیا تمہارے لیئے اور آخرت بھی تمہارے لیئے اور مولیٰ میرے لیئے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص:26، محبۃ الأسرار، ص:41، نور الہدی کلاں، ص:440، جامع الاسرار، ص:4۔

51- **حدیث:**

**الدنیا للسلاطین والکافرین والعاقبۃ للمتقین والمساکین**-ترجمہ: دنیا بادشاہوں اور کافروں کیلئے ہے اور عاقبت متقین ومساکین کیلئے ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، زص: 40۔ اسرار القادری، ص: 122، محک الفقر کلاں، ص:560۔

52- **حدیث:**

**ذات اللہ أقرب إلی الإنسان من جسد الانسان في الخیر**-ترجمہ: بہتری میں اللہ کی ذات انسان کے جسم سے اس کے زیادہ قریب ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 16.

53- **حدیث:**

**ذکر اللہ تعالی علم الإیمان براء ۃ من النفاق و حصن من الشیطان** -ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ذکر ایمان کا علم، نفاق سے برائت اور شیطان سے پناہ ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی خورد، ص: 47۔

**حدیث:**

**ذکر لاإله إلا الله محمد رسول الله علم الإیمان وبرائة من النفاق وحصن من الشیطان وحــرز مــن الشیراة-**

ترجمہ: لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا ذکر ایمان کا علم، نفاق سے برائت اور شیطان سے پناہ ہے اور شر سے بچاؤ ہے۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 62۔

**حدیث:**

**ذکر الله تعالی علم الإیمان وبرائة من النفاق وحصن من الشیطان وحرز من النیران-**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ذکر ایمان کا علم، نفاق سے برائت، شیطان سے پناہ اور آگ سے چھٹکارا ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:256۔

54- **حدیث:**

**ذکر الله أکبر من کل شیئ-**ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ذکر ہر چیز سے بڑا ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:73۔

55- **حدیث:**

**ذکر بغیر فکر کصوت الکلب-**ترجمہ: بغیر فکر کے ذکر کتے کے شور کی طرح ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:158۔

56- **حدیث:**

**الذکر شیئ طاهر لایستقر إلا بمکان طاهر-**ترجمہ: ذکر پاکیزہ شے ہے پاکیزہ مقام پہ ہی ٹھہرتا ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص: 12۔

**تنقیح وتنقید:**

مذکورہ حدیث کسی مصدرِ حدیث میں مذکور نہیں ہے۔

-57 **حدیث:**

**ذکر اللہ فرض من قبل کل فرض**-ترجمہ: اللہ کا ذکر ہر فرض سے پہلے فرض ہے۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 58، تیغ برہنہ، ص: 46، فضل اللقاء، ص: 93، نورالہدی کبیر، ص: 376، محک الفقر کلاں، ص: 30، کلید التوحید کلاں، ص: 434۔

-58 **حدیث:**

**الریاء من الکفر والکفر من النار**-ترجمہ: ریاکاری کفر ہے اور کفر جہنم کا (سبب) ہے۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص:35۔

-59 **حدیث:**

**الریاء والزناء وشرب الخمر و حب الدنیا یأکل الإیمان کما تأکل النار الحطب**-ترجمہ: ریاکاری، زنا، شراب نوشی اور دنیا کی محبت ایمان کو کھا جاتے ہیں جیسے آگ ایندھن کو کھا جاتی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 324 ۔

-60 **حدیث:**

**سافروا فإن الماء إذا وقف تعفن**-ترجمہ: سفر کرتے رہو کیونکہ پانی جب کھڑا ہو جاتا ہے تو بدبودار ہو جاتا ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:76۔

-61 **حدیث:**

**الساکت عن کلمة الحق شیطان أخرس**-ترجمہ: کلمہ ءِ حق سے خاموش رہنے والا گونگا شیطان ہے۔

**مصدر:**

*محکم الفقراء، ص: 102، نور الہدی خورد، ص:14، امیر الکونین، ص:194.*

-62 **حدیث:**

**السکوت أصل الإیمان**۔*ترجمہ: خاموشی ایمان کی بنیاد ہے۔*

**مصدر:**

*محک الفقر کلاں، ص: 422۔*

-63 **حدیث:**

**السکوت تاج المؤمنین**۔*ترجمہ: خاموشی مؤمنوں کا تاج ہے۔*

**مصدر:**

*محک الفقر کلان، ص:422، ایضا*

-64 **حدیث:**

**السکوت حرام علی قلوب الأولیاء**۔*ترجمہ: خاموشی اولیاء کے دل پر حرام ہے۔*

**مصدر:**

*محبۃ الأسرار، ص: 28، طرفۃ العین، ص: 17*، السکوت تاج المؤمنین ورضاء رب العالمین، السکوت مفتاح العبادة، السکوت مقام الجنة، السکوت من رحمة الله، السکوت حصار من الشیطان، السکوت خیر من البشر، السکوت سنة الأنبیاء، السکوت نجاة من الناس، السکوت قرب الرب، السکوت غرق في التوحید والنور. *کلید التوحید خورد، ص:45، کلید التوحید کلاں، ص:368، ایضا*

-65 **حدیث:**

**السکون حرام علی قلوب الأولیاء**۔*ترجمہ: سکون اولیاء کے دل پر حرام ہے۔*

**مصدر:**

*محکم الفقراء، ص:32، عین العارفین، ص:36، عین الفقر، ص: 90۔*

-66 **حدیث:**

**السکوت رأس الإسلام**۔*ترجمہ: خاموشی اسلام کی بنیاد ہے۔*

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:422۔

67- **حدیث:**

**السکوت رضاء رب العالمین-**ترجمہ: خاموشی رب العالمین کی رضا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:422۔

68- **حدیث:**

**السلامة في الوحدة والآفاة بين الاثنين-**ترجمہ: تنہائی میں سلامتی اور دو کے درمیان آفات ہوتی ہیں۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 600،نور الہدیٰ خورد، ص: 29، عین الفقر، ص: 232۔

69- **حدیث:**

**الشرك على أربعة أقسام: السجدة لغير الله والنذر لغير الله والذبح لغير الله واليمين لغير الله-**

ترجمہ:شرک کی چار اقسام ہیں: غیر اللہ کو سجدہ کرنا، غیر اللہ کی مَنت ماننا، غیر اللہ کے نام پر ذبح کرنا اور غیر اللہ کی قسم اٹھانا۔

**مصدر:**

کلیدِ جنتِ، ص:**91**۔

70- **حدیث:**

**الشريعة غير الحقيقة غير مقبول والحقيقة غير شريعة فهو غير مقبول-**ترجمہ: حقیقت کے علاوہ شریعت غیر مقبول ہے اور شریعت کے بغیر حقیقت بھی غیر مقبول ہے،۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص: 63۔

71- **حدیث:**

**الشيخ يحيي السنة ويميت البدعة-**ترجمہ: شیخ سنت کو زندہ کرتا ہے اور بدعت کو ختم کرتا ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص:88۔

-72 **حدیث:**

**الشيخ يحيي القلب ويميت البدعة**-ترجمہ: شیخ دل کو زندہ کرتا ہے اور بدعت کو ختم کرتا ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص:88۔

-73 **حدیث:**

**طالب الدنيا مخنث وطالب العقبى مؤنث وطالب المولى مذكر**-ترجمہ: دنیا کا طلبگار ہیجڑا، آخرت کا طلبگار عورت اور اللہ کا طلبگار مرد ہے۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص:288، محبۃ الأسرار، ص: 23، فضل اللقاء،50، طرفۃ العین، ص: 14۔

-74 **حدیث:**

**طلب الخير طلب الله**-ترجمہ: بہتری کی طلب اللہ کی طلب ہے۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 40، وذکر الخیر ذکر اللہ ، محکم الفقراء، ص: 42، کلید التوحید کلاں، ص: 278۔ مفتاح العارفین، ص:63.

-75 **حدیث:**

**طلب الرزق أشد من طلب الموت**-ترجمہ: رزق کی طلب موت کی طلب سے زیادہ سخت ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص: 56، اجلہ، محک الفقر کلاں، ص: 756، امیر الکونین، ص:160.

-76 **حدیث:**

**ظن المؤمنين خيرا**-ترجمہ: مؤمنوں کو اچھا گمان کر۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 33۔

-77 **حدیث:**

**ظن المرء عدوه.** ترجمہ: آدمی کا گمان اس کا دشمن ہوتا ہے۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 27۔

-78 **حدیث:**

**العافية عشر أجزاء تسعة في السكوت وواحد في الوحدة۔** ترجمہ: عافیت کے دس اجزاء ہیں: نو خاموشی میں اور ایک تنہائی میں ہوتا ہے۔

**مصدر**

اورنگ شاہی، ص: 64، نور الہدیٰ خورد، ص: 39۔

-79 **حدیث:**

**العالم الطامع كالعمي والمستمع منه كالعقيم لا يتولد منه نفعا ولا حـــذرا۔** ترجمہ: لالچی عالم اندھے کی طرح ہوتا ہے اور اسکی بات سننے والا بانجھ کی طرح ہوتا ہے جس سے کوئی نفع نقصان پیدا نہیں ہوتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 120۔

-80 **حدیث:**

**عبادي الذين ايجادهم في الدنيا كمثل المطر إذا نزل في البر أنبت البر وإذا نزل في البحر خرج الدرر۔**

ترجمہ: میرے بندے وہ ہیں جن کا وجود دنیا میں بارش کی طرح ہے، جب خشکی میں برستی ہے تو اس سے سبزہ اگتا ہے اور جب سمندر میں برستی ہے تو موتی نکلتے ہیں۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 94، نور الہدیٰ کلاں، ص: 408، نور الہدیٰ خورد، ص: 48۔

81- **حدیث:**

**عبدي تنعم بي وآنس بي أنا خير لك من كل ماسوى الله**-ترجمہ: میرے بندے! مجھ سے اُنس و محبت رکھ مَیں تیرے لیئے اللہ کے علاوہ ہر چیز سے بہتر ہوں۔

**مصدر:**

اسرار القادری، ص:26،84.

82- **حدیث:**

**العدل ساعة خير من عبادة الثقلين**-ترجمہ: ایک گھڑی کا انصاف کرنا جن وانس کی عبادت سے بہتر ہے۔

**مصدر:**

مفتاح العارفین، ص:56.

83- **حدیث:**

**عذاب الجوع أشد من عذاب القبر**-ترجمہ: بھوک کا عذاب قبر کے عذاب سے زیادہ سخت ہے۔

**مصدر:**

نور الہدی کلاں، ص: 56، قرب التوحید، ص: **33**، عقل بیدار، ص: 80، توفیق الہدایت، ص: 52، امیر الکونین، ص:92.

84- **حدیث:**

**العذرة شيئ والجهل ليس بشيئ** -ترجمہ: معذوری کوئی چیز ہے مگر جہالت کوئی چیز نہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 120۔

85- **حدیث:**

**العشق نار إذا وقع في قلب المحب تحرق ما سوى الله**-ترجمہ: عشق ایک آگ ہے جب محب کے دل میں واقع ہو جاتا ہے تو اللہ کے علاوہ ہر شے کو جَلا دیتا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلان، ص: 358۔

86- **حدیث:**

**العشق نار یحرق ما سوی المحبوب۔**ترجمہ: عشق ایک آگ ہے جب محب کے دل میں واقع ہو جاتا ہے تو محبوب کے علاوہ ہر شے کو جلا دیتا ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 48، بدون الحدیث: کلید التوحید کلاں، ص:208۔

87- **حدیث:**

**العقل نیام الانسان , الانسان مرأة الانسان الانسان مرأة الرب۔**ترجمہ: عقل انسان کی نیام ہے، انسان انسان کا آئینہ ہے، انسان رب کا آئینہ ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 77، نور الہدی کبیر، ص: 548، العقل لاینام في الانسان، الانسان مرأة الرحمان، عقل بیدار، ص: 266، امیر الکونین، ص: 25۔

88- **حدیث:**

**علامة أوليائي في الدنيا مسجونون قد سجنوا أنفسهم من فضول الكلام وبطوهم من فضول الطعام۔**

ترجمہ: میرے اولیاء کی پہچان دنیا میں مقید ہونگے، اپنے آپکو فضول کلام سے قید کر کے رکھیں گے اور اپنے پیٹوں کو فضول کھانے سے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنتِ، ص:39۔

89- **حدیث:**

**الفقر شین عند الناس وخزینة عند الله۔**ترجمہ: فقر لوگوں کے ہاں عیب اور اللہ کے ہاں خزانہ ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:62۔

90- **حدیث:**

**الفقر کنز من کنوز الله۔**ترجمہ: فقر اللہ کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 664، کلید التوحید کلاں، ص:496،

91- **حدیث:**

**الفقر إذا تم فهو الله**۔ترجمہ: فقر جب تمام ہو جائے تو وہی اللہ ہے۔

**مصدر:**

جامع الاسرار، ص: 6۔

92- **حدیث:**

**الفقر لا یحتاج إلا إلی الله**۔ترجمہ: فقر اللہ کے سوا کسی کا محتاج نہیں رہتا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 29، طرفۃ العین، ص:18، 29، کشف الأسرار، ص:23، نورالہدی کبیر، ص:368، محک الفقر کلاں، ص:440، 430، 264، کلید التوحید کلاں، ص:92، گنج الاسرار، ص: 6،

93- **حدیث:**

**الفقر لا یحتاج إلی ربه ولا إلی غیره**۔ترجمہ: فقر نہ اپنے رب کا محتاج ہوتا ہے اور نہ کسی غیر کا۔

**مصدر:**

رسالہ روحی شریف، ص:8۔

94- **حدیث:**

**الفقر نور والوجه في النور.** ترجمہ: فقر نور ہے اور چہرہ نور میں ہے۔

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 96۔

95- **حدیث:**

**الفقیر قوته ما وجد ولباسه ماستر وسکنه ماجلسه**۔ترجمہ: فقیر کی روزی وہ ہے جو میسر ہو اور اسکا لباس وہ ہے جو ننگ کو ڈھانپ لے اور اسکی رہائش وہ ہے جہاں بیٹھ جائے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 610۔

96- **حدیث:**

**الفقر لا یلتفت إلی الدنیا ولا یرضی في الآخرة ویکفي بالمولی إلی المولی**-ترجمہ: فقر دنیا کی طرف متوجہ نہیں ہوتا اور نہ آخرت میں راضی ہوتا ہے۔ اور وہ مولیٰ سے مولیٰ کی طرف کافی ہو جاتا ہے۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 258۔ اورنگ شاہی، ص:74۔

97- **حدیث:**

**الفقیر لا طامع، لامانع ولا جامع**-ترجمہ: فقیر لالچی، بخیل اور ذخیرہ کرنے والا نہیں ہوتا۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 124، لاطامع، لامانع ولا جامع، محک الفقر کلاں، ص: 660۔

98- **حدیث:**

**فؤاد قلبي نار للجحیم هو یبردها**-ترجمہ: میرے دل کا جگر ایسی آگ ہے جو جہنم کو ٹھنڈا کر دیگی۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 86، محک الفقر کلاں، ص:290۔

99- **حدیث:**

**قبل الشیطان وبعد الدنیا ویمین نفس الهوا وفوق الله تعالی**-ترجمہ: پہلے شیطان، بعد میں دنیا، دائیں خواہشاتِ نفس اور اوپر اللہ تعالیٰ۔

**مصدر:**

کلیدِ جنتِ، ص:57۔

100- **حدیث:**

**القلب ثلاث قلب سليم وقلب منيب وقلب شهيد، أما قلب سليم فهو الذي ليس فيه بغير معرفة الله تعالى. أما قلب منيب فهو الذي الماب من كل شيئ إلى الله . أما قلب شهيد فهو الذي كان في مشاهدة الله وقدرته في كل شيئ.**

ترجمہ: دل تین طرح ہیں: قلبِ سلیم، قلبِ منیب اور قلبِ شہید۔ قلبِ سلیم وہ ہے جس میں اللہ کی معرفت کے علاوہ کچھ نہ ہو۔ قلبِ منیب وہ ہے جو ہر شے کو چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے، اور قلبِ شہید وہ ہے جو اللہ کے مشاہدے میں ہو اور ہر چیز اس کی قدرت میں ہو۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 232۔ عین الفقر، ص: 268، مفتاح العارفین، ص: 61.

101- **حدیث:**

**قولوا لا إله إلا الله ثم أدوا الزكاة-** ترجمہ: لا الہ الا اللہ کہو پھر زکات ادا کرو۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 694.

102- **حدیث:**

**كل دنيا فتنة وحجاب بين الله وبين العبد-** ترجمہ: ہر دنیا فتنہ ہے اور اللہ اور بندے کے درمیان پردہ ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 230

103- **حدیث:**

**كل طريقة ردها الشريعة فهو زنديقة-** ترجمہ: ہر طریقت جسے شریعت رد کرے وہ بے دینی اور زندیقیت ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 26، دیدار بخش خورد، ص: 24۔

104- **حدیث:**

**كن صادقا ومعدن الأخلاق ولا تكن في فرقة الكاذبين-** ترجمہ: سچا اور اخلاق کا ذخیرہ بن جا اور جھوٹوں میں نہ ہونا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 234۔

105- **حدیث:**

**لکل شیئ حیلة وحیلة الذنوب أستغفر الله**-ترجمہ: ہر چیز کا حیلہ ہوتا ہے اور گناہوں کا حیلہ استغفر اللہ ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 110۔ عین الفقر، ص: 200۔

106- **حدیث:**

**الکذاب لیس من أمتي**-ترجمہ: جھوٹا میرا امتی نہیں ہے۔

**مصدر:**

عقل بیدار، ص: 286، طرفۃ العین، ص: 24، محبۃ الأسرار، ص:37، کلید التوحید کلاں، ص:98۔

107- **حدیث:**

**کل شیئ شیئ والجهل لیس بشیئ**-ترجمہ: ہر شے کچھ نہ کچھ ہوتی ہے اور جہل کوئی چیز نہیں ہے۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص: 96۔

108- **حدیث:**

**کلهم یطلبون رضائي وأنا أطلب رضائك یا محمـــد**-ترجمہ: ہر کوئی میری رضا چاہتا ہے اور مَیں تیری رِضا چاہتا ہوں اے محمد! صلی اللہ علیہ وسلم۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 22۔

109- **حدیث:**

**کما تبعثون تموتون کما تموتون تبعثون**-ترجمہ: جیسے اٹھائے جاؤ گے ویسے مروگے، اور جیسے مروگے ویسے اٹھائے جاؤ گے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 78۔

110- **حدیث:**

**لا تأكلوا طعام الغني الظالم فإن طعامه لمعجونة بدم المساكين**-ترجمہ: مالدار ظالم کا کھانا نہ کھاؤ کیونکہ اس کا کھانا مسکینوں کے خون سے گوندھا ہوا ہوتا ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص:316۔

111- **حدیث:**

**لا تترك الدر في أفواه الكلاب**-ترجمہ: کتوں کے منہ میں موتی نہ چھوڑو۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 180۔

112- **حدیث:**

**لا ضار ولانافع ولامانع إلا الله**-ترجمہ: اللہ کے سِوا کوئی نقصان دینے والا نہیں، نہ کوئی نفع دینے والا ہے اور نہ کوئی کچھ روکنے والا ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 696۔

113- **حدیث:**

**لا فرق بين الانسان والحيوان إلا بالعلم والعقل**-ترجمہ: انسان اور حیوان کے درمیان کوئی فرق نہیں سوائے علم وعقل کے۔

**مصدر:**

قرب التوحید، ص: 5، نور الہدیٰ کبیر، ص:546، توفیق الہدایت، ص:20۔

114- **حدیث:**

**لافرق بين الحيوان والإنسان إلا بالعلم**-ترجمہ: انسان اور حیوان کے درمیان کوئی فرق نہیں سوائے علم کے۔

**مصدر:**

امیر الکونین، ص: 25۔ محک الفقر کلاں، ص:512،

-115 **حدیث:**

**لا فرق بين الكفر والاسلام الا بالصلاة.** ترجمہ: کفر اور اسلام کے درمیان صرف فرق نماز کا ہی ہے۔

**مصدر:**

توفیق الہدایت، ص: 148۔

-116 **حدیث:**

**لاتفتروا بفياض الملوك فإنه معجونة بدم المساكين۔** ترجمہ: بادشاہوں کی سخاوت کا جھوٹ نہ بولو کیونکہ (انکا کھانا) مسکینوں کے خون سے گوندھا ہوتا ہے۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ خورد، ص:15۔

-117 **حدیث:**

**لاتتحرك ذرة إلا بإذن الله۔** ترجمہ: کوئی ذرہ اللہ کی اجازت کے بغیر حرکت نہیں کرتا۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 26، طرفۃ العین، ص: 16۔ عین الفقر، ص: 188۔

-118 **حدیث:**

**لا يرد القضاء إلا بالصدقة والدعاء۔** ترجمہ: قضا صدقہ اور دعا سے ٹل جاتی ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 684۔

-119 **حدیث:**

**لا صلوة إلا بحضور القلب۔** ترجمہ: دل کی حضوری کے بغیر کوئی نماز نہیں۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 28، فضل اللقاء، 47، سلطان الوہم، ص: 56، 75، قرب التوحید، ص: **33**، محک الفقر کلاں، ص: 476۔

120- **حدیث:**

**لایجوز الصلوۃ إلا بحضور القلب**-ترجمہ: دل کے حاضر ہوئے بغیر نماز جائز نہیں ہوتی۔

**مصدر:**

جامع الاسرار، ص: 4۔

121- **حدیث:**

**لا یعذب الحبیب إلی الحبیب**. ترجمہ: دوست دوست کو عذاب نہیں دیتا۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص : 62۔

122- **حدیث:**

**لذۃ الأفکار خیر من لذۃ الأذکار**-ترجمہ: اَفکار کی لذت اَذکار کی لذت سے زیادہ بہتر ہے۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 28، محک الفقر کلاں، ص: 254، جامع الاسرار، ص: 6۔

123- **حدیث:**

**لذۃ الأفکار خیر من لذۃ الأبکار**-ترجمہ: اَفکار کی لذت ابکار کی لذت سے زیادہ اچھی ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص: 18۔

124- **حدیث:**

**لسان الفقراء سیف الرحمان**-ترجمہ: فقراء کی زبان رحمان کی تلوار ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:684، تیغ برہنہ، ص: 25، بدون الحدیث، نور الہدی کلاں، ص: 452،438،282۔

125- **حدیث:**

**لعن الله جسدا قائما بين يد الله وليس معه قلب-**ترجمہ: اللہ لعنت کرے ایسے جسم پر جو اللہ کے سامنے کھڑا ہو اور اسکے پاس کوئی دل نہ ہو۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 64۔

126- **حدیث:**

**لو كانت الجنة نصيب العاشقين بدون جماله فواويلاه ولو كانت النار نصيب المشتاقين بجماله فوا شوقاه-**

ترجمہ: اگر جنت اسکے جمال کے دیدار کے بغیر عاشقوں کا نصیب ہو جائے تو کیا ہلاکت ہے! اور اگر جہنم مشتاق لوگوں کا نصیب ہو جائے اسکے جمال کے دیدار کے ساتھ تو کیا اچھی بات ہے!۔

**مصدر:**

تیغ برہنہ، ص:23۔ اسرار القادری، ص:66۔

127- **حدیث:**

**لو كان في العلم شرفا دون التقوى لكان الابليس أشرف من خلق الله تعالى-**ترجمہ: اگر تقویٰ کے بغیر علم میں شرف ہوتا تو ابلیس مخلوق میں سب سے زیادہ فضیلت والا ہوتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 456۔

128- **حدیث:**

**لولا الحسد في العلماء لصاروا بمنزلة الأنبياء-**ترجمہ: اگر علماء میں حسد نہ ہوتا تو وہ انبیاء کے مرتبے پہ ہو جاتے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 172۔

129- **حدیث:**

**لو ملئت الدنيا من طعام الحرام لا يأكل العامة إلا الحرام ولو ملئت الدنيا من طعام الحرام لا يأكل الخاصة إلا الحلال-**

ترجمہ: اگر دنیا حرام رزق سے بھر جاتی تو عام لوگ حرام ہی کھاتے اور اگر دنیا حرام کے رزق سے بھر جاتی تو خاص لوگ پھر بھی حلال کھاتے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:83۔

130- **حدیث:**

**المرید لا یرید**۔ترجمہ: مرید کچھ بھی نہیں چاہتا۔

**مصدر:**

کلید التوحید خورد، ص:61، محک الفقر کلان، ص:352، کلید التوحید کلاں، ص:383،372،196۔

131- **حدیث:**

**معراج الفقر لیلة الفاقة**۔ترجمہ: فقر کی معراج فاقہ کی رات ہوتی ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید خورد، ص: 19، کلید التوحید کلاں، ص: 316، عین الفقر، ص: 122، محک الفقر کلاں، ص:540۔

132- **حدیث:**

**من أبطأ عمله لم ینفع نسبه** -ترجمہ: جس کا عمل سُست ہو جائے اسے نسب کوئی فائدہ نہیں دیتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 602۔

133- **حدیث:**

**المعرفة دائم الهجرة**۔ترجمہ: معرفت ہمیشگی کی ہجرت ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:352۔

134- **حدیث:**

**المجاهدة بحر المشاهدة**۔ترجمہ: مجاہدہ مشاہدات کا سمندر ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:**41**۔

135- **حدیث:**

**من حرق سبعين مصحفا ومن قتل سبعين نبيا ومن زنا مع الأم في الكعبة وهو أقرب إلى الله إلا تارك الصلوة۔**

ترجمہ: جس نے ستر صحیفے جلائے، جس نے ستر انبیاء کو قتل کیا اور جس نے ماں کے ساتھ کعبہ میں زنا کیا (زمانہ جہالت میں) وہ اللہ کے زیادہ قریب ہے تارکِ نماز سے۔

**مصدر:**

محبت الاسرار، ص: 21۔

136- **حدیث:**

**من ذكر الله وقلبه ساء عن الله فالله خصمه يـــوم القيامـــة**۔ترجمہ: جس نے اللہ کا ذکر کیا اور اس کا دل اللہ کے بارے گندا رہا تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسکا دشمن ہو گا۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 64۔

137- **حدیث:**

**من دعا أهل الدنيا للدنيا فقد وضع ذنوب الأرض على نفسه جميعا**۔ترجمہ: جس نے دنیا والوں کو دنیا کیلئے بلایا تو اس نے زمین کے تمام گناہ اپنے اوپر لاد دیئے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص:29، محبۃ الأسرار، ص:45۔

138- **حدیث:**

**ما صدقة أفضل من ذكر الله تعالى**۔ترجمہ: کوئی صدقہ اللہ کے ذکر سے زیادہ بہتر نہیں ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر خورد، ص: 21۔

139- **حدیث:**

**المال مالي والأغنياء وبالي والفقراء بمنزلة عيالي من أنفق مالي على عيالي فله الجنة ومن لم ينفق مالي على عيالي فله النار۔**

ترجمہ: مال میرا مال ہے، مالدار میرا وبال ہیں اور فقراء میرے اہل وعیال کی طرح ہیں۔ جس نے میرا مال میرے اہل وعیال پر خرچ کیا تو اس کیلئے جنت ہے اور جس نے میرا مال میرے اہل وعیال پر خرچ نہ کیا تو اس کیلئے جہنم ہے۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:73۔

140- **حدیث:**

**من سکت عن الحق فهو شيطان أخرس۔**ترجمہ: جس نے حق کہنے سے خاموشی اختیار کی وہ گونگا شیطان ہے۔

**مصدر:**

نورالہدیٰ کبیر، ص:354، 364، عین الفقر، ص: 120۔

141- **حدیث:**

**من طلب الدنيا فهو طالب الدنيا ومن طلب العقبى فهو طالب العقبى ومن طلب المولى فهو طالب المولى۔**

ترجمہ: جس نے دنیا طلب کی وہ دنیا کا طلبگار ہے، جس نے آخرت کی طلب کی وہ آخرت کا طلبگار ہے اور جس نے اللہ کو طلب کیا وہ اللہ کا طلبگار ہے۔

**مصدر:**

محبۃ الأسرار، ص: 43، طرفۃ العین، ص: 27، نورالہدیٰ کلاں، ص: 442۔

142- **حدیث:**

**من كان مشغول في الدنيا بنفسه فهو مشغول في الآخرة بنفسه ومن كان مشغول في الدنيا بربه فهو مشغول في الآخرة بربه۔**

ترجمہ: جو دنیا میں اپنے آپ میں مشغول رہا وہ آخرت میں بھی اپنے آپ میں مشغول رہے گا اور جو دنیا میں اپنے رب کے ساتھ مشغول رہا وہ آخرت میں بھی اپنے رب کے ساتھ مشغول رہے گا۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص: 36۔

143- **حدیث:**

**من استغفر ولم يحضر قلبه مع لسانه لم يغفرله**-ترجمہ: جس نے استغفار کیا اور اسکا دل اسکی زبان کے ساتھ حاضر نہ ہو تو اسے نہیں بخشا جاتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:696۔

144- **حدیث:**

**من تولی بغیر اللہ فقد هلك، من اتکی بغیر اللہ فقد هلـــك**۔ترجمہ: جس نے اللہ کے غیر کے سپرد کیا وہ ہلاک ہوا، جس نے اللہ کے غیر پر بھروسہ کیا وہ بھی ہلاک ہوا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 286، مفتاح العارفین، ص:130.

145- **حدیث:**

**من حفظ لسانه من غيري أكرمته بذكري ومن حفظ بصره من غيري أكرمته بعيني ومن حفظ خلقه بين الخلائق أكرمته بحكمتي ومن حفظ قلبه من حب الدنيا أكرمته بنظري وذكري ومن حفظ نفســـه على الصبر أكرمته يوم القيامة**۔

ترجمہ: جس نے میرے غیر سے اپنی زبان کی حفاظت کی مَیں اسے اپنے ذِکر سے نوازتا ہوں، اور جس نے اپنی آنکھ کی میرے غیر سے حفاظت کی مَیں اسے اپنی نظر کرم سے نوازتا ہوں، جس نے اپنے خُلق کی مخلوق کے درمیان حفاظت کی مَیں اسے اپنی حکمت سے نوازتا ہوں، اور جس نے اپنے دل کی دنیا کی محبت سے حفاظت کی تو مَیں اسے اپنی نظر و ذکر سے نوازتا ہوں اور جس نے اپنے نفس کی صبر پر حفاظت کی مَیں اسے قیامت والے دن نوازونگا۔

**مصدر:**

محکم الفقراء، ص:108۔

146- **حدیث:**

**من طلب شيئا فلا تجده خيرا ومن طلب المولی فله الكل**-ترجمہ: جس نے کسی چیز کی طلب کی اُس نے کچھ نہ پایا اور جس نے اللہ کی طلب کی اس کا سب کچھ ہوا۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:26.

147- **حدیث:**

**من طلب العلم للدنيا فهو كافر ومن طلب العلم للحجة فهو منافق ومن طلب العلم للمولى فهو مسلم.**

ترجمہ: جس نے علم دنیا کیلئے طلب کیا وہ کافر ہے اور جس نے علم حجت کیلئے سیکھا وہ منافق ہے اور جس نے علم اللہ کیلئے حاصل کیا تو وہ مسلمان ہے۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 120۔

148- **حدیث:**

**من طلبني وجدني ومن وجدني عرفني ومن عرفني أحبني ومن أحبني عشقني ومن عشقني فقتلته ومن قتلته فعلي ديته ومن علي ديته فأناديته-**

ترجمہ: جس نے مجھے طلب کیا اس نے مجھے پالیا، جس نے مجھے پالیا اس نے میری معرفت حاصل کی، جس نے میری معرفت حاصل کی اس نے مجھ سے محبت کی، جس نے مجھ سے محبت کی اس نے مجھ سے عشق کیا اور جس نے مجھ سے عشق کیا مَیں نے اسے قتل کیا اور جسکو مَیں نے قتل کیا اسکی دیت مجھ پر لازم ہے اور جسکی دیت مجھ پر لازم ہے اسکی دیت مَیں ہی ہوں۔

**مصدر:**

نور الہدیٰ کلاں، ص:330، محکم الفقراء، ص: 42، کلید التوحید کلاں، ص: 410، محک الفقر کلاں، ص: 720، نور الہدیٰ خورد، ص: 47۔

149- **حدیث:**

**من قال لا إله إلا الله محمد رسول الله مرة لم يبق من ذنوبه ذرة**-ترجمہ: جس نے ایک مرتبہ **لا إلـه إلا الله محمد رسول الله** کہا اسکے گناہوں میں سے ایک ذرہ بھی نہیں بچتا۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 432، قرب التوحید، ص:36، کلید التوحید کلاں، ص: 434۔

150- **حدیث:**

**من قال لا إله إلا الله محمد رسول الله مأتي مرة فله أجر الحج الأكبر**-ترجمہ: جس نے دوسو مرتبہ **لا إله إلا الله محمد رسول الله** کہا تو اسکے لئے حجِ اکبر کا ثواب ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص: 694۔

151- **حدیث:**

**من قال لا إله إلا الله محمد رسول الله جالسا بعد الفجر عشر مرار و بعد الظهر عشرين مرة و بعد العصر ثلاثين مرة وبعد المغرب أربعين مرة وبعد العشاء خمسين مرة وبعد الوتر ستين مرة فله أجر ستين نبيا وبنيت له في الجنة ستون بلدا وفي كل بلد ستون قصرا وفي كل قصر ستون عرشا وعلى كل عرش حور-**

ترجمہ: جس نے فجر کی نماز کے بعد بیٹھ کر دس دفعہ، ظہر کی نماز کے بعد بیس دفعہ، عصر کی نماز کے بعد تیس دفعہ، مغرب کی نماز کے بعد چالیس دفعہ اور عشاء کی نماز کے بعد پچاس دفعہ اور وتر کی نماز کے بعد ساٹھ دفعہ **لا إله إلا الله محمد رسول الله** پڑھا اس کیلئے ساٹھ نبیوں کا اجر ہے اور اس کیلئے جنت میں ساٹھ شہر بنائے جائیں گے اور ہر شہر میں ساٹھ محل ہونگے اور ہر محل میں ساٹھ تخت ہونگے اور ہر تخت پر ساٹھ حوریں ہونگی۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:694.

152- **حدیث:**

**من له المولى فله الكل**-ترجمہ: جس کا اللہ ہو گیا اسی کا سب کچھ ہو گیا۔

**مصدر:**

فضل اللقاء، ص:36، نور الہدیٰ کبیر، ص:364، کلید التوحید خورد، ص:33، محک الفقر کلاں، ص:140، کلید التوحید کلاں، ص:356۔

153- **حدیث:**

**من لم يرى الرحمان بصلاته فهو ليس بمصل أصلا**-ترجمہ: جس نے اپنی نماز میں رحمان کو نہیں دیکھا وہ بالکل نمازی نہیں۔

**مصدر:**

سلطان الوہم، ص: 56۔

154- **حدیث:**

**من لم یؤد الفرض الدائم لایتقبل اللہ لہ الفرض الوقت**۔ترجمہ: جس نے ہمیشہ والا فرض ادا نہیں کیا اللہ اسکا وقتی فرض بھی قبول نہیں کرتا۔

**مصدر:**

قرب التوحید، ص:33، محک الفقر کلاں، ص:188، جامع الاسرار، ص:2۔

155- **حدیث:**

**من لم یؤد فرض الدائم لم یتقبل اللہ فرض الوقت ومن لم یؤد فرض الوقت لم یتقبل اللہ منہ فرض الدائم**۔

ترجمہ: جو ہیشگی کا فرض ادا نہیں کرتا اللہ اس سے وقتی فرض بھی قبول نہیں کرتا اور جو وقت کا فرض ادا نہیں کرتا اللہ اس کا ہیشگی کا فرض قبول نہیں کرتا۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص:4، محبۃ الأسرار، ص:7۔

156- **حدیث:**

**الموت والفراق قریب ولیس لہ ملاقات إلا نصیب**۔ترجمہ: موت اور جدائی قریب ہیں اس کی ملاقات نصیب سے ہی ہوتی ہے۔

**مصدر:**

کلید التوحید کلاں، ص: 310۔

157- **حدیث:**

**المؤمن مرأۃ الرحمان**۔ترجمہ: مؤمن رحمان کا آئینہ ہے۔

**مصدر:**

طرفۃ العین، ص:17، محبۃ الأسرار، ص:27۔

158- **حدیث:**

**المؤمنون ملوك الجنة ، المؤمنون أنيس الرحمان-**ترجمہ: مؤمن جنت کے بادشاہ ہوتے ہیں۔ مؤمن رحمان سے پیار کرنے والے ہوتے ہیں۔

**مصدر:**

کلیدِ جنت، ص:91۔

159- **حدیث:**

**نفسك عدوك في جسدك-**ترجمہ: تیرا نفس تیرے جسم میں تیرا دشمن ہے۔

**مصدر:**

محک الفقر کلاں، ص:222۔

160- **حدیث:**

**النساء شياطين خلقن لنا نعوذ بالله من شر الشياطين**ترجمہ: عورتیں شیاطین ہیں جو ہمارے لیئے پیدا کی گئی ہیں ہم شیاطین کے شر سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص: 90۔

161- **حدیث:**

**نعوذ بالله من الفقر المكب-**ترجمہ: ہم گھٹنوں کے بل گرا دینے والے فقر سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں۔

**مصدر:**

دیدار بخش خورد، ص: 12، محکم الفقراء، ص: 22، فضل اللقاء، ص: 74، بدون الحدیث، کشف الأسرار، ص: 24، نور الہدیٰ کلاں، ص:88، محک الفقر کلاں، ص:296،430۔

162- **حدیث:**

**الناس صنفان عالم او متعلم وسائر الناس كالبهيم.** ترجمہ: لوگ دو قسم کے ہیں: عالم یا علم سیکھنے واالا۔ اور باقی سارے لوگ جانوروں کی طرح ہیں۔

**مصدر:**

عین الفقر، ص:200۔

163- **حدیث:**

اللہ تعالیٰ نے جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ: اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میں نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام سے پہلے بھی آدم پیدا کیا تھا جسکی عمر ایک ہزار سال کی تھی۔ اسکے بعد پندرہ ہزار اور آدم پیدا کیئے۔ جن میں سے ہر ایک کو میں نے دس دس ہزار سال کی عمر دی تھی۔ انکے بعد میں نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام کو پیدا کیا.

**مصدر:**

عین العارفین، ص: 19۔

مذکورہ باب میں ایک سو تریسٹھ اقوالِ سلطان باہو ذکر کیئے گئے جن کو تصنیفاتِ باہو میں حدیث کے عنوان سے بیان کیا گیا مگر مصادرِ حدیث سے بہت زیادہ تلاش کے بعد ان کا ذکر کہیں نہیں ملا جس سے یہی معلوم ہوا کہ یہ سب سلطان باہو کی احادیثِ نفسیہ ہیں جو سلطان باہو نے بیان کیں۔

# خلاصہ تحقیق:

زیر نظر تحقیقی مقالہ میں سلطان باہو کی تصنیفات میں مذکور احادیث کا تفصیلی اور ان کی صوفی فکر کا اجمالی بیان ہے۔ اس مقالہ کو چھ ابواب میں تقسیم کیا گیا۔ پہلے باب کا خلاصہ درج ذیل ہے:

سلطان باہو سال1039ھ / [1629ء] قلعہ شور کوٹ میں پیدا ہوئے۔ آپ قبیلہ اعوان سے تعلق رکھتے تھے اور حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے فرزند حضرت زبیر کی اولاد میں سے تھے۔ اپنی والدہ سے تربیت حاصل کرنے کے علاوہ سید امیر حجروی، شاہ حبیب قادری اور سید عبد الرحمان شاہ گیلانی دہلوی سے روحانی فیض حاصل کیا۔ آپ نے چار شادیاں کیں۔ آپ کے آٹھ فرزندوں میں سے تین صاحبِ اولاد ہوئے۔ انہیں سے سلطان باہو کا سلسلہ ءنسب چلتا ہے۔ اور آپ کی وفات سال1102ھ / [1691ء] میں شور کوٹ میں ہی ہوئی۔ سلطان باہو پنجاب کے صوفیاء میں سے ایک صاحب جذب وسکر، عشق ومحبت اور صدق وصفاصوفی تھے۔ ان کے ابیات واشعار پنجابی زبان میں بہت مشہور ہیں جن کے آخر میں لفظِ "ہُو" آتا ہے۔ پنجاب میں کمال کی شہرت رکھتے ہیں کوئی بھی ایسا شخص نہیں جو ان کی بزرگی کا قائل نہ ہو۔[1] آپکا بچپن اور لڑکپن شور کوٹ میں ہی گزرا[2]۔ آپکی ظاہری تعلیم وتربیت شور کوٹ میں ہی ہوئی۔[3] مگر کسی نے بھی آج تک سلطان باہو کے کسی علم ظاہر کے استاد کا ذکر نہیں کیا۔ اسی چیز کو مد نظر رکھتے ہوئے ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے "مرآتِ سلطانی" میں اور بلال زبیری نے "تذکرہ اولیاءِ جھنگ" میں لکھا کہ آپکی ظاہری تعلیم وتربیت آپکی والدہ نے کی[4] اور باطنی تربیت کا آغاز تو ہوا ہی ماں کی زیر نگرانی ہے کیونکہ وہ بقول مصنفین ایک ولیہ کاملہ تھیں۔[5]

اویسی سلوک کے مطابق آپکو حضور ﷺ سے براہِ راست فیضان حاصل ہوا۔ اس وہبی اعزاز سے حضرت قدس سرہ بیعت تلقین وھدایات سے سرفراز ہوئے، آپ اپنی تمام تصانیف میں سرکار رسالتِ مآب ﷺ کے سوا کسی سے دست بیعت ہونے اور کسی سے تلقین وارشاد حاصل کرنے کا ذکر نہیں کرتے۔ البتہ بیان کردہ حضوری محفل میں حضرت سیدنا عبد القادر جیلانی سے بیعت کا ذکر ہوا ہے۔ اس بیعت کو باطنی بیعت کہا جاسکتا ہے۔[6] مگر سلطان باہو کا تعلق اور عقیدت خانقاہِ لنگر مخدوم، خانقاہِ حجرہ شاہ مقیم، خانقاہِ قصبہ بغداد اور خانقاہِ شاہ عبد الرحمان دہلوی سے بھی تھا جس سے اس بات کو تقویت ملتی ہے کہ سلطان باہو نے درج بالا خانقاہات سے بھی فیض حاصل کیا۔ سلطان باہو کے ایک سو انتالیس رسالے اور کتب میں سے صرف تینتیس تصنیفات مخطوطات یا مطبوعات کی صورت میں موجود ہیں جو اس وقت کسی مکتبہ، لائبریری یا کسی شخصیت کے پاس ہیں۔ زیادہ تر مواد انکے خانوادہ کے افراد کے پاس موجود تھا۔ اور اگر کچھ تصنیفات خاندان کے لوگوں کے پاس نہیں تھیں تو انھوں نے مریدین اور خلفاء سے منگوا کر تحقیق وترتیب کے بعد چھپوایا اور کچھ ابھی چھپوانے کے

[1] مفتی غلام سرور لاہوری( 1307ھ / 1890ء)، حدیقۃ الاولیاء، تحقیق وتعلیق: محمد اقبال مجددی، (لاہور: تصوف فاؤنڈیشن، 2000ء/ 1420ھ)، ص:252۔

[2] عبد الحمید، کلاچوی، فقیر، حیات سروری، (لاہور، سن طبع:1961/[1381])، ص:51۔

[3] عالم فقری، تذکرہ اولیاء پاکستان، 1/ 176۔

[4] سلطان الطاف، مرآۃ سلطانی، ص: 90، بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 119۔

[5] سلطان حامد، مناقب سلطانی، ص:19، مرآۃ سلطانی، ص:91۔

[6] بلال زبیری، تذکرہ اولیاءِ جھنگ، ص: 119- 120-

مراحل میں ہیں۔ اِس پر العارفین پبلیشرز کے بانیان سلطان اصغر علی اور اب انکے فرزند سلطان محمد علی نے بہت کام کیا۔ انہوں نے مختلف لوگوں سے مخطوطاتِ باہو تلاش کر کے سَید امیر خان نیازی سے تحقیق وترجمہ کرواکر زیورِ طباعت سے آراستہ کیا۔ انکے علاوہ ڈاکٹر سلطان الطاف علی نے بھی اِس حوالے سے بہت زیادہ کام کیا۔ انہوں نے بذاتِ خود مخطوطات کی تحقیق وترجمہ اور مشکل مواد کی شرح کر کے سلطان باہو کی تصنیفات کو باہو پبلیکیشنز سے چھپوا کر محفوظ کیا۔ علاوہ ازیں سلطان باہو کی تصنیفات کو ترتیب وترجمہ کے بعد چھپوانے اور محفوظ کرنے میں ڈاکٹر کے بی نسیم کی بھی بڑی خدمات ہیں۔ ان سب نے جو کوششیں کی اُسکے نتیجے میں جو تصنیفات ناپید ہونے سے بچ گئیں اُن میں سے اکتیس فارسی نثر میں تحریر کی ہوئی ہیں اِنکے علاوہ غزلیات پر مشتمل فارسی زبان میں ایک دیوان اور علاقائی پنجابی زبان میں ابیاتِ باہو کا مجموعہ ہے۔ پاک وہند کے علماء نے مدارس اور وعظ وخطبات کے ذریعے، صوفیاء نے اپنی خانقاہوں اور محفلوں میں، شعراء نے اپنی شاعری کے ذریعے، ادباء نے اپنے قلم کے ذریعے اور نعت خوانوں، قوالوں اور گلوکاروں نے اپنی آواز کے مختلف طرزوں سے فکرِ باہو کو پھیلانے میں اپنا اپنا کردار ادا کیا: علماءِ اہلِ سنت نے مدارس میں قرآن وسنت کے علاوہ ہفتہ وار یاماہوار صوفیانہ افکار سے بھی طلباء کو واقفیت کرائی۔ مجاہدات اور ریاضت کے دروس دیئے جس سے برِ صغیر کے لوگوں میں تصوف سے آگاہی پیدا ہوئی۔ سلطان باہو اور دیگر صوفیاء کی زندگی کے واقعات، کرامات اور انکی فکر سے لوگوں کو مدارس کے دروس میں اور محفلوں کی تقریروں میں آشنا کرایا۔ علماء کے علاوہ قوالوں اور گلوکاروں نے بھی اہم کردار ادا کیا۔ سلطان باہو کے مرید صوفیاء نے بھی فکرِ باھو کو اپنی محفلوں میں عقیدتمندوں اور عوام الناس کے سامنے پھیلانے میں بہت کردار ادا کیا۔ علماء اور صوفیاء کے علاوہ شعراء اور ادیبوں نے بھی فکرِ سلطان باہو پھیلانے میں ایک کردار ادا کیا اور برِ صغیر کے عظیم قوال، نعت خوانان اور گلوکاروں نے سلطان باہو کا منظوم کلام اپنے اپنے انداز میں مشاعروں، محفلوں اور مساجد کے منبروں میں بیان کیا۔

اس کے بعد بابِ دوم کے اول حصہ اول میں اختصار کے ساتھ فکرِ باہو کے بنیادی تین مآخذ قرآن، حدیث اور اقوالِ سلف کا ذکر کیا گیا ہے کہ سلطان باہو اپنی صوفی فکر کا انہیں سے استدلال کرتے ہیں۔ اس میں تین فصلیں ہیں فصلِ اول قرآن مجید اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے: اس سلسلے میں سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت آیاتِ قرآنی کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ اور انہوں نے آیاتِ قرآنیہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تفسیر بیان کی۔ ان میں سے تقسیمِ اوقات اور پیدائشِ خلق کے بارے میں، سورت حج میں مذکور "اللہ کے نور" کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت احزاب میں مذکور امانت کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں، سورت کہف میں مذکور واقعہ ءخضر وموسیٰؑ کی تفسیر سلطان باہو کی نظر میں اور سورتِ بقرہ میں مذکور واقعہ ءابراہیمؑ کے بارے میں چند آیاتِ کریمہ کی تفسیر کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔ فصل دوم حدیث نبوی ﷺ اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے۔ اس فصل میں سلطان باہو نے اپنی افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت احادیث نبویہ کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ احادیث نبویہ کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کی۔ اس ضمن میں توحید اور حبِ مولیٰ کے بارے تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، رسالت کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، صبر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں مذکور احادیث، ذکر کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی احادیث، خدمت خلق کی ترغیب کے بارے میں تصنیفاتِ باہو میں موجود احادیث اور توبہ کے متعلق تصنیفاتِ باہو میں ذکر کی گئی چند احادیث نبویہ کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔ فصل سوم صوفیانہ اقوال اور سلطان باہو کی صوفی فکر ہے اس

سلسلے میں سلطان باہو نے اپنے افکار کی تائید کیلئے اپنی تصانیف میں بکثرت صوفیانہ اقوال کو ذکر کیا اور ان سے استدلال کرتے ہوئے اپنی صوفیانہ فکر کی وضاحت کی۔ بسا اوقات آپ کسی قول کو ذکر کرتے ہیں تو حدیث کا لفظی معنی مراد لیتے ہوئے لفظ حدیث شروع میں لکھ دیتے ہیں۔ صوفیانہ اقوال کو اپنا ماخذ بنا کر انکی صوفیانہ طرز سے تشریح بیان کرتے ہیں۔ تصنیفاتِ باہو میں مذکور اقوالِ اسلاف اور تعلق باللہ، ذکر اللہ ، ترک ماسوی اللہ اور اقوال اسلاف، مکروہات سے اجتناب اور تصنیفاتِ باہو میں ذکر کیئے گئے اقوالِ سلف، علم اور فقر اور اولیاء کی فضیلت کے بارے میں جو ہیں ان کا اس طرح جائزہ لیا گیا کہ چند اقوالِ اسلاف کو بطور نمونہ پیش کیا گیا ہے۔

دوسرے باب کے حصہ دوم میں سلطان باہو کی فکر کا موضوعاتی مطالعہ کیا گیا ہے۔ اس میں تین فصول ہیں: فصل اول: سلطان باہو کا تصورِ توحید ہے۔ اس ضمن میں محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالی کا بیان ہے جس میں صوفیاء کا نظریہء وحدت الوجود اور وحدت الشہود کو بیان کیا گیا اور پھر سلطان باہو کا نظریہ ءوحدت کا تفصیل سے ذکر کیا گیا۔ اس کے علاوہ سلطان باہو کی فکر محبتِ الٰہی اور رویتِ باری تعالیٰ کا بھی مطالعہ کیا گیا کہ دنیا میں جاگتے ہوئے بھی اللہ کا دیدار ممکن ہے۔ مزید براں فصل دوم میں سلطان باہو کا عقیدہ رسالت و حقیقتِ محمدی ﷺ وعقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بیان ہے جس میں سلطان باہو کا تصورِ حقیقتِ محمدی ﷺ کہ سب سے پہلے اللہ کے نور سے نورِ محمدی پیدا کیا گیا پھر اسی نور سے کل کائنات بنائی گئی۔ عشقِ رسول ﷺ اور عقیدتِ خلفاءِ اربعہ کا بھی ذکر کیا گیا جس میں سلطان باہو اپنا عقیدہ بیان کرتے ہیں کہ وہ سنی عقیدہ رکھتے ہیں خلفاءِ اربعہ کے بھی عقیدتمند ہیں۔ فصل سوم میں سلطان باہو کا نظریہ فنائے دنیا وبقائے آخرت کے بیان میں ہے جس میں سلطان باہو کا نظریہ دنیا کے فنا اور حقیقتِ آخرت کا بھی جائزہ لیا گیا جس میں ان کا یہ نظریہ سامنے آتا ہے کہ دنیا مردار شے ہے اس سے دامن کو بچا کر مرنے سے پہلے مر جاؤ اور اللہ کی محبت میں فنا ہو جاؤ۔

اس باب کے حصہ دوم کی دوسری فصل میں سلطان باہو کی عملی اور اخلاقی فکر بیان کی گئی ہے۔ اِس ضمن میں عبادات اور معاملات کا سلطان باہو کی نظر میں مطالعہ کیا گیا ہے۔ سلطان باہو طریقت کی راہ میں چلنے کیلئے شریعت یعنی نماز وروزہ اور زکات وحج کو ضروری سمجھتے ہیں۔ مگر ایسی عبادات جس میں خلوص نہ ہو سلطان باہو ایسی عبادات کو لایعنی اور فضول سمجھتے ہیں۔ اس ضمن میں نماز، روزہ وز کواۃ کے متعلق سلطان باہو کی فکر کا جائزہ لیا گیا اور اس کے علاوہ حج، ذکر اللہ تعالی و تلاوت قرآن کریم کے متعلق سلطان باہو کی فکر کا مطالعہ کیا گیا وہ ان چیزوں کی بھی سالک کو ہدایت اور تلقین کرتے ہیں۔ مزید براں خدمتِ خلق، جاں نثاری وعفوودر گذر جیسی اخلاقی صفات کے متعلق سلطان باہو کی فکر کو دیکھا گیا وہ ان چیزوں کو بھی لازمی قرار دیتے ہیں۔ علاوہ ازیں صفائے قلب و مذمت رذائل کے بارے ان کی فکر کو پڑھا گیا جس سے وہ سخت نفرت کرنے کی تلقین کرتے ہیں۔ باب کی آخری فصل میں انکے صوفیانہ افکار اور انفرادیت کا مطالعہ کیا گیا جس میں وہ فقر اختیار کرنے پر سالک کی رہنمائی کرتے ہیں اور اسم اللہ اور دعوت بر قبور کو راہِ سلوک کیلئے ضروری گردانتے ہیں۔ اس کے علاوہ انکے تفردات بھی ہیں جس میں ابو البشر آدم کی تخلیق سے پہلے کئی اور آدموں کا بھی ذکر کرتے ہیں، دعوت بر قبور بھی انکے تفردات میں سے ہے اور ان کا ایک خصوصی فلسفہ سلطان الوہم بھی ہے اس کا بھی مطالعہ اس باب کے آخر پر کیا گیا ہے۔ اس ضمن میں انکا نظریہ ہے کہ اسم

